# Contents

# فتاوٰی رِضویّہ

مع تخریج وترجمہ عربی عبارات

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ

رضا فاؤنڈیشن

جامعہ نظامیہ رضویہ



اندرون لوہاری دروازہ لاہور نمبر ۸

پاکستان (۵۴۰۰۰)

مَنۡ یُّرِدِ اللہُ بِہٖ خَیۡرًا یُّفَقِّھۡہُ فِی الدِّیۡنِ (الحدیث)

# اَلۡعَطَایَا النَّبَوِیَّۃ فِی الۡفَتَاوٰی الرِّضۡوِیَّۃِ

مع تخریج وترجمہ عربی عبارات

## جلد ۲۹

تحقیقاتِ نادرہ پر مشتمل چودھویں صدی کا عظیم الشان
فقہی انسائیکلوپیڈیا

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ العزیز

۱۲۷۲ھ ________ ۱۳۴۰ھ

۱۸۵۶ء ________ ۱۹۲۱ء

**رضا فاؤنڈیشن، جامعہ نظامیہ رضویہ**

اندرون لوہاری دروازہ، لاہور ۸، پاکستان (۵۴۰۰۰)

فون: ۷۶۵۷۳۱۴، ۷۶۶۵۷۷۲

(جملہ حقوق بحق ناشر محفوظ ہیں)

نام کتاب ______ فتاوی رضویہ جلد ۲۹

تصنیف ______ شیخ الاسلام امام احمد رضا قادری بریلوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ

ترجمہ عربی عبارات ______ حافظ عبدالستار سعیدی، ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

پیش لفظ ______ حافظ عبدالستار سعیدی، ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

ترتیبِ فہرست ______ حافظ عبدالستار سعیدی، ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

تخریج و تصحیح ______ مولانا نذیر احمد سعیدی، مولانا محمد اکرم اللہ بٹ، مولانا غلام حسین

باہتمام و سرپرستی ______ مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی ناظم اعلٰی تنظیم المدارس اہلسنّت، پاکستان

کتابت ______ محمد شریف گل، کڑیال کلاں (گوجرانوالا)

پیسٹنگ ______ مولانا محمد منشا تابش قصوری معلم شعبۂ فارسی جامعہ نظامیہ لاہور

صفحات ______ ۷۵۲

اشاعت ______ رجب المرجب ۱۴۲۶ھ / اگست ۲۰۰۵ء

مطبع ______

ناشر ______ رضا فاؤنڈیشن جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور

قیمت ______

## ملنے کے پتے

* رضا فاؤنڈیشن، جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور
۰۳۰۰/ ۹۴۱۵۳۰۰ ۷۶۶۵۷۷۲

* مکتبہ اہلسنت جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور

* ضیاء القرآن پبلیکیشنز، گنج بخش روڈ، لاہور

* شبیر برادرز، ۴۰ بی، اردو بازار، لاہور

# اجمالی فہرست



## فہرست رسائل


www.dawateislami.net
I.T. Majlis of DawateIslami

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

# پیش لفظ

الحمد للہ! اعلیحضرت امام المسلمین مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے خزائن علمیہ اور ذخائر فقہیہ کو جدید انداز میں عصر حاضر کے تقاضوں کے عین مطابق منظر عام پر لانے کے لئے دارالعلوم جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں رضافاؤنڈیشن کے نام سے جو ادارہ مارچ ۱۹۸۸ء میں قائم ہوا تھا وہ انتہائی کامیابی اور برق رفتاری سے مجوزہ منصوبہ کے ارتقائی مراحل کو طے کرتے ہوئے اپنے ہدف کی طرف بڑھ رہا ہے۔اب تک یہ ادارہ امام احمد رضا کی متعدد تصانیف شائع کرچکا ہے جن میں بین الاقوامی معیار کے مطابق شائع ہونے والی مندرجہ ذیل عربی تصانیف خاص اہمیت کی حامل ہیں:

(۱)الدولۃ المکیۃ بالمادۃ الغیبیۃ (۱۳۲۳ھ)

مع الفیوضات الملکیۃ لمحب الدولۃ المکیۃ (۱۳۲۶ھ)

(۲)انباء الحی ان کلامہ المصون تبیانا لکل شیئ (۱۳۲۶ھ)

مع التعلیقات حاسم المفتری علی السید البری (۱۳۲۸ھ)

(۳)کفل الفقیہ الفاھم فی احکام قرطاس الدراھم (۱۳۲۴ھ)

(۴)صیقل الرین عن احکام مجاورۃ الحرمین (۱۳۰۵ھ)

(۵)ھادی الاضحیۃ بالشاۃ الھندیۃ (۱۳۱۴ھ)

(۶) الصافية الموحية لحكم جلود الاضحية (۱۳۰۷ھ)

(۷) الاجازات المتينة لعلماء بكة والمدينة (۱۳۲۴ھ)

مگر اس ادارے کا عظیم ترین کارنامہ العطایا النبویۃ فی الفتاوٰی الرضویہ المعروف بہ فتاوٰی رضویہ کی تخریج وترجمہ کے ساتھ عمدہ وخوبصورت انداز میں اشاعت ہے۔ فتاوٰی مذکورہ کی اشاعت کاآغاز شعبان المعظم ۱۴۱۰ھ /مارچ ۱۹۹۰ء میں ہوا تھا اور بفضلہٖ تعالٰی جل مجدہ وبعنایت رسولہ الکریم تقریبًا تقریبًا پندرہ[۱۵] سال کے مختصر عرصہ میں انتیسویں[۲۹] جلد آپ کے ہاتھوں میں ہے۔اس سے قبل شائع ہونے والی اٹھائیس جلدوں کے مشمولات کی تفصیل سنین اشاعت۔ کتب وابواب، مجموعی صفحات، تعداد سوالات وجوابات اوران میں شامل رسائل کی تعداد کے اعتبار سے حسب ذیل ہے:

| جلد | عنوان | جواباتِ اسئلہ | تعدادِ رسائل | سنینِ اشاعت | صفحات |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | کتاب الطہارۃ | ۲۲ | ۱۱ | شعبان المعظم ۱۴۱۰ھ ____ مارچ ۱۹۹۰ء | ۸۳۸ |
| ۲ | کتاب الطہارۃ | ۳۳ | ۷ | ربیع الثانی ۱۴۱۲ ____ نومبر ۱۹۹۱ء | ۷۱۰ |
| ۳ | کتاب الطہارۃ | ۵۹ | ۶ | شعبان المعظم ۱۴۱۲ ____ فروری ۱۹۹۲ | ۷۵۶ |
| ۴ | کتاب الطہارۃ | ۱۳۲ | ۵ | رجب المرجب ۱۴۱۳ ____ جنوری ۱۹۹۳ | ۷۶۰ |
| ۵ | کتاب الصّلوٰۃ | ۱۴۰ | ۶ | ربیع الاوّل ۱۴۱۴ ____ ستمبر ۱۹۹۳ | ۶۹۲ |
| ۶ | کتاب الصّلوٰۃ | ۴۵۷ | ۴ | ربیع الاوّل ۱۴۱۵ ____ اگست ۱۹۹۴ | ۷۳۶ |
| ۷ | کتاب الصّلوٰۃ | ۲۶۹ | ۷ | رجب المرجب ۱۴۱۵ ____ دسمبر ۱۹۹۴ | ۷۲۰ |
| ۸ | کتاب الصّلوٰۃ | ۳۳۷ | ۶ | محرم الحرام ۱۴۱۶ ____ جون ۱۹۹۵ | ۶۶۴ |
| ۹ | کتاب الجنائز | ۲۷۳ | ۱۳ | ذیقعدہ ۱۴۱۶ ____ اپریل ۱۹۹۶ | ۹۴۶ |
| ۱۰ | کتاب زکوٰۃ، صوم، حج | ۳۱۶ | ۱۶ | ربیع الاوّل ۱۴۱۷ ____ اگست ۱۹۹۶ | ۸۳۲ |
| ۱۱ | کتاب النکاح | ۴۵۹ | ۶ | محرم الحرام ۱۴۱۸ ____ مئی ۱۹۹۷ | ۷۳۶ |
| ۱۲ | کتاب نکاح، طلاق | ۳۲۸ | ۳ | رجب المرجب ۱۴۱۸ ____ نومبر ۱۹۹۷ | ۶۸۸ |
| ۱۳ | کتاب طلاق، ایمان اور حدود وتعزیر | ۲۹۳ | ۲ | ذیقعدہ ۱۴۱۸ ____ مارچ ۱۹۹۸ | ۶۸۸ |
| ۱۴ | کتاب السیر | ۳۳۹ | ۷ | جمادی الاخرٰی ۱۴۱۹ ____ ستمبر ۱۹۹۸ | ۷۱۲ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | کتاب السیر | ۸۱ | ۱۵ | محرم الحرام ۱۴۲۰________اپریل ۱۹۹۹ | ۷۴۴ |
| ۱۶ | کتاب الشرکۃ، کتاب الوقف | ۴۳۲ | ۳ | جمادی الاولٰی ۱۴۰ ________ستمبر ۱۹۹۹ | ۶۳۲ |
| ۱۷ | کتاب البیوع، کتاب الحوالہ، کتاب الکفالہ | ۱۵۳ | ۲ | ذیقعد ۱۴۲۰ ________فروری ۲۰۰۰ | ۷۲۶ |
| ۱۸ | کتاب الشہادۃ، کتاب القضاء و الدعاوی | ۱۵۲ | ۲ | ربیع الثانی ۱۴۲۱________جولائی ۲۰۰۰ | ۷۴۰ |
| ۱۹ | کتاب الوکالۃ، کتاب الاقرار، کتاب الصلح، کتاب المضاربۃ، کتاب الامانات، کتاب العاریۃ، کتاب الھبہ، کتاب الاجارۃ، کتاب الاکراہ، کتاب الحجر، کتاب الغصب | ۲۹۶ | ۳ | ذیقعدہ ۱۴۲۱ فروری ۲۰۰۱ | ۶۹۲ |
| ۲۰ | کتاب الشفعہ، کتاب القسمہ، کتاب المزارعہ، کتاب الصید والذبائح، کتاب الاضحیہ | ۳۳۴ | ۳ | صفر المظفر____۱۴۲۲____مئی ۲۰۰۱ | ۶۳۲ |
| ۲۱ | کتاب الحظر والاباحۃ (حصہ اول) | ۲۹۱ | ۹ | ربیع الاوّل____۱۴۲۳____مئی ۲۰۰۲ | ۶۷۶ |
| ۲۲ | کتاب الحظر والاباحۃ (حصہ دوم) | ۲۴۱ | ۶ | جمادی الاخری____۱۴۲۳____اگست ۲۰۰۲ | ۶۹۲ |
| ۲۳ | کتاب الحظر والاباحۃ (حصہ سوم) | ۴۰۹ | ۷ | ذوالحجہ____۱۴۲۳____فروری ۲۰۰۳ | ۷۶۸ |
| ۲۴ | کتاب الحظر والاباحۃ | ۲۸۴ | ۹ | ذوالحجہ____۱۴۲۳____فروری ۲۰۰۳ | ۷۲۰ |
| ۲۵ | کتاب المداینات، کتاب الاشربہ، کتاب الرھن، باب القسم، کتاب الوصایا | ۱۸۳ | ۳ | رجب المرجب____۱۴۲۴____ستمبر ۲۰۰۳ | ۶۵۸ |
| ۲۶ | کتاب الفرائض، کتاب الشتی حصہ اوّل | ۳۲۵ | ۸ | محرم الحرام____۱۴۲۵ مارچ____۲۰۰۴ | ۶۱۶ |
| ۲۷ | کتاب الشتی حصہ دوم | ۳۵ | ۱۰ | جمادی الاخری____۱۴۲۵____اگست ۲۰۰۴ | ۶۸۴ |
| ۲۸ | کتاب الشتی حصہ سوم | ۲۲ | ۶ | ذیقعدہ____۱۴۲۵____جنوری ۲۰۰۵ | ۶۸۴ |

فتاوٰی رضویہ قدیم کی پہلی آٹھ جلدوں کے ابواب کی ترتیب وہی ہے جو معروف ومتداول کتب فقہ و فتاوٰی میں مذکور ہے۔ رضافاؤنڈیشن کی طرف سے شائع ہونے والی بیس ۲۰ جلدوں میں اسی ترتیب کو

ملحوظ رکھا گیا ہے۔ مگر فتاوٰی رضویہ قدیم کی بقیہ چار مطبوعہ (جلد نہم، دہم، یازدہم، دوازدہم) کی ترتیب ابواب فقہ سے عدم مطابقت کی وجہ سے محل نظر ہے۔ چنانچہ ادارہ ہذا کے سرپرست اعلی محسن اہلسنت مفتی اعظم پاکستان حضرت علامہ مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی صاحب اور دیگر اکابر علماء و مشائخ سے استشارہ و استفسار کے بعد اراکین ادارہ نے فیصلہ کیا کہ بیسویں جلد کے بعد والی جلدوں میں فتاوٰی رضویہ کی قدیم جلدوں کی ترتیب کے بجائے ابواب فقہ کی معروف ترتیب کو بنیاد بنایا جائے، نیز اس سلسلہ میں بحر العلوم حضرت مولانا مفتی عبدالمنان صاحب اعظمی دامت برکاتہم العالیہ کی گرانقدر تحقیق انیق کو بھی ہم نے پیش نظر رکھا اور اس سے بھرپور استفادہ اور راہنمائی حاصل کی۔ عام طور پر فقہ و فتاوٰی کی کتب میں کتاب الاضحیہ کے بعد کتاب الحظروالاباحۃ کا عنوان ذکر کیا جاتا ہے اور ہمارے ادارے سے شائع شدہ بیسویں[۲۰] جلد کا اختتام چونکہ کتاب الاضحیۃ پر ہوا تھا لہٰذا اکیسویں[۲۱] جلد سے مسائل حظرواباحۃ کی اشاعت کا آغاز کیا گیا۔ کتاب الحظروالاباحۃ (جو چار جلدوں ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۴ پر مشتمل ہے) کی تکمیل کے بعد ابواب مداینات، اشربہ، رہن، قسم اور وصایا پر مشتمل پچیسویں[۲۵] جلد بھی منصّہ شہود پر آچکی ہے۔ اب ابواب فقہیہ میں سے صرف کتاب الفرائض باقی تھی جس کو پیش نظر جلد میں شامل کردیا گیا ہے۔ باقی رہے مسائل کلامیہ و دیگر متفرق عنوانات پر مشتمل مباحث و فتاوائے اعلیحضرت جو فتاوٰی رضویہ قدیم کی جلد نہم و دوازدہم میں غیر مبوّب و غیر مترتّب طور پر مندرج ہیں، ان کی ترتیب و تبویب اگرچہ آسان کام نہ تھا مگر رب العالمین عزوجل کی توفیق، رحمۃ العالمین صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ واصحابہ اجمعین کی نظر عنایت، اعلیحضرت اور مفتی اعظم رحمۃ اللہ علیہما کے روحانی تصرف و کرامت سے راقم نے یہ گھاٹی بھی عبور کرلی اور کتاب الحظروالاباحۃ کی طرح ان بکھرے ہوئے موتیوں کو ابواب کی لڑی میں پرو کر مرتبط و منضبط کردیا ہے **وللہ الحمد**۔

اس سلسلہ میں ہم نے مندرجہ ذیل امور کو بطور خاص ملحوظ رکھا:

(ا) ان تمام مسائل کلامیہ و متفرقہ کو کتاب الشتی کا مرکزی عنوان دے کر مختلف ابواب پر تقسیم کردیا ہے۔

(ب) تبویب میں سوال و استفتاء کا اعتبار کیا گیا ہے۔

(ج) ایک ہی استفتاء میں مختلف ابواب سے متعلق سوالات مذکور ہونے کی صورت میں ہر مسئلہ کو مستفتی کے نام سمیت متعلقہ ابواب کے تحت داخل کردیا ہے۔

(د) مذکورہ بالا دونوں جلدوں (نہم و دوازدہم قدیم) میں شامل رسائل کو ان کے عنوانات کے مطابق متعلقہ ابواب کے تحت داخل کردیا ہے۔

(ھ) رسائل کی ابتداء و انتہاء کو ممتاز کیا ہے۔

(و) کتاب الشتی کے ابواب سے متعلق اعلیٰحضرت کے بعض رسائل جو فتاوٰی رضویہ قدیم میں شامل نہ ہوسکے تھے ان کو بھی موزوں ومناسب جگہ پر شامل کردیا ہے۔

(ز) تبویب جدید کے بعد موجودہ ترتیب چونکہ سابق ترتیب سے بالکل مختلف ہوگئی ہے لہٰذا مسائل کی مکمل فہرست موجودہ ابواب کے مطابق نئے سرے سے مرتّب کرناپڑی۔

(ح) کتاب الشتی میں داخل تمام رسائل کے مندرجات کی مکمل ومفصّل فہرستیں مرتب کی گئی ہیں۔

## انتیسویں[۲۹] جلد

یہ جلد ۲۱۵ سوالوں کے جوابات اور مجموعی طور پر ۷۵۲ صفحات پر مشتمل ہے۔اس جلد کی عربی و فارسی عبارات کا ترجمہ راقم الحروف نے کیا ہے۔البتہ رسالہ "خالص الاعتقاد" کی بعض عبارات کا ترجمہ حضرت مولانا تحسین رضا خان صاحب نے کیا ہے جب کہ التحبیر بباب التدبیر اور ثلج الصدر لایمان القدر کی اکثر عبارات کا ترجمہ حضرت علامہ مولانا محمد احمد مصباحی دامت برکاتہم العالیہ کے رشحاتِ قلم کا ثمر ہے۔رسالہ قوارع القہار کا ترجمہ مفتی اعظم پاکستان حضرت علامہ شیخ الحدیث مولانا مفتی محمد عبد القیوم قادری ہزاروی علیہ الرحمہ کا تحریر کردہ ہے اور رسالہ اعتقاد الاحباب کی تزیین وترتیب اور توضیح و تشریح خلیل العلماء حضرت علامہ مولانا مفتی محمد خلیل القادری البرکاتی علیہ الرحمہ نے فرمائی ہے۔

پیش نظر جلد (کتاب الشتی حصہ چہارم) بنیادی طور پر مسائل کلامیہ واعتقادیہ پر مشتمل ہے جو فتاوٰی رضویہ قدیم جلد نہم و دوازدہم میں متفرق طور پر مذکور ہیں ہم نے ان کو یکجا کردیا ہے علاوہ ازیں اس جلد میں عروض و قوافی۔ علم و تعلیم زبان و بیان علم الحیوان، علم حروف و ریاضی، وعظ و تبلیغ، حقوق العباد، تشریح ابدان، خواب، لغت اور اجارہ کے بارے میں سوالوں کے جوابات بھی شامل ہیں۔مذکورہ بالا عنوانات کے علاوہ متعدد عنوانات سے متعلق مسائل ضمناً زیر بحث آئے ہیں،

انتہائی وقیع اور گرانقدر تحقیقات وتدقیقات پر مشتمل مندرجہ ذیل گیارہ رسائل بھی اس جلد کی زینت ہیں۔

**(۱) قوارع القہار علی المجسمۃ الفجار المعروف بہ ضربِ قہاری (۱۳۱۸ھ)**

آیاتِ متشابہات پر آریوں کے اعتراضات کا منہ توڑ جواب

**(۲)** ازاحۃ العیب بسیف الغیب

علم غیب کے موضوع پر مدلّل رسالہ

**(۳)** "خالص الاعتقاد" مع تمہید رماح القہار علی کفر الکفار (۱۳۲۸ھ)

مسئلہ علم غیب کا مدلل رسالہ

**(۴)** انباء المصطفیٰ بحال سر واخفی (۱۳۱۸ھ)

حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عالم ماکان ومایکون ہونے کا ثبوت

**(۵)** انوار الانتباہ فی حل نداء یارسول اللہ (۱۳۰۴ھ)

یارسول اللہ کہنے کے جواز پر زوردار دلائل

**(۶)** شرح المطالب فی مبحث ابی طالب (۱۳۱۶ھ)

ایمان ابوطالب کے بارے میں مفصل بحث

**(۷)** اعتقاد الاحباب فی الجمیل والمصطفیٰ والال والاصحاب (۱۲۹۸ھ)

اہل سنت وجماعت کے دس عقائد حقہ کا بیان

**(۸)** التحبیر بباب التدبیر (۱۳۲۵ھ)

مسئلہ قضاء وقدر کا روشن بیان

**(۱۰)** اسماع الاربعین فی شفاعۃ سید المحبوبین (۱۳۰۵ھ)

**(۱۱)** امور عشرین در عقائد سنین

سُنی اور غیر سنی میں امتیاز کرنے والے بیس ۲۰ امور کا بیان۔

## ضروری بات

گو مفتی اعظم علیہ الرحمۃ کے وصال پرملال سے جامعہ نظامیہ رضویہ کو ناقابل برداشت صدمہ سے دوچار ہونا پڑا، مگر یہ اس سراپا کرامت وجود باجود کا فیضان ہے کہ ان کے فرزند ارجمند حضرت مولانا علامہ مفتی محمد عبدالمصطفٰی ہزاروی مدظلہ جو علوم دینیہ وعصریہ کے مستند فاضل

اور حضرت مفتی اعظم کی علمی و تجرباتی وسعت وفراست کے وارث وامین ہیں، نہایت صبر واستقامت کامظاہرہ فرماتے ہوئے تمام شعبہ جات کی ترویج وترقی کے لئے شب وروز ایک کئے ہوئے ہیں۔یہی وجہ ہے کہ موصوف نے جامعہ کے طلباء کی تعداد میں خاصا اضافہ ہونے کے باعث متعدد تجربہ کارمدرسین مقرر کئے ہیں اور فتاوٰی رضویہ جدید کی اشاعت وطباعت میں بھی بدستور مفتی اعظم علیہ الرحمۃ کے نقوش جمیلہ پرگامزن ہیں۔یہی وجہ ہے کہ حسب معمول سالانہ دوجلدوں کی اشاعت باقاعدگی سے ہورہی ہے۔بس آپ حضرات سے درخواست ہے کہ دعاؤں سے نوازتے رہئے تاکہ حضرت مفتی اعظم علیہ الرحمۃ کے مشن کوان کے جسمانی وروحانی نائبین بحسن وخوبی ترقی سے ہمکنار کرنے میں اپنا کردار سرانجام دیتے رہیں۔فقط

حافظ محمد عبدالستار سعیدی
ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ
لاہور و شیخوپورہ (پاکستان)

رجب المرجب ۱۴۲۶ھ
اگست ۲۰۰۵

# فہرست مضامین مفصّل

## فہرست ضمنی مسائل

# کتاب الشّتی

## (حصّۂ چہارم)

## عروض و قوافی

**مسئلہ ۱:** از سہارن پور ضلع ایٹہ مرسلہ جناب چودھری مولوی عبدالحمید صاحب ۲۰ جمادی الاولٰی ۱۳۳۱ھ

اعلیحضرت عظیم البرکت مجددمائۃ حاضرہ مؤید ظاہرہ عالی جناب مولوی مفتی احمد رضا خان صاحب۔ ادام اللہ تعالٰی ظلال اشادہ علٰی راس الطالبین، پس از آداب عجز و نیاز و سلام مسنون، مارہرہ سے ایک صاحب نے کنز الآخرہ پر مندرجہ پرچہ بااضافہ وترمیم کرکے بھیجا ہے جس کے جوابات ذیل بغرض ملاحظہ اعلیحضرت ارسال ہیں، بعد ملاحظہ اس امر کی تنقیح فرمائی جائے کہ اعتراض کس حد تک صحیح ہیں اور جوابات کس حد تک کافی، تاکہ اس کے مطابق عملدرآمد کیا جائے۔ معترض صاحبِ فن شاعری میں دستگاہ قادر رکھتے ہیں اور عروض و قوافی میں مہارتِ کامل۔

**(۱)** صفحہ ٹائیٹل **محمد الرسول اللہ**۔

**اعتراض:** مضاف پر الف لام نہیں آتا۔

**جواب:** میں نے عنوان کتاب پر سوا نام کتاب کے کچھ تحریر نہ کیا۔ باقی سب عبارت تالیفِ کاتب ہے۔ "لَاتَزِرُوَازِرَةٌوِّزْرَاُخْرٰی"[1] (اور کوئی بوجھ اٹھانے والی جان دوسرے کا بوجھ نہ اٹھائے گی۔ ت)

[1] القرآن الکریم ۶/ ۱۶۴

**(۲)** ص ۴: ؎

وہ یگانہ ہے صفات وذات میں　　　نیز یکتا اس کے سب افعال ہیں

**اعتراض:** قافیہ صحیح نہیں، یوں ہو: ع

نیز یکتا ہو وہ ہر بات میں

**جواب:** اختلاف حرکت قافیہ میں اساتذہ کی سندیں حدِ تواتر پر ہیں حضرت سعدی: ؎

**(۱)** چو خواہد کہ ویراں کند عالمے　　　کند ملک در پنجہ ظالمے [1]

**(۲)** برائے جہاندیدگاں کارکن　　　کہ صید آموز داست گرگ کہن [2]

**(۳)** چو خدمت گزاریت گردد کہن　　　حق سالیانش فرامش مکن [3]

**(۴)** کنونت کہ دستت خاری بکن　　　دگر کے برآری تو دست از کفن [4]

**(۵)** بخائیدش از کینہ دنداں بزہر　　　کہ دوں پرورست ایں فرومایہ دہر [5]

**(۱)** جب وہ چاہتا ہے کہ کوئی ملک برباد ہو جائے تو وہ ملک کسی ظالم کے قبضہ میں دے دیتا ہے۔

**(۲)** جنہوں نے جہاں دیکھا ہوا ہے ان کی رائے کے مطابق عمل کر کیونکہ پرانے بھیڑیئے کو شکار کا تجربہ ہوتا ہے۔

**(۳)** جب تیرا خدمتگار بوڑھا ہو جائے تو اس کے سالانہ وظیفے کو مت بھول۔

**(۴)** اب جب کہ تیرا ہاتھ (طاقت) ہے کوئی کانٹا نکال، پھر کفن سے کب ہاتھ باہر نکال سکے گا۔

**(۵)** کینہ کی وجہ سے اس کو زہریلے دانتوں سے چبائیں گے کیونکہ کینہ پرور ہے یہ کمینہ زمانہ۔ (ت)

---

[1] بوستان سعدی باب اول مکتبہ شرکتِ علمیہ ملتان ص ۴۱

[2] بوستان سعدی باب اول مکتبہ شرکتِ علمیہ ملتان ص ۶۳

[3] بوستان سعدی باب اول مکتبہ شرکتِ علمیہ ملتان ص ۱۹

[4] بوستان سعدی باب اول مکتبہ شرکتِ علمیہ ملتان ص ۵۰

[5] بوستان سعدی باب اول مکتبہ شرکتِ علمیہ ملتان ص ۹۳

مثنوی شریف: ؎

گفت پیغمبر بکُن اے رائے زن  مشورت کالمستشارِ مؤتمنُ [1]

مؤتمن بکسر میم ثانی بمعنی امین ہے۔

کالے خدا افغاں ازیں گرگ کہن  گویدش نک وقت آمد صبر کن [2]

کمال اسمٰعیل:

اے زرایت ملک ودیں درنازش ودرپرورش  اے شہنشاہ فریدوں فرداسکندر منش

سایہ حق است ویارب سایہ اش پایندہ دار  زانکہ فرض ست ازمیان بادعائے دولتش

منش اور دولتش کا اختلاف اظہر من الشّمس ہے، مولوی حافظ عزیزالدین جلیسری مؤلف نادرالترتیب جو اب بھی حیات ہیں اور بڑے استاد اور پرانے تجربہ کار شاعر ہیں نادرالترتیب میں لکھتے ہیں۔

چھ سو بارہ تیرہ فصل دو باب اس میں ہیں  تھوڑے تھوڑے حاشیہ پر ہیں لغت ہر باب میں

مہربان من اختلاف دکن قافیہ بے تکلف درست ہے۔ **(۳)** ص ۴: ؎

ہے وہی خلّاق مخلوقات کا  ہے وہی رزّاق حیوانات کا

**اعتراض:** مخلوقات وحیوانات میں ایکار ہے، یوں چاہیے، ہے وہی رزاق مرزوقات کا

**جواب:** جمع کے قوافی، میں مفرد کا لحاظ نہ رکھا جائے گا، مستحسن ضرور ہے لازم نہیں۔ **مولانا روم:** ؎

یا کریم العفو، ستّار العیوب !  انتقام از ما مکش اندر ذنوب [3]

پس پیغمبر گفت استفت القلوب  گرچہ مفتی تاں بروں گوید خطوب [4]

عیوب وذنوب میں علامت جمع واؤ ہے اس کو علیحدہ کرکے دیکھا جائے تو عیب وذنب کا قافیہ نہ بنے گا اسی طرح قلوب وخطوب۔

آتش گلزار نسیم ؎

حلوا اس دیو کو دکھلاؤ  گڑ سے جو مرے تو زہر کیوں دو

---

[1] مثنوی معنوی دفتر اول مؤسسۃ انتشارات اسلامی لاہور ۱/ ۱۳۱

[2] مثنوی معنوی دفتر سوم مؤسسۃ انتشارات اسلامی لاہور ۳/ ۵۰

[3] مثنوی معنوی دفتر اول مؤسسۃ انتشارات اسلامی لاہور ۱/ ۱۴۵

[4] مثنوی معنوی دفتر ششم حامد اینڈ کمپنی لاہور ۶/ ۵۰

یہاں بھی علامت جمع واؤ کے علیحدہ کرنے سے قافیہ مفرد کا صحیح نہیں رہتا، ایک استاد جن کا نام مجھ کو یاد نہیں فرماتے ہیں ؎

تم درود اس نام پر پڑھتے رہو اے مومنین ! چھوڑ دو سب ذکر جب ہو ذکر ختم المرسلین

**(۴)** صفحہ ۵ : ؎

وہ کسی کا بھی نہیں محتاج ہے اس کے سب محتاج ہیں چھوٹے بڑے

**اعتراض:** قافیہ غلط، یوں چاہیے اس کی ہی محتاج ہے ہر ایک شے

**جواب:** نمبر ۲ میں گزر چکا۔

**(۵)** صفحہ ۵ :

پاک ہے وہ جسم و جوہر عرض سے مادہ سے اور مکاں سے مرض سے

**اعتراض:** جوہر کے مقابل عرض بفتحتین ہے اور نیز مرض، یوں چاہیے : ؎

ہے عرض اور جسم وجوہر سے وہ پاک مادہ سے اور مرض اور گھر سے پاک

**جواب:** یہ بضرورت جائز ہے اس کا نام تفریس ہے، اگرچہ یہ تفریس قبیح ہے، لیکن جائز ہونے میں شک نہیں، اکثر اہلِ فارس نے لغات عربی میں بموجب شہرت عام کی ہے، مثلاً حرکت بفتحاتِ ثلثہ تلافوقی : ع

زبس خوش حرکت و شیریں ادا بود

کفن بفتحتین، لیکن شفائی کہتا ہے۔

از لتہ حیض خواہرش کفن کند

پس ایک زبان کے لغت کو دوسری میں تفریس کرکے لانا صحیح، ہاں عربی کو عربی، فارسی کو فارسی میں تفریس کرے تو ضرور ناجائز، بااین ہمہ اس تفریس کو میں بھی پسند نہیں کرتا اور اب میں نے ان تمام متغیر الحرکات لغات کو اصلی حرکات سے ملبس کرکے درست کرلیا ہے۔ شعر کو جناب نے ترمیم فرما کر جو تحریر فرمایا ہے اس میں پاک ہر دو جگہ متحد المعنٰی ہے پھر میری سمجھ میں نہیں آتا کہ قافیہ کیونکر درست ہوگا۔ ہاں اس طرح ترمیم کیا جائے۔ ؎

وہ عرض اور جسم و جوہر سے ہے پاک مادہ سے اور مرض گھر سے ہے پاک

یا یوں ؎

ہے عرض اور جسم جوہر سے پاک مادہ سے اور مرض اور گھر سے پاک

تب درست ہے لیکن اس میں یہ قباحت ہے کہ ضمیر (وہ) کسی جگہ نہیں آتا، میں نے ترمیم اس طرح کی ہے: ؎

جسم وجوہر سے عرض سے پاک ہے      وہ مکاں سے اور مرض سے پاک ہے

اس میں اگرچہ کلمہ مادہ کا دور ہوا جاتا ہے لیکن بندش میں شگفتگی ہوتی ہے اور مادہ کی توضیح یوں بھی ہوسکتی ہے کہ جب مرض سے پاک ہے لامحالہ مادہ سے بھی پاک ہے کہ مادی شے کو مرض لازمی ہے۔

**(۶)** صفحہ ۵:

حاضر وناظر وہی ہے ہر جگہ      کچھ نہیں پوشیدہ اس سے بے شبہ

**اعتراض:** شبہ غلط ہے صحیح:

حاضر وناظر وہ ہے ہر ایک جا      اس سے پوشیدہ نہیں کوئی ذرا

**جواب:** چونکہ اس تفریس کو میں خود مقبوح کہہ چکا ہوں لہٰذا اس سے مجھ کو اتفاق ہے۔

**(۷)** صفحہ ۶:

وہ مجیب عرض اور دعوات ہے      بیشبہ وہ قاضی الحاجات ہے

**اعتراض:** قافیہ، ترمیم: شرک وکفر وفسق سے نفرت اسے

**جواب:** ترمیم تسلیم۔

**(۸)** صفحہ ۷:

ہے وہ راضی طاعت وایماں سے      شرک وکفر وفسق سے ناخوش وہ ہے

**اعتراض:** ترمیم: بالیقین وہ قاضی الحاجات ہے۔

**جواب نمبر ۲:** مفصل گزرا، اس کو غلط سمجھنا معترض کی غلطی ہے۔

**(۹)** صفحہ ۸: ؎

حق ہے معراج محمد دیں پناہ      آسمانوں پر الٰی ماشاء اللہ

**اعتراض:** بغیر اضافت محمد دیں پناہ کی ترکیب اجنب ہے۔

**جواب:** جناب بغیر اضافت کیوں رکھتے ہیں، اگر محمد کی دال کو خفیف اضافت دی جائے تو کیا حرج ہے، شعر وزن سے نہیں گرے گا۔

حق ہے معراج محمد دیں پناہ      فاعلاتن فاعلاتن فاعلن

**(۱۰)** الٰی ماشاء اللہ غلط ہے، ترمیم ؎

حق ہے معراج محمد بالیقین　　　آسمانوں پر گئے سلطانِ دیں

وقس ھذا البواقی۔

**جواب:** ماشاء کے ہمزہ کو آپ ظاہر کرکے کیوں پڑھتے ہیں، ہمزہ کو **مآشاء اللّٰہ** کے الف اور اللہ کے لام میں ادغام کرکے پڑھئے۔ جناب نے ترمیمی شعر کہا ہے اس شعر اور اس کی خوبی میں زمین وآسمان کا فرق ہے۔

آسمانوں پر گئے سلطان دیں اس میں انتہائے سیر معراج آسمانوں تک ثابت ہوتی ہے، اور شعر کتاب میں الٰی **مآشاء اللّٰہ** کا کلمہ ایسا پر معنی ہے جس میں انتہائے سیر کی کچھ حد ہی نہیں رہتی اور جس کی تفسیر فکان قاب قوسین اوادنٰی سے مزین ہے **کما لایخفٰی علی اھل البصیرۃ** (جیسا کہ اہلِ بصیرت پر پوشیدہ نہیں۔ت) تمت۔

**الجواب:** کامل النصاب چودھری صاحب زیدت محالیہ وبورکت ایام ولیالیہ۔ بعد اہدائے ہدیہ سنت ملتمس، نوازشنامہ اسی وقت تشریف لایا، بکمال اختصار جواب حاضر۔ جو کچھ حضرت معترض کے خلاف گزارش کروں گا اس پر نمبر حرفی ہوں گے۔ اب ح ء اور خلاف جناب معروض ہوگا اس پر نمبر عددی ۱۔ ۲۔ ۳۔ ۴ اور مشترک پر مشترک۔

**(اعتراض اول) (ا)** بے محل ہے اور جواب کافی **(ب)** یہی زیر اعتراض لینے تھے تو اسم تاریخی الموسوم بہ کیوں ترک ہوا کون سی ترکیب سے موسوم باسم تاریخی چاہیے تھا۔ **(ح)** الموسوم بہ **(ء)** المعروف بہ یہ **کائِتھاُنَہ** عـــہ الف لام ہیں عند الپرتال معلوم بھیوان کی بھی تغییر چاہیے تھی۔ **(ھ) (ا)** ہاں کنزالاخرۃ کے نام ہونے پر ایک باریک مواخذہ برمحل ہوتا تائے مدورہ شکلاً ہا ہے اور لفظاً وقف میں ہا اور وصل میں تا اوّلاً عام اعتبار کتابت کا ہے اور تلفظ بھی لیجئے تو محل محلِ وقف ہے اور الف لام سے ترکیب ترکیب عربی، تو بہر حال ۵ ہی عدد ہوئی نہ ۴۰۰ ہاں منطق عوام پر کنزالاخرت پڑھے تو باعتبار تلفظ تاریخ صحیح ہوسکتی ہے مگر ایک علمی تصنیف، اس سے محفوظ رہنا اولٰی۔

**(اعتراض دوم) (۲)** میں اور ہاں کا قافیہ معیوب ضرور ہے۔ **(۳)** عالمے ظالمے پر قیاس

---

**عـــہ:** مطلب یہ ہے کہ الموسوم اور المعروف پر جو الف لام ہے، یہ کایستھ لوگ بولتے اور کاغذات پٹواری میں لکھتے ہیں لاعِنْدُ الپرتال معلوم بھیو یعنی جانچ پرتال سے معلوم ہوا، اس جملے میں ان لوگوں نے ایک خرابی تو یہ کی عند کو عندُ کہا اور دوسری یہ کہ الف لام داخل کیا۔ ۱۲ عبد المنان اعظمی۔

صحیح نہیں کہ رَوِی جب متحرک ہو تو قبل کی حرکت میں اختلاف باجماع جائز و بے عیب ہے جیسے دلش و گلشن بخلاف اختلافِ دل کہ روی ساکن ہے جیسے یہاں (۴) کہن بفتح ہا و بضمتین دونوں طرح ہے جس کی سند یہی اشعار اور ان کی امثال بے شمار ہیں۔ حضرت مولوی قدس سرہ ؎

نفس فرعونے ست ہاں سیرش مکن تانیارد یادزاں کفر کہن [1]

(نفس فرعون ہے خبردار اس کو سیر مت کر، تاکہ وہ پرانے کفر کی یاد نہ لائے۔ت)

اکابر نے اس کثرت سے کُن کا قافیہ من یا بزن یا حسن وغیرہا بھی کبھی باندھا (۵) جاری بکن غلطی کاتب ہے صحیح خارے بکن ہے (۶) زہر و دہر دونوں بالفتح ہیں۔ (۷) حدیث شریف میں مؤتمن بروزن معتمد بفتح میم دوم ہی ہے مؤتمن بالکسر امین دارندہ و بالفتح امین داشتہ شدہ یعنی جس سے مشورہ طلب کیا گیا اسے امین بنایا گیا تو خلاف مشورہ دینا خیانت ہے۔ لہٰذا فقیر کو ان گزارشوں پر جرات ہے کہ یہی حکمِ شریعت و مقتضائے امانت ہے۔ (۸) منش اور دولتش میں ضرور اختلافِ حرکت ہے اور عیب ہے۔ کوئی عیب لفظی خواہ معنوی ایسا نہیں جس کی مثال اساتذہ کے کلام سے نہ دی گئی ہو اس سے نہ وہ جائز ہوتا ہے نہ عیب ہونے سے باہر آتا ہے اور نہ اس میں ان کی تقلید روا ہو۔ ائمہ محققین مثل ابن الہمام رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ تصریح فرماتے ہیں کہ ان کا باندھ جانا بے پرواہی پر محمول ہوگا کہ قادر سخن تھے دوسرا باندھے تو جہل و عجز پر محمول ہوگا، میں نے اس مصرعہ کو یوں بدلا ہے:

وہ یگانہ ہے صفات وذات میں حکم میں افعال میں ہر بات میں

**(اعتراض سوم)** کا (و) وہ جواب صحیح ہے جو جناب نے دیا کہ اس کا لحاظ مستحسن ہے ورنہ اکابر کے کلام میں بکثرت موجود ؎

قلوب العارفین لھا عیون ترٰی مالا یراہ الناظرونا

واجنحۃ تطیر بغیر ریش الٰی ملکوت رب العالمینا

والسنۃ بسّر قد تناجی بغیب عن کرام کاتبینا

(عارفوں کے لیے دل کی آنکھیں ہیں وہ دیکھتی ہیں جو ہم میں سے دیکھنے والے نہیں دیکھتے۔ اور ان کے بازو ہیں کہ وہ پروں کے بغیر اڑتے ہیں پروردگار عالم کی بادشاہی میں۔ اور ان کی زبانیں ہیں جو ایسے خفیہ راز کہہ دیتی ہیں جو کراماً کاتبین سے پوشیدہ ہیں ت)

---

[1] مثنوی معنوی دفتر چہارم مؤسسۃ انتشارات اسلامی لاہور ۲/ ۳۴۲

**(۹)** مگر عیوب وذنوب اور قلوب وخطوب کے قوافی سے استشہاد صحیح نہیں کہ کلام جمع سالم میں ہے۔ فقیر نے بھی یہ قافیہ نہ بدلا تھا۔ کہ ضروری نہ تھا بعد اعتراض مرزوقات ہی بنادینا انسب معلوم ہوا۔

**(اعتراض چہارم)** وہی دوم ہے والکلام الکلام میں نے یہاں پہلا مصرعہ یوں بدلا ہے۔

پاک ہے ہر حاجت وہر عیب سے ۔۔۔ اس کے سب محتاج ہیں چھوٹے بڑے

اس میں ایک مسئلہ کلیہ زائد ہوگیا۔

**(اعتراض پنجم)** **(۱۰)** یہ بھی ضرور قابلِ اخذ وواجب الترک ہے اور ایسے تصرفات کا ہم کو اختیار نہ دیا گیا نہ وہ کوئی قاعدہ ہے کہ سماع بے سماع ہر جگہ جاری کرسکیں اور ضرورت کا جواب وہی ہے کہ شعر گفتن چہ ضرور۔ حرکت وبرکت اور ان کے امثال میں بوجہ توالی حرکات سکون ثانی بے شک عام طور پر مستعمل مگر مرض وعرض وعرض وغرض وحرج وفرس وامثالہا کو اس پر قیاس نہیں کرسکتے۔ میں نے یہاں دو شعروں کو تین سے یوں تبدیل کیا ہے:

ہے منزّہ جسم سے وہ پاک ذات ۔۔۔ بے مکان وبے زمان وبے جہات

خالق ان کا ان سے پہلے جیسے تھا ۔۔۔ ان کے ہونے پر بھی ویسا ہی رہا

جسم وجوہر سے عرض سے پاک ہے ۔۔۔ مادہ سے اور مرض سے پاک ہے

مکان سے تنزیہہ شعر اول میں آگئی **(۱۱)** پاک صفت ہے اور اس میں ضمیر مستتر ہے، ضمیر مظہر کی ضرورت نہیں جیسے اس شعر میں

جانتا ہے رازہائے سینہ کو ۔۔۔ دیکھتا ہے دل میں حُب وکینہ کو

**(ز)** حضرت معترض نے جو تبدیلی فرمائی اس پر جناب کا اعتراض بہت صحیح ہے۔

**(اعتراض ششم)** بے شبہہ صحیح ہے جسے جناب نے بھی تسلیم فرمایا مگر **(ح)** شُبہ صحیح بتانا خود غلط ہے صحیح شبہہ ہے۔ **(ط)** **(۱۲)** حاضر وناظر کا اطلاق بھی باری عزوجل پر نہ کیا جائے گا۔ علماء کرام کو اس کے اطلاق میں یہاں تک حاجت ہوئی کہ اس پر سے نفی تکفیر فرمائی،

شرح الوہبانیہ ودرمختار میں ہے۔ **ویاحاضر یاناظر لیس یکفر۔**[1] یعنی اللہ عزوجل کو یاحاضر یاناظر کہنے سے کافر نہ ہوگا۔ میں نے اس شعر کو یوں بدلا ہے۔

ہے وہی ہر چیز کا شاہد بصیر ۔۔۔ کچھ نہیں پوشیدہ تجھ سے اے خبیر

**مصرعہ ثانی** میں التفات ہے کہ نفائس صنعت سے ہے۔

---

[1] الدر المختار کتاب الجہاد باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۳۶۱

**(اعتراض ہفتم)** وہی ششم ہے مگر **(ی)** **(۱۳)** قاضی الحاجات باثبات یابرقرار رکھنا عجب ہے میں نے اسے یوں بدلا ہے۔ ع
بالیقین وہ قاضی حاجات ہے (یا)
**(۱۴)** اس کے پہلے مصرعہ وہ مجیب عرض اور دعوات ہے میں مجیب عرض ترکیب فارسی ہے لفظ اور سے اس پر عطف ناجائز ہے، اس پر اعتراض کیوں نہ ہوا، میں نے اسے یوں تبدیل کیا۔
وہ مجیب العرض والدعوات ہے۔ (س)
**(۱۵)** اسی صفحہ کا ۱۱ شعر بے دلیل وحجت وبرہان لیک میں بھی عطف بہ ترکیب فارسی ہیں تو اظہار نون ناجائز اس پر بھی اعتراض نہ ہوا۔ میں نے اسے یوں بدلا: ع

حاجت حجت نہیں ایمان میں لیک (لح)

**(۱۶)** صفحہ ۷ کے پہلے مصرعہ خالق خیر اور شر اللہ ہے میں وہی بات ہے کہ ترکیب اور عطف ہندی اور اب وہ سخت معنی فاسد کو موہم کہ شر کا عطف معاذ اللہ خالق خیر پڑھو اور شر اللہ ہے یہ بھی اعتراض سے رہ گیا میں نے اسے یوں بدلا۔
خالق ہر خیر وشر اللہ ہے
**(اعتراض ہشتم)** وہی دوم ہے **والکلام الکلام** (بہ) اس میں یوں تبدیل شرک وکفر وفسق سے نفرت اسے بہت سخت قبیح واقع ہوئی اگر کروڑوں قافیے تبدیل بلکہ روی رکھتے بلکہ ہر مصرعہ خارج ازوزن ہوتا تو بھی ان کروڑوں کی شناعت اس تبدیلی کی کروڑویں حصہ کو نہ پہنچتی۔ نفرت بھاگنے اور بدکنے کو کہتے ہیں، اللہ عزوجل کی طرف اس کی نسبت حلال نہیں **(یہ)** **(۱۷)** نیز اس مصرعہ "ہے وہ راضی طاعت وایمان سے" میں ترکیب فارسی کے بعد اظہار نون ممنوع تھا۔ اس پر اعتراض نہ ہوا میں نے یہ شعر یوں بدلا ہے: ؎

طاعت وایمان سے راضی ہے وہ حیی　　　شرک وکفر وفسق سے ناراض ہے

**(یو)** **(۱۸)** اسی صفحہ میں "بعض افضل پر ہیں بالضرور" تھا لفظ ضرور ہے یا بالضرورۃ، بالضرور کوئی چیز نہیں، میں نے اسے یوں بدلا ہے: ع

بعض افضل بعض سے ہیں پُر ضرور

**(اعتراض نہم)** **(یز)** "حق ہے معراج محمد دیں پناہ" صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔ فلک اضافت پر اعتراض بیجا ہے فلک لک دو لک جگہ ملے گا۔ یہیں ص ۷ پر اول ان کے حضرت آدم ابوالبشر

میں بھی فک تھا وہ کیوں جائز رکھا گیا۔ (یح) اگر فک نامعقول ہو تو دیں پناہ کو صفت کیوں مانئے بلکہ بحذف مبتدا جملہ مستقلہ مدحیہ ہے یعنی وہ دیں پناہ ہیں صلی اللہ علیہ وسلم۔ اس کے نظائر خود قرآن عظیم میں ہیں۔ (یط) یہ بھی نہ سہی کیوں نہ ٹھہرائیں کہ مخاطب سعید کو ندا ہے یعنی اے دیں پناہ

**(۱۹)** یہ جواب کو خفیف اضافت دی جائے صحیح نہیں اب وزن فاعلاتن فاعلن نہیں ہوسکتا فاعلن کی گنجائش تو پہلے ہی نہ تھی دین پناہ فاعلات ہے اب کسرہ دال یہ تقطیع کردے گا فاعلاتن فاعلات مفاعلن۔

(اعتراض دہم) صحیح ہے **(۲۰)** ماشاء اللہ یعنی جو اس طرح پڑھا جائے۔ ماشال لاہ کسی قاعدہ کا مقتضی نہیں حذف ہمزہ بے شک جائز و شائع ہے مگر اب الف و لام میں التقائے ساکنین ہو کر الف گر جائے گا اور یوں پڑھا جائے گا۔ **ماشلا** میں نے اسے دو طرح بدلا ہے۔ آسمانوں پر "الی ماشا الالہ" یعنی ہمزہ محذوف اور الف شا بوجہ التقا ساقط ہو کر شین لام سے مل گیا۔ دوم آسمانوں "لماشاء الالہٗ" لام بمعنی الیٰ بکثرت شائع اور خود قرآن عظیم میں واقع اور اصلاً کسی تکلف کی حاجت نہیں۔ **(ی)** اس تبدیلی پر جو اعتراض جناب نے کیا وہ صحیح ہے واقعی مفاد اصل و بدل میں زمین و آسمان کا تفاوت ہے، یہ ایک اربعین ہے مع انصاف تام یعنی بیس متعلق بحضرت معترض اور بیس متعلق بجناب والسلام فقیر کی رائے میں دوسری جگہ بھیجنے کی نہ حاجت نہ حصول منفعت کہ بہت تبدیلیں جو درکار ہیں رہ جائیں۔ بعض کہ درکار نہیں عمل میں آئیں بعض کہ خود اشد اعظم تبدیل کے محتاج ہوں ظہور پائیں امید کہ یہاں کی ترمیم کے بعد کوئی غلطی نہ شرعی باقی رہی نہ شعری، ان شاء اللہ تعالیٰ جناب کو فقیر نے لکھا تھا کہ اغلاطِ شعریہ سے قطع نظر کروں گا اس کے جواب میں فرمائش جناب پر وہ بھی زیر نظر رکھے گئے میری عظیم بے فرصتی بے حد کثرت کار اور اس پر محض تنہائی اور پھر علالت و نقاہت کا دس مہینے سے دورہ ضرور باعث دیر تاخیر ہوں گے۔ اگر عجلت نہ فرمائیں اور منظور حضرت عزجلالہ ہو تو کام پورا اور تمام نقائص سے مبرا ہو جائے گا۔ آئندہ جو رائے سامی ہو والتسلیم مع التکریم۔

**مسئلہ ۲:** از مطبع اہلسنت وجماعت بریلی مسئولہ منشی اعجاز احمد صاحب قیصر مراد آبادی کاتب مطبع مذکور ۵ رجب ۱۳۳۵ھ

اسی پر آپ کو قیصر مسلمانی کا دعوی ہے ؎
کبھی یاد خدا کرلیں کبھی ذکر بتاں کرلیں

یہ بحر ہزج سالم ہے یا مزاحف مسبغ؟ کریں، اور کرلیں، میں کیا فرق ہے؟ اور کرلیں، کی فارسی کیا ہوگی؟

**الجواب:**

مثمن سالم ہے لین کا نون تقطیع میں حسب قاعدہ نہ آئے گا لہذا مسبع نہیں۔ ہاں ایک مصرع مسبع ہے۔ ع

اسیرانِ قفس کا دم گھٹا جاتا ہے اے صیاد

فعل کا اثر اپنے لیے حاصل کرنا ہو خواہ دوسرے کے لیے اُسے مطلقاً کرنا کہیں گے اور کرلینا وہاں کہ اپنے لیے تحصیل اثر مقصود ہو اگرچہ اس قدر کہ اس سے فراغ حاصل ہوا میں نے بات کرلی یعنی کرچکا اور کردینا وہاں کہ دوسرے تک وصول اثر مقصود ہو نفع خواہ ضرر، نکاح کرلیا یعنی اپنا اور کردیا یعنی دوسرے سے اور کیا دونوں کو شامل ہے سر اپنا چاک کرلیا اور دوسرے کا کردیا اور کیا عام۔ فارسی میں اس مختصر ترکیب کا ترجمہ نہیں اور یہ فقط کرنے ہی سے خاص نہیں بلکہ ہر فعل میں ہے جیسے کھالو پی لو مگر دو وہیں ہوگا۔ جہاں دوسرے پر اثر پہنچے کھادو نہ کہا جائے گا انار توڑ دو یعنی دوسرے کو اور توڑ لو یعنی اپنے لیے اور اگر دوسرے کے لیے توڑ رہا ہے اس سے کہا انار توڑ لو تو ایک بات نہیں یہاں وہی بمعنی فراغ ہے کہ یہ اثر اپنے لیے ہے فقط۔

---



# علم وتعلیم

**مسئلہ ۳۳تا۷:** از اسار اڈاکخانہ کرہٹل ضلع میرٹھ مدرسہ حفاظت اسلام مرسلہ منشی محمود علی مدرس مدرسہ مذکور ۲۹ربیع الاخر ۱۳۳۶ھ

**(۱)** اس زمانے میں جب کہ عام جہالت کی گھٹا پھیلی ہوئی ہے تو اس وجہ سے قرآن پاک، حدیث شریف، فقہ حنفیّہ کا بوجہ بعض مسائل شرمناک ہونے کے مثلاً حیض، نفاس، جماع، طلاق، ثبوت نسب وغیرہ کے کتب بالا کا ترجمہ کرکے عوام کے روبرو اظہار کرنا کیا منع ہے۔

**(۲)** کُتب فقہ جو مذہب حنفی کی درسی وغیر درسی مثلاً کنزالدقائق، شرح وقایہ، ہدایہ، درمختار، عالمگیری، شامی، قاضیخاں وغیرہ اور انکی شروح جو مشہور مدارس عربیہ میں داخل درس ہیں آیا صحیح ہیں یا فرضی؟

**(۳)** جو مسائل کتب مذکورہ بالا سے اخذ کرکے اردو میں کردیئے جائیں تاکہ عوام اس سے فائدہ مند ہوں تو کیا وہ قابلِ یقین و عمل نہ ہوں گے جیسے کُتب فارسی وار دو مالابدمنہ، مفتاح الجنت، بہشتی زیور وغیرہ۔

**(۴)** جو شخص باوجود دعوی حنفیت کرتے ہوئے کتبِ بالا سے انکار کرے اور کہے کہ ان کے مسائل فرضی ہیں۔ حنفی مذہب کے نہیں جس کی وجہ سے ایک گروہ عظیم کا کتب بالا سے اعتقاد خراب ہوجاتا ہے، یہ لوگ اپنے دعوی میں مقلد ہوں گے یا غیر مقلد؟

**(۵)** اکثر لوگ بہشتی زیور کے بعض مسائل پر کہ متفرق طور سے فصل نجاست اور ثبوت نسبت وغیرہ میں ہیں۔

اعتراض کرتے ہیں ہم نے ان کی تحقیق کتب فقہ میں کی تو شرح وقایہ، درمختار، کنزالدقائق میں پائے جاتے ہیں ایک مفتی صاحب کہتے ہیں کہ مسائل فرضی ہیں ان کا کہا کیونکر صحیح ہے؟

**الجواب:**

**(۱)** ایسے سوال میں قرآن عظیم کا شامل کرنا سُوءِ ادب ہے اللہ ورسول جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ہماری ہر حاجت کے متعلق حق وباطل، نفع وضرر پر ہمیں مطلع فرمایا۔ جس طرح ہمیں نماز روزہ سکھایا یونہی جماع واستنجاء تعلیم فرمایا مگر امورِ شرم کا ذکر طرز بیان مختلف ہوجانے سے مختلف ہوجاتا ہے۔ ایک ہی مسئلہ اگر حیاء کے پیرایہ میں بیان کیا جائے تو کنواری لڑکی کو اس کی تعلیم ہوسکتی ہے اور بے حیائی کے طور پر ہو تو کوئی مہذب آدمی مردوں کے سامنے بھی بیان نہیں کرسکتا۔ خصوصًا ترجمہ کہ وہ گویا متکلم کی طرف سے اس کی زبان کا بیان ہوتا ہے، تو نہایت ضرور ہے کہ اس کی عظمت وشان ملحوظ رہے، وہ لفظ لکھے جائیں جو اس کے کہنے کے ہوں، بعض گمراہوں نے ترجمہ قرآن مجید میں اس کا لحاظ نہ رکھا یہ سخت سوءِ ادب ہے۔ غرض ایک ہی بات اختلافِ طرز بیان سے تعظیم سے توہین تک بدل جاتی ہے جیسے اوش فرمایئے، تناول فرمایئے نوشِ جان فرمایئے۔ کھاؤ، نگلو، تھورو، زہر مار کرو اور تعظیم وتوہین میں کس قدر مختلف ہیں تو صرف اتنا عذر کہ ہم نے ترجمہ کیا ہے کافی نہیں ہوسکتا جب کہ طرزِ بیان بے ہودہ ہو۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**(۲)** صحیح مقابل فرضی کے لیے تو اس قدر بس ہے کہ وہ کتاب جس کی طرف نسبت کی جائے اس کی ہو اگرچہ کتنے ہی اغلاط پر مشتمل ہو، جن کتابوں کے نام سائل نے لیے ان میں کوئی فرضی نہیں، کنز سے قاضیخاں تک جتنے نام مذکور ہوئے یہ سب صحیح بمعنی معتمد بھی ہیں، مگر اعتماد کیا حاصل اس کی تفصیل ہم نے اپنے فتاوٰی میں ذکر کی ہے۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**(۳)** اگر کتبِ مذکورہ بالا سے صحیح ترجمہ کیا جائے اور طرزِ بیان بھی مقبول ومحمود ہو اور اپنی طرف سے کچھ اضافہ نہ ہو تو وہ گویا انہیں کتابوں کا وجود ثانی ہوگا یقین تو اعتقادیات میں درکار ہوتا ہے اور قابلِ عمل وہ مسئلہ جو مفتی بہ ہو۔ مالابد میں بھی زیادات ہیں اور مفتاح الجنتہ تو وہابیہ کے ہاتھ میں رہی جس میں بہت کچھ اصلاح ہوئی اور بہشتی زیور اغلاط وضلالت وبطالت وجہالت کا مجموعہ ہے، **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**(۴)** کنز سے قاضیخاں تک جتنی کتابوں کے نام لیے ان کی نسبت کوئی حنفی نہیں کہتا کہ ان کے مسائل حنفیّہ کے خلاف ہیں اور فرضی ہیں، تو سوال ہی فرضی ہے، مالابد ومفتاح الجنتہ کے بعض زیادات والحاقات کو اگر کسی نے ایسا کہا تو بیجا نہ کہا اور بہشتی زیور **لا فی العیر ولا فی النفیر** (نہ قافلے میں نہ لشکر میں، یعنی کسی شمار میں نہیں، ت) **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**(۵)** بہشتی زیور کا حال بالاجمال اُوپر گزرا بے شک اس میں بہت مسائل باطل و ساختہ ہیں وہ کسی طرح اس قابل نہیں کہ کوئی مسلمان اسے دیکھے یا اپنے گھر میں رکھے مگر عالم جید بغرض رَدّ وابطال، مفتی صاحب کا اس پر اعتراض بجا ہے اور عوام اس کے مسائل سے جتنی بھی نفرت کریں ان کے حق میں مصلحت دینیہ ہے۔ **قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:**

| | |
|---|---|
| **ایّاکم وایّاھم لایضلونکم ولایفتنونکم۔**[1] | اُن سے دور بھاگو اور اپنے سے دور رکھو کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کردیں کہیں وہ تمہیں فتنہ میں نہ ڈالیں۔ |

علمائے کرام نے وصیت فرمائی کہ جاہل کے لکھے ہوئے مسئلہ پر تصدیق نہ کروا گرچہ مسئلہ فی نفسہا صحیح ہو کہ اس کی تصدیق نگاہِ عوام میں وقعت کاتب کی موجب ہوگی۔ وہ یہ سمجھ لیں گے کہ یہ بھی کوئی مفتی ہے، پھر اور جو اپنی جہالت سے غلط فتوٰی لکھے گا اس پر بھی اعتبار کریں گے۔ جب جاہل کے لیے یہ حکم ہے تو چہ جائے مبتدی چہ جائے مرتد **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۸:** ازجے پور راجپوتانہ، بازار ہوا محل، مرسلہ محمد یوسف مدرس مدرسہ فیض محمدی ۲ ربیع الاول ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ درمختار و شرح وقایہ و ہدایہ و فتاوٰی عالمگیری و کنزالدقائق و قدوری و منیۃ المصلی وغیرہ کتب فقہ میں وہ مسائل جو بلفظ **قال ابوحنیفہ و عند ابی حنفیہ** (ابوحنیفہ نے فرمایا اور ابوحنیفہ کے نزدیک یوں ہے، ت) منقول ہیں کیا اُن کی اسناد بقاعدہ محدثین صاحب کتاب سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ تک پہنچتی ہیں تو ایک دو مسئلہ کی سند بطور نظیر کے ارقام فرمادیں۔

**الجواب:**

تمام مسائل کہ صاحبِ مذہب رضی اللہ تعالٰی عنہ کی طرف بلفظ قال وعنہ نسبت کئے جاتے ہیں کتب ظاہر الروایہ کے مسئلے ہیں اور اُن تک اسانید متصلہ موجود ہر مسئلہ کے لیے جدا سند کی حاجت نہیں جس طرح صحیح بخاری تک ہم اسانید متصلہ رکھتے ہیں، صحیح کی تمام حدیثیں ہمارے پاس انہیں سندوں سے ہیں ہر حدیث میں جدید سند کی ضرورت نہیں۔ صاحبِ درمختار رضی اللہ تعالٰی عنہ درمختار میں فرماتے ہیں:

---

[1] صحیح مسلم باب النهی عن الروایة عن الضعفاء قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۱۰

| | |
|---|---|
| انی ارویه عن شیخنا الشیخ عبدالنبی الخلیلی عن المصنف(ای شیخ الاسلام ابی عبدالله محمد بن عبدالله الغزی التمر تاشی)عن ابن نجیم المصری (ای العلامة المحقق زین صاحب البحر الرائق) بسنده الی صاحب المذہب ابی حنیفة رضی الله تعالٰی عنه(الٰی قوله)کما هو مبسوط فی اجازاتنا بطرق عدیدة عن المشائخ المتبحرین الکبار۔[1] | میں اس (علم فقہ) کو روایت کرتا ہوں اپنے استاذ شیخ عبدالنبی خلیلی سے، وہ روایت کرتے ہیں مصنف (یعنی شیخ الاسلام ابو عبد اللہ محمد بن عبداللہ غزی تمر تاشی) سے وہ ابن نجیم مصری (یعنی علامہ محقق زین صاحب بحر الرائق) سے وہ اپنی سند کے ساتھ جو متصل ہے صاحبِ مذہب امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کے ساتھ (مصنف کے اس قول تک کہ) یہ متبحر علماء کبار سے متعدد طرق کے ساتھ ہماری اجازت میں مفصل مذکور ہے (ت) |

علامہ صاحبِ بحر کی سند یہ ہے:

| | |
|---|---|
| المحقق زین عن العلامة ابن الشلبی صاحب الفتاوٰی عن ابن الشحنة شارح الوهبانیة عن الامام ابن الهمام صاحب فتح القدیر وزادالفقیر عن الامام العلامة قارئ الهدایة عن العلامة علاء الدین السیرانی عن السید جلال الدین صاحب الکفایة عن الامام عبدالعزیز البخاری صاحب کشف بزدوی عن الامام حافظ الدین النفسی صاحب الکنز و الوافی والکافی عن الامام شمس الائمة الکردری عن الامام برهان الدین صاحب الهدایة وکفایة المنتهی والتجنیس عن الامام فخر الاسلام علی البزدوی عن | محقق زین روایت کرتے ہیں علامہ ابن شلبی صاحبِ فتاوٰی سے وہ ابن شحنہ شارح وہبانیہ سے وہ امام ابن ہمام مصنف فتح القدیر وزاد الفقیر سے وہ علامہ قاری الہدایہ سے وہ علامہ علاء الدین سیرانی سے وہ سید جلال الدین صاحب کفایہ سے وہ امام عبدالعزیز بخاری صاحب کشف بزدوی سے وہ کنزووافی وکافی کے مصنف حافظ الدین نسفی سے وہ امام شمس الائمہ کردری سے وہ ہدایہ، کفایۃ المنتہی اور تجنیس کے مصنف امام برہان الدین سے وہ امام فخر الاسلام علی بزدوی سے وہ امام شمس الائمہ سرخسی صاحبِ مبسوط سے وہ امام شمس الائمہ حلوانی سے وہ قاضی ابو علی نسفی سے وہ امام |

[1] الدر المختار مقدمۃ الکتاب مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۳

| | |
|---|---|
| الامام شمس الائمۃ السرخسی صاحب المبسوط شرح کافی الامام الحاکم الشھید عن الامام شمس الائمۃ الحلوانی عن القاضی ابی علی النسفی عن الامام الفضل عن ابی عبداللہ السبذمونی عن ابی حفص الصغیر عن ابیہ الامام ابی حفص الکبیر عن الامام محمد عن سراج الامۃ الامام الاعظم وایضاعن محمد عن یعقوب عن ابی حنفیہ رضی اللہ تعالٰی عنھم۔[1] | فضل سے وہ ابوعبداللہ سبذ مونی سے وہ ابوحفص صغیر سے وہ اپنے والد امام ابوحفص کبیر سے وہ امام محمد سے وہ سراج الامہ امام اعظم ابوحنیفہ سے نیز امام محمد روایت کرتے ہیں امام یعقوب (ابویوسف) سے اور وہ امام ابوحنیفہ سے رضی اللہ تعالٰی عنھم (ت) |

صاحب مذہب رضی اللہ تعالٰی عنہ تک فقیر کی سند صدر جلد اول فتاوٰی فقیر اور بفضلہٖ تعالٰی کتب ظاہر الروایہ بلکہ کتب نوادر بلکہ بکثرت کتب علماء و مشائخ تک باسانید متصلہ موجود، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۹:** از احمد آباد گجرات، محلّہ جمالپور، مرسلہ مولوی حکیم عبدالرحیم صاحب، ۹ صفر المظفر ۱۳۳۷ھ

مرقاۃ شرح مشکوۃ ملا علی قاری کی عبارت اگر آپ کے زیر نظر ہو تو یہ پتا بتایئے کہ یہ مرقاۃ کی کون سے باب و فصل اور کون سے صحابی کی حدیث کی شرح میں ملا علی قاری نے یہ حدیث نقل کی ہے اس کی بندہ کو ضرورت ہے ممنون و مشکور ہوگا عبارت یہ ہے:

| | |
|---|---|
| انہ بلغنی عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان من قال لا الٰہ الا اللہ سبعین الفاغفر اللہ تعالٰی لہ ومن قیل لہ غفر لہ ایضاً۔ | مجھ تک نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ والہ وسلم کی یہ حدیث پہنچی، آپ نے فرمایا کہ بے شک جس شخص نے ستر ہزار مرتبہ کہالا الٰہ الا اللہ، اللہ تعالٰی اس کی مغفرت فرمائے گا اور جس کے لیے یہ کہا گیا اس کی بھی مغفرت فرمائے گا۔ (ت) |

[1] البحر الرائق

**الجواب:**

مولانا اکرمکم، السلام علیکم ورحمتہ وبرکاتہ!

یہ عبارت مرقاۃ[1] کتاب الصلوۃ، باب ما علی الماموم من المتابعۃ، فصل ثانی، حدیث علی و معاذ بن جبل علیہما الرضوان کی شرح میں ہے۔ مطبع مصر جلد دوم صفحہ ۱۰۲)

---



---

[1] مرقاۃ المفاتیح، کتاب الصلوۃ، الفصل الثانی، حدیث ۱۱۴۲ مکتبہ حبیبیہ کوئٹہ ۳/ ۲۲۲

# زبان وبیان

**مسئلہ ۱۰:** از ملک بنگال ضلع فرید پور مرسلہ شمس الدین صاحب
زنائے خلاف رضامندی و بلا رضامندی میں کیا فرق ہے؟

**الجواب:**

مہمل و بے حاصل سوال ہے، خلافِ رضا و عدم رضا میں عموم و خصوص مطلق ہے وہ بات جس کی طرف نہ رغبت نہ نفرت، خلافِ رضا نہیں بلا رضا ہے، **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۱:**

| | |
|---|---|
| **یزول ملکہ عن المسجد والمصلی بالفعل** صہ **و بقولہ جعلتہ مسجدا۔** [1] | مسجد اور عیدگاہ میں فعل نماز سے مالک کی ملکیت زائل ہو جاتی ہے اور یہ کہنے سے بھی ملکیت زائل ہو جاتی ہے کہ میں نے اس کو مسجد کر دیا۔ (ت) |

یہ واؤ جس پر صہ بنا ہوا ہے یا کے معنی دے گا یا اور کے؟

| | |
|---|---|
| **دوم: واذا بنی مسجدا لم یزل ملکہ عنہ حتی یفرزہ عن ملکہ بطریقہ** | جس شخص نے مسجد بنائی تو اس سے بانی کی ملکیت زائل نہ ہو گی جب تک اس کا راستہ الگ کرکے |

[1] الدرالمختار کتاب الوقف مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۳۷۹

| | |
|---|---|
| وصہ یاذن للناس بالصلٰوۃ فیہ[1] | اُسے اپنی ملکیت سے جُدانہ کردے اور جب تک لوگوں کو اس میں نماز پڑھنے کی عام اجازت نہ دے دے۔(ت) |

یہ واؤ جس پر صہ دوسری جگہ ہے اس کے معنی یا کے ہوں گے یا اور کے؟ اور وجہ کیا ہے؟

**الجواب:**

پہلی عبارت درمختار کی ہے اور اس میں واؤ بمعنی یا ہے یعنی مسجد میں فعلِ نماز سے ملک مالک زائل ہوجاتی ہے اور مالک کے اس قول سے بھی کہ میں نے اس کو مسجد کردیا، دونوں میں جو ہو کافی ہے دونوں کا وجود ضروری نہیں، ردالمحتار میں اسی پر لکھا ہے:

| | |
|---|---|
| لم یردانہ لایزول بدونہ لما عرفت انہ یزول بالفعل ایضا بلا خلاف[2]۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ | اس سے یہ مراد نہیں کہ اس کے بغیر ملکیت زائل نہیں ہوگی اس لیے کہ تو جان چکا ہے کہ ملکیت تو محض فعل نماز سے بھی زائل ہوجاتی ہے اس میں نماز پڑھنے کی عام اجازت نہ دے دے۔(ت) |

دوسری عبارت ہدایہ کی ہے اور اس میں واؤ بمعنی یا نہیں بلکہ امران ضرور ہے اور اس کے بعد طرفین کے نزدیک ایک بار نماز باذن ہونا لازم، اور امام ابویوسف کے نزدیک صرف زبان سے کہہ دینا کافی کہ میں نے اسے مسجد کیا، اسی کو اس عبارت کے متصل ہدایہ میں بتایا:

| | |
|---|---|
| وقال ابویوسف یزول ملکہ لقولہ جعلتہ مسجدا[3]۔ | امام ابویوسف نے فرمایا اس کے صرف یہ کہہ دینے سے کہ میں نے اس کو مسجد کردیا ہے اس کی ملکیت زائل ہوجاتی ہے۔(ت) |

اور قول امام ابویوسف پر ہی فتوٰی ہے کہ دونوں میں سے جو ہو کافی ہے فعل و قول کا جمع ہونا ضروری نہیں۔ ردالمحتار میں ہے:

| | |
|---|---|
| فی الدر المنتقی وقدم فی التنویر و الدرر والوقایۃ و غیرھا قول ابی یوسف علمت ارجحیتہ فی الوقف والقضا[4]۔ | درر منتقٰی میں ہے کہ تنویر، درر اور وقایہ میں امام ابویوسف کے قول کو مقدم کیا گیا ہے اور وقف وقضا میں اس کا ارجح ہونا معلوم ہوچکا ہے۔(ت) |

---

[1] الھدایۃ کتاب الوقف المکتبۃ العربیۃ کراچی ۲/ ۶۲۴

[2] ردالمحتار کتاب الوقف مطلب فی احکام المسجد داراحیاء التراث العربی بیروت ۳/ ۳۶۹

[3] الھدایۃ کتاب الوقف المکتبۃ العربیۃ کراچی ۲/ ۶۲۴

[4] ردالمحتار کتاب الوقف داراحیاء التراث العربی بیروت ۳/ ۳۷۰

**مسئلہ ۱۲:** از مدرسہ منظر الاسلام بریلی، مرسلہ مولوی اکبر حسین رام پوری طالب علم ۲۸ ربیع الاول شریف ۱۳۲۶ھ

بعالی خدمت اعلیحضرت مدظلہ العالی عرض ہے کہ ایک شعر کے معنی میں نہایت فکر کرتا ہوں لیکن سمجھ میں نہیں آتا، امید کہ میں حضور کی ذاتِ اقدس سے کامیاب ہوں گا، شعر یہ ہے: ؎

میری تعمیر میں مضمر اک صورت خرابی کی ہیولیٰ برق خرمن کا ہے خون گرم دہقان کا

**الجواب:**

ہیولیٰ مادے کو کہتے ہیں جس میں شے کی قابلیت اور استعداد ہوتی ہے اور خون گرم سعی کا سبب کہ دہقان کی سعی سے کھیتی کی پیداوار ہے، اور اس کا محاصل خرمن، کہ برق گرے تو اسے بالکلیہ نیست و نابود کردے، تو کہتا ہے کہ وہ خون گرم دہقان کے سبب پیدا ہوا۔ وہی برق خرمن کا مادہ بناکر حرارت میں برق بننے کی استعداد تھی اور وہی بالآخر اپنے پیدا کردہ خرمن پر بجلی ہوکر گرا اور اسے فنا کرگیا تو اس تعمیر میں ویرانی کی صورت پنہاں تھی کہ:

لدوا للموت وابنوا للخراب

جیو مرنے کے لیے اور عمارتیں بناؤ خراب و برباد ہونے کے لیے۔

**مسئلہ ۱۳:** از پیلی بھیت محلّہ احمد زئی مرسلہ مولوی سید محمد عمر الہ آبادی سہروردی ۱۸ رجب ۱۳۳۲ھ

(۱) من آن وقت بودم کہ آدم نبود کہ حوا عدم بود آدم نبود

(۲) من آں وقت کردم خدارا سجود کہ ذات و صفات خدا ہم نبود

(۳) غور سے ہم نے محمد کو جو دیکھا فرحاں تین سو ساٹھ برس پایا خدا سے پہلے

**(۱)** میں اس وقت تھا کہ آدم نہ تھا کہ حوا معدوم تھی اور آدم نہ تھا۔

**(۲)** میں نے اس وقت خدا کو سجدہ کیا کہ خدا کی ذات و صفات بھی موجود نہ تھیں۔ت)

ان تینوں شعروں کا مطلب تحریر فرمایئے کہ یہ اشعار کس کے ہیں اور کس کتاب میں ہیں؟ ایک شخص نے مجھ سے ان شعروں کا مطلب دریافت کیا ہے مگر مجھے نہیں معلوم میں کیسے بتلاؤں لہٰذا آنجناب سے سوال ہے کہ مطلب تحریر فرمایئے فقط المستفتی محمد عمر۔

**الجواب:**

ایسے اشعار کا مطلب اس وقت پوچھا جاتا ہے جب معلوم ہو کہ قائل کوئی معتبر شخص تھا اور نہ

بے معنی لوگوں کے ہذیان کیا قابلِ التفات۔

**شعر اول** کے مصرعہ اخیر میں آں دم نبود چاہیے ورنہ قافیہ غلط ہے بہر حال اس کا مطلب صحیح وصاف ہے وجود ارواح قبل اجسام کی طرف اشارہ ہے۔

**شعر دوم** صریح کفر ہے۔

**شعر سوم** میں دراصل تین سو تیرہ برس کا لفظ ہے فرحان ہمارے بریلی کے شاعر تھے ان کی زندگی میں ان کی یہ غزل چھپی تھی فقیر نے جبھی دیکھی تھی اس میں تین سو تیرہ کا لفظ تھا اس میں شاعر نے یہ مہمل وبے ہودہ ولغو مطلب رکھا ہے کہ لفظ محمد کے عدد ۹۲ ہیں اور لفظ خدا کے عدد ۶۰۵ ظاہر ہے کہ ۶۰۵ سے ۹۲ بقدر ۵۱۳ کے مقدم ہے۔بے ہودہ معنی اور بے معنی بات واستغفر اللہ العظیم یہ وہ ہے جو شاعر صاحب نے سمجھا تھا اور اس کا مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے کہ محمد سے مراد مرتبہ رسالت حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلیہم اجمعین ہو جس کا سر صرف رہے کہ رویت وروایت وردیت درائے سب کا مبدا ہے اور انہار رسالت کی یہی منابع ہیں۔اس کے عدد ۲۰۰ ہیں اور رسول ۳۱۳ کہ حقیقۃً سب ظلال رسالت محمدیہ علیہ صاحبہا افضل الصلوۃ والتحیۃ ہیں مجموع ۵۱۳ ہوا۔رسل کرام علیہم الصلوۃ والسلام کی سیر من اللہ الی الخلق ہے اور امت کی سیر من الرسل الی اللہ جب تک رسولوں پر ایمان نہ لائے اللہ عزوجل پر ایمان نہیں مل سکتا۔پھر اس تک رسائی تو بے وساطت رسل محال ہے اور تصدیق سب رسولوں کی جزء ایمان ہے۔"لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ "[1] (ہم اس کے کسی رسول پر ایمان لانے میں فرق نہیں کرتے)۔برس کو عربی میں حول کہتے ہیں کہ تحویل سے مشعر ہے رسولوں کی بدلیاں بھی تحویل تھیں اور برس بمعنی بارش ہے ہر رسول کی رسالت بارش رحمت ہے یعنی محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے آدم سے خاتم تک رائے رسالت میں یہ تین سو تیرہ تطور فرمائے تین سو تیرہ ابر رحمت برسائے جب تک ان سب کی تصدیق سے بہرہ ور ہو خدا تک رسائی ناممکن ہے **واللہ تعالٰی اعلم۔**

---

[1] القرآن الکریم ۲/ ۲۸۵

# وعظ وتبلیغ

**مسئلہ ۱۴:** از سہسرام ضلع گیا محلّہ پٹیاں ٹولی عرف نیم کالے خان مرسلہ حکیم سراج الدین احمد صاحب ۱۷ شوال ۱۳۳۵ھ
دیوبندی سہارنپوری نانوتوی والہ آبادی وغیرہم واعظین مدارس ومساجد کی تعمیر وتحفظ میں بلاترجیح یکدیگر جو کچھ اقوالِ مختلفہ بیان کرتے ہیں کہاں تک حق بجانب ہے تاوقتیکہ بدعت واجب مندوب مباح حرام مکروہ اور بدعت کی وجہ حسن وقبح اور فرق درمیان بدعت ومباح وتخصیص حدیثیں۔

| | |
|---|---|
| **(۱)من سنّ سنّة حسنة ومن سنّ سنة سیّئة**[1]۔ | جس نے اچھا طریقہ ایجاد کیا اور جس نے بُرا طریقہ ایجاد کیا (ت) |
| **(۲)من احدث فی امرنا ھذا مالیس منہ فھورد**[2]۔ | جو شخص ہمارے دین میں کوئی نئی نکالے وہ مردود ہے۔(ت) |
| **(۳)من ابتدع بدعة ضلالة لایرضاھا اللہ ورسولہ**[3]۔ | جس نے کوئی ایسی نئی بات نکالی جو بُری ہے جسے اللہ ورسول پسند نہیں فرماتے۔(ت) |

[1] مسند الامام احمد بن حنبل المکتب الاسلامی بیروت ۴/ ۳۶۱ وصحیح مسلم کتاب العلم قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۳۴۱
[2] صحیح مسلم کتاب الاقضیة باب نقض الاحکام الباطلة الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۷۷
[3] جامع الترمذی کتاب العلم باب الاخذ بالسنة واجتناب البدعة امین کمپنی دہلی ۲/ ۹۲

کے مطابق ہر امورِ حسنہ کو سیئہ سے پاک رہنے کا حال مفصل نہ کہہ سنائیں کہ عوام غلط فہمی سے حق تلفی کرکے امور حسنہ کو بآمیزش ممنوعات کے مذموم نہ کردیں اگر اس کا التزام مذکورین اپنے اپنے وعظ میں نہ کریں تو موردِ الزام ہوسکتے ہیں یا نہیں؟

**الجواب:**

واعظ کے لیے پہلی شرط یہ ہے کہ مسلمان ہو دیوبندی عقیدے والے مسلمان ہی نہیں ان کا وعظ سننا حرام اور دانستہ انہیں واعظ بنانا کفر علمائے حرمین شریفین نے فرمایا ہے کہ:

| | |
|---|---|
| من شك فی کفرہ وعذابه فقد کفر [1] | جس نے ان کے کفر اور عذاب میں شک کیا اس نے کفر کیا۔(ت) |

اسی طرح تمام وہابیہ و غیر مقلدین فانّھم جمیعا اخوان الشیاطین۔(کہ وہ سب شیطانوں کے بھائی ہیں۔ت) دوسری شرط سنی ہونا غیر سنی کو واعظ بنانا حرام ہے اگرچہ بالفرض وہ بات ٹھیک ہی کہے۔ حدیث میں ہے نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| من وقر صاحب بدعة فقد اعان علی ھدم الاسلام [2] | جس نے کسی بدمذہب کی توقیر کی اس نے دین اسلام کے ڈھانے پر مدد دی۔ |

تیسری شرط عالم ہونا جاہل کو واعظ کہنا ناجائز ہے جیسا کہ ارشاد ہے:

| | |
|---|---|
| اتخذ الناس رؤسا جھالا فسئلوا فافتوا بغیر علم فضلوا واضلوا۔[3] | لوگوں نے جاہلوں کو سردار بنالیا پس جب ان سے سوال کیا گیا تو انہوں نے بے علم احکام شرعی بیان کرنے شروع کیے تو آپ بھی گمراہ ہوئے اور اوروں کو بھی گمراہ کیا۔ |

چوتھی شرط فاسق نہ ہونا۔ تبیین الحقائق وغیرہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| لان فی تقدیمه للامامة تعظیمه | کیونکہ اسے امامت کے لیے مقدم کرنے میں اس کی |

[1] الدرالمختار کتاب الجہاد باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۳۵۶، حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین مطبع اہلسنت وجماعت بریلی ص ۹۴

[2] کنز العمال حدیث ۱۱۰۲ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱/ ۲۱۹

[3] صحیح البخاری کتاب العلم باب کیف یقبض العلم الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۲۰

| | |
|---|---|
| وقدوجب علیھم اھانته شرعًا[1]۔ | تعظیم ہے حالانکہ شرعًا مسلمانوں پر اس کی توہین واجب ہے۔(ت) |

اور جب یہ سب شرائط مجتمع ہوں سنی صحیح العقیدہ عالم دین متقی وعظ فرمائے تو عوام کو اس کے وعظ میں دخل دینے کی اجازت نہیں وہ ضرور مصالح شرعیہ کا لحاظ رکھے گا ہاں اگر کسی جگہ کوئی خاص مصلحت ہو جس پر اُسے اطلاع نہیں تو پیش از وعظ مطلع کر دیا جائے کہ یہاں یہ حالت ہے واللہ تعالٰی اعلم۔

---




[1] تبیین الحقائق باب الامامة والحدث فی الصلوۃ المطبعة الکبرٰی بولاق مصر ۱/ ۱۳۴

# علم الحیوان

**مسئلہ ۱۵:** کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع اس مسئلہ میں۔
کُتّااور کل جانور چرند وپرند کس کی اولاد میں سے ہیں؟

**الجواب:**

ہر جانور کہ مادہ سے پیدا ہوتا ہے اپنی قسم کے اس پہلے جانور کی اولاد میں ہے جسے رب عزوجل نے ابتداً بنایا تھا مثلاً سب میں پہلا گھوڑا جو مٹی اور پانی سے رب عزوجل نے بنایا سب گھوڑے اس کی نسل ہیں یونہی کتے وغیرہ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

# تشریح ابدان

**مسئلہ ۱۶:** مرسلہ مولوی نواب محمد سلطان احمد خان صاحب ۲۹ محرم الحرام ۱۳۲۵ھ

زید کہتا ہے حال میں دو شخص ایسے پائے گئے ہیں جن کے دو دو دل ہیں اور ڈاکٹروں نے بھی اس کو اپنے طور پر جانچ کیا ہے بکر کہتا ہے کہ ایک شخص کے دو دل نہیں ہو سکتے کیونکہ اللہ تعالٰی ارشاد فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "مَاجَعَلَ اللّٰہُ لِرَجُلٍ مِّنۡ قَلۡبَیۡنِ فِیۡ جَوۡفِہٖ ۚ"[1]۔ | اللہ تعالٰی نے کسی آدمی کے اندر دو دل نہ رکھے۔ (ت) |

اس پر خالد کہتا ہے خدائے تعالٰی نے یہ بھی تو فرمایا ہے:

| | |
|---|---|
| "ھُوَالَّذِیۡ یُصَوِّرُکُمۡ فِی الۡاَرۡحَامِ کَیۡفَ یَشَآءُ ؕ"[2]۔ | وہی ہے جو تمہاری تصویر بناتا ہے ماؤں کے پیٹ میں جیسی چاہے) |

پس یہ امر عجائبِ صنع باری سے ہے جیسے کہ ایک شخص ایسا بھی موجود ہے جس کا دل داہنی طرف ہے اسی طرح عجیب الخلقت بچے ہمیشہ پیدا ہوتے رہتے ہیں کیا انسان کیا جانور اور پہلی آیت تو اس شخص کے بارے میں اتری ہے جو دعوی کرتا ہے کہ اس شخص کے دو دل ہیں لہٰذا میں نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے زیادہ علم و فہم رکھتا ہوں۔ چونکہ اس وقت میں لوگ طرح طرح سے آپ کی مخالفت پر کمر بستہ تھے اس لیے اس شخص نے

---

[1] القرآن الکریم ۳۳/ ۴

[2] القرآن الکریم ۳/ ۶

کہہ دیا جس سے لوگ آپ سے برگشتہ ہو جائیں تو خدا تعالیٰ نے اس کا جھوٹ ظاہر کر دیا۔ پس علماء دین قویم سے بقلب استفسار ہے کہ منشاہر دو آیت کا کیا ہے اور اس بارہ میں کیا اعتقاد رکھنا چاہیے؟ **القوا کلام نفسیکم فی قلبی توجروا من ربی**" (اپنا نفیس کلام میرے دل میں ڈالو میرے رب سے اجر پاؤگے۔ت)

**الجواب:**

قلب وہ عضو ہے کہ سلطان اقلیم بدن و محل عقل و فہم و منشا قصد واختیار و رضا و انکار ہے ایک شخص کے دو دل نہیں ہو سکتے دو بادشاہ در اقلیمے نہ گنجند (ایک سلطنت میں دو بادشاہ نہیں ہوتے۔ت) آیۂ کریمہ میں رجل نکرہ ہے اور تحت نفی داخل ہے تو مفید عموم و استغراق ہے یعنی اللہ عزوجل نے کسی کے دو دل نہ بنائے نہ کہ فقط اس شخص خاص کی نسبت انکار فرمایا ہو۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| **الا وان فی الجسد مضغة اذا صلحت صلح الجسد کله واذا فسدت فسد الجسد کله الا وهی القلب۔**[1] | سنتے ہو بدن میں ایک پارہ گوشت ہے کہ وہ ٹھیک ہے تو سارا بدن ٹھیک رہتا ہے اور وہ بگڑ جائے تو سارا بدن بگڑ جاتا ہے سنتے ہو وہ دل ہے۔ |

تو اگر کسی کے دو دل ہوں ان میں ایک ٹھیک رہے ایک بگڑ جائے تو چاہیے معًا ایک آن میں سارا بدن بگڑا اور سنبھلا دونوں ہوا اور یہ محال ہے جب دو دل ہیں ایک نے ارادہ کیا یہ کام کیجئے دوسرے نے ارادہ کیا نہ کیجئے تو اب بدن ایک کی اطاعت کرے گا یا دونوں کی یا کسی کی نہیں۔ ظاہر ہے کہ دونوں کی اطاعت محال ہے اور کسی کی نہ ہو تو ان میں کوئی قلب نہیں کہ قلب تو وہی ہے کہ بدن اسی کے ارادے سے حرکت وسکون ارادی کرتا ہے اور اگر ایک کی اطاعت کرے گا دوسرے کی نہیں تو جس کی اطاعت کرے گا وہی قلب ہے اور دوسرا ایک بد گوشت ہے کہ بدن میں صورت قلب پر پیدا ہو گیا جیسے کسی کے پنجے میں چھ انگلیاں اور بعض کے ایک ہاتھ میں دو ہاتھ لگے ہوتے ہیں ان میں جو کام دیتا ہے اور ٹھیک موقع پر ہے وہی ہاتھ ہے دوسرا بد گوشت ہے۔ ڈاکٹروں کا بیان اگر سچا ہو تو اس کی یہی صورت ہوگی کہ بدن میں

[1] صحیح البخاری کتاب الایمان باب فضل من استبراء لدینه قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۳۱، صحیح مسلم کتاب المساقات باب اخذ الحلال وترك الشبهات قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۲۸

ایک بد گوشت بصورتِ دل زیادہ پیدا ہو گیا ہوگا۔ ہاتھ میں تو یہ بھی ہوسکتا ہے کہ اصلی اور زائد دونوں ہاتھ کام دیں مگر قلب میں یہ ناممکن ہے آدمی روح انسانی سے آدمی ہے اور اسی کے مرکب کا نام قلب ہے اور روح انسانی متجزی نہیں کہ آدھی ایک دل میں رہے آدھی دوسرے میں۔ تو جس سے وہ اصالۃً متعلق ہوگی تو وہی قلب ہے دوسرا سلب ہے۔ اور آیہ کریمہ میں "یُصَوِّرُکُمْ فِی الْاَرْحَامِ كَیْفَ یَشَآءُ ؕ"۔[1] فرمایا ہے کہ ماں کے پیٹ میں تمہاری تصویر بناتا ہے جیسی وہ چاہے۔ یہ نہیں فرمایا کہ کیف تشاؤن و بتخیلاتکم تخترعون جیسی تم چاہو اور اپنے خیالات میں گھڑو ویسی ہی تصویر بنادے یہ محض باطل ہے اور اس نے اپنی مشیت بتادی کہ کسی کے جوف میں میں نے دو دل نہ رکھے تو اس کے خلاف تصویر نہ ہوگی۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**




[1] القرآن الکریم ۳/ ۶

# علمِ حروف وریاضی

**مسئلہ ۱۷:** از شہر محلّہ بہار بپور نواب وزیر احمد خان صاحب قادری رضوی ۱۴ جمادی الاولٰی ۱۳۳۸ھ

بعز عرض بندگانِ عالی متعالی خداوند متعالی خداوند نعمت میر ساند السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ آداب فدویانہ معروض۔لا۲ = ۷۵ء۲لا + ء = ۱۳۰ اگر یہ نمونہ صحیح ہوجاتا تو اسی نمونے پر یہ مساوات قائم ہوجاتی۔لا ۲/ ۷۵ =(۳۰۔لا) ۲لا۲ = ۷۵ (۳۰۔لا) ۲ یا لا۲ = ۷۵(۹۰۰۔۰ ٦ لا + لا۲) یا لا۲ = ٦۷۵۰۰۔۴۵۰۰لا + ۷۵لا۲ یا ۷۴لا۲ + ۴۵۰۰لا = ٦۷۵۰۰ تقسیم کیا۔۲ سے ۳۷لا۲۔۲۲۵۰لا = ۳۳۷۵۰۰۰ مربع کامل کیا ۳۷لا۲۔۲۲۵۰ +۱/ ۳۷(۲/۲۲۵۰)۲= ۳۳۷۵۰ +۳۷/ ۱(۲/۲۲۵۰)۲ یا ۳۷لا۲۔۲۲۵۰لا + ۳۷/ ۱(۱۱۲۵)۲ =۔۳۳۷۵۰ + ۳۷/ ۱(۱۱۲۵)۲ یا ۳۷لا۲ء۔ ۳۷/ ۱ (۱۱۲۵)۲ = ۳۳۷۵۰ + ۳۷/ ۱(۱۱۲۵)۲ اس کو ملاحظہ فرمالیا جائے یہاں تک کہ اگر صحیح ہو تو آگے عمل کیا جائے۔

**الجواب:**

مکرم کرم فرما چھوٹے نواب صاحب سلمہ وعلیکم السلام ورحمتہ وبرکاتہ تکمیل مجذور کا یہ نیا قاعدہ ہے کہ سر مجذور کی طرف ایک کو نسبت کرکے مجذور نصف سرلا کا سر کرکے شامل کریں مجذور کامل ہوجائے میرے نزدیک یہ صحیح نہ آئے گا مثلاً ۲لا۲ + ٦لا = ۲۰ طور مذکور پر ۲لا۲ + ۲/ ۱(۳)۲ = ۲۰ + ۹/ ۲ = ۴۹/ ۲ ہر گز مجذور کامل نہیں یا ۳لا۲۔ ۴لا ۴ بطور مذکور ۳لا۲۔ ۴لا + ۳/ ۱(۲)۲ = ۴ + ۴/ ۳ = ۱٦/ ۳ ہر گز مربع نہیں۔

**(۲)** مساوات درجہ دوم سے یہ بہت سہل حل ہو سکتا یہاں تک آپ لے آئے کہ۔ ۴۷لا۲ + ۴۵۰۰لا = ۶۷۵۰۰ یہاں نفی واثبات کا قلب کرلیجئے مساوات یہ ہوجائے گی ۴۷لا۲ ۴۵۰۰ = ۶۷۵۰۰۰ پھر خواہ یوں عمل کیجئے لا۲۔ ۴۵۰۰/ ۴۷لا = ۔ ۶۷۵۰۰/۴۷ طرفین میں ۲۲۵۰/۴۷ کا مجذور شامل کیجئے یا مساوات کو بحال رکھ کر ۲۹۶ میں ضرب دے کر طرفین میں (۶۷۵۰۰) ۲ شامل فرمایئے مدعا حاصل ہوگا۔

**(۳)** ہاں لطیف تر یہ ہے کہ درجہ دوم کا نام نہ آنے پائے صرف مساوات درجہ اول سے حاصل ہو اسے بتایئے وہ بہت آسان ہے فقط۔

**مسئلہ ۱۸:** مسئولہ قاضی فضل احمد صاحب لودیانوی ۲۲ صفر مظفر ۱۳۳۹ھ

علمائے کرام کا اس میں کیا ارشاد ہے ایک رافضی نے کہا آیت کریمہ "اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِیْنَ مُنْتَقِمُوْنَ۠ ﴿۲۲﴾"[1]۔ (بے شک ہم مجرموں سے انتقام لینے والے ہیں۔ت) کے عدد ۱۲۰۲ ہیں اور یہ ہی عدد ابوبکر عثمان کے ہیں۔

**الجواب:**

روافض لعنہم اللہ تعالٰی کی بنائے مذہب ایسے ہی اوہام بے سروپا و پادر ہوا پر ہے۔

**اوّلاً:** ہر آیت عذاب کے عدد اسماء اخیار سے مطابق کرسکتے ہیں اور آیت ثواب کے اسماء کفار سے کہ اسماء میں وسعت وسیعہ ہے۔

**ثانیاً:** امیر المومنین علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کے تین صاحبزادوں کے نام ابوبکر و عمر و عثمان ہیں۔

رافضی نے آیت کو ادھر پھیرا کوئی ناصبی ادھر پھیر دے گا اور دونوں ملعون ہیں۔ حدیث میں ہے سیدنا امام حسن رضی اللہ تعالٰی عنہ کی ولادت پر حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم تشریف لے گئے اور ارشاد فرمایا۔ **ارونی ابنی ماسمیتموہ**[2] مجھے میرا بیٹا دکھاؤ تم نے اس کا کیا نام رکھا۔ مولٰی علی نے عرض کی حرب۔ فرمایا: نہیں بلکہ وہ حسن ہے۔ پھر سیدنا امام حسین رضی اللہ تعالٰی عنہ کی ولادت پر تشریف لے گئے اور فرمایا مجھے میرا بیٹا دکھاؤ تم نے اس کا کیا نام رکھا؟ مولی علی نے عرض کی: حرب۔ فرمایا: نہیں بلکہ وہ حسین ہے پھر امام محسن کی ولادت پر وہی فرمایا مولٰی علی نے وہی عرض کی۔ فرمایا: نہیں بلکہ وہ محسن ہے پھر فرمایا میں نے اپنے بیٹوں کے نام داؤد علیہ الصلوۃ والسلام

[1] القرآن الکریم ۳۲/ ۲۲

[2] اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ باب الحاء والسین ترجمہ حسن بن علی ۱۱۶۵ دار الفکر بیروت ۱/ ۵۵۷

کے بیٹوں پر رکھے۔ شبر شُبیر مُشبر[1] حسن حسین محسن ان سے ہم وزن وہم معنٰی ہیں اس سے مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ الکریم کو تنبیہ ہوئی کہ اولاد کے نام اخیار کے ناموں پر رکھنے چاہیئں لہٰذا ان کے بعد اپنے صاحبزادوں کے نام ابوبکر عمر عثمان عباس وغیرہا رکھے۔

**ثالثًا:** رافضی نے عدد غلط بتائے امیر المومنین عثمٰن غنی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے نام پاک میں الف نہیں لکھا جاتا تو عدد بارہ سوایک ہیں نہ کہ دو۔

ہاں او رافضی **(۱)** بارہ سودو عدد کا ہے کے ہیں ابن سینا رافضہ کے۔

**(۲)** ہاں او رافضی ! بارہ سو دو عدد ان کے ہیں ابلیس یزید ابن زیاد شیطان الطاق کلینی ابن بابویہ قمی طوسی حلی۔

**(۳)** ہاں او رافضی ! اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "اِنَّ الَّذِیۡنَ فَرَّقُوۡا دِیۡنَہُمۡ وَ کَانُوۡا شِیَعًا لَّسۡتَ مِنۡہُمۡ فِیۡ شَیۡءٍ ؕ"[2]۔ | بے شک جنہوں نے اپنا دین ٹکڑے ٹکڑے کردیا اور شیعہ ہو گئے اے نبی ! تمہیں ان سے کچھ علاقہ نہیں۔ |

اس آیہ کریمہ کے عدد ۲۸ ۲۸ ہیں اور یہی عدد ی ہیں رفاض اثنا عشریہ شیطنیہ اسمعیلیہ کے اور اگر اپنی طرح سے اسمعیلیہ میں الف چاہے تو یہ ہی عدد ہیں روافض اثنا عشریہ ونصیریہ واسماعیلیہ کے۔

**(۴)** ہاں او رافضی ! اللہ تعالٰی فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "لَہُمُ اللَّعۡنَۃُ وَ لَہُمۡ سُوۡٓءُ الدَّارِ ﴿۲۵﴾"[3]۔ | ان کے لیے ہے لعنت اور ان کے لیے ہے، بُرا گھر۔ |

اس کے عدد چھ سو چوالیس ہیں اور یہی عدد ہیں شیطان الطاق طوسی حلی کے۔

**(۵)** نہیں او رافضی ! بلکہ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "اُولٰٓئِکَ ہُمُ الصِّدِّیۡقُوۡنَ ٭ۖ وَ الشُّہَدَآءُ عِنۡدَ رَبِّہِمۡ ؕ لَہُمۡ اَجۡرُہُمۡ"[4]۔ | وہی اپنے رب کے یہاں صدیق و شہید ہیں ان کے لیے ان کا ثواب ہے۔ |

اس کے عدد چودہ سو پینتالیس ہیں اور یہی عدد ابوبکر عمر عثمان علی سعد کے۔

---

[1] اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ باب الحاء والسین ترجمہ حسن بن علی ۱۱۶۵ دار الفکر بیروت ۱/۵۵۷

[2] القرآن الکریم ۶/ ۱۵۹

[3] القرآن الکریم ۱۳/ ۲۵

[4] القرآن لکریم ۵۷/ ۱۹

**(۶)** نہیں او رافضی! بلکہ مولیٰ تعالیٰ فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "اُولٰٓىِٕكَ هُمُ الصِّدِّیْقُوْنَ ﳓ وَ الشُّهَدَآءُ عِنْدَ رَبِّهِمْؕ لَهُمْ اَجْرُهُمْ وَ نُوْرُهُمْؕ "[1]۔ | وہی اپنے رب کے حضور صدیق وشہید ہیں ان کے لیے ہے ان کا ثواب اور ان کا نور۔ |

اس کے عدد ۵۲۷۱ ہیں اور یہی عدد ہیں ابوبکر وعمر وعثمٰن وعلی وطلحہ وزبیر کے۔

**(۷)** نہیں او رافضی! بلکہ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ رُسُلِهٖۤ اُولٰٓىِٕكَ هُمُ الصِّدِّیْقُوْنَ ﳓ وَ الشُّهَدَآءُ عِنْدَ رَبِّهِمْؕ لَهُمْ اَجْرُهُمْ وَ نُوْرُهُمْؕ "[2]۔ | جو لوگ ایمان لائے اللہ اور اس کے رسولوں پر وہی اپنے رب کے نزدیک صدیق وشہید ہیں ان کے لیے ہے ان کا ثواب اور ان کا نور۔ |

آیۃ کریمہ کے عدد ۳۰۱۶ ہیں اور یہی عدد ہیں صدیق فاروق ذوالنورین علی طلحہ زبیر سعد سعید ابوعبیدہ عبدالرحمٰن بن عوف کے۔

**الحمدللہ** آیۃ کریمہ کا تمام وکمال جملہ مدح بھی پورا ہوگیا اور حضرات عشرہ مبشرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے اسمائے طیبہ بھی سب آگئے جس میں اصلاً تکلف وتصنع کو دخل نہیں کچھ روزوں سے آنکھ دکھتی ہے یہ تمام آیات عذاب واسمائے اشرار وآیت مدح واسمائے اخیار کے عدد محض خیال میں مطابق کیے جن میں صرف چند منٹ صرف ہوئے اگر لکھ کر اعداد جوڑے جاتے تو مطابقتوں کی بہار نظر آتی مگر بعونہ تعالیٰ اس قدر بھی کافی ہے **وللہ الحمد واللہ تعالیٰ اعلم۔**

---

[1] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۹

[2] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۹

# حقوق العباد

**مسئلہ ۱۹:** از شہر بریلی محلّہ لودی ٹولہ مسئولہ نظیر احمد شہر کہنہ شنبہ ۲۳ شعبان ۱۳۳۴ھ

کوئی شخص اگر کسی کی عورت کے ساتھ بدفعلی کرے اور اس عورت کے خاوند سے معافی چاہے تو کیا معاف ہوجائے گا یا توبہ بھی اس پر لازم ہوگی؟ اگر فقط توبہ کرنے سے گناہ معاف ہوجائے تو اس وقت میری عرض یہ ہے کہ حق العباد تو معاف نہیں ہوتا تاوقتیکہ صاحبِ حق سے معافی نہ لے کیا یہ حق العباد نہیں ہے؟ مفصّلاً تحریر فرمائیں۔ بینوا توجروا (بیان فرمائیے اجر دیئے جاؤ گے۔ت)

**الجواب:**

عورت جس کا شوہر ہو یا باپ بھائی وغیرہم اولیاء جن کو اس امر سے عار پہنچے فرض کیجئے وہ دس شخص ہیں تو اس کے ساتھ معاذ اللہ بدکاری اگر بے اس کی رضا کے ہے تو بارہ حقوق میں گرفتاری ہے ایک حق مولیٰ عزوجل کا کہ اس کی نافرمانی کی دوسرا اس عورت کا کہ اس کی عصمت خراب کی تیسرا اس کے شوہر کا یوں ہی باقی دس حقداروں کا جب تک یہ سب معاف نہ کریں معاف نہ ہوگا۔ بحالیکہ ان کو اطلاع پہنچ جائے اور اگر برضائے زن ہے تو عورت اور یہ دونوں گیارہ سخت حقوق میں گرفتار ہوئے ایک حق مولیٰ عزوجل کا دس ان دسوں کے اور اس صورت میں عورت کا حق نہ ہوگا کہ وہ راضی ہے اور عورت زنا کے باعث نکاح سے خارج نہیں ہوتی مگر اس حالت میں کہ شوہر کے باپ یا بیٹے سے یہ امر واقع ہو تو

نکاح فاسد ہوجائے گا۔ شوہر پر ہمیشہ کے لیے حرام ہوجائے گی کہ کبھی حلال نہیں ہوتی۔ شوہر پر فرض ہوگا کہ اسے چھوڑ دے مگر بے اس کے چھوڑے نکاح سے نکلے گی اب بھی نہیں دوسری جگہ نکاح نہ کرسکے گی **واللہ تعالٰی اعلم**۔

---

# لغت

**مسئلہ ۲۰:** از کانپور محلّہ ناچ گھر قدیم مرسلہ مولانا مولوی محمد آصف صاحب قادری رضوی برکاتی ۱۴رمضان المبارک ۱۳۳۶ھ

یا حبیبِ محبوب اللہ روحی فداک قبلہ قبلہ پرستان وکعبہ اربابِ ایقان مد ظلہم العالی بعد تسلیمات فدویانہ وتمنائے حضور شرف آستانہ الفاظ شکیل وعقیل بمعنی دانا کی صحت وتغلیط سے مطلع فرمائیں۔

جناب جلال لکھنوی آنجہانی کو کمترین نے حسب ذیل تحریر بھیجی تھی ہر دو الفاظ مذکورہ ان کے نزدیک غلط ہیں۔ شکیل اور عقیل ذوق مرحوم کے مندرجہ ذیل اشعار میں پائے جاتے ہیں۔

نور معنی ہے بہر شکل نتیجہ اُس کا | اللہ اللہ رے زہے شکل شہنشاہ شکیل
دانش آموز ہو گر تربیت عام تری | بید مجنون کو بنادے ابھی انسان عقیل[1]

غیاث میں ہے۔

| | |
|---|---|
| عقیل بفتح اول وکسر قاف مرد بزرگ وبسیار دانا وزانوبند شتر ونام پسر ابی طالب کہ داناتر بود بہ نسبت قریش[2]۔ | عقیل (ع پر زبر اور ق کے نیچے زیر) بزرگ اور بہت عقل والا آدمی اور اونٹ کا زانو بند۔ اور ابوطالب کے بیٹے کا نام کہ وہ قریش کی نسبت زیادہ عقلمند تھا۔ (ت) |

1

2 غیاث اللغات فصل عین مہملہ مع قاف نولکشور لکھنؤ ص ۳۶۶

اس تحریر کا جواب جناب جلال نے یہ تحریر فرمایا تھا: ذوق نے جو شکیل و عقیل بمعنی دانا باندھا ہے آپ کے نزدیک وہ پایہ اعتبار میں ہوگا میرے نزدیک نہیں اس لیے کہ شکیل و عقیل بمعنی دانا کسی لغت معتبر میں مثل صراح و قاموس کے نہیں نکلتا نہ اساتذہ پارس کے اشعار میں ہے پھر کیونکر میں مان لوں۔اور صاحبِ غیاث بھی عقیل کو بمعنی دانا لکھا کریں مگر صاحبِ غیاث کا ماخذ جو لغت ہیں ان میں سے بھی کسی نے لکھا ہے۔فافہم ہیچمدان جلال۔

**الجواب:**

صدہا الفاظ عربی ہیں کہ اردو میں غیر معنی عربی پر مستعمل ہیں ان معانی کو قاموس میں تلاش کرنا حماقت ہے بلکہ اردو کے اہل زبان سے دریافت کرنا چاہیے ذوق مرحوم اس زبان کے مسلم اساتذہ سے تھے۔معترض صاحب کا تخلص جلال ہے لفظ تخلص اس معنی پر کون سے قاموس میں ہے۔اردو میں جب غصہ کو کہتے ہیں جلال آگیا۔عربی میں اس معنی پر کب ہے بلکہ غصہ بھی عربی میں گلے کا اچھو ہے نہ کہ خشم۔اس قسم کے الفاظ کی فہرست لکھی جائے تو ایک رسالہ ہو۔انہیں میں شکیل و عقیل بھی ہیں شکیل بمعنی حسین اور عقیل بمعنی صاحب عقل معترض کا کہنا کہ ذوق نے شکیل و عقیل بمعنی دانا باندھا محض نادانی ہے شکیل بمعنی دانا شعر ذوق میں کہاں سے سمجھا بلکہ عقیل و دانا میں بھی عقیل دانا کے نزدیک فرق ہے عقل و علم شَے واحد نہیں علمہ اکبر من عقلہ (اس کا علم اس کی عقل سے بڑا ہے۔ت) مشہور ہے جہاں تک میرے کان کا سنا ہوا ہے معترض کا مذہب شیعی تھا ایسی حالت میں جناب اور فرمایا نہ چاہیے والسلام مع الکریم واللہ تعالٰی اعلم۔

---

# خواب

**مسئلہ ۲۱:** ازکانپور محلّہ مولگنج مرسلہ الدین صاحب امام مسجد شکراللہ صاحب سوداگر ۱۳ ربیع الاخر شریف

خواب کیا چیز ہے؟

**الجواب:**

خواب چار ۴ قسم ہے:

ایک حدیث نفس کہ دن میں جو خیالات قلب پر غالب رہے جب سویا اور اس طرف سے حواس معطل ہوئے عالم مثال بقدر استعداد منکشف ہوا انہیں تخیلات کی شکلیں سامنے آئیں یہ خواب مہمل وبے معنی ہے اور اس میں داخل ہے وہ جو کسی خلط کے غلبہ اس کے مناسبات نظر آتے ہیں مثلاً صفراوی آگ دیکھے بلغمی پانی۔

دوسرا خواب القائے شیطان ہے اور وہ اکثر وحشتناک ہوتا ہے شیطان آدمی کو ڈراتا یا خواب میں اس کے ساتھ کھیلتا ہے اس کو فرمایا کہ کسی سے ذکر نہ کرو کہ تمہیں ضرر نہ دے۔ ایسا خواب دیکھے تو بائیں طرف تین بار تھوک دے اور اعوذ پڑھے اور بہتر یہ ہے کہ وضو کرکے دو رکعت نفل پڑھے۔

تیسرا خواب القائے فرشتہ ہوتا ہے اس سے گزشتہ و موجودہ وآئندہ غیب ظاہر ہوتے ہیں مگر اکثر پردہ تاویل قریب یا بعید میں و لہٰذا محتاج تعبیر ہوتا ہے۔

چوتھا خواب کہ ربّ العزّۃ بلاواسطہ القاء فرمائے وہ صاف صریح ہوتا ہے اور احتیاج تعبیر سے بری۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

---

# اجارہ

**مسئلہ ۲۲:** از کراچی میمن مسجد آرام باغ گاڑی حاطہ ۱۹ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

جو شخص جس کام کے لیے منتخب کیا گیا وہ اس کو پوری طرح سے ادا نہ کرے یعنی قاصر رہے تو اس کو کیا سمجھنا چاہیے۔؟ **بینوا توجرا۔** (بیان کیجئے اجر دیئے جاؤ گے۔ت)

**الجواب:**

اس میں ہزاروں صورتیں ہوسکتی ہیں ایسی گول بات قابلِ جواب نہیں ہوتی۔ کیا کام کیسا انتخاب کیونکر نہ کرنا ایک ایسے کام کے لیے منتخب کیا تھا جو اس کے لیے مباح ہے نہ کیا تو کیا الزام اور اگر اس پر فرض تھا اور نہ کیا تو سخت گناہگار اور حرام تھا اور نہ کیا تو بہت اچھا کیا۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

---

# عقائدوکلام ودینیات

**مسئلہ ۲۳:** از حسن پور ضلع مرادآباد بذریعہ طفیل احمد صاحب قادری برکاتی رضوی مرسلہ حافظ اکرام اللہ خاں، ۱۸ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

**سوال اوّل:** تقویۃ الایمان مولوی اسمٰعیل کی فخر المطابع لکھنؤ کی چھپی ہوئی کے صفحہ ۳۲۹ پر جو عرس شریف کی تردید میں کچھ نظم ہے، اور رنڈی وغیرہ کا حوالہ دیا ہے اسے جو پڑھا تو جہاں تک عقل نے کام دیا سچا معلوم ہوا کیونکہ اکثر عرس میں رنڈیاں ناچتی ہیں اور بہت بہت گناہ ہوتے ہیں اور رنڈیوں کے ساتھ ان کے یار آشنا بھی ہوتے ہیں اور آنکھوں سے سب آدمی دیکھتے ہیں اور طرح طرح کے خیال آتے ہیں کیونکہ خیالِ بد و نیک اپنے قبضہ میں نہیں، ایسی اور بہت ساری باتیں لکھی ہیں جن کو دیکھ کر تسلی بخش جواب دیجئے۔

**سوال دوم:** اور اس کتاب کے صفحہ ۳۰۰ پر درباره علم غیب کے جو فتوے درج ہیں کہ مچھر مارنے کا آپ کو علم ہو جاتا ہے اس کے جواب میں جو مولوی صاحب نے درج کی سورہ نمل آیۃ چہارم، پارہ ۷ سورہ انعام آیت پنجم و سورہ اعراف و سورہ احقاف اور اس سے آگے حدیث شریف پیش کی ہیں جس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کو علمِ غیب کیا کل کا بھی حال معلوم نہیں تھا کہ کیا ہوگا حدیث شریف سے ظاہر ہوتا ہے، اور یہ کہنا کہ شیطان کو علم زیادہ ہے اور آپ کو کم، تو عرض ہے کہ بہت ساری باتیں ایسی ہیں کہ ہمارے محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو نہیں دی گئیں اوروں کو دی گئیں۔

مثل سلیمان علیہ السلام کو تخت اور لڑائی کے لیے گھوڑے اور اونٹ، اور ہمارے محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نہیں پیدل چل کر لڑتے تھے۔ بہت ساری باتیں عرض حال ہے جس سے طول ہونے کا خیال ہے۔ تسلی بخش جواب بادلیل عنایت کیجئے اور وہ آیت مع ترجمہ جس سے کہ علمِ غیب معلوم ہوتا ہے اور حدیث شریف جس سے علمِ غیب پایا جاتا ہے اور وہ مثل حضرت عائشہ صدیقہ (رضی اللہ تعالٰی عنہا) کی جو تہمت لگائی گئی تھی اگر علمِ غیب ہوتا تو آپ کو کیوں خبر نہ ہوئی۔

**سوال سوم:** اگر کسی عورت کا خاوند شراب پیتا ہے اور شراب پی کر عورت سے جماع کرے تو اس عورت کو کیا کرنا چاہیے؟

**سوال چہارم:** اگر کوئی ہندو کوئی چیز میرے پاس نقد یا سامان رکھ گیا تو اس کو نہ دینا چاہیے، جائز ہے یا ناجائز؟ یا کوئی چیز بھول گیا تو میں نے اس کو اٹھالیا تو دینا چاہیے یا نہیں؟ غرض ہندوؤں کا مال چوری دھوکا دے کر لینا جائز ہے یا نہیں؟

**سوال پنجم:** یہ جو مشہور ہے کہ عورت کو خواہش نفس مرد سے نو حصے زیادہ ہے، اس کا پتہ شریعت سے چلتا ہے یا نہیں؟

**سوال ششم:** کنگھا داڑھی میں کس کس وقت کیا جائے؟

**سوال ہفتم:** مولوی اشرفعلی تھانہ بھون والے کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

**سوال ہشتم:** وہ کون سی باتیں ہیں جن کی وجہ سے کتاب تقویۃ الایمان خراب ہے؟

**الجواب:**

**جوابِ سوال اوّل:**

رنڈیوں کا ناچ بے شک حرام ہے، اولیائے کرام کے عرسوں میں بیقید جاہلوں نے یہ معصیت پھیلائی ہے۔

جوابِ سوال دوم: علم غیب ذاتی کہ اپنی ذات سے بے کسی کے دیئے ہوئے اللہ عزوجل کے لیے خاص ہے اُن آیتوں میں یہی معنٰی مراد ہیں کہ بے خدا کے دیئے کوئی نہیں جان سکتا اور اللہ کے بتائے سے انبیاء کو معلوم ہونا ضروریاتِ دین سے ہے، قرآن مجید کی بہت آیتیں اس کے ثبوت میں ہیں، ازانجملہ سورہ جن میں فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "عٰلِمُ الْغَیْبِ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖۤ اَحَدًا ﴿۲۶﴾ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ | اللہ ہے غیب کا جاننے والا تو اپنے خاص غیب پر کسی کو مسلط نہیں کرتا سوائے اپنے پسندیدہ |

| | |
|---|---|
| رَّسُوْلٍ"[1]۔ | رسولوں کے۔ |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "تِلْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَیْبِ نُوْحِیْهَاۤ اِلَیْكَ ۚ"[2] | یہ غیب کی باتیں ہیں کہ ہم تمہیں بتاتے ہیں۔ |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَ مَا هُوَ عَلَى الْغَیْبِ بِضَنِیْنٍ ۚ"[3] | یہ نبی غیب کی باتیں بتانے میں بخل نہیں فرماتے۔ |

اس مسئلہ کے بیان کو رسالہ انباء المصطفٰی ورسالہ خالص الاعتقاد دیکھئے کہ کتنی آیتوں، حدیثوں اور اقوالِ ائمہ دین سے ثبوت ہے، جو شخص شیطان کے علم کو زیادہ بتاتا ہے، نبی صلی تعالٰی علیہ وسلم کی توہین کرتا ہے اور کافر ہے اس کے بیان کو علمائے حرمین شریفین کا فتوٰی حسام الحرمین دیکھئے یہ سب کتابیں بریلی مطبع اہلسنت سے مل سکتی ہیں۔ کوئی دولت، کوئی نعمت، کوئی عزت جو حقیقۃً دولت و عزت ہو ایسی نہیں کہ اللہ عزوجل نے کسی اور کو دی ہو اور حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو عطا نہ کی ہو، جو کچھ جسے عطا ہوا یا عطا ہوگا دنیا میں یا آخرت میں وہ سب حضور کے صدقہ میں ہے حضور کے طفیل میں ہے حضور کے ہاتھ سے عطا ہوا۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| انما انا قاسم واللہ المعطی[4]۔ | دینے والا اللہ ہے اور بانٹنے والا میں۔ |

**جواب سوال سوم:** خاوند کے شراب پینے کا وبال اس پر ہے عورت اسے جماع سے منع نہیں کرسکتی

**جواب سوال چہارم:** امانت میں خیانت جائز نہیں اگرچہ ہندو کی ہو، غدر و بدعہدی جائز نہیں اگرچہ ہندو سے ہو، خیانت و غدر کے سوا اس کا بھی لحاظ ضرور ہے کہ کسی جرم قانونی کا ارتکاب کرکے اپنے آپ کو ذلت پر پیش کرنا بھی منع ہے۔ حدیث میں ہے:

| | |
|---|---|
| من اعطی الذلۃ من نفسہ | جو شخص بغیر کسی مجبوری کے اپنے آپ کو بخوشی |

[1] القران الکریم ۷۲/ ۲۶و۲۷

[2] القرآن الکریم ۱۱/ ۴۹

[3] القرآن الکریم ۸۱/ ۲۴

[4] صحیح البخاری کتاب العلم باب من یرد اللہ بہ خیرا یفقہ فی الدین قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۱۶، صحیح البخاری کتاب الجھاد باب قول اللہ تعالٰی فان للہ خمسۃ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۴۳۹

| | |
|---|---|
| طائعاغیر مکرہ فلیس منّا[1]۔ | ذلت پر پیش کرے وہ ہم میں سے نہیں ہے۔ |

اور جب نہ غدر ہو نہ قانونی جُرم تو پھر جس طرح اس کا مال ملے مباح ہے۔

**جواب سوال پنجم:** ضرور اس کی اصل ہے، حدیث میں ارشاد ہوا ہے کہ عورت کو مرد سے سو حصے زائد خواہش (شہوت) ہے مگر اللہ تعالٰی نے اس پر حیاڈال دی ہے۔[2]

**جواب سوال ششم:** کنگھے کے لیے شریعت میں کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے اعتدال کا حکم ہے، نہ تو یہ ہو کہ آدمی جِنّاتی شکل بنا رہے نہ یہ ہو کہ ہر وقت مانگ چوٹی میں گرفتار، **خیر الامور اوسطھا**[3]۔ (بہترین امر وہ ہے جو درمیانہ ہو۔ت)

**جواب ہفتم:** اشرف علی کی نسبت علمائے حرمین شریفین نے اسی کتاب حسام الحرمین میں فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| من شك فی کفرہ وعذابہ فقد کفر۔[4] | جو اس کے اقوالِ کفر پر مطلع ہو کر اس کے کافر و معذب ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔ |

**جواب سوال ہشتم:** تقویۃ الایمان ایک گمراہی اور بے دینی کی کتاب ہے، علمائے حرمین شریفین نے اس گروہ کو گمراہ و بے دین لکھا ہے، اور فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| "اُولٰٓىِٕكَ حِزْبُ الشَّیْطٰنِؕ اَلَاۤ اِنَّ حِزْبَ الشَّیْطٰنِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ۝۱۹"[5]۔ | یہ لوگ شیطان کے گروہ ہیں خبردار رہو شیطان ہی کے گروہ نقصان میں ہیں۔ |

اس کتاب اور اس کے مصنف کے کلمات کفر کوکبہ شہابیہ میں بطور نمونہ ستر ۷۰ کے قریب بیان کیے ہیں جس میں صفحات کے حوالہ سے اس کی عبارتیں اور پھر اس کے کلمہ کفر ہونے پر آیتیں، حدیثیں ائمہ کی روایتیں لکھی ہیں اور اس رسالہ کو دیکھئے تو آپ کو معلوم ہو کہ یہ شخص کیسا بے دین تھا بیدین کی کتاب دیکھنا حرام ہے۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

---

[1] الترغیب والترہیب الترغیب فی الزھد فی الدنیا الخ حدیث ۶۰ مصطفٰی البابی مصر ۴/ ۱۷۹

[2] المقاصد الحسنہ حدیث ۶۰۵ دار الکتاب العربی بیروت ص ۳۰۴، کنزا العمال حدیث ۴۴۸۴۵ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۶/ ۳۴۵

[3] کشف الخفاء حدیث ۱۲۴۵ دار الکتب العلمیہ بیروت ۱/ ۳۴۶

[4] حسام الحرمین مع تمہیدِ ایمان مطبع اہلسنت بریلی ص ۹۴

[5] القرآن الکریم ۵۸/ ۱۹

**مسئلہ ۳۰:** از مراد آباد مدرسہ اہلسنت بازار دیوان مرسلہ مولوی ابوالمسعود عبدالودود صاحب طالب علم مدرسہ مذکور یکم جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

وہابی جو مشہور ہیں وہ کون سا فرقہ ہے اوران کی اصل کہاں سے نکلی اور ان کے عقائد کیا ہیں، اوران کی بابت حدیث میں کیاوارد ہے؟

**الجواب:**

وہابی ایک بے دین فرقہ ہے جو محبوبانِ خدا کی تعظیم سے جلتا ہے اور طرح طرح کے حیلوں سے ان کے ذکر و تعظیم کو مٹانا چاہتا ہے ابتداء اس کی ابلیس لعین سے ہے کہ اللہ عزوجل نے تعظیم سیدنا آدم علیہ الصلوۃ والسلام کا حکم دیا اور اس ملعون نے نہ مانا اور زمانہ اسلام میں اس کا ہادی ذوالخویصرہ تمیمی ہوا جس نے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی شانِ ارفع میں کلمہ توہین کہا اس کے بعد ایک پورا گروہ خوارج کا اس طریق پر چلا جن کو امیر المومنین مولٰی علی نے قتل فرمایا لوگوں نے کہا حمد اللہ کو جس نے ان کی نجاستوں سے زمین کو پاک کیا امیر المومنین نے فرمایا یہ منقطع نہیں ہوئے ابھی ان میں کے ماؤں کے پیٹوں میں ہیں باپوں کی پیٹھوں میں ہیں، کلما قطع قرن نشاء قرن جب ان میں کی ایک سنگت کاٹ دی جائے گی دوسری سر اٹھائے گی، حتی یکون اٰخرھم یخرج مع المسیح الدجال[1]۔ یہاں تک کہ ان کا پچھلا گروہ دجال کے ساتھ نکلے گا۔ اس حدیث کے مطابق ہر زمانہ میں یہ لوگ نئے نئے نام سے ظاہر ہوتے رہے یہاں تک کہ بارھویں صدی کے آخر میں ابن عبدالوہاب نجدی اس فرقہ کا سرغنہ ہوا اور اس نے کتاب التوحید لکھی اور توحیدِ الٰہی عزوجل کے پردے میں انبیاء واولیاء علیہم الصلوۃ والسلام اور خود حضور اقدس سیدالانام علیہ افضل الصلوۃ کی توہین دل کھول کر کی اس کی طرف نسبت کرکے اس گروہ کا نام نجدی وہابی ہوا۔ ہندوستان میں اس فتنہ ملعونہ کو اسمٰعیل دہلوی نے پھیلایا کتاب التوحید کا ترجمہ کیا اس کا نام تقویۃ الایمان رکھا، دلی عقیدہ وہ ہے جو تقویۃ الایمان میں کئی جگہ صاف لفظوں میں لکھ دیا کہ: اللہ کے سوا کسی کو نہ مان[2]۔ اوروں کا ماننا محض خبط ہے۔[3]

اس کے متبعین جو گروہ ہیں عقائد میں سب ایک ہیں مگر اعمال میں یوں متفرق ہوئے کہ ایک فرقہ نے

---

[1] کنزالعمال حدیث ۳۱۲۴۴ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱۱/ ۲۰۵

[2] تقویۃ الایمان الفصل الاول مطبع علیمی اندرون لوہاری دروازہ لاہور، ص ۱۲

[3] تقویۃ الایمان مقدمۃ الکتاب مطبع علیمی اندرون لوہاری دروازہ لاہور، ص ۵

تقلید کو بھی ترک کیا اور خود اہلحدیث بنے یہ غیر مقلد وہابی ہیں ان کا سر گروہ نذیر حسین دہلوی اور کچھ پنجابی بنگالی تھے اور ہیں، اور مقلد وہابیوں کے سر گروہ رشید احمد گنگوہی اور قاسم نانوتوی، اور اب اشرف علی تھانوی، جو ان لوگوں کو اچھا جانے یا تقویۃ الایمان وغیرہ ان کی کتابوں کو مانے یا ان کے گمراہ بددین ہونے میں شک کرے وہ وہابی ہے، وہابی کی علامت حدیث میں ارشاد ہوئی کہ ظاہرًا شریعت کے بڑے پابند بنیں گے۔ **تحقرون صلٰوتکم مع صلوتھم وصیامکم مع صیامھم وعملکم مع عملھم**[1]۔ تم اپنی نماز کو ان کی نماز کے آگے حقیر جانوگے اور اپنے روزوں کو ان کے روزوں کے آگے اور اپنے اعمال کو ان کے اعمال کے آگے **یقرؤن القرآن ولا یجاوز تراقیھم**[2]۔ قرآن پڑھیں گے مگر ان کے گلے سے نہ اترے گا یعنی دل میں اس کا کچھ اثر نہ ہوگا۔ **یقولون من خیر قول البریۃ**[3]۔ باتیں بظاہر بہت اچھی کریں گے، اور ایک روایت ہے۔ **من قول خیر البریۃ**۔[4] حدیث حدیث بہت پکاریں گے۔ بایں ہمہ حال یہ ہوگا **یمرقون من الدین کما یمرق السھم من الرمیۃ** نکل جائیں گے دین سے ایسے جیسے تیر نکل جاتا ہے نشانہ سے **ثم لا یعودون فیہ**[5] پھر لوٹ کر دین میں نہ آئیں گے۔ **سیما ھم التحلیق**[6]۔ ان کی علامت سر منڈانا ہوگی۔ **مشمر الازار**[7]۔ تہبند یا پائچے بہت اونچے۔ ان کے عقائد کا بیان ہمارے رسالہ نور الفرقان اور رسالہ کوکبہ الشابیہ میں ہے۔ **واللہ تعالٰی اعلم**۔

**مسئلہ ۳۱:** از مراد آباد مدرسہ اہلسنت بازار دیوان مرسلہ مولوی ابوالمسعود عبدالودود صاحب طالب علم مدرسہ مذکور، یکم جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

مولود شریف کی حقیقت کیا ہے، اور محفلِ میلاد میں خاص وقت ذکر ولادت شریف حضور

---

[1] کنزالعمال حدیث ۳۰۹۶۲ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۱/ ۱۴۳

[2] کنزالعمال حدیث ۳۰۹۵۰ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۱/ ۱۴۰، صحیح مسلم کتاب الزکوۃ باب اعطاء المؤلفۃ و بیان الخوارج قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۳۴۰ و ۳۴۳

[3] صحیح مسلم کتاب الزکوۃ باب اعطاء المؤلفۃ و بیان الخوارج قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۳۴۲

[4] کنزالعمال حدیث ۳۰۹۵۴ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۱/ ۱۴۱

[5] کنزالعمال حدیث ۳۰۹۴۴ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۱/ ۱۳۹

[6] کنزالعمال حدیث ۳۰۹۴۶ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۱/ ۱۳۹

[7] صحیح مسلم کتاب الزکوۃ باب اعطاء المؤلفۃ و بیان الخوارج قدیمی کتب خانہ راچی ۱/ ۳۴۰

پُر نور احمد مجتبے محمد مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے کھڑے ہونا اور لوگوں کو کھڑے ہونے کے لیے حکم دینا اور نعتیہ اشعار خوش الحانی سے پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب:**

یہ سب باتیں جائز و مستحسن و باعث برکات ہیں اوان کی اصل قرآن عظیم کے ان احکام کا ماننا ہے کہ "اَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ﴿۱۱﴾"[1] اپنے رب کی نعمت لوگوں کے سامنے خوب بیان کرو، "وَ ذَكِّرْهُمْ بِاَیّٰىمِ اللّٰهِ"[2]۔ انہیں اللہ کے دن یاد دلاؤ، "قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَ بِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْیَفْرَحُوْا"[3] تم حکم دو کہ اللہ کے فضل اور اللہ کی رحمت کی خوشی منائیں، "لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ تُعَزِّرُوْهُ وَ تُوَقِّرُوْهُ"[4]۔ تاکہ تم اللہ اور اس کے رسول کی تعظیم و توقیر کرو۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۳۲:** رام نگر ضلع بنارس مرسلہ امام الدین صاحب ۹ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

گزشتہ محرم خواجہ حسن نظامی دہلوی نے ایک کتاب لکھی جس کا نام محرم نامہ رکھا ہے، خواجہ صاحب ایک مشہور شخصیت کے آدمی ہیں اس لیے ان کی اس کتاب کی بڑی اشاعت ہوئی اس کا ایک نسخہ ناچیز کے ایک دوست نے بھی منگایا اس محرم نامہ میں خواجہ صاحب نے عام بنو امیہ پر اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالٰی عنہ پر خصوصًا نہایت سخت و شدید حملے کیے ہیں اور ان کے متعلق ایسی باتیں لکھی ہیں سنی المذہب محرم نامہ پڑھنے والوں کے خیالات میں نہایت ہلچل پڑ گئی ہے۔ لہٰذا محرم نامہ مذکور سے اخذ کرکے کچھ حوالہ کرتا ہوں اور دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ یہ باتیں کیسی ہیں تاکہ معلوم کرکے خود کو اور دیگر برادرانِ اہل سنن کو خیالات کی کشمکش سے چھڑاؤں، محرم نامہ میں ہے۔

**(۱)** بغیر سوچے تم کو معلوم ہوجائے گا کہ حضرت عثمان کی شروع خلافت سے لے کر قتلِ عثمان تک جنگ جمل، جنگ صفین، فیصلہ صفین اور آخر تک ہر بڑے چھوٹے فساد کی بنیاد میں عمرو بن العاص کا ہاتھ ضرور تھا۔

**(۲)** حضرت علی کو دھوکا دے کر خلافت حضرت عثمان کو انہوں نے دلوائی۔

---

[1] القرآن الکریم ۹۳ / ۱۱

[2] القرآن الکریم ۱۴/ ۵

[3] القرآن الکریم ۱۰/ ۵۸

[4] القرآن الکریم ۴۸/ ۹

(۳) اور پھر سب سے پہلے مخالفتِ عثمان پر یہ آمادہ ہوئے،
(۴) حضرت عثمان کی بہن کو طلاق دی۔
(۵) اور مسجد میں سخت کلامی کا افتتاح بھی انہی عمرو بن العاص نے حضرت عثمان کے ساتھ کیا۔
(٦) یہی عمرو بن العاص تھے جنہوں نے لوگوں کو علانیہ جوش دلا کر حضرت عثمان کے مار ڈالنے پر ترغیب دی۔
(۷) اور پھر یہی عمرو بن العاص تھے جو معاویہ کے وزیر بن کر حضرت علی سے خونِ عثمان کا انتقام لینے آئے۔
(۸) فیصلہ خلافت میں ابو موسٰی اشعری کو دھوکا دینے والے بھی یہی تھے۔
(۹) بنی امیہ اور عمرو بن العاص جیسے چند آدمیوں کی یہ آگ لگائی ہوئی ہے جو آج تک نہیں بجھی۔

مندرجہ بالا باتوں کا تعلق اگرچہ زیادہ تر تاریخ سے ہے لیکن چونکہ ایک ایک حرف مذہب پر اثر ڈال رہا ہے، اور اس لیے ناچیز نے دارالافتاء کے دروازے ہی پر دستک دینی مناسب سمجھی، حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالٰی عنہ کے متعلق تین باتیں اور پوچھنی ہیں۔

(۱) حضرت کا نسب نامہ۔
(۲) آیا آپ کی حضور رسول خدا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے کوئی رشتہ داری تھی یا نہیں؟
(۳) کسی گروہ کو آپ کے صحیح النسب ہونے میں کلام ہے؟ محرم نامہ مذکور کی نسبت یہ دریافت کرنا ہے کہ آیا اس کا پڑھنا سُنیوں کے لیے کیسا ہے اور اس کو درست سمجھنا؟

**الجواب:**

سیدنا عمرو بن العاص رضی اللہ تعالٰی عنہ جلیل القدر صحابہ کرام سے ہیں اُن کی شان میں گستاخی نہ کرے گا مگر رافضی، جس کتاب میں ایسی باتیں ہوں اس کا پڑھنا سُننا مسلمان سنیوں پر حرام ہے، ایسے مسئلہ میں کتابوں کے حوالے کی کیا حاجت، اہلسنت کے مسنون عقائد میں تصریح ہے،

| | |
|---|---|
| الصحابة کلهم عدول لانذکرهم الابخیر [1]۔ | صحابہ سب کے سب اہل خیر و عدالت ہیں ہم ان کا ذکر نہ کریں گے مگر بھلائی سے۔ |

اگر کوئی شخص اہل سنت کی کتابوں کو نہ مانے تو رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے

[1] منح الروض الازہر شرح الفقه الاکبر افضل الناس بعدہ علیه الصلوۃ والسلام مصطفی البابی مصر ص ۷۱

ارشادات کو تومانے گا، نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| اسلم الناس واٰمن عمرو بن العاص رواہ الترمذی عن عقبۃ ابن عامر رضی اللہ تعالٰی عنہ۔[1] | بہت لوگ وہ ہیں کہ اسلام لائے مگر عمرو بن العاص ان میں ہیں جو ایمان لائے۔ (اس کو ترمذی نے عقبہ ابن عامر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا۔ت) |

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ان عمرو بن العاص من صالحی قریش رواہ الترمذی والامام احمد فی مسند عن سیدنا طلحۃ بن عبید اللہ احد العشرۃ المبشرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین۔[2] | عمرو بن العاص صالحین قریش سے ہیں (ترمذی اور امام احمد نے اپنی مسند میں اسے سیدنا طلحہ بن عبید اللہ جو عشرہ مبشرہ رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین سے ایک ہیں سے روایت کیا۔ت) |

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| نعم اھل البیت عبداللہ وابوعبداللہ وام عبداللہ، رواہ البغوی[3] وابویعلٰی عن طلحۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ | بہت اچھے گھر والے ہیں عبداللہ بن عمرو بن العاص اور عبد اللہ کا باپ اور اس کی ماں۔اس کو بغوی اور ابویعلی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے طلحہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا ہے۔ت) |

واخرجہ ابن سعد فی الطبقات بسند صحیح عن ابن ابی ملیکۃ وزاد (اس کو ابن سعد نے طبقات میں صحیح سند کے ساتھ ابن ابی ملیکہ سے روایت کیا اور اتنا زیادہ کیا۔) یعنی عبداللہ بن عمرو بن العاص، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے انہیں عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالٰی عنہ کو غزوہ ذات السلاسل میں اسی الٰہی فوج کا سردار کیا۔ جس میں صدیق اکبر و فاروق اعظم

[1] جامع الترمذی ابواب المناقب مناقب عمرو بن العاص حدیث ۳۸۷۰ دار الفکر بیروت ۵/۴۵۶

[2] سنن الترمذی ابواب المناقب مناقب عمرو بن العاص حدیث ۳۸۷۱ دار الفکر بیروت ۵/۴۵۶، مسند احمد بن حنبل عن طلحہ بن عبید اللہ حدیث ۱۳۸۵ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/۲۶۰

[3] مسند احمد بن حنبل عن طلحہ بن عبید اللہ حدیث ۱۳۸۴ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/۲۶۰، مسند ابی یعلی حدیث ۶۴۱ موسسۃ علوم القرآن بیروت ۱/۳۱۳

تھے رضی اللہ تعالٰی عنہم۔

ایک بار اہل مدینہ طیبہ کو کچھ ایسا خوف پیدا ہوا کہ متفرق ہوگئے سالم مولٰی ابی حذیفہ اور عمرو بن العاص دونوں صاحب رضی اللہ تعالٰی عنہما تلوار لے کر مسجد شریف میں حاضر رہے، حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی وسلم، نے خطبہ فرمایا اور اس میں ارشاد کیا:

| | |
|---|---|
| الا کان مفزعکم الی اللہ والی رسولہ الا فعلتم کما فعل ھٰذان الرجلان المؤمنان۔[1] | کیوں نہ ہوا کہ تم خوف میں اللہ ورسول کی طرف التجا لاتے، تم نے ایسا کیوں نہ کیا جیسا ان دونوں ایمان والے مردوں نے کیا۔ |

منکر اگر احادیث کو بھی نہ مانے تو قرآن عظیم کو تو مانے گا، اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "لَا یَسْتَوِیْ مِنْكُمْ مَّنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَ قٰتَلَ ؕ اُولٰٓىِٕكَ اَعْظَمُ دَرَجَةً مِّنَ الَّذِیْنَ اَنْفَقُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَ قٰتَلُوْا ؕ وَ كُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ وَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ ﴿۱۰﴾"[2] | تم میں برابر نہیں جنہوں نے فتح مکہ سے پہلے خرچ و قتال کیا وہ درجے میں ان سے بڑے ہیں جنہوں نے بعد میں خرچ و قتال کیا اور دونوں فریق سے اللہ نے بھلائی کا وعدہ فرمایا اور اللہ خوب جانتا ہے جو کچھ کہ تم کروگے۔ |

اللہ عزوجل نے صحابہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کو دو قسم فرمایا: ایک مومنین قبل فتح مکہ، دوسرے مومنین بعد فتح مکہ، فریق اول کو فریق دوم پر فضیلت بخشی اور دونوں فریق کو فرمایا کہ اللہ تعالٰی نے ان سے بھلائی کا وعدہ کیا۔ عمرو ابن العاص مومنین قبل فتح مکہ میں ہیں۔ اصابہ فی تمیز الصحابہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| عمرو بن العاص بن وائل بن ھاشم بن سعید بالتصغیر ابن سھم بن عمرو ابن ھصیص بن کعب بن لوی قرشی السھمی امیر مصر یکنی ابا عبداللہ و ابا محمد اسلم قبل الفتح فی صفر ۸ھ | عمرو بن عاص بن وائل بن ہاشم بن سعید (تصغیر کے ساتھ) بن سہم بن عمرو بن ھصیص بن کعب بن لوی قرشی سہمی امیر مصر جن کی کنیت ابو عبداللہ اور ابو محمد ہے وہ فتح مکہ سے پہلے ماہ صفر ۸ ہجری میں اسلام لائے اور |

[1] مسند احمد بن حنبل بقیہ حدیث عمرو بن العاص المکتب الاسلامی بیروت ۴/ ۲۰۳

[2] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۰

| | |
|---|---|
| ثمان وقیل بین الحدیبیة وخیبر [1] ۔ | کہا گیا ہے کہ حدیبیہ اور خیبر کے درمیان اسلام لائے۔ت) |

اور بعد فتح تو راہِ خدا میں جو ان کے جہاد ہیں آسمان و زمین اُن کے آوازے سے گونج رہے ہیں اور اللہ عزوجل نے دونوں فریق سے بھلائی کا وعدہ فرمایا، اور مریض القلب معترضین جو ان پر طعن کریں کہ فلاں نے یہ کام کیا فلاں نے یہ کام کیا اگر ایمان رکھتے ہوں تو ان کا منہ تتمہ آیت سے بند فرمادیا کہ "وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ ۝۱۰" [2] مجھے خوب معلوم ہے جو کچھ تم کرنے والے ہو، مگر میں تو تم سب سے بھلائی کا وعدہ فرماچکا۔ اب یہ بھی قرآن عظیم ہی سے پوچھ دیکھئے، کہ اللہ عزوجل نے جس سے بھلائی کا وعدہ فرمایا اس کے لیے کیا ہے فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "اِنَّ الَّذِیْنَ سَبَقَتْ لَهُمْ مِّنَّا الْحُسْنٰۤى ۙ اُولٰٓىٕكَ عَنْهَا مُبْعَدُوْنَ ۝۱۰۱ لَا یَسْمَعُوْنَ حَسِیْسَهَا ۚ وَ هُمْ فِیْ مَا اشْتَهَتْ اَنْفُسُهُمْ خٰلِدُوْنَ ۝۱۰۲ لَا یَحْزُنُهُمُ الْفَزَعُ الْاَكْبَرُ وَ تَتَلَقّٰىهُمُ الْمَلٰٓىٕكَةُ ؕ هٰذَا یَوْمُكُمُ الَّذِیْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ۝۱۰۳" [3] ۔ | بے شک وہ جن کے لیے ہمارا وعدہ بھلائی کا ہو جہنم سے دور رکھے گئے ہیں اس کی بھنک تک نہ سنیں گے اور اپنی من مانتی نعمتوں میں ہمیشہ رہیں گے وہ قیامت سب سے بڑی گھبراہٹ انہیں غمگین نہ کرے گی اور ملائکہ ان کا استقبال کریں گے یہ کہتے ہوئے کہ یہ ہے تمہارا وہ دن جس کا تم سے وعدہ تھا۔ |

ان ارشاداتِ الٰہیہ کے بعد مسلمان کی شان نہیں کہ کسی صحابی پر طعن کرے، بفرض غلط بفرض باطل طعن کرنے والا جتنی بات بتاتا ہے اس سے ہزار حصے زائد سہی اس سے یہ کہیے "ءَاَنْتُمْ اَعْلَمُ اَمِ اللّٰهُ ؕ" [4] کیا تم زیادہ جانتے ہو یا اللہ، کیا اللہ کو ان باتوں کی خبر نہ تھی باینہمہ وہ ان سے فرماچکا کہ میں نے تم سب سے بھلائی کا وعدہ فرمالیا تمہارے کام مجھ سے پوشیدہ نہیں، تو اب اعتراض نہ کرے گا مگر وہ جسے اللہ عزوجل پر اعتراض مقصود ہے۔ عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ

[1] الاصابة فی تمییز الصحابة حرف العین ترجمہ عمرو بن العاص ۵۸۸۲ دار صادر بیروت ۲/۳

[2] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۰

[3] القرآن الکریم ۲۱/ ۱۰۱ و ۱۰۲ و ۱۰۳

[4] القرآن الکریم ۲/ ۱۴۰

جلیل القدر قریشی ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے جد امجد کعب بن لوی رضی اللہ تعالٰی عنہما کی اولاد سے، اور ان کی نسبت وہ ملعون کلمہ طعن فی النسب کا اگر کہا ہوگا تو کسی رافضی نے، پھر وہ صدیق وفاروق کو کب چھوڑتے ہیں عمرو بن عاص کی کیا گنتی، رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین۔

| | |
|---|---|
| "وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ" واللہ تعالٰی اعلم۔[1] | اور عنقریب ظالم جان لیں گے کہ کس کروٹ پر پلٹا کھائیں گے۔ (ت) واللہ تعالٰی اعلم۔ |

**مسئلہ ۳۳ تا ۳۸:** ازکانپور محلّہ روئی گودام مسجد حسینی مستری مرسلہ محمد یعقوب خان ۹ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

**(۱)** حضرات اولیاء اللہ بعد وصال زندہ رہتے ہیں یا نہیں؟ اگر زندہ رہتے ہیں تو کوئی دلیل قطعی ان کی حیاتِ ابدی پر ہے یا نہیں؟ اور اگر نہیں زندہ رہتے تو اس پر کوئی برہان قاطع ہے یا نہیں؟

**(۲)** اولیاء اللہ کے تصرفات اور انکے فیوض وانوار وبرکات بعد وصال بھی موجود رہتے ہیں یا بعد موت ظاہری وہ سب ختم ہوجاتے ہیں؟ حاجتمندوں کا بزرگانِ دین کی درگاہوں سے فیضیاب ہونا برحق ہے اور اس پر کوئی دلیل شرعی ہے؟ اگر ہے تو کیا دلیل ہے اور اگر نہیں ہے تو کیا یہ سب محض توہمات ہیں؟ ان کے توہمات ہونے پر کیا دلیل ہے؟

**(۳)** بزرگانِ دین کی درگاہوں میں حاضر ہونا اور ان سے یہ کہنا کہ آپ مستجاب الدعوات اور مقبول بارگاہ ہیں ہمارے لیے دعا کیجئے کہ خداوند عالم ہماری وہ غرض پوری کردے شریعتِ غرا میں اس کی کوئی اصل ہے یا نہیں؟ اگر اس کی کوئی اصل ہے تو کس کتاب میں ہے؟

**(۴)** اولیاء اللہ کو مزارات پر جانے سے خبر ہوتی ہے یا نہیں؟ اور ان میں یہ احساس ہے تو بارگاہِ ذوالجلال میں عرض کرکے کسی مصیبت زدہ کی تکلیف اور مصیبت کا ازالہ کرادیں یا نہیں،

**(۵)** حضرت غوث اعظم پاک قدس سرہ کو دستگیر کہنا جائز ہے یا نہیں؟

**(۶)** حضرت خواجہ معین الدین سنجری قدس سرہ کو غریب نواز کے لقب سے پکارنا جائز ہے یا نہیں؟

---

[1] القرآن الکریم ۲۶/ ۲۲۷

**الجواب:**

اہلسنت کامذہب یہ ہے کہ روح انسانی بعد موت بھی زندہ رہتی ہے، موت بدن کے لیے ہے روح کے لیے نہیں، **انما خلقتم للابد تم**[1] ہمیشہ رہنے کے لیے بنائے گئے ہو۔امام جلال الدین سیوطی شرح الصدور میں بعض ائمہ کرام سے نقل فرماتے ہیں کہ کسی نے ان کے سامنے موت وروح کاذکر کیا، فرمایا:

| | |
|---|---|
| سبحٰن اللّٰه هذا قول اهل البدع[2] | سبحان اللّٰه! یہ بدمذہبوں کا قول ہے۔ |

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ"[3]۔ | ہر جان موت کامزہ چکھنے والی ہے۔ |

موت جب تک واقع نہ ہوئی معدوم کامزہ کہاں سے آیا اور جب واقع ہوئی اگر روح مرجائے تو موت کامزہ کون چکھے یوں ہی اہلسنت وجماعت کااجماع اور صحیح حدیثوں کی تصریح ہے کہ ہر میت اپنی قبرپر آنے والے کو دیکھتا اور اس کاکلام سنتا ہے، موت کے بعد سمع بصر، علم ادراک، سب بدستور باقی رہتے ہیں بلکہ پہلے سے بہت زیادہ ہوجاتے ہیں، کہ یہ صفتیں روح کی تھیں اور روح اب بھی زندہ ہے پہلے بدن میں مقید تھی اور اب اس قید سے آزاد ہے، اولیائے کرام سے اس طرح عرض حاجت بلاشبہ جائز ہے، امام اجل تقی الملۃ والدین علی بن عبدالکافی سبکی قدس سرہ الملکی نے کتاب مستطاب شفاء السقام اور شیخ محقق مولٰنا عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے اشعۃ اللمعات اور دیگر اکابر نے اپنی تصنیفات میں ان مسائل کی تحقیق جلیل فرمائی۔ شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی تفسیر عزیزی میں زیرآیہ کریمہ **والقمر اذا اتسق** لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| بعضے از خواص اولیاء اللہ راکہ آلہ جارحہ تکمیل وارشاد بنی نوع خود گردانیدہ اند دریں حالت ہم تصرف در دنیا | اللہ تعالٰی کے بعض خاص اولیاء ہیں جن کو بندوں کی تربیت کاملہ اور رہنمائی کے لیے ذریعہ بنایا گیا ہے، انہیں اس حالت میں بھی |

[1] شرح الصدور باب فضل الموت خلافت اکیڈمی سوات ص ۵

[2] شرح الصدور باب مقر الارواح خلافت اکیڈمی سوات ص ۱۰۶

[3] القرآن الکریم ۳/ ۱۸۵

| | |
|---|---|
| دادہ، واستغراق آنہا بجہت کمال وسعت مدارک آنہامانع توجہ بایں سمت نمی گردد و اویسیان تحصیل کمالات باطنی ازآنہامے نمایند وارباب حاجات و مطالب حل مشکلات خود ازانہامی طلبند ومے یابند۔[1] | دنیا کے اندر تصرف کی طاقت و اختیار دیا گیا ہے اور کامل وسعتِ مدارک کی وجہ سے ان کا استغراق اس طرف متوجہ ہونے سے مانع نہیں ہوتا۔ صوفیائے اویسیہ باطنی کمالات ان اولیاء اللہ سے حاصل کرتے ہیں اور غرض مندو محتاج لوگ اپنی مشکلات کا حل ان سے طلب کرتے اور پاتے ہیں (ت) |

نیز تفسیر عزیزی میں ہے:

| | |
|---|---|
| سوختن گویا روح رابے مکان کردن است و دفن کردن گویا مسکنے برائے روح ساختن است بنابریں ازاولیائے مدفونین و دیگر صلحائے مومنین انتفاع واستفادہ جاری ست وآنہاراافادہ اعانت نیز متصور۔[2] | جلادینا گویاکہ روح کو بے مکان کرنا ہے جب کہ دفن کرنا گویا کہ روح کے لیے ٹھکانا بنانا ہے۔اسی سبب سے دفن شدہ اولیاء اللہ اور دیگر صلحائے مومنین سے نفع وفائدہ کا حصول جاری ہے اور ان کے لیے امداد و فائدہ رسانی بھی متصور ہے۔(ت) |

نیز اسی میں تفسیر سورہ مطففین میں ہے:

| | |
|---|---|
| مقامِ علیین بالائے ہفت آسمان ست وپائن آں متصل بسدرۃ المنتہی است و بالائے آں متصل بہ پایہ راست عرش مجید است وارواح نیکاں بعد از قبض درآنجامی رسند ومقربان یعنی انبیاء و اولیاء دراں مستقرمی مانند،وعوام صلحاء رابرحسبِ مراتب درآسمان دنیا یا درمیان آسمان و زمین یا در چاہ زمزم قرار می دہند و تعلقے بقبر نیز ایں ارواح رامی باشد کہ بحضور زیارت کنندگان واقارب ودیگر دوستاں | مقام علیین ساتویں آسمانوں کے اوپر ہے،اس کا نچلا حصہ سدرۃ المنتہی اور اوپر والا عرش مجید کے دائیں پائے سے ملا ہوا ہے، نیک لوگوں کی روحیں قبض ہونے کے بعد وہاں پہنچتی ہیں، مقربین یعنی انبیاء واولیاء تو وہیں برقرار رہتے ہیں جب کہ عام صالحین کو ان کے مراتب کے مطابق آسمانِ دنیا یا آسمانِ وزمین کے درمیان یا چاہ زمزم میں ٹھہراتے ہیں ان روحوں کا تعلق قبروں کے ساتھ بھی قائم رہتا ہے، چنانچہ وہ زیارت کے لیے قبر پر |

[1] فتح العزیز (تفسیر عزیزی) پارہ عم تحت آیۃ والقمر اذا اتسق الخ مسلم بکڈپو لال کنواں دہلی ص ۲۰۶

[2] فتح العزیز (تفسیر عزیزی) پارہ عم سورہ عبس استفادہ از اولیائے مدفونین مسلم بکڈپو لال کنواں دہلی ص ۱۴۳

| | |
|---|---|
| بر قبر مطلع و مستانس میگردند زیراکہ روح را قرب و بعد مکانی مانع ایں دریافت نمی شود، و مثال آں دروجودِ انسانی روح بصری ست کہ ستارہ ہائے ہفت آسمان درون چاہ مے تواند دید۔[1] | آنے والے عزیز و اقارب اور دوستوں سے آگاہ ہوتے ہیں اور ان سے انس حاصل کرتے ہیں کیونکہ مکانی قرب و بعد روح کے لیے اس دریافت و علم سے مانع نہیں ہوتا، اس کی مثال انسانی وجود میں روح بصری ہے جو ساتویں آسمان کے ستاروں کو چاہ کے اندر دیکھ سکتی ہے۔(ت) |

حیاتِ شہداء قرآن عظیم سے ثابت ہے اور شہداء سے علماء افضل، حدیث میں ہے۔ روز قیامت شہداء کا خون اور علماء کی دوات کی سیاہی تولے جائیں گے علماء کی دوات کی سیاہی شہداء کے خون پر غالب آئے گی۔[2]

اور علماء سے اولیاء افضل ہیں، توجب شہداء زندہ ہیں اور فرمایا کہ انہیں مردہ نہ کہو، تو اولیاء کہ بدرجہا ان سے افضل ہیں ضرور ان سے بہتر حی ابدی ہیں، قرآن کریم کے ایجازات میں یہ بھی ہے کہ امر ارشاد فرماتے ہیں اور اس سے اس کے امثال اور اس سے امثل پر دلالت فرمادیتے ہیں۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| "فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّ لَا تَنْهَرْهُمَا"[3] | ان سے ہُوں نہ کہنا اور انہیں نہ جھڑکنا(ت) |

ماں باپ کو ہُوں کہنے سے ممانعت فرمائی جو کچھ اسے زیادہ ہو وہ خود ہی منع ہوگیا، اور یہیں دیکھئے حیاتِ شہداء کی تصریح فرمائی اور حیاتِ انبیاء کا ذکر نہیں کہ اعلیٰ خود ہی مفہوم ہوجائے گا اس دلالۃ النص میں اولیاء بلاشبہہ داخل۔

حضرت سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ ضرور دستگیر ہیں، اور حضرت سلطان الہند معین الحق والدین ضرور غریب نواز، سیدنا ابوالحسن نورالدین بہجۃ الاسرار شریف میں سیدنا ابوالقاسم عمر بزاز قدس سرہ سے روایت فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| قال سمعت السید الشیخ عبدالقادر | یعنی میں نے اپنے مولیٰ حضرت سید شیخ عبدالقادر |

[1] فتح العزیز (تفسیر عزیزی) پارہ عم سورہ مطففین مقام ارواح انبیاء وصلحا مسلم بکڈپو لال کنواں دہلی ص ۱۹۳

[2] کنزالعمال حدیث ۲۸۷۱۵ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۰/ ۱۴۱

[3] القرآن الکریم ۱۷/ ۲۳

| | |
|---|---|
| الجیلی رضی اللہ تعالٰی عنہ یقول غیر مرۃ عثرا خی حسین الحلاج فلم یکن فی زمانہ من یاخذ بیدہ ولوکنت فی زمانہ لاخذت بیدہ وانالکل من عثربہ مرکوبہ من اصحابی ومریدی ومحبی الٰی یوم القیمۃ اخذبیدہ[1]۔والحمدللہ رب العلمین۔ | جیلانی رضی اللہ تعالٰی عنہ کو بارہا فرماتے سنا میرے بھائی حسین حلاج کا پاؤں پھسلا ان کے وقت میں کوئی ایسا نہ تھا کہ ان کی دستگیری کرتا اس وقت میں ہوتا توان کی دستگیری فرماتا اور میرے اصحاب اور میرے مریدوں اور مجھ سے محبت رکھنے والوں میں قیامت تک جس سے لغزش ہوگی میں اس کا دستگیر ہوں۔ |

تمام مسلمانوں کی زبانوں پر حضور کا لقب غوث اعظم ہے یعنی سب سے بڑے فریاد رس شاہ ولی اللہ صاحب اور شاہ عبدالعزیز صاحب درکنار خود اسمٰعیل دہلوی نے جابجا حضور کو غوث اعظم یاد کیا ہے یہ فریاد رسی ودستگیری نہیں تو کیا ہے، حضرت شیخ مجدد الف ثانی اپنے مکتوبات میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| بعداز رحلت ارشاد پناہی قبلہ گاہی روزِ عید بزیارت مزار ایشاں رفتہ بود دراثنائے توجہ بمزار متبرک التفات تمام از روحانیت مقدسہ ایشاں ظاہر گشت واز کمال غریب نوازی نسبت خاصہ خودراکہ بحضرت خواجہ احرار منسوب بود مرحمت فرمودند۔[2] و اللہ تعالٰی اعلم | مرشد گرامی کے وصال کے بعد عید کے روز ان کے مزار اقدس کی زیارت کے لیے حاضر ہوا۔مزار مبارک کی طرف توجہ کے دوران مرشد گرامی کی روحانیت مقدسہ کا التفات تام ظاہر ہوا اور کمال غریب نوازی سے آپ نے وہ نسبت خاص عنایت فرمائی جو آپ کو حضرت خواجہ احرار علیہ الرحمۃ سے حاصل تھی۔(ت) |

**مسئلہ ۳۹و۴۰:** از موضع دروٗ ضلع نینی تال مرسلہ مٹھو نور باف ۹ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

اللہ تعالٰی کا جو فرمان ہے وہ کلام پاک ہے،اس میں سب فیصلے موجود ہیں،اس سے کوئی فیصلہ بچا نہیں ہے،اب اماموں کا جو اختلاف ہے وہ کس بنا پر ہے؟ایک فعل حرام اور کسی کے یہاں وہی فعل حلال ہے اور کسی کے یہاں وہی فعل فرض اور کسی کے یہاں وہی فعل سنت، بعض کے

[1] بہجۃ الاسرار فضل اصحابہ وبشراھم مصطفی البابی مصر ص ۱۰۲

[2] مکتوبات مجدد الف ثانی مکتوب ۲۹۱ نولکشور لکھنؤ ۱/ ۴۱۳

یہاں واجب، مثلًا ایک فعل امام شافعی کے یہاں جائز ہے اور ہمارے امام اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے یہاں ناجائز، اور کچھ لوگ اس فعل کو کرتے ہیں اور ہم بچتے ہیں، اور یہ بھی سُنا ہے کہ خدا کے حرام کو حلال جاننے والا کافر، اور یہ بھی سُنا ہے کہ غیر مقلد کے پیچھے نماز ناجائز نہیں ہے بلکہ مکروہ ہے، حضور اس کی تسکین ہو۔

دوسرے یہ کہ جناب باری نے اپنے محبوب کو سب مراتب عنایت فرمائے ہیں اکثر وہابیہ کا جھگڑا سُننے کو ملتا ہے تو حضرت بی بی عائشہ رضی اللہ تعالٰی عنہا کی مثال پیش کرتے ہیں تہمت والی، میرے حضور! گزارش یہ ہے کہ بعض موقع پر جنابِ باری کی طرف سے پردہ ہوتا تھا یا کیا؟

**الجواب:**

قرآن عظیم میں بے شک سب کچھ موجود ہے مگر اُسے کوئی نہ سمجھ سکتا اگر حدیث اس کی شرح نہ فرماتی۔ **قال اللہ تعالٰی:**

| | |
|---|---|
| "لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَیْہِمْ"[1]۔ | تاکہ تم لوگوں سے بیان کردو جواُن کی طرف اُترا(ت) |

اور حدیث بھی کوئی نہ سمجھ سکتا اگر ائمہ مجتہدین اس کی شرح نہ فرماتے، ان کی سمجھ میں مدارج مختلف ہیں، نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ربّ مبلّغ یبلغہ اوعی لہ من سامع۔[2] | بہت سے لوگ جن تک بات پہنچائی جاتی وہ سننے والے سے زیادہ اس کو یاد رکھنے والے ہوتے ہیں۔(ت) |

اور فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ربّ حامل فقہ الٰی من ھو افقہ منہ۔[3] | بہت سے فقہ اُٹھانے والوں سے وہ زیادہ فقیہ ہوتا ہے جس کو وہ پہنچاتے ہیں۔(ت) |

اس تفقّہ فی الدین میں اختلافِ مراتب باعثِ اختلاف ہوا اور ادھر مصلحت الٰہیہ احادیث

---

[1] القرآن الکریم ۱۶/ ۴۴

[2] سنن ابن ماجہ باب من بلغ علمًا ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۱

[3] جامع الترمذی ابواب العلم باب ماجاء فی الحث علی تبلیغ السماع امین کمپنی دہلی ۲/ ۹۰، سنن ابن ماجہ باب من بلغ علمًا ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۱

مختلف آئیں، کسی صحابی نے کوئی حدیث سُنی اور کسی نے کوئی اور وہ بلاد میں متفرق ہوئے، ہر ایک نے اپنا علم شائع فرمایا، یہ دوسرا باعثِ اختلاف ہوا۔ عبداللہ بن عمر کا علم امام مالک کو آیا، اور عبداللہ بن عباس کا امام شافعی کو، اور افضل العبادلہ عبداللہ بن مسعود کا علم ہمارے امام اعظم ابو حنیفہ کو رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین، حلال کو حرام یا حرام کو حلال جاننا جو کفر کہا گیا ہے وہ ان چیزوں میں ہے جن کا حرام یا حلال ہونا ضروریاتِ دین سے ہے یا کم از کم نصوصِ قطعیہ سے ثابت ہو۔ اجتہادی مسائل میں کسی پر طعن بھی جائز نہیں نہ کہ معاذ اللہ ایسا خیال، غیر مقلدوں کے پیچھے نماز باطل محض ہے کہ اصلًا ہوتی ہی نہیں۔ اس کی تفصیل ہمارے رسالہ النہی الاکید میں ہے ان غیر مقلدوں پر بحکم فقہاء کرام ستر وجہ سے کفر لازم ہے اور ان کے پیچھے نماز ہوسکنا کیا معنی۔ امام اعظم وامام ابویوسف وامام محمد رضی اللہ تعالٰی عنہم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| لاتجوز الصلوۃ خلف اھل الاھواء۔[1] | بدمذہبوں کے پیچھے نماز جائز نہیں۔(ت) |

اللہ عزوجل نے اپنے حبیب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر قرآن عظیم اتارا کہ ہر چیز ان پر روشن فرمادی۔ قال اللہ تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "نَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ "[2] | ہم نے تم پر یہ قرآن اتارا کہ ہر چیز کا روشن بیان ہے۔(ت) |

قرآن عظیم تھوڑا تھوڑا کرکے تئیس ۲۳ برس میں نازل ہوا، جتنا قرآن عظیم اُترتا گیا، حضور پر غیب روشن ہوتا گیا، جب قرآن عظیم پورا نازل ہوچکا روزِ اول سے روز آخر تک کا جمیع ماکان ومایکون کا علم محیط حضور کو حاصل ہوگیا۔ تمامی نزول قرآن سے پہلے اگر کوئی واقعہ کسی حکمت الٰہیہ کے سبب منکشف نہ ہوا ہو تو احاطہ علم اقدس کا منافی نہیں معہذا زمانہ افک میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی نے سکوت فرمایا جس سے یہ لازم نہیں آتا کہ حضور کو علم نہ تھا، اپنے اہل کی براءت اپنی زبان سے ظاہر فرمانا یہ بہتر ہوتا یا یہ کہ رب السموت والارض نے قرآن کریم میں سترہ ۱۷ آیتیں ان کی براءت میں نازل فرمائیں جو قیامِ قیامت تک مساجد ومجالس ومجامع میں تلاوت کی جائے گی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

[1] فتح القدیر کتاب الصلوۃ باب الامامۃ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۱/ ۳۰۴

[2] القرآن الکریم ۱۶/ ۸۹

**مسئلہ ۴۱ تا ۴۶:** از شہر عقب کوتوالی مسئولہ عزیز الدین صاحب پیشکار ۱۳ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۶ھ

**(۱)** حضرت عیسٰی علیہ الصلوۃ والسلام کی والدہ ماجدہ کا نکاح بعد ولادتِ حضرت عیسٰی علیہ الصلوۃ والسلام کے یوسف نجار حضرت مریم کے خالہ زاد بھائی سے ہوا ہے یا نہیں؟

**(۲)** حضرت مریم نبیہ ہیں یا نہیں؟

**(۳)** اب کے پیغمبر زندہ ہیں اور کہاں کہاں ہیں؟

**(۴)** حضرت عیسٰی علیہ السلام کیا چوتھے آسمان پر ہیں؟

**(۵)** ایک شخص زندہ ہونے پیغمبروں کا قائل نہیں ہے اور آیت "**قَدۡ خَلَتۡ مِنۡ قَبۡلِهِ الرُّسُلُ**ؕ"[1]۔

(ان سے پہلے رسول ہو چکے۔ت) کہ استدلال میں لاتا ہے، اس آیت کا کیا مطلب ہے؟

**(۶)** اور اُسی کا یہ قول ہے کہ حضرت عیسی علیہ السلام اگر اُتریں گے تو وہ رسول ہوں گے یا نہیں اور اگر وہ رسول نہ ہوں اور اُمتِ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم سے اُس وقت ہوں تو خلاف کلام پاک ہوگا کہ اللہ تعالٰی کسی کی رسالت نہ چھینے گا، اور کیا ان کی امت بلا رسول کے رہ جائے گی؟

**الجواب:**

**(۱)** شرع مطہر میں اس کا کہیں ثبوت نہیں، نصارٰی کے یہاں بھی صرف منگیتر لکھا ہے ہاں وہ جنت میں حضور اقدس سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی ازواج مطہرات سے ہوں گی، کما فی الحدیث۔

**(۲)** نہیں، کوئی عورت نبیہ نہیں۔

**(۳)** ہاں بایں معنی کہ اب تک لحوقِ موت اصلاً نہ ہوا چار نبی زندہ ہیں: عیسٰی و ادریس علیہما الصلوۃ والسلام آسمان پر، اور الیاس و خضر علیہما الصلوۃ والسلام زمین پر۔ شرح مقاصد میں ہے:

| | |
|---|---|
| ذھب الیہ العظماء من العلماء ان ربعۃ من انبیاء فی زمرۃ الاحیاء | بزرگ علماء اس طرف گئے ہیں کہ چار انبیاء زندوں کے زمرہ میں ہیں، حضرت خضر اور |

[1] القرآن الکریم ۱۶/ ۸۹

| | |
|---|---|
| الخضر والیاس فی الارض وعیسٰی وادریس فی السماء علیھم الصلوۃ والسلام[1]۔ | الیاس علیہما الصلوۃ والسلام زمین میں جب کہ حضرت عیسٰی علیہ السلام اور حضرت ادریس علیہما الصلوۃ والسلام آسمان پر (ت) |

**(۴)** حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے شبِ اسرٰی انہیں آسمانِ دوم پر پایا استقبال سرکار واقتداء حضور کے لیے تمام انبیاء کرام علیہ وعلیہم افضل الصلوۃ والسلام اوّلًا بیت المقدس میں جمع ہوئے پھر ہر نبی کو ان کے محل میں دیکھا اس سے ظاہر یہ کہ مقامِ سیدنا مسیح علیہ السلام آسمانِ دوم ہے اور مشہور چہارم، **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**(۵)** حیاتِ انبیاء علیہم الصلوۃ والثناء کا منکر گمراہ بددین ہے اور خلت سرے سے طریان موت پر بھی دلیل نہیں، نہ کہ معاذ اللہ استمرار موت یہ لفظ صرف انقضائے عہد پر دال ہے جیسے بلا تشبیہ یہ کہنا کہ سلطان محمد خاں خامس سے پہلے اتنے سلاطین ہو گزرے اس سے یہ نہ سمجھا جائے گا کہ سلطان حمید خان زندہ ہی نہیں۔ انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام سب بحیاتِ حقیقی دنیاوی جسمانی زندہ ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| الانبیاء احیاء فی قبورھم یصلون۔[2] | انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نماز پڑھتے ہیں۔ (ت) |

اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| ان اللہ حرّم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء فنبی اللہ حی یرزق۔[3] | بے شک اللہ تعالٰی نے نبیوں کے جسم کو کھانا زمین پر حرام کر دیا ہے چنانچہ اللہ تعالٰی کا نبی زندہ ہوتا ہے اس کو رزق دیا جاتا ہے۔ ت) |

**(۶)** حاشانہ کوئی رسول رسالت سے معزول کیا جاتا ہے نہ سیدنا مسیح علیہ الصلوۃ

[1] شرح المقاصد المبحث السابع الفصل الرابع المبحث السابع دار المعارف النعمانیہ لاہور ۲/ ۳۱۱

[2] مسند ابی یعلٰی حدیث ۳۴۱۲ مؤسسۃ علوم القران بیروت ۳/ ۳۷۹

[3] سنن ابن ماجہ ابواب الجنائز باب ذکر وفاتہ ودفنہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۱۱۹

والسلام رسالت سے معزول ہوں گے، نہ حضور کا امتی ہونا رسالت کے خلاف، وہ قبلِ نزول اپنے عہد میں بھی ہمارے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے امتی تھے اور بعد رفع بھی اُمتی ہو کر اتریں گے، تمام انبیاء ومرسلین اپنے عہد میں بھی حضور کے امتی تھے اور اب بھی امتی ہیں، جب بھی رسول تھے اور اب بھی رسول ہیں کہ ہمارے حضور نبی الانبیاء ہیں۔ **قال اللہ تعالٰی**: "لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَ لَتَنْصُرُنَّهٗ" "ن بہ ولتنصرنہ[1]۔ (تم ضرور ضرور اس پر ایمان لانا اور ضرور ضرور اس کی مدد کرنا ت) ہاں اس وقت وہ اپنی شریعت پر حکم فرماتے تھے اب کہ شریعتِ محمدیہ صلی اللہ علی صاحبہا افضل الصلوۃ والتحیہ نے اگلی شریعتیں منسوخ فرمادیں۔ ایک حضرت مسیح نہیں جو کوئی رسول بھی اب ظاہر ہو شریعت محمدیہ پر ہی حکم کرے گا، منسوخ پر حکم باطل، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں: اگر موسٰی میرا زمانہ پاتے تو میری اتباع کے سوا انہیں کچھ گنجائش نہ ہوتی[2]۔ اور اس کا کہنا ان کی امت بلا رسول کے رہ جائے گی اس کی سخت جہالت پر دلیل ہے اور اگر سمجھ کر کہے تو اس کی نصرانیت، کیا اب نصرانی امتِ مسیح ہیں، کیا اب وہ ان کے دین پر ہیں، حاشا "كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ"[3]۔ (کتنا بڑا بول ہے کہ ان کے مونہوں سے نکلتا ہے۔ت) **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۴۷**: از بریلی مدرسہ اہلسنت وجماعت مسئولہ مولوی شفیع احمد صاحب بسیلپوری طالب علم مدرسہ مذکور ۱۴ جمادی الاولی ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسلم الثبوت میں جو یہ دو مذہب بیان کیے ہیں یہ باطل ومردود ہیں یا نہیں؟ ان سے معلوم ہوتا ہے کہ مصنف آزاد خیال شخص ہیں پہلے کی بناپر ارادہ میں عبد مختار محض ہوا دوسرے کی بناپر افعال قلوب جزئیہ کا خالق ہوا۔ عبارت یہ ہے:

| | |
|---|---|
| **وقیل بل موجود فیجب تخصیص القصد المصمم من عموم** | اور کہا گیا ہے بلکہ قصد موجود ہے چنانچہ نصوص خلق کے عموم سے بندے کے مصمم ارادہ کی تخصیص |

[1] القرآن الکریم ۳/ ۸۱

[2] مسند احمد بن حنبل عن جابر بن عبداللہ المکتب الاسلامی بیروت ۳/ ۳۸۷، دلائل النبوۃ لابی نعیم الفصل الاول عالم الکتب بیروت الجزء الاول ص ۸

[3] القرآن الکریم ۱۸/ ۵

ضلالت ہے۔

**ضرب ۲۴۴:** صفاتِ الٰہیہ میں صرف علم کو محیط ماننا جس سے اس کی قدرت، اس کے سمع اس کی بصر، اس کی مالکیت، اس کی خالقیت کے احاطے کا انکار ثابت ہوتا ہے، قرونِ ثلثہ میں کون اس کا قائل تھا، یہ بھی تیری گمراہی وبدمذہبی ہے۔

**ضرب ۲۴۵:** استواء کے وہ تین معنی کہنا اور ان کے سوا چوتھے کو بدعت بتانا قرون ثلثہ میں کس کا قول تھا۔ یہ بھی تیری ضلالت و بددینی ہے۔

**ضرب ۲۴۶:** فضائلِ اعمال کے ثبوت کو حدیث صحیح میں منحصر کردینا قرون ثلثہ میں کس کا مذہب تھا، یہ بھی تیری بدعت جسارت وبدزبانی ہے۔

**ضرب ۲۴۷:** بدعت کے یہ معنی لینا کہ جو بات امورِ دین میں بعد قرونِ ثلثہ کے حادث ہوئی اور اسے بالاتفاق بدعتِ ضلالت کہنا اُمتِ مرحومہ پر افتراء ہے، اس کی تحقیق علماء اہلسنت اپنی تصانیف کثیرہ میں فرماچکے، وہ بحث لکھئے تو دفتر طویل ہو، اور پھر مخاطب ناقص العقل کیا قابلِ خطاب، مگر مدعی اپنے اس دعوی اطلاق پر امت کا اتفاق مسند معتمد سے دکھائے ورنہ اپنی جہالت و ضلالت کا آپ سر کھائے۔

**قولہ:** مفتی بریلی جو تقلید کو امر دینی سمجھتا ہے یقینی مبتدع ہوا اور اس کے فتوے کے مطابق اس کے پیچھے نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہوا کما ھو ظاہر افسوس کہ اس نادان دوست نے اپنے ائمہ رحمھم اللہ تعالٰی کے پیچھے بھی نماز پڑھنے کو ناجائز کردیا ۔

شادم کہ از رقیباں دامن کشاں گزشتی

گو مشتِ خاک ماہم برباد رفتہ باشد

**نعوذ باللہ من ھفواتہ۔**

مجھے خوشی ہے کہ تم رقیبوں سے دامن بچا کر گزر گئے اگرچہ میری مشتِ خاک بھی برباد ہوگئی، اللہ تعالٰی اس کی بے ہودہ باتوں سے بچائے۔ (ت)

**ضرب ۲۴۹:** ۔

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد  میلش اندر طعنہ پاکاں زند

(جب اللہ تعالٰی کسی کا پردہ چاک کرنا چاہتا ہے تو پاک لوگوں پر طعنہ میں اسے مشغول کردیتا ہے۔ ت)

مسلمانوں نے دیکھ لیا کہ لفظ مبتدع کے مستحق معاذ اللہ علمائے اہلسنت میں یا یہ بددین گمراہ کہ اللہ کو مکانی ماننا

جسمانی جانتا اس کی قدرت و سمع و بصر و خالقیت و مالکیت وغیرہا کو محیط نہیں سمجھتا ائمہ دین سے باقرار خود رقابت رکھتا ہے عیاذًا باللہ وہ مبتدع ہیں یا اس وہابیہ کے نئے پٹھے کا پرانا گرو گھنٹال شیخ مقتول اسمٰعیل مخذول جس کے کفریات میں رسالہ مبارکہ الکوکبة الشھابیة علی کفریات ابی الوھابیة تصنیف ہوا اور علمائے عرب و عجم نے اس کے ضلال بلکہ علمائے حرمین طیبین نے اس کے کفر پر فتوٰی دیا، یہاں اسے یہ دکھانا ہے کہ جب تقلید کو امر دینی سمجھنے والا معاذ اللہ مبتدع ہوا تو اب شاہ ولی اللہ کی خبریں کہیے جو نہ مطلق تقلید بلکہ دو صدی کے بعد خاص تقلید شخصی کو واجب کہتے ہیں جس کی عبارت ابھی گزری۔

**ضرب ۲۵۰:** اور جناب مجددیت مآب کی نسبت کیا حکم ہوگا جو تقلید نہ مطلق تقلید بلکہ خاص تقلید شخصی کو ایسا سخت ضروری و مہم ترامر عظیم دینی مانتے ہیں کہ اس کے ترک کو الحاد و بے دینی جانتے ہیں، عبارت اوپر گزری، اور سنئے کہ وہ صحیح و مستفیض حدیثوں کو فقہی روایت کے مقابل نہیں سنتے اور روایت بھی کیسی کہ خود مختلف آئی اور اختلاف بھی کیسا کہ اپنے ہی ائمہ کا فتوٰی تک مختلف امام محمد کی کتاب میں خود اس کے خلاف، اور حدیثوں کے مطابق اپنا اور حضرت امام اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کا مذہب مذکور کہ التحیات میں اشارہ کیا جائے اور اس پر بھی ائمہ فتوٰی نے دیا مگر صرف اس بنا پر کہ یہ روایت ہمارے امام سے مشہور نہیں احادیث پر عمل کرنا جائز نہیں بتاتے، اس سے بڑھ کر تقلید اور وہ بھی خاص شخصی کو دینی ضروری سمجھنا اور کیا ہو سکتا ہے، مکتوبات جلد اول مکتوب ۳۱۲ میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| مخدوما احادیث نبوی علٰی مصدرہا الصلوۃ والسلام در باب جواز اشارت سبابہ بسیار وارد شدہ اند وبعضے از روایات فقہیہ حنفیّہ نیز دریں باب آمدہ وانچہ امام محمد گفتہ کان رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یشیر ونصنع کما یصنع النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ثم قال ھذا قولی و قول ابی حنیفة رضی اللہ تعالٰی عنھما از روایاتِ نوادرست ما مقلدان را نمی رسد کہ بمقتضائے احادیث عمل نمودہ جرات در اشارت نمائیم | اے ہمارے مخدوم! تشہد میں شہادت کی انگلی سے اشارہ کی کثیر احادیث وارد ہیں اور بعض حنفی حضرات کی اس بارے میں روایات فقہیہ بھی آئی ہیں، اور امام محمد رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے جو فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اشارہ فرماتے تھے اور ہم وہ کریں گے جو نبی پاک صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کرتے تھے۔ پھر انہوں نے فرمایا میرا اور امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کا یہی قول ہے، تو یہ نادر روایات میں سے ہے، تو ہم مقلد لوگوں کو براہِ راست حدیث پر عمل نہیں کرنا چاہیے، کہ اشارہ کرنے کی جرات کریں، |

| | |
|---|---|
| اگر گویند کہ علمائے حنفیہ برجواز اشارت نیز فتوٰی دادہ اند گویم ترجیح عدمِ جواز راست اھ ملتقطًا۔[1] | اگر کہا جائے کہ حنفی علماء نے اشارہ کے جواز پر فتوے دیا ہے تو میں کہوں گا کہ ترجیح عدمِ جواز کو ہے اھ ملتقطًا (ت) |

اب مبتدعی کہ خبریں کہیے اور تقریر سابق بھی یاد رکھیے کہ ان کی شان میں کوئی کلمہ کہا اور ساتھ لگے شاہ ولی اللہ شاہ عبدالعزیز صاحب بھی گئے اور بلا پس ہو تینوں کو جانے دو وہ سب میں چہیتے اسمٰعیل جو گئے اور ان کے صدقے گیہوں کے گھن، اور تمہارے سب طائفے والے جہنم بدعت و ضلالت کے قعر میں پہنچے، افسوس کہ اس نامرد ہاتھی نے اپنی ہی فوج کا زیاں کیا اس کچی پیندی نے اپنے سفرہ و دستار خوان کا نقصان کیا، اسمٰعیل اور سارے طائفہ مردود و ذلیل کو بدعتی گمراہ جہنمی مان لیا ان کے پیچھے نماز پڑھنے کو جائز کر دیا۔

شادم کہ از رقیباں دامن کشاں گزشتی گو جائے ذکر ماہم آں تنگ دل ندارد

مجھے خوشی ہے کہ تم رقیبوں سے دامن بچا کر گزر گئے، اگرچہ ہمارے ذکر پر بھی وہ تنگ دل نہیں ہوتے۔ ت)

| | |
|---|---|
| نعوذ باللہ من ھفواتہ وھمزات اسمعیل وہناتہ رب انی اعوذبك من ھمزات الشیطین، واعوذبك ان یحضرون ۝ واخر دعونا ان الحمد للہ رب العلمین و الصلوۃ والسلام علٰی سید المرسلین سیدنا محمد واٰلہ واصحابہ اجمعین امین! | ہم اللہ تعالٰی کی پناہ چاہتے ہیں اس کے لغویات اور اسمٰعیل کی وسوسہ انگیزیوں اور باعثِ شرم باتوں سے۔اے میرے رب میں تیری پناہ چاہتا ہوں شیطان کی وسوسہ انگیزیوں سے، اور تیری پناہ چاہتا ہوں شیطانوں کی حاضری سے، اور ہماری آخری بات یہ ہے تمام حمدیں اللہ تعالٰی رب العالمین کے لیے ہیں، اور صلوۃ وسلام ہو، رسولوں کے سردار ہمارے آقا محمد اور انکی آل واصحاب سب پر، آمین (ت) |

الحمد للہ کہ یہ مختصر اجمالی جواب پانزدہم شہر النور والسرور ماہِ مبارک ربیع الاول ۱۳۱۸ھ ہجریہ قدسیہ علٰی صاحبہا الصلوۃ و التحیہ کو باوصف کثرتِ کار وہجوم اشغال تعلیم وتدریس و مجالس مبارکہ میلاد سراپا تقدیس وقت فرصت کے قلیل جلسوں میں تمام اور بلحاظ تاریخ قوارع القھار علی المجسمۃ الفجار ۱۳۱۸ھ

[1] مکتوبات امام ربانی مجدد الف ثانی مکتوب ۳۱۲ مطبوعہ نولکشور لکھنو ۱/ ۴۴۸ تا ۴۵۱

نام ہوااس التزام کے ساتھ کہ مسئلہ مکان میں صرف اسی شخص کی سند آگنائی ہوئی کتابوں کی عبارتیں پیش کروں گا، عدد ڈھائی سو ضرب تک پہنچااور اس کی مستند کتابوں میں بھی تفسیر ابن کثیر موجود نہ تھی ورنہ ممکن تھاکہ عدد اور بڑھتا، یونہی کتاب العلو مضطرب منہافت اور اس کے علاوہ پاس بھی نہ تھی اور اگر قلم کو اس مخالف کی اس قدر جائے تنگ میں محصور نہ کیا جاتا تو ضربوں کی کثرت لطف دکھاتی، پھر بھی اُن معدود سطور پر ڈھائی سو کیا کم ہیں۔ وباللہ التوفیق، واللہ سبحنہ وتعالٰی الھادی الی سواء الطریق وصلی اللہ تعالٰی علی النبی الکریم محمد واٰلہ وبارك وسلم امین۔

**مسئلہ ۵۲:** از شہر مدرسہ اہلسنت وجماعت منظر اسلام مسئولہ مولوی اکبر حسن خان رامپوری طالب علم مدرسہ مذکور ۱۶ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

کمترین خدمت خدامان حضرت میں عارض ہے انگریزوں کے یہاں بدلائل عقلیہ ثابت ہے کہ آسمان کوئی چیز نہیں اور یہ جو نیلگوں شے محسوس ہوتی ہے وہ فضا ہے، اور اختلافِ لیل ونہار سب حرکت ارض ہے۔ اور نہ ستاروں کی حرکت ہے، ہر ستارہ کی کشش دوسرے کو روکے ہوئے ہے جس طرح مقناطیس امید کہ کوئی قوی دلیل عقلی ونقلی وجودِ آسمان پر افادہ فرمائی جائے۔

**الجواب:**

وجود آسمان پر آسمانی کتابوں سے زیادہ کیا دلیل درکار ہے تمام آسمانی کتابیں اثبات وجودِ آسمان سے مالامال ہیں، قرآن عظیم میں تو صدہا آیتیں ہیں جن میں آسمان کا ابتداء میں دھواں ہونا بستہ چیز پھر رب العزت کا اسے جداجدا کرنا پھیلانا، سات پر بنانا، اس کا چھت ہونا اس کا نہایت مضبوط بنائے مستحکم ہونا، اس کا بے ستون قائم ہونا، اللہ تعالٰی کا اسے اور زمین کو چھ دن میں بنانا، روز قیامت اس کا شق ہونا، اٹھاکر زمین کے ساتھ ایک بار ٹکرادیا جانا، پھر اس کا اور زمین کا دوبارہ پیدا ہونا وغیرہ وغیرہ صاف روشن ارشاد ہیں کہ ان کا انکار نہیں کرسکتا مگر وہ جو اللہ ہی کا منکر ہے، نیز قرآن عظیم میں جابجا یہ بھی تصریح ہے کہ جو ہم کو نظر آرہا ہے یہی آسمان ہے تو اس میں گمراہ فلسفیوں کارد ہے جو آسمانوں کا وجود تو مانتے ہیں مگر کہتے ہیں کہ وہ نظر نہیں آسکتے یہ جو ہمیں دکھائی دیتا ہے کہ کرہ بخار ہے۔ ان نصرانیوں اور ان یونانیوں سب بطلانیوں کے رد میں ایک آیہ کریمہ کافی ہے کہ:

| | |
|---|---|
| "اَلَا یَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ ؕ وَھُوَ اللَّطِیْفُ | کیا وہ نہ جانے جس نے بنایا اور وہی ہے پاک |

| | |
|---|---|
| الْخَبِیْرُ ﴿۱۴﴾ "[1]۔ | خبر دار۔ |

بنانے والا جو فرمار ہا ہے وہ تو نہ مانا جائے اور دل کے اندھے سمجھ کے اوندھے جو اٹکلیں دوڑاتے ہیں وہ سنی جائیں، اس سے بڑھ کر گدھا پن کیا ہو سکتا ہے، یہ بائیبل جو اب نصارٰی کے پاس ہے اس کی پہلی کتاب کا پہلا باب آسمان و زمین کے بیان پیدائش ہی سے شروع ہے رہی دلیل عقلی، ذرا انصاف درکار، اتنا بڑا جسم جسے کروڑوں آنکھیں دیکھ رہی ہیں اس کا وجود محتاج دلیل ہے یا جو کہے یہ معدوم محض یہ سب آنکھوں کی غلطی ہے یہ نِری دھوکا کی ٹٹی ہے اس کے ذمے ہے کہ دلیل قطعی سے اس کا عدم ثابت کرے یوں تو ہر چیز پر دلیل عقلی قائم کرنی ہوگی آفتاب جسے نصارٰی بھی مانتے ہیں کیا دلیل ہے کہ یہ فی نفسہ کوئی وجود رکھتا ہے اور نگاہ کی غلطی نہیں غرض محسوسات سے بھی امان اٹھ کر دین و دنیا کچھ قائم نہ رہیں گے عنادیہ کا مذہب آجائے گا۔ **ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۵۳:** از لاہور حویلی میاں خان نزد مکان حکیم محمد انور صاحب مرسلہ اللہ دیا شاعر ۱۶ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

میں ایک حنفی المذہب شخص ہوں میں نے ایک مجمع میں جس میں غیر مقلد و مرزائی وغیرہ شامل تھے یہ کہا کہ رسول اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی ذات ستودہ صفات لایزال ہے اور اس کو زوال نہیں جس پر انہوں نے مجھے کافر مشرک اور بے دین کہا یہ بھی کہا کہ کسی عالم نے آج تک اس مسئلہ پر کچھ نہیں لکھا اس واسطے تم جھوٹے ہو، آپ کی خدمت اقدس میں عرض ہے کہ اس کے متعلق فتوٰی عنایت فرمائیں میں نے لاہور کے چند علماؤں سے اس کے متعلق استفسار کیا تو انہوں نے فرمایا کہ تم راستی پر ہو اور انہوں نے مجھے فتوٰی بھی دیئے۔ اب میری یہ آرزو ہے کہ میں ان فتوؤں کو جمع کرکے چھپوادوں، چونکہ آپ ہماری جماعت حقہ کے حکیم حاذق ہیں اور ہمیں آپ کی ذات بابرکت پر بڑا فخر و ناز ہے۔

**الجواب:**

بے شک حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی ذات و صفات و فضائل و کمالات کبھی زوال پذیر نہیں بلکہ ہمیشہ مترقی ہیں، **قال اللہ تعالٰی۔**

| | |
|---|---|
| "وَلَلْاٰخِرَۃُ خَیْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰی ﴿۴﴾ "[2]۔ | اور بے شک پچھلی تمہارے لیے پہلی سے بہتر ہے۔ (ت) |

یہاں کسی عاقل مسلم کی یہ مراد نہیں ہو سکتی کہ حرکت و انتقال منتفی ہے، نہ کوئی مسلمان اس کی نفی کرے گا۔

[1] القرآن الکریم ۶۷ / ۱۴
[2] القرآن الکریم ۹۳ / ۴

تصدیق وعدہ الٰہیہ کے لیے جو ایک آن کے لیے انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کو طریان موت ہو کر معًا حیاتِ حقیقی ابدی روحانی جسمانی بخشی جاتی ہے، یہ حضور کے لیے نہ ہوئی بلکہ اس سے حضور کی برزخ میں حیاتِ ابدی اور فضائل اقدس میں ترقی دوامی مراد ہوگی بلاشبہہ اُس تصدیقِ وعدہ کے بعد سب انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کے لیے ابدیت ذات حاصل ہے۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| الانبیاء احیاء فی قبورھم یصلون۔[1] | انبیاء کرام علیہم الصلوۃ والسلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نماز پڑھتے ہیں۔(ت) |

اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| ان اللہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء فنبی اللہ حی یرزق۔[2] | بے شک اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام کردیا ہے کہ وہ نبیوں کے جسموں کو کھائے چنانچہ اللہ تعالیٰ کا نبی زندہ ہوتا ہے اس کو رزق دیا جاتا ہے۔(ت) |

باوصف قرب معنی صحیح مسلمان کے کلام کو معنی قبیح بلکہ کفر صریح پر حمل کرنا مسلمان کا کام نہیں۔ واللہ اعلم۔

**مسئلہ ۵۴:** از رادھن پور گجرات قریب احمد آباد مرسلہ حکیم محمد میاں صاحب ۶ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۶ھ

گیارھویں کے لیے آپ کیا فرماتے ہیں، گیارھویں کے روز فاتحہ دلانے سے ثواب زیادہ ہوتا ہے یا آڑے دن فاتحہ دلانے سے، بزرگوں کے دن کی یادگاری کے لیے دن مقرر کرنا کیسا ہے؟

**الجواب:**

محبوبان خدا کی یادگاری کے لیے دن مقرر کرنا بے شک جائز ہے۔ حدیث میں ہے:

| | |
|---|---|
| کان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یاتی قبور شھداء اُحد علی راس کل حول[3]۔ | نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر سال کے اختتام پر شہدائے احد کی قبروں پر تشریف لاتے تھے۔(ت) |

شاہ عبدالعزیز صاحب نے اسی حدیث کو اعراس اولیاء کرام کے لیے مستند مانا، اور شاہ ولی اللہ صاحب نے کہا:

---

[1] شرح الصدور باب احوال الموتٰی فی قبورھم الخ خلافت اکیڈمی منگورہ سوات ص ۸۷، مسند ابی یعلی حدیث ۳۴۱۲ مؤسسۃ علوم القرآن بیروت ۳/ ۳۷۹

[2] سنن ابن ماجہ ابواب ماجاء فی الجنائز باب ذکر وفاتہ الخ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۱۱۹

[3] جامع البیان (تفسیر ابن جریر) تحت آیۃ ۱۳/ ۲۴ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱۳/ ۱۷۰

| | |
|---|---|
| ازینجاست حفظ اعراس مشائخ۔[1] | مشائخ کے عرس منانا اس حدیث سے ثابت ہے (ت) |

گیارھویں شریف کی تعیین بھی اسی باب سے ہی مگر ثواب کی کمی بیشی اس پر نہیں جب کریں ویسا ہی ثواب ہوگا۔ ہاں اوقاتِ فاضلہ میں اعمال فاضلہ زیادہ نورانیت رکھتے ہیں، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۵۵:** از بریسال ڈاکخانہ مہر گنج محلّہ چڑلکھی مکان منشی عبدالکریم۔ مرسلہ محمد حسن صاحب ۱۶ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

| | |
|---|---|
| آناں بملک ما برائے چند کلام نزع برفع اند اوگا مابین علمائے چند فریق شدہ اند یک دیگرے را وہابی گویند و در پیش آں صلوۃ خوانی مکروہ تحریمی و عقائد قوم و جماعت وہابیہ اینکہ مولود خوانی و زیارتِ قبور و فاتحہ و تسبیح و تہلیل و عرس کردن ایں سب امور را حرام گویند و انجا افعال کنندہ را بدعتی گویند در پیش ایں جماعت را نماز نمی خواند وایں ہر دو جماعت ہمیچاں فساد می کنند لکن کیفیت وہابی و سنی چیست نہ معلوم اند۔ | ہمارے ملک میں چند اختلافی باتیں اٹھ کھڑی ہوئی ہیں جن میں سے پہلی یہ کہ علماء کے درمیان کچھ گروہ ہیں جو ایک دوسرے کو وہابی کہتے ہیں اور ان کے پیچھے نماز پڑھنے کو مکروہ تحریمی قرار دیتے ہیں۔ وہابی قوم کے عقائد یہ ہیں کہ وہ میلاد خوانی زیارتِ قبور، فاتحہ، تسبیح و تہلیل اور عرس کرنے کو حرام کہتے ہیں، اور ایسے افعال کرنے والے کو بدعتی کہتے ہیں، اور انکی جماعت میں نماز نہیں پڑھتے۔ یہ دونوں جماعتیں اس طرح فساد کرتی ہیں لیکن وہابی اور سنی کی کیفیت کیا ہے یہ معلوم نہیں (ت) |

**الجواب:**

| | |
|---|---|
| دریں دیار منکراں میلاد خوانی و زیارتِ قبور و فاتحہ و تسبیح و تہلیل جز وہابیہ نہ باشند وہمچناں منکران نفس عرس، اما عرسیکہ مشتمل بر رقص باشد خود ناروا ست نماز پس وہابیہ جائز نیست، در فتح قدر است روی محمد عن ابی حنیفۃ وابی یوسف رضی اللہ تعالٰی عنھم ان الصلوۃ خلف اھل الاھواء لاتجوز۔[2] | اس ملک میں میلاد خوانی، زیارتِ قبور، فاتحہ اور تسبیح و تہلیل کا منکر وہابیوں کے سوا کوئی نہیں، یونہی نفس عرس کا منکر بھی ان کے علاوہ کوئی نہیں، رہا قص پر مشتمل عرس تو وہ خود ناجائز ہے، وہابیوں کے پیچھے نماز جائز نہیں، فتح القدیر میں ہے: امام محمد نے امام ابوحنیفہ اور امام ابویوسف رضی اللہ تعالٰی عنہم سے روایت کی کہ بے شک بدمذہبوں کے پیچھے نماز جائز نہیں۔ |

[1] ہمعات ہمعہ ۱۱ شاہ ولی اللہ اکیڈمی حیدر آباد پاکستان ص ۵۸

[2] فتح القدیر کتاب الصلوۃ باب الامامۃ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۱/ ۳۰۴

| | |
|---|---|
| انکار امور مذکورہ شعار وہابیہ است ہمچناں استمداد از انبیاء و اولیاء علیہم الصلوۃ والسلام و یارسول اللہ و یا علی گفتن راشرک می گویند وخلاصہ مذہب ایشاں آنست کہ امام آنہا در تقویۃ الایمان[1] گفت کہ جز خدا ہیچ کس را قائل مباش و مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم را خود ہمیں بزرگی داشت چنانکہ برادر کلاں رابر برادر خورد وازیں قسم بسیار سخنہائے گستاخی بانبیاء و اولیاء خود حضور سیدالانبیاء علیہم الصلوۃ والثناء چاد یدہ است حاصل مذہب ایں خبثاآنست کہ حضرت مولوی قدس سرہ در مثنوی شریف فرمود ؎<br>ہمسری باانبیاء برداشتند<br>اولیاء راہمچو خود پنداشتند[2]<br>واللہ تعالٰی اعلم۔ | امور مذکور کاانکار وہابیوں شعار ہے، اسی طرح اولیاء اللہ اور انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام سے مدد مانگنے اور یارسول اللہ اور یاعلی کہنے کو شرک قرار دیتے ہیں، ان کے مذہب کاخلاصہ وہ ہے جو ان کے امام نے تقویۃ الایمان میں کہا کہ اللہ تعالٰی کے سوا کسی کا قائل مت ہو، اور محمد مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو خود پر صرف اتنی بڑائی دیتے ہیں جتنی بڑے بھائی کو چھوٹے بھائی پر۔ اس قسم کی بہت سی گستاخانہ باتیں نبیوں، ولیوں اور خود حضور سید الانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ پر چسپاں کرتے ہیں۔ ان خبیثوں کے مذہب کاحاصل وہ ہے جو حضرت مولوی (مولانا روم) قدس سرہ نے مثنوی شریف میں فرمایا ہے انہوں نے نبیوں کے ساتھ برابری کا دعوی کھڑا کردیا اور اولیاء اللہ کو اپنے جیسا سمجھ لیا ہے۔ (ت) |

**مسئلہ ۵۶ تا ۶۲**: از فورٹ سنڈیمن بلوچستان رسالہ زوب ملیشیہ مرسلہ مستری احمد الدین ۳۰ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

**(۱)** مولود شریف کرنا کیسا ہے اور بوقتِ بیانِ ولادت شریف قیام کرنا کیسا ہے؟

**(۲)** گیارھویں حضرت پیرانِ پیر رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی کرنی کیسی ہے؟

**(۳)** کھانا آگے رکھ کر ہاتھ اٹھا کر ختم دینا جائز ہے یا ناجائز؟

**(۴)** اٹھتے بیٹھتے یارسول اللہ کہنا، آپ کو حاضر ناظر جاننا اور عالم الغیب ماننا کیسا ہے؟

---

[1] تقویۃ الایمان الفصل الخامس مطبع علیمی اندرون لوہاری دروازہ لاہور ص ۴۱

[2] مثنوی معنوی حکایت مرد بقال الخ موسسۃ انتشارات اسلامی لاہور دفتر اول ص ۵۸

**(۵)** بزرگوں کی قبروں کی زیارت کے لیے دور دراز سے سفر کرنا عرس اور قبروں کا طواف اور بوسہ دینا جائز ہے یا نہیں؟

**(۶)** ہر دو طریق پر میت کا اسقاط کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**(۷)** جمعہ کی نماز کے بعد احتیاط الظہر ۱۲ رکعت پڑھنا ضروری ہے یا نہیں؟

## جواب ہر شتہ سوال

| | |
|---|---|
| **(۱)** مولود شریف یعنی خاص بیان ولادت آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی خالی از منکراتِ شرعیہ می باشد جائز ہست مگر قیام کردن و دست بر ناف بستن بریں اعتقاد کہ جناب رسالت مآب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم حاضر میشوند مجلس مولود را غیر صحیح وخلاف عقیدہ ہست۔ | **(۱)** مولود شریف یعنی خاص بیان ولادت سرکار دو عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جو کہ منکراتِ شرعیہ سے خالی ہو جائز ہے مگر اس کے لیے قیام کرنا اور اس اعتقاد کے ساتھ ناف پر ہاتھ باندھنا کہ جناب رسالتمآب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم محفلِ میلاد میں حاضر ہوتے ہیں صحیح نہیں اور عقیدہ کے خلاف ہے۔ |
| **(۲)** نذر دادن بر رُوح غوثِ اعظم علیہ الرحمہ اگر خالصًا لوجہ اللہ از برائے ایصال الثواب بروح مقدس شان مے باشد جائز بلکہ حسن ست لکن اگر در وقت نذر کردن خاص نام پیرانِ پیر علیہ الرحمۃ ذکر کند و نام خداوند تعالٰی ترک کند چنانچہ عادت جہال ست پس ناجائز بلکہ خوفِ کفر ہست۔ | **(۲)** غوث اعظم علیہ الرحمہ کی روح پاک کی نذر دینی اگر خالصًا اللہ تعالٰی کی ذات کے لیے ہو اور سرکار غوث پاک کی روح مقدس کو ثواب پہنچانا مقصود ہو تو جائز بلکہ مستحسن کو ثواب پہنچانا مقصود ہو تو جائز بلکہ مستحسن ہے، لیکن اگر نذر کرتے وقت خاص پیران پیر علیہ الرحمہ کا نام ذکر کرے اور اللہ تبارک و تعالٰی کا ذکر چھوڑ دے تو جیسا کہ جاہلوں کی عادت ہے ناجائز ہے بلکہ کفر کا خوف ہے۔ |
| **(۳)** و دُعا کردن در وقت حضور طعام جائز ہست لیکن بہتر آن ہست کہ بعد فراغ از تناول طعام کردہ شود زیرا کہ حق طعام سابق ہست لکن آنکہ در بعضے شہر ہا معروف ہست کہ طلبہ و ملایان را جمع می کنند و برایشاں ختم | **(۳)** کھانا سامنے رکھ کر دعا کرنا جائز ہے لیکن بہتر یہ ہے کہ کھانا کھا کر فارغ ہونے کے بعد دعا کی جائے کیونکہ کھانے کا حق مقدم ہے لیکن جو بعض شہروں میں مروج ہے کہ طلباء اور ملاؤں کو جمع کرتے ہیں وہ قرآن مجید ختم کرتے ہیں اور تسبیح و |

| | |
|---|---|
| قرآن شریف و تسبیح و تہلیل می کنند و بعوض آں ایشاں رانان و پیرہامی دہند ناجائز ہست ختم کنندگان را گرفتن فلوس و خوردن طعام حرام ہست و صاحبِ طعام راثوابِ خیرات نمی شود چنانچہ در طریقہ محمدیہ در فصل آخر و در بحرالرائق و در شامی مذکور ہست۔ | تہلیل کرتے ہیں جس کے بدلے میں انہیں روٹی اور پیسے دیئے جاتے ہیں یہ ناجائز ہے ختم کرنے والوں کو پیسے لینا اور کھانا کھانا حرام ہے اور کھانا کھلانے والے کو خیرات کا ثواب حاصل نہیں ہوتا، جیساکہ طریقہ محمدیہ کی فصل آخر بحرالرائق اور شامی میں مذکور ہے۔ |
| **(۴)** یارسول اللہ گفتن ماسوائے از مواضع بے ادبی در ہر وقت جائز ہست مگر حاضر دانستن جناب سرور کائنات صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مخالف عقیدہ اہلسنت و جماعت ہست صحیح نیست بلکہ درود شریف یا سلام بخود پیش کردہ مے شود بر روح پاک آنجناب علیہ السلام در مدینہ منورہ نہ آنکہ سیدالانبیاء از برائے او حاضر مے شود، چنانچہ در حدیث نسائی شریف ف وارد شدہ ہست قال علیہ السلام ان صلوتکم تبلغنی حیث کنتم [1]۔ نیز جناب رسول اللہ صلی اللہ | **(۴)** یارسول اللہ کہنا بے ادبی کی جگہوں کے سواہر وقت جائز ہے مگر سرور کائنات صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو حاضر جاننا عقیدہ اہلسنت و جماعت کے خلاف ہے اور صحیح نہیں ہے بلکہ درود شریف یا سلام نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی روح پاک کو خود مدینہ منورہ میں پیش کیا جاتا ہے، یوں نہیں کہ سیدالانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم اس کے لیے خود حاضر ہوتے ہیں جیساکہ نسائی شریف کی حدیث میں وارد ہوا ہے، نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا کہ بے شک تمہارا درود مجھ تک پہنچتا ہے تم جہاں کہیں بھی ہو۔ |

---

**ف:** انتہائی کوشش کے بعد بھی نسائی شریف میں ان الفاظ کے ساتھ حدیث نہیں مل سکی البتہ ان الفاظ کے قریب قریب معجم کبیر و مسند احمد بن حنبل میں ان الفاظ کے ساتھ حدیث ملی ہے۔ **حیثما کنتم فصلّوا علی فان صلوتکم تبلغنی۔** نذیر احمد سعیدی

---

[1] المعجم الکبیر حدیث ۲۷۲۹ المکتبۃ الفیصلیہ بیروت ۳/ ۸۲، مسند احمد بن حنبل عن ابی ہریرہ المکتب الاسلامی ۲/ ۳۶۷

| | |
|---|---|
| تعالٰی علیہ وسلم را عالم الغیب گفتن ناجائز ہست، چنانچہ ملا علی قاری در شرح فقہ اکبر تصریح میکند **ثم اعلم ان الانبیاء علیھم السلام لم یعلموا المغیبات من الاشیاء الا ما علمھم اللہ احیانا وذکر الحنفیۃ صریحا بالتکفیر باعتقادہ ان النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یعلم الغیب لمعارضۃ قولہ تعالٰی قل لا یعلم من فی السمٰوٰت والارض الغیب الا اللہ**[1]۔ | نیز رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو عالم الغیب کہنا ناجائز ہے، چنانچہ ملا علی قاری علیہ الرحمہ شرح فقہ اکبر میں تصریح کرتے ہیں پھر تو جان لے کہ بے شک انبیاء کرام علیہم الصلوۃ والسلام غیب اشیاء کو نہیں جانتے سوائے ان چیزوں کے جن کا علم انہیں اللہ تعالٰی کبھی کبھار عطا فرماتا ہے، اور حنفیّہ نے اس کی تکفیر کا ذکر اس وجہ سے کیا ہے کہ وہ یہ عقیدہ رکھتا ہے نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم غیب جانتے ہیں اس لیے کہ ان کا یہ اعتقاد اللہ تعالٰی کے اس ارشاد کے مخالف ہے: اے محبوب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم آپ فرمادیں کہ جو کوئی آسمانوں اور زمین میں ہے۔ وہ غیب نہیں جانتا سوائے اللہ تعالٰی کے۔ |
| **(۵)** سفر کردن از برائے زیارتِ قبور جائز ہست از جہت اطلاق **قولہ علیہ السلام کنت نھیتکم عن زیارۃ القبور فزوروھا**[2]۔ وانچہ بعض علماء مثل ابن تیمیہ وغیرہ استدلال بر منع سفر کردہ اند بایں حدیث **لا تشدوا الرحال الا الی ثلثۃ مساجد**[3] الخ۔ غلط ہست، چنانچہ امام غزالی علیہ الرحمہ در احیاء | **(۵)** زیارتِ قبور کے لیے سفر کرنا جائز ہے اس واسطے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا یہ ارشاد مطلق ہے میں تمہیں قبروں کی زیارت سے منع کیا کرتا تھا تو اب ان کی زیارت کیا کرو۔ ابن تیمیہ وغیرہ بعض علماء کا منع سفر پر اس حدیث سے استدلال کرنا غلط ہے کجاوے مت باندھو مگر صرف تین مسجدوں کی طرف چنانچہ امام غزالی علیہ الرحمہ احیاء العلوم |

[1] منح الروض الازھر شرح الفقہ الاکبر حکم تصدیق الکاہن بما یخبر بہ من الغیب مصطفٰی البابی مصر ص ۱۵۱

[2] صحیح مسلم کتاب الجنائز فصل فی الذھاب الی زیارۃ القبور قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۳۱۴

[3] صحیح مسلم کتاب المساجد باب فضل المساجد الثلاثہ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۴۴۷

| | |
|---|---|
| می فرماید وذہب بعض العلماء الی الاستدلال بھذا الحدیث فی المنع من الرحلة لزیارة المشاہد وقبور العلماء والصلحاء و ماتبین لی ان الامر لیس کذلك بل الزیارة مامورة بھا قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کنت نھیتکم عن زیارة القبور الخ[1]۔ لکن بوسہ دادن وطواف کردن قبر و عرس وغیرہ ہمہ ناجائز و حرام ہست و نیز مخالف ہست از آداب وطریقہ زیارت کردن، چنانچہ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ دراحیا می فرمودند وآداب الزیارة ان لایقوم مستقبل القبر مستدبر القبلة ولایقبلہ ولا ینحنی لہ[2] الخ بلکہ درانحناء وسجدہ کردن خوفِ کفرست۔ | میں فرماتے ہیں: بعض علماء نے اس حدیث سے اس بات پر استدلال کیا ہے کہ علماء و صلحاء کی قبور اور مقاماتِ مقدسہ کی زیارت کے لیے سفر کرنا منع ہے اور میرے لیے جو کچھ ظاہر ہوا ہے وہ یہ ہے کہ معاملہ اس طرح نہیں بلکہ زیارتِ قبور کا حکم دیا گیا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا: میں تمھیں قبروں کی زیارت سے منع کرتا تھا تو اب ان کی زیارت کیا کرو لیکن قبر کو بوسہ دینا طواف کرنا اور عرس وغیرہ سب ناجائز و حرام ہے اور ایسا کرنا زیارت کرنے کے طریقہ اور آداب کے خلاف ہے، چنانچہ امام غزالی علیہ الرحمہ احیاء العلوم میں فرماتے ہیں: زیارت کے آداب یہ ہیں کہ قبر کی طرف منہ کرکے اور قبلہ کی طرف پیٹھ کرکے مت کھڑا ہو اور نہ قبر کو چومے اور نہ ہی اس کے لیے جھکے الخ بلکہ قبر کے لیے جھکنے اور سجدہ کرنے میں کفر کا خوف ہے۔ |
| **(۶)** اسقاط کردن بر طریق معروف اگرچہ در قرونِ ثلثہ بریں طریق جاری نبود لیکن علماء فقہ در کتب ہائے خود نقل کردہ ہست واز نصوص وآثار صحابہ ایں حکم رامستنبط کردہ اند چنانچہ علامہ ابن العابدین شامی دریں مسئلہ رسالہ مستقبل چاپ کردہ ہست | **(۶)** مروج طریقے پر حیلہ اسقاط کرنا اگرچہ قرون ثلثہ میں اس طور پر جاری نہ تھا مگر علماء فقہ نے اپنی کتابوں میں اس کو نقل کیا ہے اور نصوص وآثارِ صحابہ سے اس حکم کو مستنبط کیا ہے چنانچہ علامہ ابن العابدین صاحب شامی نے اس مسئلہ میں ایک مستقل رسالہ شائع |

[1] احیاء العلوم کتاب ذکر اسرار الحج فضیلة المدینة الشریفہ الخ مطبعة المشھد الحسینی القاھرہ ۱/ ۲۴۴

[2] احیاء العلوم کتاب ذکر الموت الباب السادس مطبعة المشھد الحسینی القاھرہ ۴/ ۴۹۱

| | |
|---|---|
| وثابت کردہ ہست کہ اسقاطِ میت جائز ہست ودر نقل عبارت آں رسالہ بسیار طول لازم می شود ازیں وجہ ترک کردم۔ | کیا ہے اور ثابت کیا ہے کہ میت کے لیے حیلہ اسقاط جائز ہے چونکہ اس رسالہ کی عبارات کو نقل کرنے میں بہت زیادہ طوالت لازم آتی ہے۔اس لیے میں نے ان عبارات کو ترک کردیا ہے۔ |
| (۷) در عدد رکعات نمازِ جمعہ اختلاف علماء ہست بعضے میگویند کہ بعد از فرضِ جمعہ شش رکعات سنت ہست و چہار رکعت فرض احتیاطی را منع می کند چنانچہ صاحب بحر الرائق در کتاب خود تصریح کردہ ہست بر منع و میگوید و منشاء جهلهم صلوة الاربع بعد الجمعة بنية الظهروانما وضعها بعض المتاخرين عند الشك فی صحة الجمعة بسبب رواية عدم تعددها فی مصرواحد وليست هذه الرواية بالمختارة وليس هذا القول اعنی اختيار صلوة الاربع بعدها مرويا عن ابی حنيفة و صاحبيه حتی وقع لی انی افتيت مرارًا بعدم صلوتها خوفا علی اعتقاد الجهلة بانها الفرض وان الجمعة ليست بفرض۔ الخ [1]، پس از قول صاحب بحر الرائق مطلقًا منع کردن معلوم میشود و بعض علماء | (۷) نمازِ جمعہ کی رکعتوں کی تعداد میں علماء کا اختلاف ہے بعض کہتے ہیں کہ فرض جمعہ کے بعد چھ رکعتیں سنت ہیں اور چار رکعت فرض احتیاطی (احتیاط الظہر) سے منع کرتے ہیں۔ چنانچہ صاحب بحر الرائق اپنی کتاب میں ممانعت پر تصریح فرماتے ہوئے کہتے ہیں کہ فرضیت جمعہ کے منکرین کی جہالت کا منشاء جمعہ کے بعد ظہر کی نیت سے چار رکعتیں نماز پڑھنا ہے جس کو بعض متاخرین نے صحتِ جمعہ میں شک کی بنیاد پر وضع کیا ہے اور اس شک کا سبب ایک شہر میں تعدد جمعات کے عدمِ جواز والی روایت ہے حالانکہ یہ روایت مختار نہیں اور نہ ہی یہ قول یعنی جمعہ کے بعد چار رکعتیں احتیاط الظہر پڑھنے کا مختار ہونا امام ابو حنیفہ اور ان کے صاحبین سے مروی ہے۔ حتی کہ میرے لیے ایسے واقع ہوا کہ میں نے بارہاان چار رکعتوں کے عدمِ جواز کا فتوٰی دیا اس بات کا خوف کرتے ہوئے کہ جاہل لوگ ان چار رکعتوں کو فرض سمجھ لیں گے اور جمعہ کو فرض نہیں سمجھیں گے۔الخ صاحب بحر الرائق کے قول سے تو مطلقًا ممانعت |

[1] بحر الرائق کتاب الصلوۃ باب الجمعۃ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ۲/ ۱۳۹

| | |
|---|---|
| میگوید کہ بہتر ایں ہست کہ بعد از جمعہ دوازدہ رکعات گزاردہ شود چہار رکعت احتیاطی چنانچہ معروف ہست چنانچہ صاحب شامی نوشتہ ہست **ونقل المقدسی عن المحیط کل موضع وقع الشك فی کونه مصرًا ینبغی لھم ان یصلوا بعد الجمعة اربعًا بنیة الظھر احتیاطًا۔**[1] **الخ** لکن نزد بندہ مختار ایں ہست کہ قول صاحب بحرالرائق حمل کردہ شود بر عوام الناس و عوام الناس رافتوی دادہ نہ شود بر گزاردن فرض احتیاطی زیرا کہ ایشاں راضرور تردد واقع میشود ودر فرضیت جمعہ و قول صاحبِ شامی محمول ہست بر خواص ازیں وجہ کہ ایشاں واقف ہست از احوال نیت واصل خلاف پس واقع نمی شود ایشاں راتردد در فرضیت جمعہ و و دلیل گرفتہ ام بقول مقدسی حیث **قال نحن لا نامر بذلك المثال ھذہ العوام بل ندل علیه الخواص**[2]۔الخ حاصل آنکہ فرض احتیاطی در حق عوام الناس امر نکردہ شود بلکہ خواص رابہتر ہست فقط **السلام علیکم وعلی من لدیکم ھذا ما وضع لی واللہ تعالٰی اعلم بالصواب۔** | معلوم ہوتی ہے، بعض علماء کہتے ہیں بہتر یہ ہے کہ جمعہ کے بعد بارہ رکعتیں ادا کی جائیں چار رکعتیں احتیاطی فرض ہیں جیسا کہ معروف ہے، چنانچہ صاحبِ شامی نے لکھا ہے کہ مقدسی نے محیط سے نقل کیا جس جگہ کے شہر ہونے میں شک ہو وہاں لوگوں کو چاہیے کہ جمعہ کے بعد چار رکعتیں فرض احتیاطی بنیت ظہر پڑھیں الخ لیکن بندہ کے نزدیک مختار یہ ہے کہ صاحب بحرالرائق کے قول کو عوام الناس پر محمول کیا جائے گا چنانچہ عوام الناس کو فرض احتیاطی پڑھنے کا فتوٰی نہیں دیا جائے گا کیونکہ ان کو ضرور جمعہ کی فرضیت میں تردد واقع ہوگا اور صاحب شامی کے قول کو خواص پر محمول کیا جائے گا۔اس لیے کہ وہ نیت کے احوال اور اصل خلاف سے واقف ہیں لہٰذا ان کی فرضیت جمعہ میں کوئی تردد نہ ہوگا۔میں نے مقدسی کے قول سے دلیل پکڑی ہے جہاں انہوں نے فرمایا کہ ہم ایسے احکام کا عوام کو حکم نہیں دیتے بلکہ ان پر خواص کی رہنمائی کرتے ہیں الخ۔خلاصہ یہ کہ فرض احتیاطی کا عوام کو حکم نہیں دیا جائے گا بلکہ یہ خواص کے لیے بہتر ہے، فقط تم پر اور ان پر جو تمہارے پاس ہیں سلام ہو۔یہ وہ ہے جو مجھے مہیا ہوا،اور اللہ تعالٰی درست بات کو خوب جانتا ہے۔(ت) |

محررہ فقیر مولوی سید بادشاہ ابن مولوی سید محمد صدیق احسن زادہ ساکن ریوزی مورخہ ۳ رمضان

[1] ردالمحتار کتاب الصلوۃ باب الجمعۃ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/ ۵۴۲

[2] ردالمحتار کتاب الصلوۃ باب الجمعۃ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/ ۵۴۲

بخدمت اقدس حضرت مولانا صاحب دامت برکاتہم السلام علیکم ورحمۃ اللہ، استفتاء ہذا ارسال خدمت ہے ملاحظہ فرمائیں، یہ مولوی صاحب جنہوں نے جواب استفتاء ہذا تحریر فرمایا ہے تعلیم یافتہ مدرسہ دیوبند ہیں لیکن ان کے خیالات یہ ہیں جو انہوں نے ارقام فرمائے ہیں اب یہ تحریر فرمائیں کہ ان مولوی صاحب کو امام مسجد مقرر کرنا اور ان کے پیچھے نماز پڑھنا کیسا ہے، آیا اس شخص کے پیچھے نماز ہو جاتی ہے۔

**الجواب:**

بعد مراسم سُنّت، وہ سوال جواب جوابات میں بہت چالاکی برتی گئی ہے پھر بھی ان سے تو ہب کی جھلک پیدا ہے آپ نے مجیب کا دیوبند میں تعلیم پانا لکھا ہے وہاں یہ سوالات کرنے نہ تھے کہ انمیں غلط جواب دے جب بھی کافر تو نہ ہوگا دیوبندیوں کے عقائد تو وہ ہیں جن کی نسبت علمائے حرمین شریفین نے بالاتفاق تحریر فرمایا ہے کہ۔

| | |
|---|---|
| من شك فی عذابه و کفره فقد کفر[1]۔ | جو ان کے اقوال پر مطلع ہو کر ان کے عذاب اور کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔ |

ایسی جگہ تو یہ سوال کرنا چاہیے کہ رشید احمد گنگوہی و اشرف علی تھانوی و قاسم نانوتوی اور محمود حسن دیوبندی و خلیل احمد انبیٹھی اور ان سب سے گھٹ کر ان کے امام اسمٰعیل دہلوی اور ان کی کتابوں براہین قاطعہ و تحذیر الناس وحفظ الایمان و تقویۃ الایمان و ایضاح الحق کو کیسا جانتے ہو اور ان لوگوں کی نسبت علمائے حرمین شریف نے جو فتوے دیئے ہیں انہیں باطل سمجھتے ہو یا حق مانتے ہو اور اگر وہ ان فتوؤں سے اپنی ناواقفی ظاہر کرے تو بریلی مطبع اہلسنت سے حسام الحرمین منگا لیجئے اور دکھایئے اگر بکشادہ پیشانی تسلیم کرے کہ بیشک علمائے حرمین شریفین کے یہ فتوے حق ہیں تو ثابت ہوگا کہ دیوبندیت کا اُس پر کچھ اثر نہیں ورنہ علمائے حرمین شریفین کا وہی فتوٰی ہے کہ:

| | |
|---|---|
| من شك فی عذابه و کفره فقد کفر[2]۔ | جو اس کے عذاب اور کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔ (ت) |

[1] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۳

[2] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۳

اس وقت آپ کو ظاہر ہوجائے گا کہ جو شخص اللہ ورسول کو گالیاں دینے والوں کو کافر نہ جاننا در کنار علمائے دین واکابر مسلمین جانے وہ کیونکر مسلمان، پھر مسئلہ عرس وفاتحہ وفرعی مسائل کا اس کے سامنے ذکر کیا ہے، فقط۔

**مسئلہ ۶۳:** ۳ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ برادر دینی ویقینی مولوی محمد فاروق صاحب سلمہ

**الجواب:**

بعد تحیۃ مسنونہ، اس وقت آپ کا خط تلاش کیا، نہ ملا معلوم نہیں اور کیا لکھا تھا ایک سوال در بارہ عرس یاد ہے عرش شریف کا ثبوت شاہ عبدالعزیز صاحب نے اپنے رسالہ ذبیحہ میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وصدیق اکبر وفاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہما سے دیا ہے، شاہ صاحب موصوف اور ان کے اب وجد عرس کرتے ہیں، ایک پنجابی نے اس پر اعتراض کیا جس کا جواب شاہ صاحب نے حدیث سے دیا، کلام اُس عرس شریف میں ہے جو منکرات شرعیہ سے خالی ہو، اس میں خیر کے سوا کیا ہے، اور خیر کا بعینہٖ منقول ہونا کچھ ضرور نہیں، یہ مسئلہ صدیق وفاروق وصحابہ رضی اللہ تعالٰی عنہم میں طے ہولیا کہ اگرچہ حضرت اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے نہ کیا مگر کام خیر ہے لہٰذا کیا جائے اور اس پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اجماع ہوا۔ سوال کا جواب تو اتنا ہے مگر مدارس کی تعمیر اور ان میں مدرسین کا تنخواہوں کے ساتھ تقرر اور اس میں درس نظامی یا اور کسی مقرر کردہ نصاب کا تعین اور ان میں ماہانہ وسالانہ امتحان اور اس میں کامیابیوں کے نمبر اور ان پر انعام اور کتابیں چھاپنا، کمیشن مقرر کرنا وغیرہ ہزاروں باتیں منکرین میں رائج ہیں وہ سب بھی اپنے آپ کو حنفی کہتے ہیں، مجھے تعجب ہے کہ ان باتوں کی تصریح امام اعظم سے کہاں انہیں ہاتھ لگی یونہی اپنے اور اپنے اہل وعیال کے فرض وواجب واجب نفقہ کا کوٹ انسپکٹری سے ادا کرنا بھی امام اعظم کے ارشاد سے کیوں نہ محتاج تصریح ہوا، بچوں کو دعا، فقط

**مسئلہ ۶۴:** از مدرسہ اہلسنت وجماعت بریلی مسئولہ مولوی محمد افضل صاحب کابلی طالب علم مدرسہ مذکور ۱۳ جمادی الاخری ۱۳۳۶ھ

سزا ایم بر گنا ہم لازم آمد پس آنگہ رحمتش نہ باہم آمد

بگو گفتی خطائے یا صوابم بسا اسرار اینجا باہم آمد

(میرے گناہ پر مجھے سزا ملنا لازم ہے تو اس وقت اس (اللہ تعالٰی) کی رحمت مہیانہ ہوئی)

اے مفتی ! بتامیں نے غلط کہا یا درست کہا، بہت سے راز اس جگہ حاصل ہوئے ہیں ت )

**الجواب:**

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | مسلماں راسزا لازم کہ کردست | کہ قول اعتزالی ظالم آمد |
| ۲ | وگریابد سزا کامل نیابد | کہ عفوش بہر مومن لازم آمد |
| ۳ | وگر بالفرض ازو چیزے نہ بخشد | ز نقصان رحمتش خود سالم آمد |
| ۴ | کہ یرحم من یشاء لا کل فرد | یعذب من یشاء ہم قائم آمد |
| ۵ | بدنیا رحمتش بر جملہ عام ست | بعقبے خاص حظ مسلم آمد |
| ۶ | ثوابش بہر مومن منتہی نیست | عذابش بہر کافر دائم آمد |
| ۷ | برائے ہر صفت مظہر بکارست | کہ اوذو انتقام وراحم آمد |

واللہ تعالٰی اعلم

**(۱)** مسلمان کے لیے سزا کس نے لازم کی ہے کہ یہ توظالم معتزلی کا قول ہے۔
**(۲)** اور اگر اس نے سزا پائی تو بھی کامل سزا نہ پائے گا۔ کیونکہ مومن کے لیے عفو اللہ تعالٰی کے ذمہ کرم پر لازم ہے۔
**(۳)** اگر بالفرض اللہ تعالٰی مومن کی خطا معاف نہ فرمائے تو بھی اس کی رحمت نقصان سے مبرا ہے۔
**(۴)** کیونکہ وہ جس پر چاہے رحم فرماتا ہے نہ کہ ہر فرد پر، جس کو چاہے عذاب دیتا ہے۔ ( یہ حکم ) بھی قائم ہے۔
**(۵)** دنیا میں اس کی رحمت سب کو عام ہے، آخرت میں خاص مسلمان کا حصہ ہے۔
**(۶)** مومن کے لیے اس کے ثواب کی انتہا نہیں ہے، کافر کے لیے اس کا عذاب دائمی ہے۔
**(۷)** اس کی ہر صفت کا کوئی مظہر ہے، کیونکہ وہ انتقام لینے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔

**مسئلہ ۶۵:** از کانپور مرسلہ مولوی سلیمان صاحب مورخہ ۱۷ جمادی الاخری ۱۳۳۱ھ

میلاد شریف کا رواج کب سے ہے اور خاص ذکر پیدائش کے وقت تعظیماً قیام کرنا کہاں سے ثابت ہے؟

**الجواب:**

مجلس میلاد مبارک و قیام کا ثبوت ہزاروں بار دے دیا، اور اب اجمالاً یہ ہے کہ ان کا ثبوت وہاں سے ہے جہاں سے وہابیہ کے کفر کا ثبوت آیا ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ٦٦:** مسئولہ شفیع احمد فقیر قادری رضوی طالب علم مدرسہ منظر اسلام ۲۱ جمادی الاخری ۱۳۳٦ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شرح عقائد عضدیہ للمحقق الدوانی رحمۃ اللہ علیہ کے خطبہ میں ہے۔

| | |
|---|---|
| یامن وفقنا لتحقیق العقائد الاسلامیۃ وعصمنا عن التقلید فی الاصول والفروع الکلامیۃ۔[1] | اے وہ ذات جس نے ہمیں عقائد اسلامیہ کی تحقیق کی توفیق عطا فرمائی اور ہمیں اصولِ کلامیہ اور فروع کلامیہ میں تقلید سے بچایا۔ |

اور یہ بھی مشہور ہے:

| | |
|---|---|
| لاتقلید فی الاعتقادیات۔[2] | اعتقادیات میں تقلید نہیں۔(ت) |

حضور اگر ایسا ہے تو جاہل کے لیے یہ کیوں ہے کہ جب اس کے سامنے کوئی عقیدہ پیش کیا جائے اور یہ نہ جانتا ہو تو کہے میرا وہ عقیدہ ہے جو اہل سنت کا ہے بلکہ کوئی جاہل بلکہ اکثر معمولی عالم اکثر عقائد کے استدلال نہیں جانتے اور ہم اکثر ثبوت عقائد میں اقوال ائمہ پیش کرتے ہیں اور یہ طریق اثبات تصانیف علمائے عظام میں موجود یا اس کے معنٰی یہ ہیں کہ عقائد کا علم یقینی مثل علم امر محقق ہو، نہ علم ظنی مثل علم مرد مقلد۔

**الجواب:**

جس طرح فقہ میں چار اصول ہیں، کتاب سنت، اجماع، قیاس، عقائد میں چار اصول ہیں، کتاب، سنت، سواد اعظم، عقل صحیح، تو جو ان میں ایک کے ذریعہ سے کسی مسئلہ عقائد کو جانتا ہے دلیل سے جانتا ہے نہ کہ بے دلیل محض تقلیداً اہل سنت ہی سواد اعظم اسلام ہیں، تو ان پر حوالہ دلیل پر حوالہ ہے نہ کہ تقلید۔ یوں ہی اقوالِ ائمہ سے استناد اسی معنٰی پر ہے کہ یہ اہلسنت کا مذہب ہے ولہذا ایک دو دس بیس علماء کبار ہی سہی اگر جمہور و سواد اعظم کے خلاف لکھیں گے اس

---

[1] الدوانی علی العقائد العضدیہ خطبۃ الکتاب مطبع مجتبائی دہلی ص ۲

2

وقت ان کے اقوال پر نہ اعتماد جائز نہ استناد کہ اب یہ تقلید ہوگی اور وہ عقائد میں جائز نہیں، اس دلیل اعنی سواد اعظم کی طرف ہدایت اللہ و رسول جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی کمال رحمت ہے، ہر شخص کہاں قادر تھا کہ عقیدہ کتاب و سنت سے ثابت کرے، عقل تو خود ہی سمعیات میں کافی نہیں ناچار عوام کو عقائد میں تقلید کرنی ہوتی، لہذا یہ واضح روشن دلیل عطا فرمائی کہ سوادِ اعظم مسلمین جس عقیدہ پر ہو وہ حق ہے اس کی پہچان کچھ دشوار نہیں، صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کے وقت میں تو کوئی بدمذہب تھا ہی نہیں اور بعد کو اگرچہ پیدا ہوئے مگر دنیا بھر کے سب بدمذہب ملا کر کبھی اہلسنت کی گنتی کو نہیں پہنچ سکے، **للہ الحمد** فقہ میں جس طرح اجماع اقوی الادِلّہ ہے کہ اجماع کے خلاف کا مجتہد کو بھی اختیار نہیں اگرچہ وہ اپنی رائے میں کتاب و سنت سے اس کا خلاف پاتا ہو یقیناً سمجھا جائے گا کہ یا فہم کی خطا ہے یا یہ حکم منسوخ ہو چکا ہے اگرچہ مجتہد کو اس کا ناسخ نہ معلوم ہو، یونہی اجماع امت تو شے عظیم ہے سواد اعظم یعنی اہلسنت کا کسی مسئلہ عقائد پر اتفاق یہاں اقوی الادلہ ہے کتاب و سنت سے اس کا خلاف سمجھ میں آئے تو فہم کی غلطی ہے، حق سوادِ اعظم کے ساتھ ہے، اور ایک معنی پر یہاں اقوی الادلہ عقل ہے کہ اور دلائل کی حجیت بھی اسی سے ظاہر ہوئی ہے مگر محال ہے کہ سواد اعظم کا اتفاق کسی برہان صحیح عقلی کے خلاف ہو، یہ گنتی کے جملے ہیں مگر بحمدہ تعالٰی بہت نافع و سود مند **فعضوا علیہا بالنواجذ** (پس ان کو مضبوطی سے داڑھوں کے ساتھ پکڑلو۔ت) **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۶۷تا۱۷۰:** از شہر محلّہ کنبوہ کوٹھی حامد حسین خاں صاحب رئیس مسئولہ شمشاد علی خان صاحب ۲۶ رجب ۱۳۳۶ھ

**(۱)** صحیح مسلم و دیگر صحاح میں بہ الفاظِ مختلفہ واتحاد مطلب یہ حدیث وارد ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا کہ امر اسلام ہمیشہ غالب رہے گا اور اس میں بارہ خلیفہ ہوں گے۔ دریافت طلب یہ ہے کہ ان بارہ کے اسماء مبارک کیا ہیں؟

**(۲)** وہ خلفائے دوازدہ گانہ کُل کے کُل اخیار ہوں گے یا کہ بعض اچھے اور بعض بُرے، اور اگر کہا جائے کہ سب اُن میں اچھے نہ تھے بلکہ کچھ ایسے بھی تھے جو کہ خیر الناس نہیں کہے جاسکتے، یہ تفصیل حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمائی ہے یا دیگرے علماء نے؟

**(۳)** وہ بارہ ۱۲ خلفاء زیب دہ مسند خلافت ہو چکے یا یہ کہ ابھی کچھ باقی ہیں؟

**(۴)** چونکہ احادیث متعلقہ خلفاء اثنٰی عشر میں یہ مسئلہ وارد ہوا ہے کہ اسلام ختم نہ ہوگا تاوقتیکہ بارہ خلفاء پورے نہ ہولیں اگر خلفاء دنیا میں رونق افزائے عالم ہو کر اپنی تعداد پوری کر چکے ہیں تو اب

حسبِ مفاد حدیث اسلام واسلامیان دنیا میں باقی ہیں یا کیا؟

**(۵)** شرح فقہ اکبر ملا علی قاری کہ صفحہ ۸۲ یا کسی دوسرے صفحہ پر بارہ خلفاء کے جو نام ظاہر کیے گئے ہیں وہ صحیح ہیں یا غلط؟

**الجواب:**

اصل یہ ہے کہ امورِ غیب میں اللہ ورسول جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جتنی بات بیان فرمائیں اتنی یقینا حق ہے اور جس قدر ذکر نہ فرمائیں اس کی طرف یقین کی راہ نہیں کہ غیب بے خدا ورسول کے بتائے معلوم نہیں ہوسکتا لہٰذا اس حدیث کے معنٰی میں زمانہ تابعین سے اشتباہ رہا۔ مہلب نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| لم الق احدا یقطع فی ھذا الحدیث بمعنی[1]۔ | میں نے کوئی ایسا نہ پایا کہ اس حدیث کی کوئی مراد قطعی بتاتا۔ |

امام قاضی عیاض مالکی نے شرح صحیح مسلم میں بہت احتمالات بتا کر فرمایا:

| | |
|---|---|
| وقد یحتمل وجوھا اُخر واللہ اعلم بمراد نبیہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم[2]۔ | یعنی اس کے سوا حدیث میں اور احتمال بھی نکل سکتے ہیں اور اللہ اپنے نبی کی مراد خوب جانے، جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔ |

امام ابن جوزی کشف المشکل میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| قد اطلت البحث عن معنی ھذا الحدیث وطلبتہ فی مظانہ وسألت عنہ فما رأیت احدًا وقع علی المقصود بہ[3]۔ | میں نے مدتوں اس حدیث کے معنی کی تفتیش کی اور جہاں جہاں گمان تھا وہ کتابیں دیکھیں اپنے زمانے کے ائمہ سے سوال کیے مگر مراد متعین نہ ہوئی۔ |

اور ہو کیونکر کہ جس غیب کی اللہ ورسول تفصیل نہ فرمائیں اس کی تفصیل قطعًا کیونکر معلوم ہو، ہاں لوگ لگتے لگاتے ہیں جن میں سے کسی پر یقین نہیں، البتہ یہ معیار صحیح ہے کہ حدیث میں جو جو نشان اُن بارہ خلفاء کے ارشاد ہوئے جس معنی میں نہ پائے جائیں باطل ہیں اور جس میں پائے جائیں وہ احتمالی

---

[1] فتح الباری بحوالہ المھلب کتاب الاحکام تحت الحدیث ۷۲۲۲ و۷۲۲۳ دار الکتب العلمیۃ بیروت ۱۴/ ۱۸۱

[2] شرح صحیح مسلم کتاب الامارۃ باب الناس تبع لقریش قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۱۱۹

[3] کشف المشکل کتاب الاحکام باب الاستخلاف تحت الحدیث ۷۲۲۳ دار الکتب العلمیۃ بیروت ۸/ ۲۹۵

طور پر مسلم ہوگا نہ کہ یقینی، احادیث باب میں ان کے نشان یہ ہیں۔

**(۱) کلھم من قریش** سب قریشی ہوں گے رواہ الشیخان۔[1]

**(۲)** وہ سب بادشاہ ووالیانِ ملک ہوں گے، صحیح مسلم میں ہے:

| | |
|---|---|
| لایزال امر الناس ماضیا ماولٰھم اثنا عشر رجلا کلھم من قریش۔[2] | خلافت اس وقت تک جاری رہے گی جب تک بارہ مرد (خلفاء) حکمران رہیں گے جو سب قریش میں سے ہوں گے۔(ت) |

مسند احمد وبزار وصحیح مستدرک میں عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ سے بسندِ حسن ہے:

| | |
|---|---|
| انہ سئل کم تملك ھذہ الامۃ من خلیفۃ فقال سألنا عنھا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فقال اثنا عشرۃ کعدۃ نقباء بنی اسرائیل۔[3] | عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ سے سوال کیا گیا کہ کتنے خلفاء اس امت کے حکمران بنیں گے؟ تو انہوں نے کہا کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے پوچھا تھا۔ آپ نے ارشاد فرمایا وہ بنی اسرائیل کے نقیبوں کی تعداد کے مطابق بارہ ۱۲ ہوں گے۔(ت) |

**(۳)** اُن کے زمانے میں اسلام قوی ہوگا صحیح مسلم میں ہے:

| | |
|---|---|
| لایزال الاسلام عزیزا الی اثنی عشر خلیفۃ کلھم من قریش[4]۔ | بارہ خلفاء کی حکومت پوری ہونے تک اسلام غالب رہے گا، وہ سب قریشی ہوں گے۔(ت) |

**(۴)** اُن کا زمانہ زمانہ صلاح ہوگا، بزار وطبرانی وابوجحیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی:

| | |
|---|---|
| لایزال امر امتی صالحا[5]۔ | (بارہ ۱۲ خلفاء کی خلافت تک) میری امت کا معاملہ درست رہے گا۔(ت) |

---

[1] صحیح مسلم کتاب الامارۃ باب الناس تبع لقریش قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۱۱۹

[2] صحیح مسلم کتاب الامارۃ باب الناس تبع لقریش قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۱۱۹

[3] مسند احمد بن حنبل عن عبداللہ بن مسعود المکتب الاسلامی بیروت ۱/ ۳۹۸، مجمع الزوائد بحوالہ بزار وغیرہ باب الخلفاء الاثنا عشر دار الکتاب بیروت ۵/ ۱۹۰

[4] صحیح مسلم کتاب الامارۃ باب الناس تبع لقریش قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۱۱۹

[5] کنز العمال بزمرطب وابن عساکر عون الخ حدیث ۳۳۸۴۹ موسسۃ الرسالۃ بیروت ۱۲/ ۳۲

**(۵)** اُن پر اجماعِ امت ہوگا یعنی اہلِ حل وعقد اُنہیں والیٔ ملک وخلیفہ صدق مانیں گے، سنن ابی داؤد میں ہے:

| | |
|---|---|
| لایزال ھذاالدین قائماحتی یکون علیکم اثنا عشر خلیفة کلھم تجتمع علیه الامّة۔[1] | یہ دین اس وقت تک قائم رہے گا جب تک تم پر بارہ خلفاء حاکم ہوں، جن پر تمام امت متفق ہوگی۔(ت) |

**(۶و۷)** وہ سب ہدایت ودین حق پر عمل کریں گے ان میں سے دو اہلبیتِ رسالت سے ہوں گے۔ استاذ امام بخاری ومسلم مسدد کی مسند کبیر میں ابوالجلد سے ہے:

| | |
|---|---|
| انه لاتھلك ھٰذہ الامة حتی یکون منھا اثنا عشر خلیفة کلھم یعمل بالھدٰی و دین الحق، منھم رجلان من اھل بیت محمد صلی الله تعالٰی علیه وسلم۔[2] | بے شک یہ امت اس وقت تک ہلاک نہ ہوگی جب تک ان میں بارہ خلفاء حکمران ہوں گے، وہ سب ہدایت ودین حق پر عمل کریں گے ان میں سے دو رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے اہلبیت میں سے ہوں گے۔(ت) |

لگتے لگانے والوں میں جس نے سب طرق حدیث نہ دیکھے ایک آدھ طریق کو دیکھ کر کوئی احتمال نکال دیا جیسے ابوالحسین بن مناوی نے یہ معنی لیے کہ ایک وقت میں بارہ خلیفہ ہوں گے یعنی اس قدر اختلاف یہ فقط اُس لفظ مجمل بخاری پر بن سکتا تھا اور الفاظ دیکھئے تو کہاں اس درجہ افتراق اور کہاں اجتماع اور ایسی حالت میں اسلام کے قوی وغالب وقائم اور امرامت کے صالح ہونے کے کیا معنی؟ اس قبیل سے علی قاری کا یہ زعم باتباع ابن حجر شافعی ہے کہ صدیق اکبر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے آخر ولاۃ بنی امیہ تک ۱۲ ہوئے اور ان میں یزید پلید علیہ ماعلیہ کو بھی گنادیا حالانکہ اُس خبیث کے زمانہ کو قوتِ دین وصلاح سے کیا تعلق، یہ احادیث دیکھ کر اس قول کی گنجائش نہ ہوتی، مگر صرف ۱۲ سلطنتیں نگاہ میں تھا اور حق یہ کہ اُس خبیث پر اجماع اہلِ حل وعقد کب ہوا، ریحانہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سیدنا امام حسین رضی اللہ تعالٰی عنہ اُس کے دستِ ناپاک پر بیعت نہ کرنے ہی کے باعث شہید ہوئے، اہلِ مدینہ نے اُس پر خروج کیا۔ عبداللہ بن حنظلہ غسیل الملائکہ رضی اللہ تعالٰی عنہ

[1] سنن ابی داود کتاب المھدی آفتاب عالم پریس لاہور ۲/ ۲۳۲

[2] فتح الباری بحوالہ مسدد فی مسندہ الکبیر تحت الحدیث ۷۲۲۲ و۷۲۲۳ دارالکتب العلمیہ بیروت ۴/ ۱۸۳

نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| واللہ ماخرجنا علی یزید حتی خفنا ان نرمی بالحجارۃ من السماء ان رجلا ینکح امھات الاولاد والبنات والاخوات ویشرب الخمر ویدع الصلوۃ[1]۔ | خدا کی قسم ہم نے یزید پر خروج نہ کیا جب تک یہ خوف نہ ہوا کہ آسمان سے پتھر آئیں، ایسا شخص کہ بہن بیٹی کی آبروریزی کرے اور شراب پئے اور تارک الصلوۃ ہو۔(ت) |

غرض جمیع طرقِ حدیث سے یہ قول باطل ہے، حدیث میں کہیں نہیں کہ وہ سب بلا فصل یکے بعد دیگرے ہوں گے۔ان میں سے آٹھ گزر گئے صدیق اکبر، فاروق اعظم، عثمان غنی، علی مرتضٰی، حسن مجتبٰی، امیر معویہ، عبداللہ بن زبیر، عمر بن عبدالعزیز، اور ایک یقیناً آنے والے ہیں، حضرت امام مہدی رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین باقی تین کی تعیین اللہ ورسول کے علم میں ہے، عجب عجب ہزار عجب کہ ان میں عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہما کہ صحابی ابن صحابی ہیں، امام عادل ہیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بھتیجے ہیں، صدیق اکبر رضی اللہ تعالٰی عنہ کے نواسہ ہیں، احد العشرۃ المبشرہ کے صاحبزادے ہیں شمار نہ کیے جائیں، اور وہ خبیث ناپاک معدود ہو جسے امیر المومنین کہنے پر امیر المومنین عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالٰی عنہ نے ایک شخص کو بیس تازیانے لگائے۔نسأل اللہ العفو العافیۃ (ہم اللہ تعالٰی سے معافی وعافیت طلب کرتے ہیں۔ت) عبداللہ بن زبیر بھی درکنار، خود امام مجتبٰی کو نہ گنا کہ ان کی خلافت کا زمانہ قلیل تھا اور ولید کو گنا جس نے قرآن عظیم کو دیوار میں لٹکا کر تیروں سے چھیدا۔ایسے بے سروپا بے معنی اقوال کی سند نہیں ہوتی بلکہ وہ ایک متاخر عالم کی خطائے رائے ہے عصمت انبیاء و ملائکہ علیہم الصلوۃ والسلام کے سوا کسی کے لیے نہیں، نسأل اللہ العفو العافیۃ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۷۲:** مرسلہ موضع بہوبت پور ڈاکخانہ اتراؤں ضلع الہ آباد سائل امیر اللہ قصاب

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک عالم صاحب قیام محفل میلاد شریف کو منع کرتے ہیں جو ہر وقت ذکر ولادت سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کیا جاتا ہے اور کہتے ہیں کہ اس کا ثبوت کہیں نہیں ہے و نیز یہ بھی کہتے ہیں کہ نام جب آتا ہے تو لوگ انگوٹھا چومتے ہیں اس کا بھی کہیں ثبوت نہیں یہ سب بیجا ہے اور گناہ ہے، ایسے عالم کے لیے کیا حکم ہے؟ اور ان سے مرید ہونا اور انکے پیچھے نماز پڑھنا کیسا ہے؟ اور یہ امور مذکورہ یعنی قیام اور بوسہ دینا انگوٹھے کا بروقت نامِ پاک آنے

[1] الصواعق المحرقۃ الخاتمہ فی بیان اعتقاد اہل السنۃ مکتبہ مجیدیہ ملتان ص ۲۲۱

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے، کیا اس کا کہیں ثبوت ہے؟ امید کہ قرآن وحدیث سے اس کا ثبوت دیا جائے، یہاں پر سخت جھگڑا اس کی بابت ہے، لہٰذا جواب جلد مرحمت ہو۔

**الجواب:**

ایسا شخص عالم نہیں ہوسکتا جسے اتنی تمیز نہ ہو کہ منع کرنے اور گناہ کہنے کو ثبوتِ منع درکار ہے جس چیز سے اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے منع نہ فرمایا یہ منع کرنے والا کون اس کے لیے عدمِ ثبوت کافی جاننا سخت جہل شدید ہے، ثبوت تو منع کا بھی نہیں، تو اُسی کے منہ ثابت ہوا کہ وہ اس ممانعت کے سبب گنہگار ہے، آج کل ان چیزوں کے مانعین اکثر وہابی ہوتے ہیں، اور وہابی بے دین ہیں ان کی بات سننا حرام ہے، اور ایسے شخص کا مرید ہونا سخت اشد گناہِ کبیرہ ہے اور اس کے پیچھے نماز باطل محض۔ کما حققناہ فی النھی الاکید (جیسا کہ ہم نے (رسالہ) النھی الاکید میں اسکی تحقیق کی ہے۔ت) قیام کا ثبوت ہمارے رسالہ اقامۃ القیامہ میں ہے، اور بوسہ انگشت میں ہماری مبسوط کتاب منیر العین ہے جسے طبع ہوئے ۲۳ برس ہوئے واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ ۷۳:** از شہر بانس منڈی دُکان عزیز اللہ مرسلہ کریم بخش چمڑہ فروش ۱۹ رمضان ۱۳۳۶ھ

زید نے کہا کہ جو شخص روزہ رکھے گا نماز پڑھے گا اور جتنے ارکانِ شرعی ہیں وہ سب ادا کرے گا وہ رسول مقبول صلی للہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اُمت میں ہے اور وہ بہشت میں جائے گا اور جو رسول مقبول صلی للہ تعالیٰ علیہ وسلم کے برخلاف ہوگا وہ دوزخ میں جائے گا اور نہ اس کی بخشش ہے اور نہ وہ اُمت میں ہے۔ بکر نے کہا جو روزہ نہ رکھے نماز نہ پڑھے جتنے ارکان شرعی ہیں وہ سب نہ ادا کرے مگر کلمہ گو ہو وہ بخشا جائے گا۔

**الجواب:**

دونوں قول گمراہی وضلالت ہیں، پہلا قول خارجیوں کا ہے کہ مرتکب کبیرہ کو کافر کہتے ہیں، دوسرا نیچریوں کا ہے کہ نِری کلمہ گوئی کافی جانتے ہیں، مسلمانان اہلسنت کا مذہب یہ ہے کہ جو ضروریاتِ دین میں سے کسی شے کا منکر ہو یا عزوجل یا قرآن عظیم یا نبی صلی للہ تعالیٰ علیہ وسلم یا کسی نبی یا ملک کی توہین کرے غرض کوئی قول یا فعل نافی ومنافی ایمان وقطعًا قاطع اسلام کرے وہ کافر ہے اگرچہ لاکھ کلمہ گو نمازی روزہ دار ہو، اور جو عقیدہ ودین میں مسلم سالم ہے، اگر ایک

وقت کی نماز قصداً یا ایک فرض روزہ عمداً ترک کرے یا کسی گناہ کا مرتکب ہو اللہ عزوجل چاہے تو اس پر عذاب کرے اور یہ اس کا عدل ہے چاہے بخش دے اور یہ اس کا فضل ہے۔

| | |
|---|---|
| "اِنَّ اللّٰهَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَكَ بِهٖ وَ یَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ یَّشَآءُ ۚ"[1]۔ | بے شک اللہ تعالٰی اسے نہیں بخشتا کہ اس کا کوئی شریک ٹھہرایا جائے اور اس سے نیچے جو کچھ ہے جسے چاہے معاف فرمادیتا ہے۔(ت) واللہ تعالٰی اعلم۔ |

**مسئلہ ۷۴:** ازاردہ نگلہ ڈاک خانہ اچھنیرہ ضلع آگرہ مرسلہ صادق علی خان صاحب ۲۸ شوال ۱۳۳۶ھ

زید کا یہ عقیدہ ہے کہ اللہ تعالٰی ذاتِ پاک رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی برابر پیدا کرسکتا ہے مگر بموجب اپنے وعدہ کے پیدا نہیں کرے گا۔ زید کا امامِ نماز ہونا محققین علماء کے نزدیک درست ہے یا نہیں؟

**الجواب:**

حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بہت فضائل جلیلہ وخصائص کریمہ ناقابل اشتراک ہیں جیسے افضل الانبیاء خاتم النبیین، سید المرسلین، اول خلق اللہ، افضل خلق اللہ، اول شافع، اول مشفع، نبی الانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔ اگر اس وقت اس طرف قائل کا ذہن نہ گیا محض عموم قدرت پیش نظر تھا اُسے تفہیم کی جائے، اگر تابعِ حق وطالبِ حق ہوگا ضرور سمجھ جائے گا۔ اور اپنی غلطی سے باز آئے گا۔ اور اگر باوصفِ تفہیم عناد واستکبار ولداد واصرار کرے تو ضرور بدمذہب ہے، اسے امام بنانا ہرگز جائز نہیں اور اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی کہ پڑھنی گناہ اور پھیرنی واجب، یہ بھی اس وقت ہے کہ قول مذکور بعلت وہابیت نہ ہو، ورنہ اب دیوبندیوں نے وہابیہ میں اسلام کا نام نہ رکھا جو ان کے مثل اللہ ورسول کی شدید واضح و قابل تاویل توہینیں کرتے ہیں خود کافر ہیں، ورنہ اتنا ضرور ہے کہ ان توہینوں کے کرنے والوں کو کافر نہیں کہتے یہ ان کے صدقے میں کافر ہوئے علمائے حرمین شریفین دیوبندیوں کی نسبت تحریر فرماچکے کہ **من شك فی کفرہ فقد کفر**۔[2] جو ان کے کفر

---

1

[2] القرآن الکریم ۴/ ۴۸ و ۴/ ۱۱۶

میں شک کرے وہ خود کافر ہے۔ **والعیاذ باللہ تعالٰی** (اللہ بچائے۔ت) **واللہ تعالٰی اعلم**

**مسئلہ ۷۵:** از کلکتہ ڈاک خانہ بالی گنج کڑایا وڈ نمبر ۱۰۱ مسئولہ فیض محمد تاجر در بازار مستری ہادی مرحوم۔

حضور قطب الاقطاب سیدنا و مولانا محبوب سبحانی غوث الصمدانی رحمۃ اللہ علیہ نے جو اپنے رسالہ غنیۃ الطالبین میں مذہبِ حنفیّہ کو گمراہ فرقہ میں مندرج فرمایا ہے اس کو اچھی طرح سے حضور واضح فرما کر تسکین و تشفی بخشیں کہ وسوسہ و خطراتِ نفسانی و شیطانی رفع ہو جائیں، عبدالعظیم نامی ضلع غازیپور کے باشندے نے ایک رسالہ تصنیف کیا ہے جس میں رسالہ تقویۃ الایمان عرف تفویۃ الایمان کے مضمون کو مکتوبات مخدوم الملک رحمۃ اللہ علیہ و مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ اور بھی بزرگان دین کے مکتوبات سے دکھلایا ہے وثابت کیا ہے کہ ان بزرگوں نے اپنے مکتوبات میں تقویۃ الایمان سے بھی سخت سخت الفاظ نام بنام لکھا ہے کہ اللہ چاہے تو فلاں کو مردود کردے وفرعون و نمرود کو چاہے مقبول کرے، سینکڑوں کعبہ تیار کردے وغیرہ وغیرہ۔

اب خاکسار عرض کرتا ہے کہ یا تو کوئی رسالہ ان کے جواب میں شائع فرمایا ہو تو بذریعہ ریلوے ڈاک پارسل ارسال ہو یا واضح خلاصہ جواب ارقام ہو والسلام مع الاکرام۔

غنیۃ الطالبین کے مضامین سے زیادہ اس لیے انتشار ہے کہ دونوں حضرات سے تعلق ورشتہ وایمان وایقان کا سلسلہ ملحق ہے، حنفی اگر مذہب ہے تو قادری مشرب ہے، اب ذرا بھی ان دونوں پیشوا کی طرف سے ریب و شک دامنگیر ہوا کہ بہت بڑا حملہ ایمان پر ہونے کا خوف وڈر ہے، للہ میرے حالِ زار پر رحم فرمائیں اس وقت میرے لیے بہت بڑا امتحان مد نظر ہے۔ زیادہ حد ادب۔

**الجواب:**

**بسم اللہ الرحمن الرحیم ط**

**نحمدہ ونصلّی علٰی رسولہ الکریم ط**

مکرم کرم فرما اکرمکم اللہ تعالٰی وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

**اوّلاً:** کتاب غنیۃ الطالبین شریف کی نسبت حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا تو یہ خیال ہے کہ وہ سرے سے حضور پر نور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کی تصنیف ہی نہیں مگر یہ نفی مجرد ہے۔ اور امام حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ نے تصریح فرمائی کہ اس کتاب میں بعض مستحقین عذاب نے الحاق کردیا ہے، فتاوٰی حدیثیہ میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| **وایّاك ان تغتر بما وقع** | یعنی خبردار دھوکا نہ کھانا اس سے جو امام الاولیاء |

| | |
|---|---|
| فی الغنیۃ لامام العارفین و قطب الاسلام و المسلمین الاستاذ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ تعالٰی عنه فانه دسه علیه فیها من سینتقم اللہ منه والا فهو بریئ من ذلك۔[1] | سردارِ اسلام و مسلمین حضور سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالٰی عنہ کی غنیہ میں واقع ہوا کہ اس کتاب میں اسے حضور پر افتراء کرکے ایسے شخص نے بڑھا دیا ہے کہ عنقریب اللہ عزوجل اس سے بدلہ لے گا، حضرت شیخ رضی اللہ تعالٰی عنہ اس سے بَری ہیں۔ |

**ثانیًا** اسی کتاب میں تمام اشعریہ یعنی اہلسنت و جماعت کو بدعتی، گمراہ، گمراہ گر لکھا ہے کہ:

| | |
|---|---|
| خلاف ماقالت الاشعریة من ان کلام اللہ معنی قائم بنفسه واللہ حسیب کل مبتدع ضال مضل۔[2] | بخلاف اس کے جو اشاعرہ نے کہا کہ اللہ تعالٰی کا کلام ایسا معنی ہے جو اس کی ذات کے ساتھ قائم ہے اور اللہ تعالٰی ہر بدعتی، گمراہ و گمراہ گر کے لیے کافی ہے۔(ت) |

کیا کوئی ذی انصاف کہہ سکتا ہے کہ معاذاللہ یہ سرکار غوثیت کا ارشاد ہے جس کتاب میں تمام اہلسنت کو بدعتی، گمراہ گمراہ گر لکھا ہے اس میں حنفیّہ کی نسبت کچھ ہو تو کیا جائے شکایت ہے۔ لہٰذا کوئی محلِ تشویش نہیں۔

**ثالثًا:** پھر یہ خود صریح غلط اور افترا بر افترا ہے کہ تمام حنفیّہ کو ایسا لکھا ہے غنیۃ الطالبین کے یہاں صریح لفظ یہ ہیں کہ:

| | |
|---|---|
| هم بعض اصحاب ابی حنیفة۔[3] | وہ بعض حنفی ہیں۔ |

اس نے نہ حنفیّہ پر الزام آسکتا ہے نہ معاذاللہ حنفیت پر، آخر یہ تو قطعًا معلوم ہے اور سب جانتے ہیں کہ حنفیّہ میں بعض معتزلی تھے، جیسے زمخشری صاحبِ کشاف و عبدالجبار و مطرزی صاحبِ مغرب و زاہدی صاحبِ قنیہ و حاوی و مجتبٰے، پھر اس سے حنفیت و حنفیّہ پر کیا الزام آیا۔ بعض شافعیہ زیدی رافضی ہیں اس سے شافعیہ و شافعیت پر کیا الزام آیا۔ نجد کے وہابی سب حنبلی ہیں پھر

[1] الفتاوی الحدیثیة مطلب ان مافی الغنیة للشیخ عبدالقادر مطبعة الجمالیه مصر ص ۱۴۸

[2] الغنیة لطالبی طریق الحق فصل فی اعتقاد ان القرآن حروف مفهومة دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/ ۹۱

[3] الغنیة لطالبی طریق الحق فصل واما الجهمیة الخ ادارہ نشرواشاعت علوم اسلامیہ پشاور ۱/ ۹۱

اس سے حنبلیہ وحنبلیت پر کیا الزام آیا، جانے دو رافضی خارجی معتزلی وہابی سب اسلام ہی میں نکلے اور اسلام کے مدعی ہوئے پھر معاذاللہ اس سے اسلام و مسلمین پر کیا الزام آیا۔

**رابعًا:** کتاب مستطاب بہجۃ الاسرار میں بسندِ صحیح حضرت ابوالتقی محمد بن ازہر صریفینی سے ہے مجھے رجال الغیب کے دیکھنے کی تمنا تھی مزارِ پاک امام احمد رضی اللہ تعالٰی عنہ کے حضور ایک مرد کو دیکھا دل میں آیا کہ مردانِ غیب سے ہیں وہ زیارت سے فارغ ہو کر چلے یہ پیچھے ہوئے ان کے لیے دریائے دجلہ کا پاٹ سمٹ کر ایک قدم بھر کا رہ گیا کہ وہ پاؤں رکھ کر اس پار ہوگئے انہوں نے قسم دے کر روکا اور ان کا مذہب پوچھا، فرمایا:

| | |
|---|---|
| حنفی مسلم وما انا من المشرکین۔ | ہر باطل سے الگ مسلمان، اور میں مشرکوں میں سے نہیں ہوں، (ت) |

یہ سمجھے کہ حنفی ہیں، حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کی بارگاہ میں عرض کے لیے حاضر ہوئے حضور اندر ہیں دروازہ بند ہے ان کے پہنچتے ہی حضور نے اندر سے ارشاد فرمایا: اے محمد! آج روئے زمین پر اس شان کا کوئی ولی حنفی المذہب نہیں[1]۔

کیا معاذاللہ گمراہ بدمذہب لوگ اولیاء اللہ ہوتے ہیں جن کی ولایت کی خود سرکار غوثیت نے شہادت دی، وہ وہابی رسالہ نظر سے نہ گزرا، یہاں چند امور واجب اللحاظ ہیں۔

**اولًا** وہ کلمات جو ان کتب سے مخالف نے نقل کیے اسمٰعیل دہلوی کے کلمات ملعونہ کے مثل ہوں ورنہ استشہاد مردود، یہاں یہ نکتہ بھی یاد رہے کہ بعض متحمل لفظ جب کسی مقبول سے صادر ہوں بحکم قرآن انہیں معنی حسن پر حمل کریں گے، اور جب کسی مردود سے صادر ہوں جو صریح توہینیں کرچکا ہو تو اس کی خبیث عادت کی بنا پر معنی خبیث ہی مفہوم ہوں گے کہ:

| | |
|---|---|
| کل اناء یترشح بما فیہ صرح بہ الامام ابن حجر المکی رحمۃ اللہ تعالٰی۔ | ہر برتن سے وہی کچھ باہر آتا ہے جو اس کے اندر ہوتا ہے، امام حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی تصریح فرمائی ہے۔ (ت) |

**ثانیًا:** وہ کتاب محفوظ مصؤن ہونا ثابت ہو جس میں کسی دشمنِ دین کے الحاق کا احتمال نہ ہو جیسے ابھی غنیۃ الطالبین شریف میں الحاق ہونا بیان ہوا، یونہی امام حجۃ الاسلام غزالی کے کلام

[1] بہجۃ الاسرار ذکر فصول من کلامہ مرصعاً بشیئ من عجائب احوالہ مختصرا دار الکتب العلمیہ بیروت ص ۱۵۲

میں الحاق ہوئے اور حضرت شیخ اکبر کے کلام میں تو الحاقات کا شمار نہیں جن کا شافی بیان امام عبدالوہاب شعرانی نے کتاب الیواقیت والجواہر میں فرمایا اور فرمایا کہ خود میری زندگی میں میری کتاب میں حاسدوں نے الحاقات کیے، اسی طرح حضرت حکیم سنائی وحضرت خواجہ حافظ وغیرہما اکابر کے کلام میں الحاقات ہونا شاہ عبدالعزیز صاحب نے تحفہ اثناء عشریہ میں بیان فرمایا، کسی المار ی میں کوئی قلمی کتاب ملے اس میں کچھ عبارت ملنی دلیل شرعی نہیں کہ بے کم وبیش مصنف کی ہے پھر اس قلمی نسخہ سے چھاپا کریں تو مطبوعہ نسخوں کی کثرت کثرت نہ ہوگی اور ان کی اصل وہی مجہول قلمی ہے جیسے فتوحات مکیہ کے مطبوعہ نسخے۔

**ثالثاً:** اگر بہ سند ہی ثابت ہو تو تواتر وتحقیق درکار امام حجۃ الاسلام غزالی وغیرہ اکابر فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| لاتجوز نسبة مسلم الی کبیرة من غیر تحقیق، نعم یجوز ان یقال قتل ابن ملجم علیاً فان ذٰلك ثبت متواترا۔[1] | بلا تحقیق مسلمان کی طرف گناہِ کبیرہ کی نسبت کرنا جائز نہیں، ہاں یوں کہنا جائز ہے کہ ابن ملجم نے حضرت علی رضی اللہ تعالٰی عنہ کو قتل کیا، کیونکہ یہ خبر متواتر سے ثابت ہے۔(ت) |

جب بے تحقیق تام عام مسلمان کلمہ گو کی طرف گناہ کی نسبت ناجائز ہے تو اولیاء کرام کی طرف معاذ اللہ کلمہ کفر کی نسبت بلا ثبوت قطعی کیسے حلال ہوسکتی ہے۔

**رابعاً:** سب فرض کرلیں تو اب وہابی کے جواب کا حاصل یہ ہوگا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی توہین بری نہیں کہ فلاں فلاں نے بھی کی ہے کیا یہ جواب کوئی مسلمان دے سکتا ہے، بفرض غلط توہین جس سے ثابت ہو وہ ہی مقبول نہ ہوگا نہ یہ کہ معاذ اللہ اس کے سب توہین مقبول ہوجائے۔

| | |
|---|---|
| ولا حول ولاقوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم واللّٰہ تعالٰی اعلم۔ | نہ گناہ سے بچنے کی طاقت ہے اور نہ ہی نیکی کرنے کی قوت مگر بُلند وعظمت والے اللہ کی توفیق سے، واللہ تعالٰی اعلم۔(ت) |

**مسئلہ ۷۶ تا ۷۸:** مرسلہ محمد عبدالواحد خان صاحب بمبئی اسلامپورہ ۱۴ ربیع الاول شریف ۱۳۳۵ھ

**(۱)** لامھدی الاعیسٰی (حضرت عیسٰی علیہ السلام کے سوا کوئی مہدی نہیں۔ت) کے متعلق کیا رائے ہے؟

[1] احیاء العلوم کتاب آفات اللسان الافة الثامنة اللعن مطبعة المشھد الحسینی القاھرہ ۳/ ۱۲۵

(۲) حضرت مہدی و عیسی کے متعلق کس قدر حدیثیں وارد ہیں؟

(۳) قرآن شریف کی کِن کِن آیتوں سے ان کا رد ہو سکتا ہے؟

**الجواب:**

(۱) یہ حدیث صحیح نہیں، اور بفرض صحت از قبیل:

| | |
|---|---|
| لاوجع الاوجع العین ولاھم الا ھم الدین ولا فتٰی الاعلی ولا سیف الاذوالفقار۔ | آنکھ کے درد کے سوا کوئی درد نہیں، دین کے غم کے سوا کوئی غم نہیں، حضرت علی المرتضی کرم اللہ وجہہ کے سوا کوئی سخی نہیں، اور ذو الفقار کے سوا کوئی تلوار نہیں (ت) |

کے قبیل سے ہے۔

(۲) حضرت مہدی و عیسٰی کے بارے میں احادیث حدِ تواتر کو پہنچی ہیں یہاں تک کہ ائمہ دین نے ان کا نزول اور انکا ظہور عقائد میں داخل فرمایا۔

(۳) قرآن عظیم کی جتنی آیتیں تعظیم انبیاء علیہم السلام کا حکم دیتی ہیں ان کی تکذیب پر تکفیر فرماتی ہیں، معجزات سیدنا عیسی علیہ الصلوۃ والسلام گناتی ہیں، انکی نبوت و رسالت کی شہادت دیتی ہیں، نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو خاتم النبیین بتاتی ہیں، جھوٹے مدعی نبوت پر لعنت فرماتی ہیں، وہ سب قادیانی کے رد ہیں، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۷۹:** مرسلہ عبدالجبار خاں طیب دھام پور ضلع بجنور ۲۷ ربیع الاول شریف ۱۳۳۵ھ

(۱) جو شخص کہ خلیفہ برحق سے برسر بغاوت و برسر پیکار ہو کیا وہ شخص قابلِ عزت و لائق احترام ہے اور اس کے نام کو لفظ حضرت و رحمۃ اللہ علیہ یا رضی اللہ تعالٰی عنہ کے ساتھ یاد کرنا لازم ہے خواہ صحابی ہوں یا غیر صحابی؟

(۲) کیا حضرت امیر معاویہ بمقابلہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ، باغی اور خطاکار تھے یا بطور اجتہاد ان کی رائے مختلف تھی جس میں ان پر بدنیتی اور عصیان کا الزام عائد نہ ہوگا۔ تفصیل واضح مطلوب۔

(۳) کیا حضرت رسول مقبول صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بعد کوئی انسان کسی نبی کے مرتبہ کے برابر ہو سکتا ہے یا زیادہ؟ یا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا مرتبہ انبیاء بنی اسرائیل کے برابر یا ان سے بالاتر ماننا واجب ہے؟ ایک شخص یہ دلیل بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایسے ہی سوال کے جواب میں یہ فرمایا کہ تم یہ سمجھ لو کہ حضرت آدم ایک بار گندم کھانے سے مورد عقاب ہوئے

اور میں نے اس قدر کھایا ہے وغیرہ، کیا یہ حدیث صحیح اور متواتر ہے اور کیا اس سے یہی نتیجہ نکلتا ہے جو شخص مذکور نکلتا ہے؟
**(۴)** کیا ہم کو اس بحث میں پڑنا زیبا ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا رتبہ خلفائے ثلٰثہ سے بالاتر اور ان کا کمتر ہے اور کیا یہ حنفیوں کے عقائد ضروریہ میں سے ہے؟ فقط۔

**الجواب:**

**(۱)** اہلسنت کے عقیدہ میں تمام صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کی تعظیم فرض ہے اور ان میں سے کسی پر طعن حرام اور انکے مشاجرت میں خوض ممنوع، حدیث میں ارشاد:

| | |
|---|---|
| اذا ذکر اصحابی فامسکوا[1]۔ | جب میرے صحابہ کا ذکر کیا جائے، (بحث و خوض سے) رُک جاؤ۔ (ت) |

رب عزوجل کہ عالم الغیب والشادہ ہے اس نے صحابہ سیّد عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی دو قسمیں فرمائیں، مومنین قبل الفتح جنہوں نے فتح مکہ سے پہلے راہِ خدا میں خرچ و جہاد کیا اور مومنین بعد الفتح جنہوں نے بعد کو، فریق اول کو دوم پر تفضیل عطا فرمائی کہ:

| | |
|---|---|
| "لَا یَسْتَوِیْ مِنْکُمْ مَّنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَ قٰتَلَ ؕ اُولٰٓىِٕكَ اَعْظَمُ دَرَجَةً مِّنَ الَّذِیْنَ اَنْفَقُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَ قٰتَلُوْا ؕ[2]"۔ | تم میں برابر نہیں وہ جنہوں نے فتح مکہ سے قبل خرچ اور جہاد کیا، وہ مرتبہ میں اُن سے بڑے ہیں جنہوں نے بعد فتح کے خرچ اور جہاد کیا۔ (ت) |

اور ساتھ ہی فرمادیا۔ "وَ كُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ[3]"۔ دونوں فریق سے اللہ نے بھلائی کا وعدہ فرمالیا۔ اور ان کے افعال پر جاہلانہ نکتہ چینی کا دروازہ بھی بند فرمادیا کہ ساتھ ہی ارشاد ہوا۔ "وَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ ۠[4]"۔ اللہ کو تمہارے اعمال کی خوب خبر ہے، یعنی جو کچھ تم کرنے والے ہو وہ سب جانتا ہے بااینہہ تم سب سے بھلائی کا وعدہ فرماچکا خواہ سابقین ہوں یا لاحقین، اور یہ بھی قرآن عظیم سے ہی پوچھ دیکھئے کہ مولٰی عزوجل جس سے بھلائی کا وعدہ فرماچکا اُس کے لیے کیا فرماتا ہے:

[1] المعجم الکبیر حدیث ۱۴۲۷ المکتبۃ الفیصلیہ بیروت ۲/ ۹۶
[2] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۰
[3] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۰
[4] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۰

| | |
|---|---|
| " اِنَّ الَّذِیۡنَ سَبَقَتۡ لَهُمۡ مِّنَّا الۡحُسۡنٰۤی ۙ اُولٰٓئِكَ عَنۡهَا مُبۡعَدُوۡنَ ۝ لَا یَسۡمَعُوۡنَ حَسِیۡسَهَا ۚ وَهُمۡ فِیۡ مَا اشۡتَهَتۡ اَنۡفُسُهُمۡ خٰلِدُوۡنَ ۝ لَا یَحۡزُنُهُمُ الۡفَزَعُ الۡاَكۡبَرُ وَتَتَلَقّٰهُمُ الۡمَلٰٓئِكَةُ ؕ هٰذَا یَوۡمُكُمُ الَّذِیۡ كُنۡتُمۡ تُوۡعَدُوۡنَ ۝ " [1]۔ | بے شک جن سے ہمارا وعدہ بھلائی کا ہو چکا وہ جہنم سے دُور رکھے گئے ہیں اس کی بھنک تک نہ سُنیں گے اور وہ اپنی من مانتی مرادوں میں ہمیشہ رہیں گے، اُنہیں غم میں نہ ڈالے گی بڑی گھبراہٹ، فرشتے ان کی پیشوائی کو آئیں گے یہ کہتے ہوئے کہ یہ ہے تمہارا وہ دن جس کا تم سے وعدہ تھا۔ |

سچا اسلامی دل اپنے رب عزوجل کا یہ ارشاد عام سن کر کبھی کسی صحابی پر نہ سوءِ ظن کر سکتا ہے نہ اس کے اعمال کی تفتیش، بفرض غلط کچھ بھی کیا تم حاکم ہو یا اللہ، تم زیادہ جانو یا اللہ، "ءَاَنۡتُمۡ اَعۡلَمُ اَمِ اللّٰهُ ؕ" [2]۔ (کیا تمہیں علم زیادہ ہے یا اللہ تعالٰی کو، ت) دلوں کی جاننے والا سچا حاکم یہ فیصلہ فرماچکا کہ مجھے تمہارے سب اعمال کی خبر ہے میں تم سے بھلائی کا وعدہ فرماچکا۔ اس کے بعد مسلمان کو اس کے خلاف کی گنجائش کیا ہے، ضرور ہر صحابی کے ساتھ حضرت کہا جائے گا، ضرور رضی اللہ تعالٰی عنہ کہا جائے گا، ضرور اس کا اعزاز واحترام فرض ہے۔ "وَلَوۡ كَرِهَ الۡمُجۡرِمُوۡنَ ۝" [3] (اگرچہ مجرم بُرا مانیں۔ ت)

**(۲)** اُس کا جواب بھی جواب اوّل سے واضح ہوچکا، بلاشبہہ اُن کی خطا خطائے اجتہادی تھی اور اس پر الزامِ معصیت عائد کرنا اس ارشادِ الٰہی کے صریح خلاف ہے۔

**(۳)** مسلمانوں کا اجماع ہے کہ کوئی غیر نبی کسی نبی کے برابر نہیں ہوسکتا، جو کسی غیر نبی کو کسی نبی کے ہمسر یا افضل جانے وہ بالاجماع کافر مرتد ہے۔ مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کا مرتبہ انبیائے بنی اسرائیل یا کسی نبی سے بالا یا برابر ماننا واجب درکنار کفر خالص ہے اور ملعون افترائی حکایت عجب مضحکہ خیز ہے، گیہوں کھانا ہی اگر دلیل افضلیت ہو تو مولٰی علی کرم اللہ وجہہ نے اتنے گیہوں ہرگز نہیں کھائے جتنے زید وعمرو آج کل کھا رہے ہیں، اُس بادشاہِ ملک ولایت کی اکثر غذا باتباعِ سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جو تھی، اور وہ بھی اکثر ایک وقت، اور وہ بھی پیٹ بھر کر نہیں۔ اور زید وعمرو رات دن میں دو دو وقت گیہوں کھاتے ہیں تو یہ معاذ اللہ آدم علیہ السلام سے

[1] القرآن الکریم ۲۱/۱۰۱ و ۱۰۳

[2] القرآن الکریم ۲/۱۴۰

[3] القرآن الکریم ۸/۸

بھی اور مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے بھی افضل ہوئے، ایں فساد خوردن گندم بود (یہ گندم کھانے کا فساد ہے۔ت)

**(۴)** یہ نہ فقط حنفیہ بلکہ تمام اہلسنت کے عقائد کے خلاف ہے۔ اہلسنت کے نزدیک بعد انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام تمام اولین وآخرین سے افضل امیر المومنین سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پھر امیر المومنین سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ ۸۳:** از فراشی ٹولہ بریلی مرسلہ مقصود علی خان صاحب ۲۶ شعبان ۱۳۳۵ھ

زید کو لوگ عام طور پر کہتے ہیں کہ وہ وہابی ہے اور اس کے یہاں میلاد شریف اور تیجہ وغیرہ نہیں ہوتا اور قیام کے وقت بھی کھڑا نہیں ہوتا۔ زید نے میلاد شریف کرائی اور قیام کے وقت کھڑا ہوا اور دریافت کرنے پر وہ کہتا ہے کہ قرآن عظیم اور کلمہ شریف پڑھ کر ثواب میت کو پہنچانا جائز ہے لیکن تعین کے ساتھ تیجہ وبرسی وچھماہی یہ نہ کرنا چاہیے بلکہ خواہ میت کے دوسرے روز خواہ تیسرے روز خواہ چوتھے روز مکتے پر یا خُرمے پر یا کسی شے پر کلمہ شریف پڑھ کر ثواب میت کی ارواح کو پہنچانا جائز ہے اور اسی طرح ہر برسی وچھماہی کے لفظ سے اور گنتی دنوں سے نہ کرے بلکہ جس وقت چاہے کھانا پکوا کر فاتحہ دلوا دے، اور زید یہ بھی کہتا ہے کہ رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعریف میں یہ میرا عقیدہ ہے کہ خدا سے کم زیادہ سب سے کہے یہی کلمہ ہے شایان محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، اور حضور کی تعظیم میں ذرا بھی فرق دل میں لائے تو وہ خارج از اسلام ہے، اور حضور پُر نور کو شفیع المذنبین رحمۃ للعالمین سمجھے اور یہ سمجھے کہ مثل حضور کے نہ کوئی ہے نہ ہوا اور نہ ہو، اور اگر خداوند کریم حضور کو پیدا نہ کرتا تو تمام مخلوق کو پیدا نہ کرتا۔ ایسے عقیدے والے کو وہابی خیال کرنا چاہیے؟ اس پر اگر یہ خیال کیا جائے کہ اس نے کسی مصلحت سے ایسا کیا ہے لیکن اس کے دل میں ممکن ہے کہ اس کے خلاف ہو تو ایسی صورت میں کیا سمجھنا چاہیے اس کے زبانی اقرار کا اعتبار ہو سکتا ہے یا نہیں؟ **بینوا توجروا** (بیان فرماؤ اجر دیئے جاؤ گے۔ت)

**الجواب:**

تعین یوم کا انکار آج کل وہابیہ کا شعار ہے، اور جتنی باتیں اُس نے کہیں بڑے بڑے پکے وہابی کہہ لیتے ہیں اور بڑے بڑے اشد موقع پر مجلس وقیام بھی کر لیتے ہیں ان باتوں سے پہچان نہیں ہو سکتی۔ بلکہ زید سے مفصل عقائد وہابیہ دریافت کیے جائیں نیز اسمٰعیل دہلوی وتقویۃ الایمان وبراہین قاطعہ وتحذیر الناس وحفظ الایمان اور ان کے مصنفوں کی نسبت دریافت کیا جائے اگر سب باتوں کے جواب میں وہی کہے جو علمائے حرمین شریفین نے تحریر فرمایا تو ضرور اسے سُنّی سمجھا جائے گا جب تک اس کا

خلاف ظاہر نہ ہو اور اگر اُس میں کسی بات کا جواب خلاف دے یا جو کچھ علمائے حرمین شریفین اُن کتابوں اور ان کے مصنفوں کی نسبت حکمِ ضلالت و کفر وارتداد لگاچکے اس کے ماننے میں ہچر مچر کرے تو وہ بلاشبہہ سُنّی نہیں ضرور منہم (انہی میں سے) ہے واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۸۴:** مولوی افضل صاحب بخاری طالب علم مدرسہ منظر الاسلام بریلی ۲۱ صفر ۱۳۳۶ھ

| | |
|---|---|
| **(۱)** عرض اینست کہ وردخواندن شرائط بسیار مذکورست عقل بعید می پندارد تاکہ در وقت خواندن در نفس خطرات پیدا می شود یعنی کہ حضرت مآب آیا می بیند و می شنود۔ | **(۱)** عرض یہ ہے کہ وِرد پڑھنے میں شرائط بہت زیادہ مذکور ہیں جن کو عقل بعید سمجھتی ہے یہاں تک کہ ورد پڑھتے وقت دل میں خیالات پیدا ہونے لگتے ہیں، یعنی کیا رسالتماب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم دیکھتے اور سنتے ہیں؟ |
| **(۲)** جناب سید کائنات خود رحمت و بروح اقدس او رحمت فرستادن چہ فائدہ؟ | **(۲)** سید کائنات صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جب خود رحمت ہیں توان پر رحمت (درود) بھیجنے کا کیا فائدہ ہے؟ |
| **(۳)** پروردگارِ عالم چرا برانبیاء علیہم السلام فرمود کہ اگر محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم برزمان ہریک اگر مبعوث شد تو بروے ایمان آورد وغیرہ چراکہ بروے معلوم بود کہ زمانہ خاص جلوہ افروز میشود۔ | **(۳)** پروردگار عالم نے انبیاء علیہم الصلوات والتسلیمات کو کیوں ارشاد فرمایا کہ محمد مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اگر ان کے زمانہ میں مبعوث ہوئے تو وہ آپ پر ایمان لائیں حالانکہ اللہ تعالٰی کو معلوم تھا کہ آپ ایک خاص زمانے میں جلوہ افروز ہوں گے۔ |
| **(۴)** عرض اینست کہ اگر شخصے ایں عقیدہ داشتہ باشد بایں طور کہ براللہ تعالٰی چیزے واجب نیست از جانب غیر لکن از طرف رحمت وفضل اگر خود برخود واجب کردہ باشد جائزست چگونہ۔ | **(۴)** عرض یہ ہے کہ اگر کوئی شخص یہ عقیدہ رکھے کہ کسی غیر کی جانب سے اللہ تعالٰی پر کوئی شیئ واجب نہیں لیکن وہ خود اگر اپنی رحمت وفضل سے اپنے ذمہ کرم پر کچھ واجب کرلے تو جائز ہے، یہ کیسا ہے؟ |

**الجواب:**

| | |
|---|---|
| **(۱)** بلاشبہہ حضور اقدس علیہ الصلوۃ والسلام | **(۱)** بلاشبہہ حضور اقدس علیہ الصلوۃ والسلام |

| | |
|---|---|
| می بیند و می شنود انّی اری مالا ترون واسمع مالا تسمعون اطّت السّماء وحق لھا ان تئط[1] آواز اطیط آسمان از پانصد سالہ راہ می شنود از راہ دو یک ماہ چنان نشنود ان اللہ تعالٰی قدرفع لی الدنیا فانا انظر الیھا و الی ماھو کائن فیھا الٰی یوم القیمۃ کانّی انظر الٰی کفی ھذہ[2] انچہ تا قیامت آمدنی ست ہمہ را ہمچو کف دست مبارکش می بیند آنچہ از حالا موجود ست چرا نہ بیند علیہ من الصلوات افضلہا و من التحیات اکملہا۔ اینہارا عقل بعید نمی پندارد بلکہ وہم و ظن اکذب الحدیث ست چہ جائے وہم، واللہ تعالٰی اعلم۔ | دیکھتے اور سنتے ہیں (فرمان رسول ہے) بے شک میں وہ کچھ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے اور میں وہ کچھ سنتا ہوں جو تم نہیں سنتے، آسمان نے چیخ ماری ہے اور اس کو چیخ مارنی چاہیے۔ جب وہ پانچ سوسال کی راہ سے آسمان کی چیخ کی آواز سنتے ہیں تو ایک دو ماہ کی راہ سے کیوں نہیں سنتے۔ (فرمان رسول ہے) بے شک اللہ تعالٰی نے دنیا کو میری طرف بُلند کردیا تو میں اس کی طرف اور جو کچھ اس میں قیامت تک ہونے والا ہے اس کی طرف دیکھ رہا ہوں گویا کہ میں اپنی اس ہتھیلی کو دیکھ رہا ہوں۔ جب وہ قیامت تک ہونے والی چیزوں کو اپنے دستِ مبارک کی ہتھیلی کی طرح دیکھتے ہیں تو جو کچھ اب موجود ہے اس کو کیوں نہیں دیکھ سکتے، ان پر افضل واکمل درود و سلام ہوں۔ عقل اس کو بعید شمار نہیں کرتی بلکہ وہ، اور جب ظن اکذب الحدیث ہے تو وہم کس گنتی میں ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ |
| **(۲)** حق سبحنہ وتعالٰے خود پاک و سبوح ست برائے او تسبیح گفتن چہ فائدہ؟ فائدہ خود ماراست ۔<br>من نگردم پاک از تسبیح شاں<br>پاک ہم ایشاں شوند و درنشاں | **(۲)** حق سبحنہ وتعالٰی جب خود پاک اور منزہ ہے تو پھر اس کی تسبیح (پاکی) بیان کرنے کا کیا فائدہ؟ فائدہ درحقیقت خود ہمارا ہے۔ میں ان کی تسبیح سے پاک نہیں ہوتا۔ (بلکہ تسبیح سے) وہ خود پاک اور ممتاز ہوتے ہیں۔ |

[1] جامع الترمذی کتاب الزھد باب ماجاء فی قول النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لو تعلمون ما اعلم امین کمپنی دہلی ۲/ ۵۵

[2] کنزالعمال حدیث ۳۱۹۷۱ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱۱/ ۴۲۰

| | |
|---|---|
| ہمچناں اینجا فائدہ ماراست کہ من صلی علی واحدۃً صلی اللہ علیہ عشرا [1]۔ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، وھو اعلم۔<br>(۳) مقصود اظہار عزت و عظمت و سیادت مطلقہ واصالت کلیہ حضور پُر نور علیہ افضل الصلوۃ والسلام بود تا ہمہ انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام<br>رادر دائرہ نبوت مطلقہ اش فراگیرد وامتی او گرداند، صلی اللہ تعالٰی علیہم اجمعین وو بارک وسلم۔<br>(۴) صحیح است وآں وجوب نیست تفضل ست "کَتَبَ رَبُّکُمْ عَلٰی نَفْسِہِ الرَّحْمَةَ" [2] "وَ کَانَ حَقًّا عَلَیْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِیْنَ" [3]۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ | اسی طرح یہاں (درود بھیجنے میں) بھی ہمارا اپنا فائدہ ہے، (فرمانِ رسول ہے) کہ جس نے مجھ پر ایک بار درود بھیجا اللہ تعالٰی اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔ اللہ تعالٰی آپ پر درود وسلام بھیجے، اور وہ خوب جانتا ہے۔<br>(۳) حضور پُر نور علیہ افضل الصلوۃ والسلام کی عزت عظمت، سیادت مطلقہ اور اصالت کلیہ کو ظاہر کرنا مقصود تھا تاکہ انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کو آپ کی نبوتِ مطلقہ کے دائرہ میں لے کر آپ کا امتی بنادے۔ ان سب پر اللہ تعالٰی درود وسلام وبرکت نازل فرمائے۔<br>(۴) یہ صحیح ہے، اور وہ وجوب نہیں بلکہ اس کا فضل ہے۔ (فرمانِ الٰہی ہے) تمہارے رب نے اپنے ذمہ کرم پر رحمت لازم کرلی ہے۔ (مزید فرمایا) اور ہمارے ذمہ کرم پر ہے مسلمانوں کی مدد فرمانا (ت) (واللہ تعالٰی اعلم) |

**مسئلہ ۸۸:** از شہر محلّہ قلعہ متصل جامع مسجد مرسلہ حامد حسین خان صاحب ۷ ربیع الآخر شریف ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ آیا ولایت مطلقہ افضل ہے نبوت خاص سے یا نبوت خاص افضل ہے ولایت سے؟ اور صحابہ کرام رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے کون صحابی دارائے ولایت تھے؟ اور تمام صحابہ کرام مرتبہ ولایت پر فائز تھے یا بعض اُن

[1] صحیح مسلم کتاب الصلوۃ باب الصلوۃ علی النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بعد التشہد قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۱۷۵

[2] القرآن الکریم ۶/ ۵۴

[3] القرآن الکریم ۳۰/ ۴۷

میں سے مفصل اور مشرح ارشاد ہو۔

## الجواب:

نبوت مطلقًا ہر ولی غیر نبی کی ولایت سے ہزاروں درجے افضل ہے کیسے ہی اعظم مرتبہ کا ولی ہو، ہاں اس میں اختلاف ہے کہ نبی کی نبوت خود اس کی اپنی ولایت سے افضل ہے یا اس کی اپنی ولایت اس کی نبوت سے، اور اس اختلاف میں خوض کی کوئی حاجت نہیں، پہلی بات ضروریات دین سے ہے اس کا اعتقاد مدارِ ایمان ہے جو کسی ولی غیر نبی حتی کہ صدیق کو کسی نبی سے افضل یا ہمسر ہی کہے کافر ہے کما قد نص علیہ الاکابر الائمۃ فی غیر ما کتاب۔ (جیسا کہ اکابر امت نے متعدد کتابوں میں اس پر نص فرمائی ہے۔ت) صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم سب اولیائے کرام تھے۔ قال اللہ تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "لَا یَسْتَوِیْ مِنْكُمْ مَّنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَ قٰتَلَؕ اُولٰٓىٕكَ اَعْظَمُ دَرَجَةً مِّنَ الَّذِیْنَ اَنْفَقُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَ قٰتَلُوْاؕ"[1]۔ | تم میں برابر نہیں وہ جنھوں نے فتح مکہ سے قبل خرچ کیا اور جہاد کیا، وہ مرتبہ میں ان سے بڑے ہیں جنھوں نے بعد فتح کے خرچ اور جہاد کیا، اور ان سب سے اللہ تعالٰی جنت کا وعدہ فرما چکا ہے، اور اللہ تعالٰی کو تمہارے کاموں کی خبر ہے۔ (ت) |

وقال اللہ تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "اِنَّ الَّذِیْنَ سَبَقَتْ لَهُمْ مِّنَّا الْحُسْنٰۤىۙ اُولٰٓىٕكَ عَنْهَا مُبْعَدُوْنَۙ(۱۰۱) لَا یَسْمَعُوْنَ حَسِیْسَهَاۚ وَ هُمْ فِیْ مَا اشْتَهَتْ اَنْفُسُهُمْ خٰلِدُوْنَۚ(۱۰۲) لَا یَحْزُنُهُمُ الْفَزَعُ الْاَكْبَرُ وَ تَتَلَقّٰىهُمُ الْمَلٰٓىٕكَةُؕ هٰذَا یَوْمُكُمُ الَّذِیْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ(۱۰۳)"[2]۔ | بے شک جن کے لیے ہماری طرف سے نیکی کا وعدہ پہلے ہو چکا وہ اس (جہنم) سے دور رکھے گئے ہیں وہ اس کی ہلکی سی آواز بھی نہ سنیں گے اور جو کچھ وہ چاہیں گے ہمیشہ اسی میں رہیں گے۔ انہیں غم میں نہ ڈالے گی وہ سب سے بڑی گھبراہٹ، اور فرشتے ان کی پیشوائی کو آئیں گے کہ یہ ہے تمہارا وہ دن جس کا تم سے وعدہ تھا۔ (ت) |

---

[1] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۰

[2] القرآن الکریم ۲۱/ ۱۰۱ و ۱۰۳

وقال اللہ تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰہِ وَرُسُلِہٖٓ اُولٰٓئِکَ ھُمُ الصِّدِّیْقُوْنَ ۖ وَ الشُّھَدَآءُ عِنْدَ رَبِّھِمْ ؕ لَھُمْ اَجْرُھُمْ وَنُوْرُھُمْ ؕ "[1]۔ | اور وہ جو اللہ اور اس کے سب رسولوں پر ایمان لائیں وہی ہیں کامل سچے اور اوروں پر گواہ اپنے رب کے یہاں ان کے لیے ان کا ثواب اور ان کا نور ہے۔(ت) |

وقال اللہ تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "یَوْمَ لَا یُخْزِی اللّٰہُ النَّبِیَّ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَہٗ ۚ نُوْرُھُمْ یَسْعٰی بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَبِاَیْمَانِھِمْ "[2]۔ | جس دن اللہ تعالٰی رسوانہ کرے گا نبی اور ان کے ساتھ کے ایمان والوں کو، ان کا نور دوڑتا ہوگا اُن کے آگے اور ان کے دائیں۔(ت) |

صحابہ کرام میں سب سے افضل واکمل واعلٰی واقرب الی اللہ خلفائے اربعہ رضی اللہ تعالٰی عنہم تھے اور انکی افضیلت ولایت بترتیبِ خلافت، یہ چاروں حضرات سب سے اعلٰی درجے کے کامل مکمل ہیں اور دارائے نیابت نبوت ہونے میں شیخین رضی اللہ تعالٰی عنہما کا پایہ ارفع ہے اور دارائے تکمیل ہونے میں حضرت مولا علی مرتضٰی شیر خدا مشکل کُشا کا، رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین، واللہ اعلم۔

**مسئلہ ۸۹:** قصبہ بشارت گنج ضلع بریلی فتح محمد ۱۲ جمادی الاخر ۱۳۳۶ھ یوم ہفتہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ پارہ ۹ سورہ اعراف میں یہ آیہ کریمہ آتی ہے۔

| | |
|---|---|
| "وَلَوْ کُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَکْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ ۖۚ وَمَا مَسَّنِیَ السُّوْٓءُ ۚ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِیْرٌ وَّبَشِیْرٌ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ ﴿۱۸۸﴾ "۔[3] | اور اگر میں غیب جان لیا کرتا تو یوں ہوتا کہ میں نے بہت بھلائی جمع کرلی اور مجھے کوئی برائی نہ پہنچی، میں تو یہی ڈر اور خوشی سنانے والا ہوں انہیں جو ایمان رکھتے ہیں۔(ت) |

اس کے کیا معنی ہیں اور اس کا شانِ نزول کیا ہے اور اس سے علم غیب کی نفی ہوتی ہے یا نہیں؟

**الجواب:**

اگر میں اپنی ذات سے بے خدا کے بتائے غیب جانتا تو بہت سی خیر جمع کرلیتا اور مجھے کوئی برائی تکلیف نہ پہنچتی، میں تو ایمان والوں کو ڈر اور خوشخبری ہی سنانے والا ہوں کافروں کے مہمل سوالات پر اتری تھی۔ اس سے علم غیب ذاتی کی نفی ہوتی ہے کہ بے خدا کے بتائے مجھے علم نہیں ہوتا اور خدا کے بتائے سے نہ ہونا مراد لیں تو صراحۃً قرآن مجید کا انکار اور کھلا کفر ہے۔ اس کی تفصیل ہمارے رسائل علم غیب میں دیکھو، واللہ اعلم۔

---

[1] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۹

[2] القرآن الکریم ۶۶/ ۸

[3] القرآن الکریم ۷/ ۱۸۸

**مسئلہ ۹۰:** از قصبہ شیش گڑھ ڈاک خانہ خاص بریلی مسؤلہ سید محمد سجاد حسین صاحب ۲۹ محرم الحرام ۱۳۳۷ھ

**(۱)** زید باوجود ادعائے صدیق الوارثی کے اسمٰعیل دہلوی کو حضرت مولانا مولوی محمد اسمٰعیل صاحب شہید رحمۃ اللہ علیہ لکھتا ہے۔

**(۲)** بکر اپنے آپ کو چشتی حیدری بتاتا ہے اور مندرجہ ذیل امور پر اعتقاد رکھتا ہے یعنی مسلمان جو حضرات پیرانِ پیر جناب شیخ سید محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالٰی عنہ کی گیارہویں شریف مقرر کرکے ان کی رُوح پر فتوح کو ثواب پہنچاتے ہیں اس کی بابت کہتا ہے کہ گیارھویں تاریخ مقرر کرنا مذموم ہے۔ ماہِ رجب کی بابت لکھتا ہے کہ اس ماہ کے نوافل، صلوۃ وصوم وعبادات کے متعلق بڑے بڑے ثوابوں کی بہت سی روایتیں ہیں اُن میں صحیح کوئی بھی نہیں۔ اور یہ بات بالکل غلط اور بے سند ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کو کشتی بنانے کا حکم ماہِ رجب میں ہوا تھا۔ ماہِ شعبان میں حلوا پکانا یا تیرھویں کو عرفہ کرنا، عید کے دن کھانا تقسیم کرنا ممنوع ہے۔ ماہِ محرم میں کھچڑا یا شربت خاص کرکے پکانا، پلانا اور اماموں کے نام کی نیاز دلانا اور سبیل لگانا بہت بری بدعتیں ہیں، ماہِ صفر میں کسی خاص ثواب یا برکت کا خیال رکھنا جہل ہے، سید احمد رائے بریلوی کو نیک، بزرگ بلکہ ولی جانتا ہے۔ پس کیا فرماتے ہیں علمائے دین ایسے اشخاص کے حق میں کہ ان کا اصلی مذہب کیا ہے؟ اور امور مذکورہ بالا کی اصلیت مفصل طور سے تحریر فرمائی جائے۔

## الجواب:

**(۱)** صورت مذکورہ میں زید گمراہ بددین نجدی اسمٰعیلی ہے اور بحکم فقہائے کرام اس پر حکمِ کفر لازم، جس کی تفصیل کتاب الکوکبۃ الشھابیۃ فی کفریات ابی الوھابیہ سے ظاہر، **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**(۲)** بکر ہوشیار وہابی معلوم ہوتا ہے، گیارھویں شریف کو مذموم، شعبان کے حلوے، تیرھویں کے عرفے، عید کے کھانے کو مطلقًا بلاممانعت شرعی ممنوع، محرم شریف کے کھچڑے، شربتِ ائمہ اطہار کی سبیل کو مطلقًا بدعتِ شنیعہ کہنا شعارِ وہابیہ ہے۔ اور وہابیہ گمراہ، بددین، احادیثِ اعمال رجب کو صحیح نہ کہنا بڑی چالاکی ہے، اصطلاح محدثین کی صحت یہاں درکار نہیں، فضائلِ اعمال میں ضعاف بالاجماع مقبول ہیں۔ رجب میں کشتی بنانے کا حکم نہ ہوا تھا بلکہ رجب میں کشتی چلی اور اعداء پر قہر اور محبوبوں پر "وَحَمَلْنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلْوَاحٍ وَّدُسُرٍۙ﴿۱۳﴾ تَجْرِیْ

بِاَعْيُنِنَا ۚ جَزَآءً لِّمَنْ كَانَ كُفِرَ ﴿۱۴﴾ "[1]۔ (ہم نے نوح کو سوار کیا تختوں اور کیلوں والی پر کہ ہماری نگاہ کے رُوبرو بہتی، اس کے صلہ میں جس کے ساتھ کفر کیا گیا تھا۔ت) کا فضل اسی مہینہ میں ظاہر ہوا۔ یہ عبداللہ بن عباس وغیرہ رضی اللہ تعالٰی عنہم کی حدیثوں سے ثابت ہے۔ صفر و سرُمہ عاشورہ کی نسبت اس کا قول رَد نہ کیا جائے اگرچہ ثانی میں اختلاف کثیر ہے۔ اگر صراط مستقیم کے کلماتِ باطلہ کو باطلہ، کفریہ کو کفریہ، اسمٰعیل دہلوی کو گمراہ بددین جانتا ہے وہابیت سے جدا ہے تو سید احمد کو صرف بزرگ جاننے سے وہابی نہ ہوگا۔ ورنہ وقد بینا الایات لقوم یعقلون کما ھدانا ربنا تبارك وتعالٰی عما یصفون (تحقیق ہم نے عقلمند قوم کے لیے نشانیاں ظاہر کردی ہیں، جیسا کہ ہمارے رب نے ہمیں ہدایت دی ہمارا پروردگار ان کی باتوں سے بُلند و بالا ہے۔ت) واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۹۲:** از بہار شریعت محلّہ خانقاہ حضرت مخدوم الملک بہاری رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ مسؤلہ نجم الدین احمد صاحب فردوسی نبیرہ جناب حضرت سید شاہ امین احمد فردوسی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ ۲۳ صفر ۱۳۳۷ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم . نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

کیا فرماتے ہیں علما و مفتیانِ شرع متین ان مسائل مفصلہ ذیل میں۔

**(۱)** جو تعزیہ بنانے والے کو کافر اور اس کی اولاد کو حرامی اور قیام مولود کو بدعتِ سیئہ اور حاضری عرائس بزرگان دین کو فعلِ لغو سمجھتا ہے وہ شخص کیسا ہے، سُنی حنفی ہے یا نہیں؟

**(۲)** دیوبندی مدعیِ تقلید و غیر مقلد مدعی اہل حدیث میں زیادہ کون ضلالت پر ہے اور دونوں فرقوں کے پیچھے نماز درست ہے یا نہیں؟ اور ان دونوں گروہوں پر علمائے حرمین شریفین کا کیا فتوٰی ہے؟

**(۳)** جو شخص کہ اکابر اولیاء اللہ کے مزار اقدس کو تودہ خاک کہے اور استمداد و استفاضہ کا اولیاء اللہ کے قبور سے منکر ہو، اور یا رسول اللہ کہنا شرک و ناجائز بتائے اور طعام فاتحہ و نیاز کا کھانا حرام سمجھے اور جناب رسالتمآب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے غیب کا منکر ہو وہ شخص مسلمان ہے یا نہیں؟

---

[1] القرآن الکریم ۵۴/ ۱۳ و ۱۴

**(۴)** مولوی قاسم دیوبندی و مولوی رشید احمد گنگوہی و مولوی اشرف علی تھانوی و مولوی محمود حسن دیوبندی کس مذہب کے لوگ ہیں؟ ان کے ساتھ کیسا خیال رکھنا چاہیے؟ ارشاد فرمایا جائے کہ ہم سنیوں کو تقویت حاصل ہو۔ **بینوا توجروا** (بیان کرو اجر دیئے جاؤ گے ت)

**الجواب:**

تعزیہ بنانا گناہ ہے کفر نہیں، کافر کہنے والا مسلمان کو کافر کہتا ہے اور اس حدیث میں داخل ہوتا ہے کہ بخاری اور مسلم نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| من قال لاخیه یاکافر فقد باء بها احدهما فان کان کما قال والا رجعت علیه۔[1] | یعنی جو بظاہر کسی مسلم کو کافر کہے دونوں میں سے ایک پر یہ بلا ضرور پڑے، اگر واقع میں کافر ہے تو خیر ورنہ یہ کہنا اس کہنے والے ہی پر پلٹ آئے گا۔ |

اور اس کی اولاد کو حرامی کہنا اس آیہ کریمہ میں داخل ہے:

| | |
|---|---|
| " اِنَّ الَّذِیْنَ یَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ الْغٰفِلٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ لُعِنُوْا فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَةِ۪ وَ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌۙ(۲۳) "[2]۔ | وہ جو پارسا بے خبر ایمان والیوں کو زنا کی تہمت لگاتے ہیں ان پر دنیا اور آخرت میں لعنت ہے اور ان کے لیے بڑا عذاب ہے۔ |

قیامِ مجلس مبارک کو بدعت سیئہ اور حاضری اعراس طیبہ کو لغو سمجھنا شعارِ وہابیہ ہے، اور وہابیہ سنی کیا مسلمان بھی نہیں کہ اللہ و رسول کی علانیہ توہین کرتے ہیں، اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| " قُلْ اَبِاللّٰهِ وَ اٰیٰتِهٖ وَ رَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ(۶۵) لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِیْمَانِكُمْؕ "[3]۔ | ان سے فرمادو کیا اللہ اور اس کی آیتوں اور اس کے رسول سے ٹھٹھا کرتے تھے بہانے نہ بناؤ تم کافر ہوچکے اپنے ایمان کے بعد۔ |

[1] صحیح مسلم کتاب الایمان باب بیان حال ایمان من قال لاخیه المسلم یاکافر قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۵۷، صحیح البخاری کتاب الادب باب من اکفر اخاہ بغیر تاویل فھو کما قال قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۹۰۱

[2] القرآن الکریم ۲۴/ ۲۳

[3] القرآن الکریم ۹/ ۶۵ و ۶۶

ہاں بالفرض اگر کوئی شخص ایسا ہو کہ وہابیت و وہابیہ سے جدا ہو وہابیہ کو گمراہ و بددین، دیوبندیہ کو کفار مرتدین جانتا مانتا ہو صرف قیام و عرس میں کلام رکھتا ہو تو محض اس وجہ پر اسے سنیت و حنیفت سے خارج نہ کہا جائے گا مگر آج کل یہ فرض از قبیل فرض باطل ہے، آج وہ کون ہے کہ ان میں کلام کرے اور ہو سنی، اللھم مگر بہ تقیہ کہ وہابیہ میں روافض سے کچھ کم نہیں،

**(۲)** دونوں میدانِ کفر میں کفرسی عـــہ رہان ہیں، دونوں کے پیچھے نماز باطل محض جیسے مسیح چرن یا گنگا دین کے پیچھے۔

| | |
|---|---|
| کما حققناہ فی النہی الاکید عن الصلوۃ وراء عدی التقلید وغیرہ من کتبنا وفتاوٰنا۔ | جیسا کہ ہم نے اس کی تحقیق اپنے رسالہ النہی الاکید عن الصلوۃ وراء عدی التقلید اور دیگر کتب و فتاوٰی میں کردی ہے۔ (ت) |

فتح القدیر شرح ہدایہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| روی محمد عن ابی حنیفۃ و ابی یوسف رضی اللہ تعالٰی عنہم ان الصلوۃ خلف اھل الھواء لایجوز۔[1] | امام محمد علیہ الرحمہ نے امام ابوحنیفہ اور امام ابویوسف رحمۃ اللہ تعالٰی علیہما سے روایت فرمایا کہ بدمذہب کے پیچھے نماز جائز نہیں (ت) |

بظاہر غیر مقلد دیوبندیہ سے بدتر ہیں کہ عقائدِ کفر و ضلال میں دونوں متحد اور ان میں انکار تقلید و بدگوئی ائمہ زائد خود امام الدیابنہ رشید گنگوہی کے فتاوٰی حصہ دوم صفحہ ۲۱ میں ۴ گروہ غیر مقلد میں نذیر حسین دہلوی کی نسبت ہے۔

ان کو مردود اور خارج اہل سنت سے کہنا بھی سخت بے جا ہے[2]۔

عقائد میں سب متحد مقلد اور غیر مقلد ہیں۔ اور مفتی سے اگر غیر مقلدین اور دیوبندیہ کے بارے میں سوال ہوگا تو دیوبندیوں پر حکم سخت تر دے گا کہ اس کا مطمع نظر وصف عنوانی ہے ترک تقلید و بدگوئی ائمہ کو دیوبندیہ کے ان اقوال سے کیا نسبت ہے جو سرگروہانِ دیابنہ گنگوہی، نانوتوی و تھانوی کے ہیں کہ ابلیس کو علم غیب ہے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے لیے مانے تو صریح مشرک۔

---

عـــہ: دونوں ریس کے گھوڑوں کی مانند ہیں جو ایک دوسرے سے سبقت لے جانے کی کوشش کرتے ہیں۔

---

[1] فتح القدیر کتاب الصلوۃ باب الامامۃ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۱/ ۳۰۴

[2] فتاوٰی رشیدیہ مولوی نذیر حسین اہلحدیث کو بُرا کہنے کا حکم محمد سعید اینڈ سنز تاجران کتب کراچی ص ۱۸۵

**(۲)** شیطان کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخرِ عالم کی وسعتِ علم کی کون سی نص قطعی ہے جس سے تمام نصوص کو رَد کرکے ایک شرک ثابت کرتا ہے شرک نہیں تو کون سا ایمان کا حصہ ہے۔[1]

**(۳)** شیطان خدا کی صفت خاصہ میں اُس کا شریک ہے۔[2]

**(۴)** شیطان اس عظیم فضیلت میں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے زیادہ ہے نہ بایں معنی کہ حضور میں کم ہو اور اس میں زائد، بلکہ بایں معنی کہ یہ فضلِ جلیل ابلیس ہی کے لیے ہے حضور کے لیے ماننے والا مشرک بلکہ شیطان خود خدا ہے کہ اس کے لیے علمِ غیب ثابت ہے کوئی عوام میں بسبب افضلیت کے شیطان سے زیادہ نہیں تو اس کے برابر تو علم غیب بزعم خود ثابت کردے۔[3]

براہین والے نے بزعمِ خود مخالف کا یہ زعم تراشا ہے کہ افضلیت موجب اعلمیت ہے اس بنا پر کہتا ہے کہ اپنے اس زعم پر بربنائے افضلیت شیطان کے برابر تو علم غیب ثابت کرلے علمِ غیب کا لفظ کلامِ مخالف میں نہ تھا اور جو مخالف نے ثابت کیا اُسے براہین والا خود نصوص سے ثابت مانتا ہے اور اسی کو علم غیب کہتا ہے اور واقعی وہ وہابیہ کے نزدیک علم غیب ہے بلکہ سب علوم غیب سے کروڑوں درجے زائد کہ ان کے یہاں ایک پیڑ کے پتوں کی گنتی جان لینا علم غیب ہے، ایک جلسہ نکاح پر مطلع ہوجانا علم غیب ہے براہین قاطعہ ص ۴۹ فقط مجلس نکاح کے اعتقاد علم میں کافر لکھا ہے۔[4] تو علم محیط زمین تو لاکھوں کروڑوں علم غیب کا مجموعہ ہوا جسے شیطان کے لیے ثابت مانا اور اثبات علم غیب غیر حق تعالٰی کو شرک صریح ہے۔[5] (فتاوٰی گنگوہی حصہ تین ص ۷) تو ضرور شیطان ان کے یہاں غیر حق تعالٰی نہیں ورنہ اس کے لیے علمِ غیب مان کر شرک صریح میں نہ پڑتے۔ جو وقوعِ کذب باری کا قائل ہو یعنی صراحۃً کہے کہ اللہ (معاذ اللہ) جھوٹا ہے تو اس کو کافر یا بدعتی ضال کہنا نہ چاہیے اس کو کوئی سخت کلمہ نہ کہنا چاہیے، اس میں تکفیر علمائے سلف کی لازم آتی ہے حنفی شافعی پر طعن وتضلیل نہیں کرسکتا، ایسے کو تفسیق سے مامون کرنا چاہیے۔[6] (فتوٰی گنگوہی صاحب)

---

[1] البراہین القاطعۃ بحث علم غیب مطبع لے بلاساڈھورانڈیا ص ۵۱

[2] البراہین القاطعۃ بحث علم غیب مطبع لے بلاساڈھورانڈیا ص ۵۱ و ۵۲

[3] البراہین القاطعۃ بحث علم غیب مطبع لے بلاساڈھورانڈیا ص ۵۱

[4] البراہین القاطعۃ بحث علم غیب مطبع لے بلاساڈھورانڈیا ص ۵۱

[5] فتاوٰی رشیدیہ علم غیب شرک ہے محمد سعید اینڈ سنز تاجران کتب کراچی ص ۶۵

[6]

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا خاتم النبیین بمعنی نبی آخر الزماں ہونا (جیسے خود رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے آج تک سب مسلمان سمجھ رہے) جاہلوں کا خیال ہے نافہمی ہے یہ وصف کریم نہ کوئی کمال ہے نہ اُسے فضیلت میں دخل نہ وہ مدح میں ذکر کرکے قابل آیت کے یہ معنی ہوں تو خدا پر زیادہ گوئی کا وہم [1] قرآن کی عبارت بے ربط (تحذیر الناس نانوتوی صاحب ص ۲و۳) بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبی صلعم عـــہ۱ بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا۔ [2] (تحذیر الناس ص ۳۳) بڑوں (علماء وائمہ وصحابہ خود حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) کا فہم نہ پہنچا۔ طفل ناداں یعنی نانوتوی صاحب) نے ٹھکانے کی بات کہہ دی۔ [3] (تحذیر الناس ص ۳۴) یعنی یہ کہ خاتم النبیین کہنا محض جھوٹی ہوا بندی ہے اس لیے کہ ختم زمانی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آج تک تمام صحابہ وائمہ وعلماء و مسلمین (ان کے زعم میں) براہِ نافہمی سمجھے ہوئے تھے اور ص ۱۱ تحذیر الناس پر خود برائے تصنع کہا تھا کہ اس کا منکر بھی کافر ہوگا۔ [4] وہ تو اس صورت میں کہ بعد زمانہ نبوی صلعم۔ عـــہ۲ بھی کوئی نبی پیدا ہو بداہۃً زائل ہو ہی گیا کہ وہ تو خود بہ اقرار تحذیر الناس ص ۲ یہی تھا کہ آپ سب میں آخری نبی ہیں۔ [5] جب حضور کے بعد اور نبی پیدا ہوا تو سب میں آخری کب رہیں گے یہ تو گیا ہی اور اس کے جاتے ہی نانوتوی صاحب کا ساختہ ختم ذاتی بھی ختم شد کہ اسے ختم زمانی لازم تھا تحذیر ص ۹ ختم نبوت بمعنی معروض کو تاخر زمانی لازم ہے۔ [6] لازم گیا تو ملزوم کہاں غرض نہ ختم زمانی رہا نہ ذاتی، سب فنا اور خاتمیت بجا اس میں کچھ فرق نہ آئے گا" کَذٰلِكَ یَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ قَلْبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ۝۳۵ "۔ [7] (اللہ تعالٰی یونہی مہر کردیتا ہے متکبر سرکش کے سارے دل پر (ت) یہ ہے وہ ٹھکانہ کی بات

عـــہ۱ و عـــہ ۲: ہم کہتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم ۱۲ منہ غفرلہ

[1] تحذیر الناس کتب خانہ رحیمیہ دیوبند سہارن پور ص ۲۱

[2] تحذیر الناس کتب خانہ رحیمیہ دیوبند سہارن پور ص ۲۵

[3] تحذیر الناس کتب خانہ رحیمیہ دیوبند سہارن پور ص ۲۶

[4] تحذیر الناس کتب خانہ رحیمیہ دیوبند سہارن پور ص ۱۰

[5] تحذیر الناس کتب خانہ رحیمیہ دیوبند سہارن پور ص ۳

[6] تحذیر الناس کتب خانہ رحیمیہ دیوبند سہارن پور ص ۸

[7] القرآن الکریم ۴۰/ ۳۵

جو آج تک رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بھی نہ سمجھے تھے نانوتوی صاحب نے سمجھی بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور، (یعنی نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید وعمرو بلکہ ہر صبی ومجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لیے بھی حاصل ہے۔[1] حفظ الایمان تھانوی ص ۷ نبی اور غیر نبی میں وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے اور اگر تمام علوم غیب مراد ہیں اس طرح کہ اس کلی کا ایک فرد بھی خارج نہ رہے تو اس کا بطلان دلیل نقلی و عقلی سے ثابت۔[2] حفظ الایمان ص ۸۔

ولہٰذا علمائے کرام حرمین شریفین نے فتاوٰی الحرمین میں غیر مقلد پر یہ حکم فرمایا:

| | |
|---|---|
| ھو من اھل البدعۃ والنار[3] | وہ بدعتی جہنمی ہے۔[4] |

اور حسام الحرمین شریف میں دیوبندیوں کی نسبت یوں ارشاد فرمایا:

| | |
|---|---|
| ھٰؤلاء الطوائف کلھم کفار مرتدون خارجون عن الاسلام۔[5] | یہ طائفہ سب کے سب کافر مرتد ہیں باجماع امت اسلام سے خارج ہیں۔[6] |

اور تحقیق یہ ہے کہ ان صریح جلی ملعون کفروں کے ایجاد میں دیوبندی پیش قدم ہیں اور ان کے تسلیم میں وہ اور غیر مقلد سب یکساں وہمدم ہیں کوئی وہابی ان لعین کفروں اور اللہ و رسول کو شدید غلیظ گالیوں پر دیوبندیوں کی تکفیر نہ کرے گا بلکہ اپنی چلتی ساتھ ہی دے گا اور علمائے کرام دیوبندیوں کو فرما چکے۔

| | |
|---|---|
| من شك فی کفرہ وعذابہ فقد کفر۔[7] | جو ان کے کفر وعذاب میں شک کرے خود کافر ہے۔[8] |

تو ملعون کفروں میں سب برابر ہوئے اور اللہ و رسول جل وعلا و صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو ان

[1] حفظ الایمان تھانوی محمد عثمان خاں تاجر کتب مالک کتب خانہ اشرفیہ دہلی ص ۸
[2] حفظ الایمان تھانوی محمد عثمان خاں تاجر کتب مالک کتب خانہ اشرفیہ دہلی ص ۹
[3] فتاوٰی الحرمین
[4] فتاوٰی الحرمین
[5] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۳۱
[6] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۳۲
[7] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۳
[8] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۴

سخت گندی دشناموں کے بعد اس پر کیا نظر کہ اُنہوں نے ائمہ کو بھی بُرا اور تقلید کو ناجائز کہا اُن عظیم ملعون کفروں کے آگے یہ کیا قابلِ ذکر ہے لہٰذا دونوں گروہ کفر میں برابر اور سگِ زرد و شغال و سگِ سیاہ و خوک سے زیادہ باہم حقیقی برادر ہیں۔

**(۳)** یہ سب مسائل وہابیت ہیں اور ہم واضح کرچکے کہ وہابیہ مسلمان نہیں اگرچہ نفس مسائل فی انفسہا کفر نہ ہوں سوائے انکار علم غیب کہ اگر نہ صرف لفظ بلکہ معنی کا انکار ہو اور علی الاطلاق ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو اصلاً غیب پر اطلاع نہ دی گئی تو یہ انکار بذاتِ خود کفر ہے کہ آیاتِ قرآنیہ ونصوصِ قاطعہ کے علاوہ خود نفس نبوت حضور کا انکار کیا ہے، امام قسطلانی مواہب اللدنیہ شریف میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| النبوۃ ھی الاطلاع علی الغیب [1] | یعنی نبوت کے معنی ہی یہ ہیں کہ غیب پر مطلع ہونا۔ |

**(۴)** یہ چاروں حضرات عناصر اربعہ دیوبندیت ائمۃ الکفر انھم لا ایمان لھم (یہ وہ ہیں جن کے پاس ایمان نہیں۔ت) یکسر ہمزہ میں چہ جائے فتحہ، جواب دوم میں دیوبندیوں کی نسبت علمائے حرمین طیبین کا فتوٰی سُن چکے کہ یہ سب بہ اجماعِ اُمت کافر مرتد ہیں جو ان کے کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر، اور انہیں اکابر نے تقریظات حسام الحرمین شریف میں جابجا نام بنام بھی ثلثہ سابقہ پر حکم کفر فرمائے۔ **صفحہ ۴۲:**

| | |
|---|---|
| ان غلام احمد القادیانی ورشید احمد ومن تبعه کخلیل الانبیتھی واشرفعلی وغیرھم لاشبھة فی کفرھم بلا مجال بل لاشبھة فی من شك بل فیمن توقف فی کفرھم بحال من الاحوال۔ [2] | غلام احمد قادیانی ورشید احمد اور جو اس کے پیرو ہوں جیسے خلیل احمد انبیٹھی اور اشرفعلی وغیرہ ان کے کفر میں کوئی شبہہ نہیں، نہ شک کی مجال، بلکہ جو ان کے کفر میں شک کرے بلکہ کسی طرح کسی حال میں انہیں کافر کہنے میں توقف کرے اس کے کفر میں شبہہ نہیں [3] |

**ص ۵۸:**

| | |
|---|---|
| غلام احمد القادیانی و | غلام احمد قادیانی ورشید احمد و |

---

[1] المواھب اللدنیۃ المقصد الثانی الفصل الاول المکتب الاسلامی بیروت ۲/ ۷۴

[2] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۴۹

[3] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۵۰

| | |
|---|---|
| رشید احمد و خلیل احمد و اشرف علی من اهل الکفر الجلی۔[1] | خلیل احمد و اشرف علی کھلے کافر ہیں۔[2] |

ص ۶۰:

| | |
|---|---|
| رشید احمد و اشرف علی و خلیل احمد من ذوی الکفر الجلی۔[3] | رشید احمد و اشرف علی و خلیل احمد کھلے کفر والے ہیں۔[4] |

ص ۶۸ و ۷۰:

| | |
|---|---|
| اطلعت علٰی کلام المضلین فوجدته موجبًا لردتهم و هم اخزاهم الله تعالٰی رشید احمد و اشرف علی و خلیل احمد من ذوی الکفر الجلی۔[5] | میں اُن گمراہ گروہ کے اقوال پر مطلع ہوا تو میں نے پایا کہ اُن کے اقوال ان کے مرتد ہو جانے کے موجب ہیں، اور وہ (انہیں اللہ رسوا کرے) رشید احمد و اشرف علی و خلیل احمد ہیں جو کھلے کفر والے ہیں۔[6] |

ص ۱۰۰:

| | |
|---|---|
| الفرقة المارقة التی تدعی بالوهابیة منهم المارق المنقص لشان الالوهیة والرسالة قاسم النانوتوی و رشید احمد گنگوہی و خلیل احمد انبیٹھی و اشرف علی تھانوی۔[7] | گروہ خارج از دین جسے وہابیہ کہا جاتا ہے ان میں سے ہے دین سے نکلنے والا شان الوہیت ورسالت کا گھٹانے والا قاسم نانوتوی رشید احمد گنگوہی، خلیل احمد انبیٹھی، اشرف علی تھانوی۔[8] |

[1] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۶۵
[2] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۶۶
[3] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۶۷
[4] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۶۸
[5] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۷۵ و ۷۷
[6] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۷۶ و ۷۸
[7] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۰۷
[8] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۰۸

ص ۱۲۸ و ص ۱۳۰:

| | |
|---|---|
| والقاسمیة قولھم صریح فی تجویز نبوۃ جدیدۃ لاحد بعدہ ولا شك ان من جوزذلك فھو کافر باجماع المسلمین وعلیھم وعلٰی من رضی بمقالتھم تلك ان لم یتوبوا غضب اللہ ولعنتہ الی یوم الدین۔[1] | قاسم نانوتوی کے قول سے صاف ظاہر ہے کہ یہ لوگ نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بعد کسی کو نبوت جدیدہ ملنی جائز مان رہے ہیں اور کچھ شک نہیں کہ جو اسے جائز مانے وہ باجماع علمائے اُمت کافر ہے ان لوگوں پر اور جو ان کی اس بات پر راضی ہو اس پر اللہ کا غضب اور اللہ کی لعنت ہے قیامت تک اگر تائب نہ ہوں۔[2] |

ص ۱۳۲ و ۱۳۴:

| | |
|---|---|
| قول رشید احمد الگنگوھی فی البراھین القاطعة کفر واستخفاف صریح برسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وقد نص ائمة المذاھب الاربعة ان من استخف برسول اللہ کافر۔[3] | وہ جو رشید احمد گنگوہی نے براہین قاطعہ میں لکھا کفر ہے اور صاف صاف حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی شان گھٹانا ہے چاروں مذہب کے اماموں نے تصریحات فرمائی ہیں کہ شان اقدس گھٹانے والا کافر ہے۔[4] |

ص ۱۳۴:

| | |
|---|---|
| قول اشرفعلی تھانوی کفر صریح بالاجماع اشد استخفافا برسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم من مقالة رشید احمد فیکون کفرا بطریق الاولٰی موجبا لغضب اللہ | وہ جو اشرف علی تھانوی نے کہا وہ کھلا ہوا کفر ہے بالاتفاق اس میں رشید احمد کے قول سے بھی زیادہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی تنقیص شان ہے تو بدرجہ اولٰی کفر ہوگا اور قیامت تک اللہ تعالٰی کے غضب ولعنت کا |

[1] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۳۵ و ۱۳۷

[2] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۳۶ و ۱۳۸

[3] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۳۹ و ۱۴۱

[4] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۴۰ و ۱۴۲

| | |
|---|---|
| لعنتہ الٰی یوم الدین [1]۔ | موجب [2]۔ |

رہے چوتھے دیوبندی صاحب یہ اُنہیں اگلے تین کے پیچھے ہیں مگر کروڑوں خداؤں کے پوچنے میں آگے ہیں انہوں نے ضمیمہ اخبار نظام الملک ۲۵ اگست ۱۸۸۹ء میں بے تکان چھاپ دیا کہ ان کا خدا چوری کر سکتا ہے کیونکہ آدمی چرا سکتا ہے تو خدا کیسے چور نہ ہوسکے گا، اب ملاحظہ ہو کوئی عاقل اپنی مِلک لینے کو چوری نہیں کہہ سکتا تو ضرور ہے کہ بعض چیزیں ان کے خدا کی ملک سے باہر اور دوسرے کی مِلک مستقل ہوں اور مالک مستقل نہ ہوگا مگر خدا کہ بندہ کا سب کچھ اس کے مولٰی کا ہے تو ضرور ہے کہ دوسرا خدا ہو جس کی ملک کو ان کا خدا چرا سکے پھر آدمی لاکھوں کروڑوں کی چوری کر سکتا ہے ان کا خدا اگر ایک ہی کی کرسکے تو پھر انسان سے قدرت میں گھٹ رہے تو ضرور ہے کہ دیوبندی کے لاکھوں کروڑوں خدا میں جن کی چوری ان کا یہ خدا کر سکتا ہے یہ ظاہر تو کی محمود حسن نے مگر اصل دلیل ان کے امام الطائفہ اسمٰعیل دہلوی کی ہے کہ یکروزی [3] میں لکھی کہ آدمی جھوٹ بول سکتا ہے خدا نہ بول سکے تو آدمی سے قدرت میں کم رہے اس دلیل ذلیل کے بکثرت رَد ہمارے رسائل مثل سبحٰن السبوح وغیرہ میں ہیں مگر وہابیہ پر اس کا ماننا لازم اور سب وہابی خود اس کے قائل ہیں۔ اب ہے دم تھانوی صاحب یا محمود حسن یا کسی دیوبندی یا کسی وہابی میں کہ اس کا جواب لاسکے اور اپنے کروڑوں خدا سے ایک ہی گھٹا سکے۔ کَذٰلِكَ الْعَذَابُ ؕ وَ لَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۟ "۔ [4] (مار ایسی ہوتی ہے اور بے شک آخرت کی مار سب سے بڑی ہے کیا اچھا تھا اگر وہ جانتے (ت) واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۹۶:** از نصیر آباد راجپوتانہ مرسلہ شیخ عمر ۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۷ھ

اگر کسی کتاب میں امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے قول یا فعل سے کھانے پر فاتحہ ہاتھ اٹھا کر پڑھنے کا ثبوت ہو تو برائے مہربانی اُس کتاب کا نام اور صفحہ سے بہت جلد اطلاع دیں کیونکہ ایسا دعوی مولوی عبدالحکیم غیر مقلد کرتا ہے جس کے پرچہ کی نقل جو میرے پاس آیا ہوا ہے کرکے خدمت میں روانہ کرتا ہوں ملاحظہ

[1] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۴۱
[2] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۴۲
[3] یک روزہ فارسی فاروقی کتب خانہ ملتان ص ۱۷
[4] القرآن الکریم ۶۸/ ۳۳

فرمائیں۔(نقل رقعہ یہ ہے) میں عبدالحکیم اس بات کا اقرار کرتا ہوں کہ اگر کوئی عالم امام اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے یہ ثابت کردے کہ انہوں نے کھانا آگے رکھ کر ہاتھ اٹھا کر فاتحہ پڑھنے کا حکم دیا ہے تو میں اس کام کو کروں گا، اور علانیہ لوگوں میں توبہ کروں گا اور سو روپیہ کی مٹھائی اس کے شکریہ میں تقسیم کروں گا۔

الجواب: امام اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کا مذہب وہ ہے جو ان کی کتاب عقائد فقہ اکبر کی شرح میں ہے کہ:

| | |
|---|---|
| ان دعاء الاحیاء للاموات و صدقتھم عنھم نفع لھم، خلافا للمعتزلۃ. الاصل فی ذلک عند اھل السنۃ ان للانسان ان یجعل ثواب عملہ لغیرہ صلاۃ او صوما او حجا او صدقۃ او غیرھا. وعند ابی حنیفۃ رحمۃ اللہ و اصحابہ یجوز ذلک و ثوابہ الی المیت ملخصًا[1]۔ | بے شک زندوں کا مُردوں کے لیے دُعا کرنا اور ان کی طرف سے صدقہ دینا مردوں کو نفع دیتا ہے، معتزلہ گمراہ فرقہ اس میں مخالف ہے، اور اصل اس میں یہ ہے کہ اہل سنت کے نزدیک آدمی اپنے ہر عمل کا ثواب دوسرے کو پہنچا سکتا ہے نماز ہو یا روزہ یا حج یا صدقہ یا کچھ، امام ابوحنیفہ اور ان کے اصحاب کے نزدیک یہ سب جائز ہے اور میت کو اس کا ثواب پہنچتا ہے۔(ت) |

یہ مذہب ہے امام اعظم کا، اگر اس میں کوئی ثبوت دے دے کہ امام نے قرآن مجید اور کھانے کا ثواب پہنچانا جائز تو فرمایا لیکن کھانا آگے رکھنے کو منع فرمایا ہے، میت کے لیے دعا تو جائز فرمائی ہے لیکن اس میں ہاتھ اُٹھانا منع فرمایا ہے، تو اسے دو سو روپے انعام دیئے جائیں گے، نیز دیوبند وغیرہ وہابی مدارس میں جو انصافِ تعلیم ہے اور سالانہ جلسے، طرز معلوم کے لیے امتحان اور ان کے نمبر اور روداديں چھاپنا اور کتابیں چھاپ کر بیچنا اور ان پر کمیشن کاٹنا، اگر کوئی عالم اس کا ثبوت دے کہ امام اعظم نے ان باتوں کا حکم دیا ہے تو سو روپیہ انعام پائے گا۔

**مسئلہ ۹۷:** ازامرتسر کٹڑہ پرچہ مرسلہ غلام محمد دکاندار ۲۷ ربیع الاول شریف ۱۳۳۷ھ

ثبوتِ مولود شریف پر سو روپیہ انعام، آج کل جس رسمِ مولود کا رواج ہے ہمارے علم میں یہ بے ثبوت بات ہے اس کے ثبوت دینے پر انجمن ہذا کی طرف سے یکم ربیع الاول کو ایک اشتہار انعامی دس روپیہ شائع ہو چکا ہے مگر میاں فیروز الدین صاحب سودا گر آنریری مجسٹریٹ فرماتے ہیں کہ یہ انعام کم ہے اس مسئلہ

[1] منح الروض الازہر شرح الفقہ الاکبر الدعاء للمیت ینفع خلافاً للمعتزلۃ مصطفی البابی مصر ص ۱۳۰۔۱۲۹

کا فیصلہ ہونا ضروری ہے اس لیے میاں صاحب موصوف مروجہ مولود کا ثبوت قرآن یا حدیث یا فقہ میں سے دینے والے کو ایک صد ۱۰۰ روپیہ انعام دینے کا اعلان کرنے کی ہم کو اجازت دیتے ہیں۔امید ہے حامیانِ مولود شریف ضرور توجہ کرکے انعامِ مرقومہ کے علاوہ ثواب دارین بھی حاصل کریں گے۔

**نوٹ:** واضح رہے کہ ایچ پیچ کا کام نہیں، صرف حوالہ کتاب مع عبارت شائع کردینا کافی ہے جس میں لکھا ہو کہ ربیع الاول کے مہینہ میں مجلس مولود کیا کرو مجلسِ مولود کرنا ثواب ہے، ہماری طرف سے اجازت ہے کہ امامانِ دین میں سے کسی ایک امام کا قول دکھادیں جو کسی مستند کتاب میں ہو، اگر اتنا بھی ثبوت نہیں تو پھر ایسی بے ثبوت بات کو چھوڑنے میں ذرا دیر نہ کریں ورنہ خدا کے سامنے جواب دہی ہوگی۔والسلام خاکسار محمد ابراہیم شال مرچنٹ نائب سیکریٹری انجمن اہلِ حدیث امرتسر ۱۳ دسمبر

**الجواب:**

وہابیہ کو دوسو ۲۰۰ روپے انعام۔حامدًا ومصلیا ومسلما۔**(۱)** اللہ تعالٰی فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَ اَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ﴿۱۱﴾ "[1]۔ | اپنے رب کی نعمت کا خوب چرچا کرو۔ |

اگر وہابیہ ثبوت دے دیں کہ رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی ولادت نعمت نہیں یا مجلس میلاد مبارک اس نعمت کا چرچا نہیں تو ۴۰ روپے انعام۔

**(۲)** اللہ تعالٰی فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَذَكِّرْهُمْ بِاَيّٰىمِ اللّٰهِ ط "[2]۔ | انہیں اللہ کے دن یاد دلاؤ۔ |

اگر وہابیہ ثبوت دے دیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی ولادت کا دن اللہ کے عظمت والے دنوں میں نہیں یا مجلسِ میلاد اُس دن کا یاد دلانا نہیں تو ۴۰ روپے انعام۔

**(۳)** اللہ تعالٰی فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا"[3]۔ | تم فرمادو کہ اللہ کے فضل اور اس کی رحمت ہی پر لازم ہے کہ خوشیاں مناؤ۔ |

---

[1] القران الکریم ۹۳/ ۱۱

[2] القرآن الکریم ۱۴/ ۵

[3] القرآن الکریم ۱۰/ ۵۸

اگر وہابیہ ثبوت دیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی ولادت اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہیں یا مجلسِ میلاد اس فضل ورحمت کی خوشی نہیں تو ۴۰ روپے انعام۔

**(۴)** اللہ تعالٰی فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۗ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ"[1]۔ | جو رسول تمہیں دے وہ لو اور جس سے وہ منع کریں اس سے باز رہو |

اگر وہابیہ ثبوت دیں کہ قرآن مجید یا حدیث شریف میں کہیں مجلس میلاد مبارک کو منع فرماتا ہے تو ۴۰ روپے انعام۔

**ضروری اطلاع:** واضح رہے کہ اینچ پینچ کا کام نہیں صرف وہ آیت یا مع حوالہ کتاب و صحیح اسناد وہ حدیث شائع کردینا کافی ہے جس میں لکھا ہے کہ ربیع الاول کے مہینے میں مجلس میلاد نہ کیا کرو مجلس میلاد کرنا عذاب ہے بلکہ ہماری طرف سے اجازت ہے کہ چاروں اماموں یا صحاح ستّہ کے چھ مصنفوں میں سے کسی ایک امام ہی کا قول مذکور دکھادیں جو کسی مستند کتاب میں ہو، اگر منع کا اتنا ثبوت بھی نہیں تو پھر ایسے بے ثبوت منع کو چھوڑنے میں ذرا دیر نہ کریں ورنہ خدا کے سامنے جواب دہی ہوگی۔

**(۵)** اہلحدیث کی کانفرنس اور اس میں سیکریٹری وغیرہ مقرر کرنا اور بننا اور اس کے بڑے سالانہ جلسے اور ان کی ہیئت کذائی اور اہلحدیث کا اخبار چھاپنا اور اس کی پیشگی قیمت لینا اور رَدِّ ائمہ میں کتابیں چھاپنا اور ہیئت مروجہ پر مدرسے بنانا اور ان میں تنخواہ دار مدرسین رکھنا، سہ ماہی، ششماہی، سالانہ امتحان ہونا، ان میں پاس کے نمبر ٹھہرانا، کسی مسئلہ کا ثبوت مانگنے پر اشتہار چھاپنا، اس پر درس کا نصاب معین کرنا، انعام ٹھہرانا، ان سب باتوں کا اگر وہابیہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یا صحابہ، تابعین یا چار امام یا چھ مصنف صحاح سے ثبوت دے دیں تو ۴۰ روپیہ انعام، اور ثبوت نہ دے سکیں، تو پھر ایسی بے ثبوت باتوں کے چھوڑنے میں ذرا دیر نہ کریں ورنہ خدا کے سامنے جواب دہی ہوگی۔ والسلام علٰی من اتبع الھدٰی (اور سلامتی اسے جو ہدایت کی پیروی کرے۔ت)

## تحریر رسالہ شمس السّالکین دربارہ مجلس مبارک وقیام

بسم اللہ الرحمن الرحیم، الحمدللہ وکفٰی وسلام علٰی عبادہ الذین اصطفٰی لاسیما الحبیب المصطفٰی واٰلہ وصحبہ اولی الصدق والصفا، فقیر غفرلہ المولی القدیر نے مولٰینا مولوی

[1] القرآن الکریم ۵۹/۷

ابونصر حکیم محمد یعقوب صاحب حنفی قادری رامپوری کا یہ مختصر وکافی فتوی مسمّٰی بہ شمس السالکین مطالعہ کیا، مولٰی عزوجل مولٰینا کی سعی جمیل قبول فرمائے اور اس فتوی کو حقیقۃً سالکین راہِ ہُدی کے لیے آفتاب نورانی بنائے۔ مجلس مبارک و قیام اہلِ محبت کے نزدیک تو اصلاً محتاج دلیل نہیں۔ اہلِ حجت میں جو انصاف پر آئیں قرآن عظیم قولِ فیصل وحاکم عدل ہے، اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا"[1]۔ | تم فرمادو کہ اللہ کے فضل اور اس کی رحمت ہی پر لازم ہے کہ خوشیاں مناؤ۔ (ت) |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَذَكِّرْهُمْ بِاَيّٰىمِ اللّٰهِ ؕ"[2]۔ | انہیں اللہ کے دن یاد دلاؤ۔ (ت) |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ۠"[3]۔ | اپنے رب کی نعمت کا خوب چرچا کرو۔ (ت) |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "اِنَّاۤ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِيْرًا ۙ لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ ؕ"[4]۔ | اے نبی بے شک ہم نے تمہیں بھیجا حاضر و ناظر اور خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا، تاکہ اے لوگو! تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور رسول کی تعظیم و توقیر کرو۔ (ت) |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْۤ اُنْزِلَ مَعَهٗۤ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۠"[5]۔ | تو وہ جو اس پر ایمان لائیں اور اس کی تعظیم کریں اور اُسے مدد دیں اور اس نور کی پیروی کریں جو اس کے ساتھ اُترا، وہی بامراد ہوئے۔ (ت) |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "لَئِنْ اَقَمْتُمُ الصَّلٰوةَ وَاٰتَيْتُمُ الزَّكٰوةَ وَاٰمَنْتُمْ | اگر تم نماز قائم رکھو اور زکوۃ دو اور میرے رسولوں |

---

[1] القرآن الکریم ۱۰/ ۵۸

[2] القرآن الکریم ۱۴/ ۵

[3] القرآن الکریم ۹۳/ ۱۱

[4] القرآن الکریم ۴۸/ ۸و۹

[5] القرآن الکریم ۷/ ۱۵۷

| | |
|---|---|
| "بِرُسُلِیْ وَعَزَّرْتُمُوْهُمْ وَاَقْرَضْتُمُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا لَّاُكَفِّرَنَّ عَنْكُمْ سَیِّاٰتِكُمْ وَلَاُدْخِلَنَّكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُۚ فَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ مِنْكُمْ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِیْلِ﴿۱۲﴾ "[1]۔ | پر ایمان لاؤ اور ان کی تعظیم کرو اور اللہ کو قرض حسن دو بے شک میں تمہارے گناہ اتاردوں گا اور ضرور تمہیں باغوں میں لے جاؤں گا جن کے نیچے نہریں رواں پھر اس کے بعد جو تم میں سے کفر کرے وہ ضرور سیدھی راہ سے بہکا(ت) |

پہلی تینوں آیتوں میں حکم فرماتا ہے کہ اللہ کے فضل اور اس کی رحمت پر شادیاں مناؤ، لوگوں کو اللہ کے دن یاد دلاؤ، اللہ کی نعمت کا خُوب چرچا کرو۔ اللہ کا کون سا فضل ورحمت، کون سی نعمت اس حبیب کریم علیہ وعلٰی آلہ افضل الصلوۃ والتسلیم کی ولادت سے زائد ہے کہ تمام نعمتیں تمام رحمتیں تمام برکتیں اسی کے صدقے میں عطا ہوئیں۔ اللہ کا کون سا دن اس نبی اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے ظہور پر نور کے دن سے بڑا ہے، تو بلاشبہہ قرآن کریم ہمیں حکم دیتا ہے کہ ولادتِ اقدس پر خوشی کرو۔ مسلمانوں کے سامنے اُسی کا چرچا خوب زور شور سے کرو، اسی کا نام مجلس میلاد ہے، بعد کی تین آیتوں میں اپنے رسولوں خصوصا سیدالرسل صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی تعظیم کا حکم مطلق فرماتا ہے، اور قاعدہ شرعیہ **المطلق یجری علٰی اطلاقہ**[2]۔ (مطلق اپنے اطلاق پر جاری ہوتا ہے۔ت) جو بات اللہ عزوجل نے مطلق ارشاد فرمائی وہ مطلق حکم عطا کرے گی جو جو کچھ اس مطلق کے تحت میں داخل ہے سب کو وہ حکم شامل ہے بلا تخصیص شرع جو اپنی طرف سے کتاب اللہ تعالٰی کے مطلق کو مقید کرے گا تو وہ کتاب اللہ کو منسوخ کرتا ہے جب ہمیں تعظیم حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا حکم مطلق فرمایا تو جمیع طرق تعظیم کی اجازت ہوئی جب تک کسی خاص طریقے سے شریعت منع نہ فرمائے۔ یونہی رحمت پر فرحت ایامِ الٰہی کا تذکرہ، نعمتِ ربانی کا چرچا یہ بھی مطلق ہیں جس طریقہ سے کیے جائیں سب امتثال امر الٰہی ہیں جب تک شرع مطہر کسی خاص طریقہ پر انکار نہ فرمائے۔ تو روشن ہوا کہ مجلس وقیام پر خاص دلیل نام لے کر چاہنا یا بعینہٖ اُن کا قرون ثلٰثہ میں وجود تلاش کرنا نری اوندھی مت ہی نہیں بلکہ قرآن مجید کو اپنی رائے سے منسوخ کرنا ہے۔ اللہ عزوجل تو مطلق حکم فرمائے اور منکرین کہیں کہ وہ مطلق کہا کرے ہم تو خاص وہ صورت جائز مانیں گے جسے بالتخصیص نام لے کر جائز کیا ہو یا جس کا بہیئت کذائی قرون ثلٰثہ میں

---

[1] القرآن الکریم ۵/۱۲

[2] التوضیح والتلویح فصل حکم المطلق مطبع میر محمد کراچی ۱/۱۶۹

وجود ہوا ہو "اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّاۤ اِلَیْهِ رٰجِعُوْنَ ﴿۱۵۶﴾ "[1]۔ (ہم اللہ کے مال ہیں اور ہم کو اسی کی طرف پھرنا ہے۔ت) عقل و دین رکھتے تو جو طریقہ اظہارِ فرحت و تذکرہ نعمت و تعظیم سرکار رسالت دیکھتے اس میں یہ تلاش کرتے کہ کہیں خاص اس صورت کو اللہ و رسول نے منع تو نہیں فرمایا، اگر اُس کی خاص ممانعت نہ پاتے یقین جانتے کہ یہ اُنہیں احکام کی بجاآوری ہے جو ان آیاتِ کریمہ میں گزرے، مگر آدمی دل سے مجبور ہے، محبوب کا چرچا محب کا چین، اور اس کی تعظیم آنکھوں کی ٹھنڈک، اور جس دل میں غیظ بھرا ہے وہ آپ ہی ذکر سے بھی جلے گا تعظیم سے بھی بگڑے گا۔ دوست دشمن کی یہ بڑی پہچان ہے، آخر نہ دیکھا کہ دل کی دبی نے بھڑک کر کہاں تک پھونکا، جانتے ہو کہ اب یہ منکران مجلس و قیام کون ہیں، ہاں ہاں وہی ہیں جو اول تو اتنا کہتے تھے کہ وہ بڑے بھائی ہم چھوٹے بھائی، ان کی سروری ایسی ہی ہے جیسے گاؤں کا پدھان یا قوم کا چودھری، اُن کی تعریف ایسی ہی کرو جیسے آپس میں ایک دوسرے کی کرتے ہو بلکہ اس سے بھی کم، باتوں مثالوں میں چوڑھے چمار سے تشبیہ بھی دے بھاگتے تھے کہ یہ سب اوروں سے بہت زائد ان کی دھرم پوتھی تقویۃ الایمان میں مصرح ہیں اور اب تو اور بھی کھیل کھیلے کہ ان کے علم سے شیطان کا علم زیادہ ہے۔[2] جیسا علم غیب ان کو ہے ایسا تو ہر پاگل ہر چوپائے کو ہوتا ہے[3] وغیرہ وغیرہ کلماتِ ملعونہ۔ مسلمانو! یہ ہیں جو آج تمہارے سامنے مجلس مبارک و قیام سے منکر ہیں اب تو سمجھو کہ علتِ انکار کیا ہے واللہ واللہ بغضِ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، دیکھو خبردار ہوشیار یہ ہیں وہ جن کی خبر حدیث میں دی تھی کہ ذیاب فی ثیاب۔[4] بھیڑیئے ہوں گے کپڑے پہنے، یعنی ظاہر میں انسانی لباس اور باطن میں گرگ خنّاس۔ اے مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی بھولی بھیڑو! اپنے دشمن کو پہچانو، نہیں نہیں تمہارے دشمن نہیں تمہارے پیارے مالک صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے دشمن جنہوں نے وہ ملعون گالیاں محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں لکھیں، چھاپیں اور آج تک اُن پر مصر ہیں۔

| | |
|---|---|
| "قَدْ بَدَتِ الْبَغْضَآءُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ ۚۖ وَ مَا تُخْفِیْ صُدُوْرُهُمْ | ان کی عداوتِ شدیدہ تو اُن کی باتوں سے ظاہر ہو گئی اور وہ جو اُن کے دلوں میں چھپی ہے بہت |

[1] القرآن الکریم ۲/ ۱۵۷

[2] البراہین القاطعۃ بحث علم غیب مطبع لے بلاساواقع ڈھور ص ۵۱

[3] حفظ الایمان قدیمی کتب خانہ کراچی ص ۱۳ و دعوتِ فکر مکتبہ اعلیحضرت لاہور ص ۲۷

[4]

| | |
|---|---|
| اَکۡبَرُ ؕ"[1]۔ | زائد ہے۔ |

جو بظاہر اُن خبیث گالیوں کے خود مرتکب نہیں ان سے پوچھ دیکھئے کہ جن خبثاء نے مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو یوں منہ بھر کر گالیاں دیں وہ مسلمان رہے یاکافر ہوگئے، دیکھو ہر گز ہر گزانہیں کافر نہ کہیں گے بلکہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے مقابل اُلٹی اُن کی حمایت کو تیار ہوجائیں گے، تاویلیں گھڑیں گے بات بنائیں گے، حالانکہ علمائے کرام حرمین شریفین بالاتفاق اُن تمام دشنامیوں کو ایک ایک کا نام لے کر فرماچکے کہ۔

| | |
|---|---|
| من شك فی عذابه وكفره فقد كفر [2] | جو ان کے عذاب اور کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے، |

مسلمانو! جب نوبت یہاں تک پہنچ چکی پھر اُسے مجلس یا قیام یا کسی مسئلہ اسلام میں بحث کا کیا موقع رہا۔کافروں مرتدوں کو اسلامی مسائل میں دخل دینے کا کیا حق۔ مگر یہ ساری دقت اس کی ہے کہ بھائیو تم نے محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے دشمنوں کو ابھی نہ پہچانا، ان کے پاس بیٹھتے ہو، ان کی بات سنتے ہو، ان کی تحریریں دیکھتے ہو، دیکھو یہ تمہارے حق میں زہر ہے، دیکھو تمہارے پیارے مولٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کہ واللہ تم سے بڑھ کر تم پر مہربان ہیں، تمہیں ارشاد فرمارہے ہیں کہ:

| | |
|---|---|
| فایّاکم وایّاھم لایضلونکم ولایفتنونکم [3] | اُن سے دور بھاگو انہیں اپنے سے دُور کرو کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کردیں کہیں وہ تمہیں فتنہ میں نہ ڈال دیں۔ والعیاذ باللہ تعالٰی۔ |

بھائیو! مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے دامن سے لپٹا رہنا اچھا ہے یا معاذاللہ ان کے دشمن کے پھندے میں پڑنا۔ اللہ تعالٰی اُن کا دامن نہ چھڑائے دنیا میں نہ آخرت میں، آمین وصلی اللہ تعالٰی علٰی سیدنا ومولٰینا محمد والہ وصحبہ اجمعین آمین۔

**مسئلہ ۹۸تا۹۹:** از جالندھر چوک امام ناصر الدین صاحب، دکان ملک محمد امین، مرسلہ ملک محمد امین ۲۵ ربیع الاخر ۱۳۳۷ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ۔

---

[1] القرآن الکریم ۳/ ۱۱۸

[2] حسام الحرمین مکتبۃ نبویہ لاہور ص ۱۳ مکتبہ اہل سنت بریلی ص ۹۴

[3] صحیح مسلم باب النھی عن الروایۃ عن الضعفاء قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۱۰

**(۱)** خواب میں شیطان کسی اچھی صورت میں ہو کر فریب دے سکتا ہے یا نہیں کہ میں محمد رسول اللہ ہوں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم
**(۲)** اٹھارہ ہزار عالم سے کیا مراد ہے؟ کلُ اشیاء درخت وغیرہ بھی اس میں شامل ہیں یا نہیں؟

**الجواب:**

**(۱)** حضور اقدس علیہ افضل الصلوات والتسلیمات کے ساتھ شیطان تمثّل نہیں کرسکتا۔ حدیث میں فرمایا۔

| | |
|---|---|
| من رأنی فی المنام فقد رای الحق ان الشیطان لایتمثل بی [1]۔ | جس نے مجھے خواب میں دیکھا بے شک اس نے مجھے ہی دیکھا کیونکہ شیطان میری صورت اختیار نہیں کرسکتا۔ (ت) |

ہاں نیک لوگوں کی شکل بن کر دھوکا دے سکتا ہے بلکہ اپنے آپ کو الٰہ ظاہر کرسکتا ہے۔
**(۲)** عالم اٹھارہ ہیں اور ہر ایک میں کثرتِ مخلوقات کے سبب اسے ہزار سے تعبیر کیا۔ تینوں موالید جمادات، نباتات، حیوانات، اور چاروں عناصر، اور سات آسمان، اور فلک ثوابت، فلک اطلس، کرسی، عرش، افادہ الشیخ الاکبر محی الدین ابن عربی قدس سرہ، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۰۰:** از شہر بریلی محلّہ سوداگراں مسؤلہ شفیع احمد بیسلپوری ۵ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

حضور پُرنور، بعدِ میثاق الست بربّکم کیا ارواح معدوم کردی گئی تھیں اور بعدہ خلقِ انسان کے وقت پھر خلق روح ہوتا ہے، اس میں اہل سنت کا کیا عقیدہ ہے اور کیا دلیل؟ اور یہ عقیدہ کس مرتبہ میں ہے ایقانی اجماعی یا ضروریاتِ اہلسنت سے؟ اس مسئلہ میں علماء کو تردد ہے، ابھی ضرورت ہے۔

**الجواب:**

حاشاللہ، رُوح بعد ایجاد کبھی فنا نہ ہوگی، انما خلقتم للابد [2] (تم ہمیشہ کے لیے پیدا کیے گئے ہو۔ ت) بدن کے ساتھ حدوث نفس خیال باطل فلاسفہ ہے، قال اللہ عزوجل:

| | |
|---|---|
| "وَ كُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْیَاكُمْ ۚ ثُمَّ یُمِیْتُكُمْ ثُمَّ یُحْیِیْكُمْ" [3]۔ | حالانکہ تم مردہ تھے اُس نے تمہیں جِلایا پھر تمہیں مارے گا پھر تمہیں جِلائے گا۔ (ت) |

---

[1] کنزالعمال حدیث ۴۱۴۸۹ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱۵/ ۳۸۴
[2] شرح الصدور باب فضل الموت خلافت اکیڈمی منگورہ سوات ص ۵
[3] القرآن الکریم ۲/ ۲۸

اگر بعد میثاق رُوحیں معدوم کردی گئی ہوتیں تو تین موتیں ہوتیں اور یوں فرمایا جاتا۔

| | |
|---|---|
| کنتم امواتا فاحیاکم ثم اماتکم ثم احیاکم ثم یمیتکم ثم یحییکم۔ | تم مردہ تھے اس نے تمہیں زندہ کیا، پھر مارا، پھر زندہ کیا، پھر مارے گا، پھر زندہ کرے گا۔(ت) |

یہ عقیدہ اجماعی ہے مگر نہ اس درجہ پر واضح کہ جو شخص بحال ناواقفی اس کا خلاف کرے اُسے اہل سنت سے خارج کیا جائے بلکہ غلط کار خاطی ہے وبس، اور اس پر یہ الزام ہے کہ بے جانے لب کشائی کی جرات کی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۰۱:** ۱۱ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اُس مسئلہ میں کہ ایمان کی تعریف کیا ہے؟ اور ایمان کامل کیسے ہوتا ہے؟ **بیّنوا توجروا**۔ (بیان فرماؤ اجر دیئے جاؤ گے۔ت)

**الجواب:**

محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو ہر بات میں سچا جانے، حضور کی حقانیت کو صدقِ دل سے ماننا ایمان ہے جو اس کا مقرر ہو اسے مسلمان جانیں گے جب کہ اس کے کسی قول یا فعل یا حال میں اللہ ورسول کا انکار یا تکذیب یا توہین نہ پائی جائے اور جس کے دل میں اللہ ورسول جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا علاقہ تمام علاقوں پر غالب ہو اللہ ورسول کے محبوں سے محبت رکھے اگرچہ اپنے دشمن ہوں، اور اللہ ورسول کے مخالفوں بدگویوں سے عداوت رکھے اگرچہ اپنے جگر کے ٹکڑے ہوں، جو کچھ دے اللہ کے لیے دے جو کچھ روکے، سو اس کا ایمان کامل ہے،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| من احب للّٰہ وابغض للّٰہ واعطی للّٰہ ومنع للّٰہ فقدا ستکمل الایمان واللہ تعالٰی اعلم[1]۔ | جس نے اللہ تعالٰی کے لیے محبت کی اور اللہ تعالٰی کے لیے عداوت کی، اور اللہ تعالٰی کے لیے دیا اور اللہ تعالٰی کے لیے روکا، اس کا ایمان کامل ہے۔(ت) واللہ تعالٰی اعلم۔ |

**مسئلہ ۱۰۲و ۱۰۳:** از کھنڈل پوسٹ آفس کیوکٹو ضلع اکیاب مرسلہ محمد عبدالسلام مدرس چہارم گورنمنٹ اسلامیہ اردو اسکول ۱۴ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بعض وہابی عالم کہتے ہیں کہ درود تاج پڑھنا حرام ہے

[1] سنن ابی داؤد کتاب السنۃ باب فی رد الارجاء آفتاب عالم پریس لاہور ۲/ ۲۸۷

اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے حق میں دافع البلاء والوباء والقحط والمرض والالم (مصیبت، وباء قحط سالی، بیماری اور دُکھ کو دُور کرنے والا۔ت) کا استعمال ناز یبا بلکہ شرعًا ممنوع اور ایمان جانے کا خوف ہے۔ نعوذ باللہ من ذلک، یہ قول حق ہے یا باطل؟ اگر حق ہو تو منکرین پر شرعًا کیا حکم؟

**الجواب:**

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بے شک دافع ہر بلا ہیں، ان کی شان عظیم تو ارفع واعلٰی ہے، اُن کے غلام دفع بلا فرماتے ہیں، ابن عدی وابن عساکر عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے راوی، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| اِنَّمَا سُمِّیتُ اَحْیَدُ لِاَنِّی اُحِیْدُ عَنْ اُمَّتِیْ نَارَ جَهَنَّمَ۔[1] | میرا نام اَحْیَدُ اس لیے ہوا کہ میں اپنی اُمت سے آتش دوزخ کو دفع فرماتا ہوں۔ |

دوزخ سے بدتر اور کیا بلا ہوگی جس کے دافع رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہیں۔

بیہقی دلائل النبوۃ اور ابوسعد شرف المصطفٰی میں راوی، خفاف بن نضلہ رضی اللہ تعالٰی عنہ حاضرِ بارگاہ ہو کر عرض کی۔

| | |
|---|---|
| حتی وردت الی المدینة جاهدا<br>کیما اراك فتفرج الکربات۔[2] | میں کوشش کرتا ہوا مدینہ میں حاضر ہوا کہ زیارت اقدس سے مشرف ہوں تو حضور میری سب مشکلیں کھول دیں۔ |

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اُن کی عرض پسند کی اور تعریف فرمائی۔

منح المدح امام ابن سید الناس میں ہے حرب بن ریطہ صحابی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے عرض کی:

لقد بعث الله النبی محمدا    بحق وبرهان الهدی یکشف الکربا۔[3]

(خدا کی قسم اللہ عزوجل نے اپنے نبی محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو حق اور قطعی دلیل ہدایت کے ساتھ ایسا بھیجا کہ حضور دافعِ بلا فرماتے ہیں)

[1] تاریخ دمشق الکبیر باب معرفة اسمائه دار احیاء التراث العربی بیروت ۳/ ۲۱

[2] دلائل النبوة للبیهقی جماع ابواب المبعث سبب اسلام خفاف بن نضله دار الکتب العلمیه بیروت ۲/ ۲۶۱، شرف المصطفی ذکر اسلام خفاف بن نضله حدیث ۵۳ دار البشائر الاسلامیه ۱/ ۲۳۴

[3] الاصابة فی تمیز الصحابة بحواله ابن سیدالناس ترجمه ۱۶۵۹ حرب بن ریطه دار صادر بیروت ۱/ ۳۲۰

عمر بن شبہ بطریق عامر شعبی راوی، اسود بن مسعود ثقفی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے عرض کی۔

| | |
|---|---|
| انت الرسول الذی یرجی فواضلہ عندالقحوط اذاما أخطاالمطر۔[1] | یارسول اللہ! حضور وہ رسول ہیں جن کے فضل کی امید کی جاتی ہے قحط کے وقت جب مینہ خطا کرے۔ |

ابن شاذان عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے حضرت حمزہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کے جنازے پر فرمایا۔

| | |
|---|---|
| یاحمزۃ یاکاشف الکربات یاحمزۃ یاذاب عن وجہ رسول اللہ۔[2] | اے حمزہ اے دافع البلا اے حمزہ اے چہرہ رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے دشمنوں کے دفع کرنے والے۔ |

کتب سابقہ میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے ذکر شریف میں ہے ان کے دو نائب ہوں گے ایک سن رسیدہ یعنی صدیق اکبر رضی اللہ تعالٰی عنہ اور دوسرے جوان یعنی فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ **اما الفتی فخواض غمرات و دفاع معضلات**[3]۔ وہ جو جوان ہیں وہ سختیوں میں گھس پڑنے والے اور بڑے دافع البلا بڑے مشکل کشا ہوں گے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ولیہ فعلی ولیہ[4] قال المناوی فی شرحہ یدفع عنہ مایکرہ۔[5] | یعنی میں جس کا مددگار ہوں علی المرتضٰی اس کے مددگار ہیں کہ ہر مکروہ کو اس سے دفع کرتے ہیں، |

شاہ ولی اللہ دہلوی ہمعات میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| از ثمراتِ ایں نسبت است در مہالک و مضایق صورت آں جماعت پدید آمدن وحل مشکلات وے بآں صورت منسوب شدن۔[6] | ہلاکتوں اور تنگیوں میں اس جماعت (اولیاء اللہ) کی صورت کا ظاہر ہونا اور حل مشکلات کا اس کی طرف منسوب ہونا اس نسبت کے ثمرات میں ہے۔ت) |

---

[1] الاصابۃ فی تمییز الصحابۃ ترجمہ ۱۶۹ اسود بن مسعود ثقفی دار صادر بیروت ۱/ ۴۶

[2] انسان العیون المعروف بالسیرۃ الحلبیۃ ذکر غزوہ احد المکتبۃ الاسلامیۃ بیروت ۲/ ۲۴۷

[3]

[4] الجامع الصغیر حدیث ۹۰۰۱ دار الکتب العلمیہ بیروت ۲/ ۵۴۲

[5] التیسیر شرح الجامع الصغیر تحت حدیث من کنت ولیہ الخ مکتبۃ الامام الشافعی ریاض ۲/ ۴۴۲

[6] ہمعات ہمہ ۱۱ شاہ ولی اللہ اکیڈمی حیدر آباد ص ۵۹

قاضی ثناء اللہ تذکرۃ الموتٰی میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ارواح ایشاں یعنی اولیادر زمین وآسمان و بہشت ہر جا کہ خواہند می روند و دوستان و معتقدان رادر دنیا وآخرت مددگاری مے فرمایند و دشمناں راہلاک می نمایند[1]۔ | اولیاء اللہ کی روحیں زمین، آسمان اور جنت میں جہاں چاہتی ہیں جاتی ہیں اور دنیا وآخرت میں اپنے دوستوں اور عقیدتمندوں کی مدد کرتی ہیں اور دشمنوں کو ہلاک کرتی ہیں (ت) |

اس مسئلہ کی کافی تفصیل ہماری کتاب **الامن والعلٰی لناعتی المصطفٰی بدافع البلا** میں ہے۔ درود تاج پڑھنے کو حرام کی طرف نسبت وہی کرے گا جو خود منسوب بحرام ہو۔ وہابیہ مرتدین ہیں ان کی بات سُننی جائز نہیں۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**سوال ثانی:** ازیں مقام وازیں سائل (سوال دوم اُسی جگہ سے اسی سائل کی طرف سے۔ت)

؎ باادب داخل ہوائے دل محفل میلاد میں
خود بدولت خود میں شامل محفلِ میلاد ہیں

ہمارے رسول اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا محفلِ مولود میں جلوہ افروز ہونا اس شعر سے صادق آتا ہے لیکن وہابی کہتا ہی کہ نہیں ہوسکتا۔ جلوہ افروز نہ ہونے کی کیا دلیل؟

**الجواب:**

وہابی کذاب جھوٹا ہے، امام خاتم الحفاظ جلال الملّۃ والدّین سیوطی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ تنویر میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| قد اخبرنی الثقات من اھل الصلاح انھم شاھدوہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مرارا عند قراءۃ المولود الشریف وعند ختم القرآن وبعض الاحادیث[2]۔ | مجھے ثقہ صالحین نے خبر دی کہ انہوں نے بارہا حضور پُرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو مجلس میلاد شریف وجلسہ ختمِ قرآن عظیم وبعض احادیث میں مشاہدہ کیا۔ |

نیز امام ممدوح تنویر پھر امام محدث جلیل زرقانی شرح المواہب شریفہ میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| انہ وسائر الانبیاء صلی اللہ تعالٰی | بے شک رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم |

---

[1] تذکرۃ الموتی باب در مقر ارواح مطبع محمدی لاہور ص ۳۰

[2] تنویر الحوالک

| | |
|---|---|
| علیھم وسلم اذن لھم فی الخروج من قبورھم للتصرف فی الملکوت العلوی والسفلٰی۔[1] | اور تمام انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو اجازت ہے کہ آسمان و زمین کی سلطنت الٰہی میں تصرف فرمانے کے لیے اپنے مزارات طیبہ سے باہر تشریف لے جائیں۔ |

علامہ زرقانی فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ونحوہ یاتی للمصنف فی غیر موضع من ھٰذا الکتاب۔[2] | یعنی اس کے مثل امام احمد قسطلانی نے مواہب شریفہ میں جا بجا تصریح فرمائی ہے۔ |

امام ابن حجر مکی فتاوی کبرٰی باب الجنائز میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| روح نبیّنا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ربما تظھر فی سبعین الف صورۃ۔[3] | ہمارے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی روح اقدس ستّر ہزار صورتوں میں جلوہ گر ہوتی ہے۔ |

حضور عین نور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی شانِ اقدس تو بُلند و بالا ہے، امام اجل عبداللہ بن مبارک و ابوبکر بن ابی شیبہ استاد بخاری و مسلم حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے وقفًا اور امام احمد مسند اور حاکم صحیح مستدرک اور ابونعیم حلیہ میں بسندِ صحیح حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے رفعًا راوی، وھذا حدیث ابی بکر:

| | |
|---|---|
| اذا مات المؤمن یخلی سربہ یسرح حیث شاء۔[4] | جب مسلمان کا انتقال ہوتا ہے اس کی راہ کھول دی جاتی ہے جہاں چاہے جاتا ہے۔ |

ہم نے اپنے رسالہ اتیان الارواح لدیار ھم بعد الرواح میں اس پر بہت روایات ذکر کیں بلکہ حضور انور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا مجالس طیبہ میں تشریف لانا بایں معنی نہیں کہ نہ تھے اور تشریف لائے کہ وہ تو ہر وقت مسلمانوں کے گھروں میں تشریف فرماہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔

[1] الحاوی للفتاوی تنویر الحوالك فی امکان رؤیۃ النبی والملك دار الکتب العلمیۃ بیروت ۲/ ۲۶۳

[2]

[3] الفتاوٰی الکبرٰی کتاب الصلوۃ باب الجنائز دار الکتب العلمیہ بیروت ۲/ ۹

[4] اتحاف السادۃ المتقین بحوالہ المصنف لابن ابی شیبہ کتاب ذکر الموت دار الفکر بیروت ۱۰/ ۲۲۷

ملا علی قاری شرح شفا شریف میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| لان روح النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم حاضرۃ فی بیوت اھل الاسلام۔[1] | رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی روح اقدس ہر مسلمان کے گھر میں تشریف فرما ہے۔ |

بلکہ یہ معنی کہ مجلس مبارک میں تجلی خاص فرماتے ہیں، یہ اُن کے کرم پر ہے ہر جگہ ضرور نہیں اور جس ذلیل سے ذلیل بندے کو نوازیں کچھ دور نہیں۔

اگر بادشہ بردر پیرزن بیاید توا ے خواجہ سلبت مکن

(اگر بادشاہ بوڑھی عورت کے دروازے پر تشریف لائے تو اے سردار! مونچھ مت اکھاڑ، ت)

وہابی کہ اسے محال مانتا ہے کیا دلیل رکھتا ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے: "قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۱۱۱﴾"[2]۔

اپنی برہان لاؤ اگر سچے ہو۔

دلیل کچھ نہیں سوا اس کے کہ ع

انبیارا ہمچو خود پنداشتند

(نبیوں کو وہ اپنے جیسا سمجھتے ہیں۔ت)

| | |
|---|---|
| "وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ ﴿۲۲۷﴾"۔[3] واللہ تعالٰی اعلم | عنقریب ظالم جان جائیں گے کہ کس کروٹ پر پلٹتے ہیں۔ (ت) واللہ تعالٰی اعلم۔ |

**مسئلہ ۱۰۴:** از کانپور مرسلہ مولانا محمد آصف صاحب ۱۵ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم، نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

یا حبیب محبوب اللہ روحی فداک، قبلہ کونین و کعبہ دارین دامت فیوضہم بعد تسلیمات فدویانہ و تمنائے حصول سعادت آستانہ بوسی، التماس اینکہ بفضلہٖ تعالٰی کمترین بخیریت ہے صحتوری حضور کی مدام بارگاہِ احدیث سے مطلوب۔ گرامی نامہ صادر ہو کر موجب عزت وسرفرازی ہوا۔ فدوی نے اس آیت قرآنی "فَمِنْهُمْ شَقِيٌّ وَّسَعِيْدٌ ﴿۱۰۵﴾"[4]۔ (تو ان میں کوئی بدبخت ہے اور کوئی خوش نصیب۔ت) کی تفسیر،

---

[1] شرح الشفاء لملّا علی القاری علی ہامش نسیم الریاض فصل فی المواطن الخ مرکز اہلسنت برکات رضا گجرات ہند ۳ /۴۶۴

[2] القرآن الکریم ۲/ ۱۱۱ و ۲۷/ ۶۴

[3] القرآن الکریم ۲۶/ ۲۲۷

[4] القرآن الکریم ۱۱/ ۱۰۵

تفسیر کبیر میں دیکھی۔

| | |
|---|---|
| "وَ اَمَّا الَّذِیْنَ سُعِدُوْا فَفِی الْجَنَّةِ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا مَا دَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَ الْاَرْضُ اِلَّا مَا شَآءَ رَبُّكَ ؕ عَطَآءً غَیْرَ مَجْذُوْذٍ ﴿۱۰۸﴾ "[1]۔ | اور جو خوش نصیب ہوئے وہ جنت میں ہمیشہ رہیں گے جب تک آسمان وزمین رہیں مگر جتنا تمہارے رب نے چاہا یہ بخشش ہی کبھی ختم نہ ہوگی۔ (ت) |

کے متعلق لکھا ہے:

| | |
|---|---|
| الاستثناء فی باب السعداء یجب حمله علی احد الوجوه المذکورة فیما تقدم وهناوجه اٰخروهوانه ربما اتفق لبعضهم ان یرفع من الجنة الی العرش و الی المنازل الرفیعة التی لایعلمها الا الله تعالٰی[2]۔ | خوش نصیبوں کے بارے میں استثناء کو ماقبل میں مذکور وجوہ میں سے کسی ایک پر محمول کرنا لازم ہے اور یہاں پر ایک دوسری وجہ ہے وہ یہ کہ بسا اوقات بعض کے لیے یہ اتفاق ہوتا ہے کہ اسے جنت سے عرش اور ان بُلند منزلوں کی طرف رفعت بخشی جاتی ہے جن کو اللہ تعالٰی کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ (ت) |

اگر کوئی کہے کہ الفاظ غیر مجذوذ سے معلوم ہوا کہ عطا غیر منقطع ہوگی مگر استثناء ماشاء ربک ہے قدرت منقطع کرنے پر معلوم ہوتی ہے اگرچہ ہرگز ہرگز مشیئت منقطع کرنے کے لیے متعلق نہ فرمائے گا تو اس کا کیا جواب ہے حضور کا رسالہ جلد اول سبحن السبوح فدوی کے پاس ہے۔ مولانا مولوی امجد علی صاحب سے چند کتابیں مثل ظفر الطیب وغیرہ ونیز جلد ثانی سبحٰن السبوح کی کمترین نے بذریعہ ویلو طلب کی ہیں کتاب صیانۃ الناس عن وساوس الخناس تصنیف مولانا نذیر احمد خاں صاحب مرحوم رامپوری میں لکھا ہے۔ اخبارِ وعدہ ثواب کا قطعی ہونا اور مشیت پر مبنی نہ ہونا واجب ہے کہ اس کے خلاف میں لوم ہے جس سے خدائے تعالٰی پاک ومنزہ ہے۔

| | |
|---|---|
| قال عبدالحکیم فی الحاشیة علی الخیالی لعل مراد ذٰلك البعض بقولهم ان الخلف فی الوعید کرم ان الکریم اذازجر بالوعید فاللائق بحاله و | ملا عبدالحکیم نے خیالی کے حاشیہ مین کہا، شاید اس بعض کی مراد اپنے اس قول سے کہ وعید میں خلف کرم ہے یہ ہو کہ کریم جب وعید کے ساتھ زجر فرمائے تو اس کے حال کے لائق اور |

[1] القرآن الکریم ۱۱/ ۱۰۸

[2] مفاتیح الغیب (التفسیر الکبیر) تحت آیت ۱۱/ ۱۰۸ المطبعة البهیة المصریة مصر ۱۸/ ۶۷

| | |
|---|---|
| مقتضی کرمه ان یبتنی اخبارہ علی المشیة فجمیع العمومات الواردفی الوعید متعلقة بالمشیة وان لم یصرح بھا زجر اللعاصین ومنعًا لھم فلا یلزم الکذب والتبدیل بخلاف وعدالکریم فانه یجب ان یکون قطعیا لان الخلف فیه لوم فلا یجوز تعلیقه بالمشیة۔[1] | اس کے کرم کا تقاضا یہ ہوتا ہے کہ وعید کے بارے میں اس کی خبر مشیت پر مبنی ہو۔ چنانچہ وعید کے سلسلے میں وارد تمام عمومات مشیت کے ساتھ منسلک ہیں اگرچہ نافرمانوں کی زجر و توبیخ اور انہیں گناہ سے باز رکھنے کی خاطر کریم نے اس کی تصریح نہ کی ہو لہٰذا اس میں جھوٹ اور تبدیلی لازم نہیں آتی بخلاف کریم کے وعدے کے اس کا قطعی ہونا واجب ہے اس لیے کہ اس میں خلف لوم ہے چنانچہ اس کو مشیت پر معلق کرنا جائز نہیں (ت) |

دوسرا خط عریضہ ملفوف تخمیناً بارہ ۱۲ روز ہوئے ہوں گے، فدوی روانہ خدمت فیضدرجت کرچکا ہے ہنوز جواب سے محروم ہے، اُس عریضہ میں متعلق آیت "فَمِنْهُمْ شَقِيٌّ وَّسَعِيْدٌ ۝۱۰۵" دریافت کیا تھا کہ اہل جنت کی بابت بعد مَادَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ (جب تک آسمان وزمین رہیں گے۔ت) کے "اِلَّا مَا شَآءَ رَبُّكَ ؕ" (مگر جتنا تمہارے رب نے چاہا۔ت) سے اگر کوئی شبہہ کرے کہ قدرت خلود ابدی کے خلاف کرنے پر معلوم ہوتی ہے اگرچہ ہرگز خلاف وعدہ نہ فرمائے گا چنانچہ صراحۃً بھی عطاء غیر مجذوذ کے فرمادیا ہے تو کیا شبہہ ہے۔ تفسیر ابن جریر و عرائس البیان میں ہے:

| | |
|---|---|
| قال ابن مسعود لیاتین علی جھنم زمان تخفق ابوابھا لیس فیھا احد۔[2] | ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ نے فرمایا کہ جہنم پر ضرور ایک ایسا زمانہ آئے گا جب اس کے تمام دروازے خالی ہوجائیں گے اور اس میں کوئی ایک شخص بھی نہیں رہے گا۔ (ت) |

اس کا کیا مطلب ہے؟

**الجواب:**

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم مولانا المکرم

[1] حاشیہ عبدالحکیم علی الحکیم الخیالی مطبع یوسفی لکھنؤ ص ۱۲۶

[2] جامع البیان (تفسیر ابن جریر) تحت آیت ۱۱/۱۰۷ دار احیاء التراث العرابی بیروت ۱۲/۱۴۲

اکرکم میں آج کل متعدد رسائل رَدِوہابیہ خذلہم اللہ تعالٰی میں مشغول تھا۔ خبر الٰہی مثل علم الٰہی ہے ان میں سے کسی کا خلاف ممکن نہیں، مگر یہ استحالہ بالغیر ہے، نفی قدرت نہیں کرتا علم الٰہی ازلی میں تھا کہ یہ زید کو فلاں وقت پیدا کرے گا اب واجب ہوا کہ زید اس وقت پیدا ہو، اگر نہ پیدا ہو تو معاذ اللہ جہل لازم آئے لیکن اس سے یہ لازم نہ آیا کہ مولا تعالٰی اس کو پیدا کرنے پر مجبور ہو گیا، نہ پیدا کرنے پر قادر نہ رہا ورنہ پھر جہل لازم آئے کہ علم میں تو یہ تھا کہ اپنی قدرت سے اسے پیدا کرے گا اور یہ نہ ہوا بلکہ معاذ اللہ مجبور ہو گیا۔ حاشا بلکہ زید کا وجود و فنا ازلاً ابداً تحتِ قدرت ہے اور تعلق علم کے سبب جس وقت اس کا وجودِ علم الٰہی میں تھا وجود واجب ہے اور جس وقت فنا فنا واجب ہے کہ خلاف ہو تو جہل ہو اور جہل محال بالذات ہے اس محال بالذات نے ان ممکنات کو اپنے اپنے وقت میں واجب بالغیر کر دیا اس سے معاذ اللہ نہ قدرت مسلوب ہوئی نہ جہل ممکن، بعینہٖ یہی بات خبر الٰہی میں ہے اس نے خبر دی کہ اہل جنت کو جنت میں ہمیشہ رکھے گا ان کا خلود واجب ہو گیا۔ اگر نہ ہو تو معاذ اللہ کذب لازم آئے۔ مگر اس سے انقطاع پر قدرت مسلوب نہ ہوئی خلود و انقطاع دونوں ازلاً ابداً زیر قدرت ہیں مگر تعلق خبر نے خلود کو واجب بالغیر کر دیا اس سے نہ قدرت مسلوب ہوئی نہ معاذ اللہ کذب ممکن۔ کذب کے محال بالذات ہونے ہی نے تو اس ممکن کو واجب بالغیر کر دیا اگر اس سے کذب ممکن ہو جائے تو اسے واجب کون کرے، مولا عزوجل کے وعد و وعید کسی میں تخلف ممکن نہیں خود وعید ہی کے لیے ارشاد ہوا ہے۔ "مَا یُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَیَّ"[1]۔ میرے یہاں بات بدلتی نہیں۔ت) جیسے وعدہ کو فرمایا: "لَنْ یُّخْلِفَ اللّٰہُ وَعْدَہٗ"[2]۔ (اور اللہ تعالٰی ہر گز اپنا وعدہ جھوٹا نہ کرے گا۔ت) بعض کے کلام میں کہ خلف وعید کا لفظ واقع ہوا تصریحات ہیں کہ اس سے مراد عفو ہے، یہ اگر معاذ اللہ امکانِ کذب ہو تو امکان کیسا وقوع ہوا کہ عفو یقیناً واقع ہو گا، اس کی مفصل بحث سبحٰن السبوح میں ہے آیہ کریمہ "اِلَّا مَاشَآءَ رَبُّکَ"[3]۔ (مگر جتنا تمہارے رب نے چاہا۔ت) کے وہ معنی بعونہٖ تعالٰی ذہنِ فقیر میں ہیں جن کے بعد ہر گز ہر گز کسی تاویل کی حاجت نہیں، معنی ظاہر پر بلا تکلف مستقیم ہیں خلودِ اہل دارین کو عمر آسمان و زمین سے مقدر فرمایا ہے "مَادَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ"[4]۔ (جب تک آسمان و زمین رہیں گے۔ت) ظاہر ہے کہ اس سے یہ بقائے آسمان و زمین مراد نہیں جو نفخِ صور پر منقطع ہے بلکہ سماء و ارض کہ روزِ قیامت اعادہ کیے جائیں گے اُن کی عمر مراد ہے جو ابدی ہے اور کچھ شک نہیں کہ اس کی مقدار جنتیوں کے

---

[1] القرآن الکریم ۲۹/۵

[2] القرآن الکریم ۲۲/۴۷

[3] القرآن الکریم ۱۱/۱۰۷و۱۰۸

[4] القرآن الکریم ۱۱/۱۰۷و۱۰۸

جنت دوزخیوں کے دوزخ میں رہنے کی مقدار سے صدہاسال زائد ہے کہ انتہانہ ان کو نہ اس کو، مگر اس کی ابتداء ان کی ابتداء سے سینکڑوں برس پہلے ہے شروع روزِ قیامت میں آسمان وزمین پیدا ہوجائیں گے لیکن جنتی جنت اور دوزخی دوزخ میں بعد حساب جائیں گے اور باہم بھی مقدار میں مختلف ہوں گے فقراء اغنیاء سے پانچسوبرس پہلے جنت میں جائیں گے تو جانب ابتدا میں ان کا خلود اُن سموات وارض کے دوام سے کم ہوا کسی کا مثلاً ہزار برس کم جیسی جس کے لیے مشیت ہوگی کسی کا دوہزار برس کم، الٰی غیر ذلك اس کو فرماتا ہے۔ "اِلَّا مَاشَآءَ رَبُّكَ ؕ"[1] (مگر جتنا تمہارے رب نے چاہا۔ت) روایت **لیاتین علی جھنم**[2] الخ دوزخ کے طبقہ اولٰی کے لیے ہے جس کا نام جہنم ہے اگرچہ مجموعہ کو بھی جہنم کہتے ہیں یہ طبقہ عصاۃ موحدین کے لیے ہے یہ بیشک ایک روز بالکل خالی ہوجائے گا جب لا الٰہ اللہ کہنے والا کوئی اس میں نہ رکھا جائے گا۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۰۵:** ۷ اجمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

علمائے اہلسنت وجماعت کی خدمت میں گزارش ہے کہ آج کل اکثر سنت والجماعت فرقہ باطلہ کی صحبت میں رہ کر چند مسائل سے بدعقیدہ ہوگئے ہیں اگرچہ حضور کی تصانیف کثیرہ میں ہر قسم کے مسائل موجود ہیں لیکن احقر کی نگاہ سے یہ مسئلہ نہیں گزرا، اسی واسطے اس مسئلے کی ضرورت ہوئی، اور نیز عوام کا ایمان تازہ ہوگا اور بدعقیدہ لوگ گمراہی سے باز آئیں گے، منجملہ اُن کے ایک مسئلہ ذیل میں تحریر ہے۔

امیر معاویہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کی نسبت زید کہتا ہے کہ وہ لالچی شخص تھے، حضرت علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ اور آلِ رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یعنی امام حسن رضی اللہ تعالٰی عنہ سے لڑ کر انکی خلافت لے لی اور ہزار ہا صحابہ کو شہید کیا۔ بکر کہتا ہے کہ میں ان کو خطاپر جانتا ہوں ان کو امیر نہ کہنا چاہیے۔ عمرو کا یہ قول ہے کہ وہ اجلہ صحابہ میں سے ہیں ان کی توہین کرنا گمراہی ہے ایک اور شخص کو اپنے آپ کو سنی المذہب کہتا ہے اور کچھ علم بھی رکھتا ہے، (حق یہ ہے کہ وہ نرا جاہل ہے) وہ کہتا ہے کہ سب صحابہ اور خصوصًا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالٰی عنہ اور حضرت عمر فاروق اعظم اور حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ تعالٰی عنہما لالچی تھے (**نعوذ باللہ منہا**) کیونکہ رسول اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی نعش مبارک رکھی تھی اور وہ اپنے اپنے خلیفہ ہونے کی فکر میں لگے ہوئے تھے۔ ان چاروں شخصوں کی نسبت کیا حکم ہے؟ ان شخصوں کو سنت والجماعت کہہ سکتے ہیں یا نہیں؟ اور حضور کا اس مسئلہ میں کیا مذہب ہے؟

---

[1] القرآن الکریم ۱۱/ ۱۰۷و۱۰۸

[2] جامع القرآن (تفسیر ابن جریر) تحت آیت ۱۱/ ۱۰۷ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱۲/ ۱۴۲

جواب مدلل عام ارقام فرمایئے۔

**الجواب:**

اللہ عزوجل نے سورہ حدید میں صحابہ سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلیہم وسلم کی دو قسمیں فرمائیں، ایک وہ کہ قبل فتح مکہ شریف مشرف بایمان ہوئے اور راہِ خدا میں مال خرچ کیا جہاد کیا۔ دوسرے وہ کہ بعد پھر فرمایا۔ "وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى"[1]۔ دونوں فریق سے اللہ تعالٰی نے بھلائی کا وعدہ فرمایا، اور جن سے بھلائی کا وعدہ کیا ہے ان کو فرماتا ہے، "اُولٰٓىِٕكَ عَنْهَا مُبْعَدُوْنَ" وہ جہنم سے دور رکھے گئے، لایسمعون حسیسھا اس کی بھنک تک نہ سنیں گے۔ "وَهُمْ فِيْ مَا اشْتَهَتْ اَنْفُسُهُمْ خٰلِدُوْنَ لَا يَحْزُنُهُمُ الْفَزَعُ الْاَكْبَرُ" اور وہ اپنی من مانتی خواہشوں میں ہمیشہ رہیں گے قیامت کی سب سے بڑی گھبراہٹ انہیں غمگین نہ کرے گی۔ "وَتَتَلَقّٰىهُمُ الْمَلٰٓىِٕكَةُ" فرشتے اُن کا استقبال کریں گے۔ "هٰذَا يَوْمُكُمُ الَّذِيْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ"[2] یہ کہتے ہوئے کہ یہ تمہارا وہ دن جس کا تم سے وعدہ تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے ہر صحابی کی یہ شان اللہ عزوجل بتاتا ہے، توجو کسی صحابی پر طعن کرے اللہ واحد قہار کو جھٹلاتا ہے، اور ان کے بعض معاملات جن میں اکثر حکایات کاذبہ ہیں ارشاد الٰہی کے مقابل پیش کرنا اہل اسلام کا کام نہیں، رب عزوجل نے اُسی آیت میں اس کا منہ بھی بند فرمادیا کہ دونوں فریق صحابہ رضی اللہ تعالٰی عنہم سے بھلائی کا وعدہ کرکے ساتھ ہی ارشاد فرمایا "وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ"[3]۔ اور اللہ تعالٰی کو خوب خبر ہے جو کچھ تم کروگے۔ بااینہمہ میں تم سب سے بھلائی کا وعدہ فرماچکا۔ اس کے بعد کوئی بکے اپنا سر کھائے خود جہنم جائے۔ علامہ شہاب الدین خفاجی نسیم الریاض شرح شفاء امام قاضی عیاض میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ومن یکون یطعن فی معاویۃ فذالك کلب من کلاب الھاویۃ[4]۔ | جو حضرت معاویہ رضی اللہ تعالٰی عنہ پر طعن کرے وہ جہنم کے کتوں میں سے ایک کتّا ہے۔ |

اُن چار شخصوں میں عمر کا قول سچا ہے، زید وبکر جھوٹے ہیں، اور چوتھا شخص سب سے بدتر خبیث رافضی تبرائی ہے۔ امام کا مقرر کرنا ہر مہم سے زیادہ ہے تمام انتظامِ دین ودنیا اسی سے متعلق ہے۔

---

[1] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۰

[2] القرآن الکریم ۲۱/ ۱۰۱تا۱۰۳

[3] القرآن الکریم ۵۷/ ۱۰

[4] نسیم الریاض الباب الثالث مرکز اہلسنت برکات رضا گجرات الہند ۳/ ۴۳۰

حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا جنازہ انور اگر قیامت تک رکھا رہتا اصلاً کوئی خلل متحمل نہ تھا، انبیاء علیہم السلام کے اجسام طاہرہ بگڑتے نہیں، سیدنا سلیمٰن علیہ الصلوۃ والسلام بعد انتقال ایک سال کھڑے رہے سال بھر بعد دفن ہوئے، جنازہ مبارکہ حجرہ ام المومنین صدیقہ میں تھا جہاں اب مزار انور ہے اس سے باہر لے جانا نہ تھا، چھوٹا سا حجرہ اور تمام صحابہ کو اُس نماز اقدس سے مشرف ہونا ایک ایک جماعت آتی اور پڑھتی اور باہر جاتی دوسری آتی، یوں یہ سلسلہ تیسرے دن ختم ہوا۔ اور اگر تین برس میں ختم ہوتا تو جنازہ اقدس تین برس یوں ہی رکھا رہنا تھا کہ اس وجہ سے تاخیر دفن اقدس ضروری تھی۔ ابلیس کے نزدیک یہ اگر لالچ کے سبب تھا سب سے سخت تر الزام امیر المومنین علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ پر ہے یہ تو لالچی نہ تھے اور کفن دفن کا کام گھر والوں سے ہی متعلق ہوتا ہے یہ کیوں تین دن ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہے۔ انہیں نے رسول کا یہ کام کیا ہوتا یہ پچھلی خدمت بجالائے ہوتے۔ تو معلوم ہوا کہ اعتراض ملعون ہے اور جنازہ انور کا جلد دفن نہ کرنا ہی مصلحت دینی تھی جس پر علی مرتضٰی اور سب صحابہ نے اجماع کیا مگر ؎

چشم بد اندیش کہ بر کندہ باد　　　　عیب نماید بہ نگاہش ہنر

(بدخواہ کی آنکھ برباد ہوجائے اس کی نگاہ میں ہنر بھی عیب نظر آتا ہے۔ ت)

یہ خبثاء خذلھم اللہ تعالٰی صحابہ کرام کو ایذا نہیں دیتے۔ حدیث شریف میں ہے۔

| | |
|---|---|
| من اٰذاھم فقد اٰذانی ومن اٰذانی فقد اٰذی اللہ ومن اٰذی اللہ یوشك ان یاخذہ۔[1] | جس نے میرے صحابہ کو ایذا دی اس نے مجھے ایذا دی اور جس نے مجھے ایذا دی اس نے اللہ کو ایذا دی اور جس نے اللہ کو ایذا دی تو قریب ہے کہ اللہ اسے گرفتار کرے، والعیاذ باللہ واللہ تعالٰی اعلم۔ |

**مسئلہ ۱۰۶:** از کوچین ضلع ملیبار محلّہ مٹانچیری مرسلہ مولانا حاجی طاہر محمد صاحب ۲۰ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے کرام اس مسئلہ میں کہ ایک مذہب پر قائم رہنا فرض ہے یا واجب ہے یا سنت؟ جو ایک مذہب پر قائم نہیں وہ کون ہے؟ اس کا نام کیا ہے؟

[1] جامع الترمذی ابواب المناقب باب من سب اصحابہ صلی اللہ علیہ وسلم، امین کمپنی دہلی ۲/ ۲۲۶

**الجواب:**

مذہب اہلسنت پر قائم رہنا فرضِ اعظم ہے اور فقہ میں ایک مذہب مثلاً حنفی مذہب پر قائم رہنا، اور جو کسی مذہب پر قائم نہیں پہلی صورت میں دہریہ اور دوسری صورت میں غیر مقلد ہے اور یہ فرقہ بھی بدعتی ناری ہے۔ طحطاوی علی الدرالمختار میں ہے:

| | |
|---|---|
| فمن کان خارجًا عن ھٰذا الاربعۃ فھو من اھل البدعۃ والنار۔[1] واللہ تعالٰی اعلم | توجو کوئی چاروں سے خارج ہے وہ بدعتیوں اور جہنمیوں میں سے ہے۔ (ت) واللہ تعالٰی اعلم۔ |

**مسئلہ ۱۰۷:** از شہر بریلی مدرسہ منظر الاسلام مسؤلہ امام بخش طالب علم مدرسہ مذکور ۱۵ جمادی الاخرہ ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کا یہ قول ہے کہ قیام ناجائز ہے اور اس کی دلیل امام اعظم صاحب کا قول پیش کرتا ہے بطورِ افتراء کہ ہمارے امام صاحب خود کبھی کبھی قیامت نہیں فرماتے تھے جب ہم ان کی تقلید کرتے ہیں تو ہر ایک بات میں تقلید کرنا چاہیے تو اس صورت میں کہ ہم قیام نہیں کرتے الزام نہیں ہوسکتا اور زید کا یہ قول کہ امام اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی کبھی کبھی قیام نہیں فرماتے تھے یہ صحیح ہے یا نہیں، اگر زید امام اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ پر افتراء کرتا ہے تو ایسے شخص کے واسطے کیا حکم ہے؟ زید کہتا ہے کہ صاحبِ مرقات کا قول یہ ہے کہ جو امر مندوب ہے اس پر تاکید کرنے سے مکروہ ہوجاتا ہے، قیام مستحب ہے پھر اس پر اس قدر تاکید کیوں ہے یہاں تک کہ رسالہ بازیوں تک نوبت پہنچ گئی، قبل نماز عصر چار رکعت سنت مستحب ہے، اس پر تاکید کیوں نہیں کرتے، قیام پر کیا خصوصیت ہے اور قیام کرنے والوں کو کیا ثواب ملے گا؟ اور منکرِ قیام کو کیا عذاب ہوگا؟ میلاد شریف میں کچھ لوگوں نے قیام کیا اور کچھ لوگوں نے نہیں کیا اُن کے واسطے کیا حکم ہے؟ جو لوگ صرف قیام کے منکر ہیں یا پورے دیوبندی خیال کے ہیں ان کے پیچھے نماز جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب:**

اس نے امام پر افترا کیا اور قیام مندوب ہے اگر بعض اوقات اس لحاظ سے کہ واجب نہیں ساری مجلس قیام نہ کرتی اور اس کے ساتھ یہ خیال وہابیت نہ ہوتا تو حرج نہ تھا اور اب یہ قیام شعارِ اہلسنت ہوگیا ہے اور اس سے ان کا اشعارِ وہابیت اور شعارِ سنیت کا لحاظ ضرور موکدہ ہے۔

---

[1] حاشیۃ الطحطاوی علی الدرالمختار کتاب الذبائح المکتبۃ الاسلامیہ کوئٹہ ۴/ ۱۵۳

عصر سے پہلے کے نوافل نہ شعارِ سنیت ہیں نہ ان کے ترک میں کوئی تہمت و گمراہی، خصوصًا اس حالت میں کہ مجلس قیام کرے اور بعض بالقصد مخالفتِ مسلمین کرکے بیٹھے رہیں، منکر قیام اگر بالفرض ایسا پایا جائے کہ صرف اسی مسئلہ میں اس کو شبہہ ہے نہ بہ علت وہابیت نہ بربنائے اصولِ وہابیت اور تمام مسائل میں موافق اہلسنت ہے، وہابیہ کو گمراہ بے دین جانتا ہے تو اس کے پیچھے نماز میں حرج نہ ہوگا، مگر ہندوستان میں شاید ایسا شخص معدوم ہو۔ رہے دیوبندی اور ان کے ہم خیال وہ مرتدین ہیں مرتد کے پیچھے نماز کیسی!

**مسئلہ ۱۰۸:** بمعرفت سید ضمیر الحسن صاحب ۱۲ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

جناب بھائی صاحب دام اقبالہ، مؤدبانہ گزارش ہے کہ جس رسالہ کے بارے میں تذکرہ کیا تھا وہ اس وقت موصول ہوا، اس کا ایک اعتراض تحریر کرتا ہوں کیونکہ دوسرے لمبے چوڑے ہیں وہ بعد کو لکھوں گا آپ اس کو اعلیحضرت قبلہ وکعبہ کی خدمت عالی میں پیش کریں اور جواب خاکسار کے پاس روانہ فرمائیں، وہ اعتراض یہ ہے کہ ہم جو کہ ایمانی حالت نہایت کمزور رکھتے ہیں ہمارے واسطے حکم ہوتا ہے۔ "یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ"[1]۔ بغیر دیکھے ایمان لاتے ہیں۔ "مَنْ یَّخَافُهٗ بِالْغَیْبِ ۚ"[2]۔ کون ہے جو بے دیکھے ڈرتا ہے۔ "الَّذِیْنَ یَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَیْبِ وَ هُمْ مِّنَ السَّاعَةِ مُشْفِقُوْنَ ﴿۴۹﴾"[3]۔ یہ نصیحت نامہ ان لوگوں کے واسطے ہے جو بے دیکھے خدا سے ڈرتے ہیں اور قیامت سے ڈرتے ہیں، "اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَ خَشِیَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَیْبِ ۚ"[4]۔ تم انہیں کو ڈراؤ جو سمجھانے پر چلے اور بغیر دیکھے رحمٰن سے ڈرے، "مَنْ خَشِیَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَیْبِ وَ جَآءَ بِقَلْبٍ مُّنِیْبِ ﴿۳۳﴾ ادْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ ؕ"[5]۔ جو شخص بے دیکھے خدا سے ڈرتا رہا اور دل گرویدہ لے کر حاضر ہوا ہم ایسے لوگوں سے فرمائیں گے سلامتی کے ساتھ اس بہشت میں داخل ہو جاؤ۔ "مَنْ یَّنْصُرُهٗ وَ رُسُلَهٗ بِالْغَیْبِ ؕ"[6]۔ جو لوگ بغیر دیکھے خدا اور اس کے رسول کی مدد کرتے ہیں۔ "اِنَّ الَّذِیْنَ یَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَیْبِ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّ اَجْرٌ كَبِیْرٌ ﴿۱۲﴾"[7]۔ جو لوگ خدا سے بغیر دیکھے ڈرتے ہیں اُن کے واسطے بڑا اجر ہے۔ غرضکہ متعدد آیات جن میں

---

[1] القرآن الکریم ۲/ ۳

[2] القرآن الکریم ۵/ ۹۴

[3] القرآن الکریم ۲۱/ ۴۹

[4] القرآن الکریم ۳۶/ ۱۱

[5] القرآن الکریم ۵۰/ ۳۳و۳۴

[6] القرآن الکریم ۵۷/ ۲۵

[7] القرآن الکریم ۶۷/ ۱۲

اللہ تعالٰی نے فرمایا ہے کہ بغیر دیکھے ایمان لاؤ،آج کل فلسفہ،سائنس اور کیمسٹری نے وہ کچھ زور باندھا ہے کہ معمولی سے معمولی سمجھ والا بھی بغیر دیکھے ایمان لانے کو تیار نہیں۔جن،بھوت،پری،چڑیل کے قصے چند روز ہوئے کہ ہمارے دلوں پر بڑا بھاری اثر کیے ہوئے تھے مگر اب جوں جوں سائنس کی ہوا لگتی جاتی ہے ان باتوں سے انکار ہوتا چلا جاتا ہے اور مشاہدے کے بغیر کسی بات کے ماننے کے واسطے ہم تیار ہی نہیں ہوتے،اس لیے آجکل یہ بڑی مشکل بات ہے کہ بلا مشاہدہ کے کوئی شخص کسی بات کو تسلیم کرلے جب کہ آج سے چند ہزار سال پہلے ایک اولو العزم بلکہ ابوالانبیاء حضرت ابراہیم علیہ السلام کا واقعہ قرآن شریف میں موجود ہے۔

| | |
|---|---|
| "وَ اِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اَرِنِیْ كَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰىؕ قَالَ اَوَ لَمْ تُؤْمِنْؕ قَالَ بَلٰى وَ لٰكِنْ لِّیَطْمَىٕنَّ قَلْبِیْؕ "[1]۔ | اور جب ابراہیم علیہ السلام نے اپنے رب سے کہا تھا کہ میرے رب مجھے دکھا کہ تو کس طرح مردوں کو زندہ کرے گا،خدا نے پوچھا کیا تو ہماری اس بات پر ایمان نہیں لاتا،حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جواب دیا کہ ہاں ایمان تو لایا ہوں مگر اطمینان قلب کی خاطر دیکھنا چاہتا ہوں۔ |

ہر شخص جانتا ہے کہ ایمان لانا دل کے ساتھ ہوتا ہے زبانی جمع خرچ کا نام ایمان نہیں،اگر فی الحقیقت حضرت ابراہیم علیہ السلام اس بات پر ایمان لائے ہوتے تو اطمینان قلب ضرور ہوتا اب اعتراض یہ ہے کہ اُس زمانہ میں جب کہ سائنس اور فلسفہ نے انسان کو اس قدر ہوشیار نہیں کیا تھا اُس وقت کے لوگ تو یہ حق رکھتے تھے کہ وہ دیکھ بھال کر کھوٹا کھرا جانچ کر ایمان لائیں تو بھلا یہ کس قدر انصاف پر مبنی ہے کہ اس روشنی کے زمانے میں یہ نادر شاہی حکم ہو کہ تم پوچھو گچھو دیکھو بھالو نہیں بغیر دیکھے ہی ایمان لے آؤ۔اول تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نبی تھے اور نبی بھی ایسے نبی جن کی اولاد سے کئی ہزار نبی پیدا ہوئے اور خاتم النبیین حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان پر فخر کیا کہ: "قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرٰهٖمَ حَنِیْفًاؕ "[2]۔ (تم فرماؤ بلکہ ہم تو ابراہیم علیہ السلام کا دین لیتے ہیں۔ت) دوسرے نبی نبا سے نکلا ہے نبا خبر کو کہتے ہیں،نبی کے معنی غیب کی خبریں پانے والا۔اور غیب کی خبر ایک ایسی نعمت غیر مترقبہ ہے کہ جو ہر مرتبہ ایمانی ترقی کا ذریعہ ہوئی ہے کائنات عالم کی خبریں اللہ تعالٰی انہیں

[1] القرآن الکریم ۲/ ۲۶۰

[2] القرآن الکریم ۲/۱۳۵

دیتا رہتا ہے، جس کی وجہ سے وہ نہایت مسرور رہتے ہیں ان باتوں کو مد نظر رکھ کر اب غور کیجئے کہ جو رات دن خارق عادت خبریں پارہے ہیں وہ تو یہ حق رکھیں کہ مجھے یہ دکھادے کہ تو کس طرح مردوں کو زندہ کرے گا، اور ہم جو کہ اس موجودہ سائنس اور فلسفہ کے روز افزوں سیلاب میں ڈوبے جارہے ہیں ہمیں یہ نادر شاہی حکم ہو کہ بغیر دیکھے ایمان لے آؤ۔ کیا یہ انصاف ہے؟ لوگو! خدا کے لیے جواب دو۔ اس نئی روشنی نے جو غضب ڈھایا ہے وہ حسب ذیل نوٹ سے آپ اندازہ کرسکتے ہیں کہ جب تک یہ سائنسدان پیدا نہیں ہوئے تھے دنیا اس قدر نرم دل واقع ہوئی تھی کہ خدا کی ہستی سے انکار کسی کو بھی نہ تھا بلکہ معمولی سے معمولی چیزوں کو بھی وہ خدا تسلیم کرلیا کرتے تھے۔ چنانچہ تاریخ عالم آپ کو یہ بتادے گی کہ کوئی مذہب ایسا نہیں تھا کہ جن کو ہستی باری تعالٰی سے انکار ہو۔ اس کے برعکس ایسے لوگ موجود تھے کہ آگ، پتھر، درخت، آفتاب، ستارہ، چاند، دریا، جانور تک کو خدا مانتے تھے، ایک چھوڑ کئی کئی خدا کے ماننے والے موجود تھے انکار کسی کو بھی نہ تھا مگر ڈارون جیسوں کی تھیوریز نے پیدا ہو کر سرے سے خدا ہی کو اڑادیا اور کہنے لگے یہ سب کچھ خود بخود سے ہے کوئی خدا نہیں یہ جاہلوں کی باتیں ہیں۔ اب ذرا غور کریں کہ یہاں تو سرے سے خدا کا ہی انکار ہے اس حالت میں یہ کس طرح ممکن ہے کہ کوئی بلا دلیل خدا کے احکامات پر بلا دیکھے ایمان لاسکے تعجب ہے کب جب حضرت انسان اپنی حقیقت سے بھی ناواقف تھا اور ایک وحشی کی طرح زندگی بسر کررہا تھا اس وقت تو اس کو یہ حق حاصل تھا کہ یہ دیکھ بھال کر ٹھونک بجا کر ایمان لائے اور جب کہ انسان آگ، پانی، ہوا، بجلی پر حکمرانی کرتے کرتے ترقی کے آسمان پر پرواز کرکے تاروں سے گفت و شنید کی فکر میں منہمک ہو اس وقت کے واسطے یہ قانون پاس ہوجائے کہ جی بغیر دیکھے ایمان لے آؤ کس قدر انصاف ہے، اور پھر جب کہ نبی تو دیکھ بھال کر ایمان لائیں اور ہم کمزور انسانوں کے واسطے یہ حکم ہو کہ بغیر دیکھے ایمان لے آؤ تمہیں بتاؤ کہ ہم ان سے زیادہ حقدار ہیں یا نہیں؟ ہر شخص اس کا یہی جواب دے گا کہ ہاں بے شک ہم انبیاء سے زیادہ دیکھ بھال کر ایمان لانے کے مستحق ہیں کیونکہ ہم نے تجلیات اللہ کا ایک پر تو بھی نہیں دیکھا، اور نہ ہم دیکھ سکتے ہیں وحیِ الٰہی نبوت حضرت رسول کریم خاتم النبیین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر ختم ہوگئی، اور بقول احمدیوں کے یہ بھی مان لیا جائے کہ نبوت کا راستہ بند نہیں ہوا تو یہ بھی غیر ممکن ہے کہ تمام دنیا نبی بن جائے۔

**الجواب:**

اللہ عزوجل اپنی لعنت سے بچائے، جب لعنت الٰہی اترتی ہے دل کی آنکھیں پھوٹ جاتی ہیں اچھا خاصا ہوش و حواس والا پکا پاگل ہوجاتا ہے اسے اپنی ہی ہستی سجھائی نہیں دیتی اپنے افعال

والی آنکھ بند ہو جاتی ہے اور مہملات بکنے والا منہ کھل جاتا ہے۔

**(۱)** علم کے اسباب تین ہیں: عقل، حواس، خبر صادق۔ حواس پانچ ہیں جن میں دیکھنا صرف ایک سے متعلق ہے تو علم کے سات ذریعہ ہوئے، جو اندھا کہے کہ بے دیکھے نہ مانیں گے وہ سات میں سے چھ ذریعہ علم کو باطل کر چکا اور اگر ظاہر کا بھی اندھا ہے تو وہ ساتواں بھی گیا۔

**(۲)** یہ تو گدھے سے بھی بدتر ہوا، وہ بھی جانتا ہے کہ دیکھنے کے سوا اور بھی ذرائع علم ہیں دور سے شیر کی آواز سنے گا یا بو سونگھے گا تو جان توڑ کر سرپٹ بھاگے گا مگر یہ گدھے سے بھی احمق تر وہیں کھڑا رہے گا کہ شیر کو دیکھا تو ہے ہی نہیں بے دیکھے ماننا کیا معنی۔

**(۳)** سائنس والے ہوا کے معتقد ہیں یا نہیں ہیں، تو بے دیکھے کیونکر۔

**(۴)** سائنس والے صدہا باتوں میں خود مختلف ہیں، دیکھی ہوئی بات میں اختلاف کیا، کیا سب اندھے ہیں یا ان میں سے ایک انکھیارا ضرور بے دیکھی باتوں میں اٹکلیں دوڑاتے اور ہر ایک اپنی مانتا ہے۔

**(۵)** اقلیدس کا مسئلہ ہے کہ کرہ کی نسبت کرہ کی طرف، قطر کی نسبت قطر کی طرف ہے، مثلثہ بالتکریر مثلاً ایک کرہ کا قطر دوسرے کا ۱/۲ ہے تو یہ کرہ اس کا ۱/۸ ہو گا، یا ۱/۳ ہے تو ۱/۲۷ یہ کن آنکھوں سے دیکھ کر مانا۔

**(۶)** ارثماطیقی کا مسئلہ ہے کہ نسبت مجذورین مجذور نسبت جذرین ہے، یہ کن آنکھوں سے دیکھی۔

**(۷)** جبر و مقابلہ کا مسئلہ ہے کہ نصف سر لا کا مجذور طرفین میں شامل کرنے سے یعنی جو مساوات اس صورت کی ہو: لا۲ + ص لا = ط اس میں (ص/۲)۲ یا ص۲/۴ ملانے سے مجذور کامل ہو جاتا ہے۔ اگرچہ پہلے بھی کامل ہو، یہ کن آنکھوں سے دیکھ کر مانا۔ اسی طرح ان فنون اور ان کے سوا دیگر علوم کے لاکھوں مسائل ہیں کہ بے دیکھے مان لیتے ہیں۔

**(۸)** یہ معترض اور ہر (شخص) اپنی ماں کو یقیناً اپنی ماں جانتا ہے ان میں سے کس نے اپنے آپ کو اس کے پیٹ سے پیدا ہوتے دیکھا ہے۔

**(۹)** ماں تو ماں اُن میں سے جو کوئی باپ رکھتا ہے اُسے کبھی شبہہ نہیں ہوتا کہ اس نے اپنے آپ کو اس کی پیٹھ سے اُترتے اور ماں کے پیٹ میں داخل ہوتے نہ دیکھا پھر کیونکر اس کے باپ ہونے پر اعتقاد رکھتا ہے۔

**(۱۰)** ان میں لاکھوں ہوں گے جنہوں نے لندن آنکھوں سے نہ دیکھا پھر کیسا اندھا پن ہے کہ بے دیکھے

اقوال رات دن کے مسلمات ایسا بھول جاتا ہے گویا نہ یہ انسان ہے نہ انسان کے نطفے سے بنا، نہ کبھی انسان کی اسے ہوا لگی۔
واقعات دیکھنے
اس کا یقین رکھتے ہیں۔
**(۱۱)** ایسے پاگل پن کا اعتراض کرنے والوں کو نہ صرف قانونِ الٰہی بلکہ قانون گورنمنٹ پر بھی کھُلا انکار ہوگا کہ ہم نے واضعانِ قانون کو یہ قانون بناتے نہ دیکھا ہم کیونکر مان لیں۔
**(۱۲)** قانون بالائے طاق وہ قیصر ہند کی سلطنت سے بھی انکار کریں گے کہ ہم نے نہ قیصرِ ہند کو دیکھا نہ ہمارے سامنی تاجپوشی ہوئی ہم کیوں تسلیم کریں۔
بالجملہ اس کی لاکھوں مثالیں ہیں جو اشقیاء خود روزمرہ برت رہے ہیں، مگر اللہ واحد قہار پر اعتراض کرنے کے لیے اُن کو بھلاتے اور ناپاکی کامنہ پھیلاتے ہیں، رب عزوجل نے غیب پر بے دلیل ایمان لانے پر مجبور نہیں فرمایا بلکہ براہین قاطعہ ودلائل ساطعہ قائم فرمائے انبیاء بھیجے انہیں معجزات دیئے آفاق وانفس میں اپنی نشانیاں ظاہر فرمائیں ان کے ماننے کیطرف بلایا ہے، کافر سے اس کی کیا شکایت کہ اس نے ابراہیم علیہ السلام کو دیکھنے سے پہلے ایمان سے خالی بتایا مگر یہ کہے کہ اس واقعہ سے اس کا استدلال تحقیقًا ہے یا الزامًا، اگر تحقیقًا ہے تو خود اپنے سارے جھوٹ کو جہنم میں ڈال دیا، جہنم سے مراد دوزخ نہیں، اس پر تو ایمان ہی نہیں رکھتا، اس دن ایمان لائے گا۔ "یَوْمَ یُدَعُّوْنَ اِلٰی نَارِ جَهَنَّمَ دَعًّا ؕ هٰذِهِ النَّارُ الَّتِیْ كُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ ، اَفَسِحْرٌ هٰذَاۤ اَمْ اَنْتُمْ لَا تُبْصِرُوْنَ " [1]۔ جس دن دھکے دے کر جہنم کی آگ میں ڈالے جائیں گے، یہ ہے وہ آگ جسے تم جھٹلاتے تھے، کیا یہ جادو ہے یا تمہیں سوجھتا نہیں، بلکہ میری مراد یہ ہے کہ اس نے اپنی تمام جھوٹی خباثتوں کو بھڑکتی آگ میں ڈال کر بھسم کر دیا، بے دیکھے کیونکر اعتقاد لایا کہ ابراہیم علیہ الصلوۃ والسلام کا یہ واقعہ ہوا۔ اور اگر الزامًا ہے تو خود اس گفتگو میں تصریح ہے کہ بیشک مجھے ایمان ہے اس کی کیفیت کی قلب کو تلاش ہے کہ اس کے وقوع کا کیا طریقہ ہوگا دیکھنے سے اس کا اطمینان چاہتا ہوں اندھا سوال ہی کو دیکھے یہ عرض نہ کی کہ رب اتحی الموت اے میرے رب! کیا تو مُردے جِلائے گا کہ معاذ اللہ جلانے میں شک سمجھا جائے بلکہ یہ عرض کی کہ "رَبِّ اَرِنِیْ كَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰی ؕ" [2]۔ اے میرے رب! جس طرح تو مردے جِلائے گا وہ صورت مجھے آنکھوں سے دکھادے۔ "وَ لٰكِنَّ الظّٰلِمِیْنَ بِاٰیٰتِ اللّٰهِ یَجْحَدُوْنَ " [3]۔ ولاحول ولاقوۃ

---

[1] القرآن الکریم ۵۲/ ۱۳و۱۴و۱۵

[2] القرآن الکریم ۲/ ۲۶۰

[3] القرآن الکریم ۶/ ۳۳

الّا باللہ العلی العظیم۔ واللہ تعالٰی اعلم (مگر ظالم اللہ تعالٰی کی آیتوں کا انکار کرتے ہیں، نہ گناہ سے بچنے کی طاقت ہے اور نہ ہی نیکی کرنے کی قوت مگر بُلندی وعظمت والے خدا کی طرف سے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ ۱۰۹:** قیام میلاد شریف کے بارے میں چند مستند حدیثوں کی ضرورت ہے، مخالف وہابی کہتے ہیں رسول مقبول صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے قیام کے واسطے کوئی حکم نہیں دیا ہے اور کسی کتاب سے ثابت بھی نہیں ہے، منع ہے۔

**الجواب:**

وہابی جھوٹے ہیں اور اُن کا منع کہنا شریعت پر افترا ہے، ان سے پوچھو کہ اللہ ورسول نے منع فرمایا ہے یا تم منع کرتے ہو۔ اگر کہیں اللہ ورسول نے منع فرمایا ہے، تو دکھائیں کس آیت کس حدیث صحیح میں ہے کہ قیامِ مجلس مبارک منع ہے، اور اگر کہیں کہ ہم خود منع کرتے ہیں، تو بکا کریں، حکم اُن کا نہیں بلکہ اللہ ورسول کا ہے جل جلالہ، وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اللہ عزوجل نے قرآن عظیم میں جا بجا نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی تعظیم کا حکم فرمایا اور یہ قیام بھی اقسام تعظیم سے ہے تو جب تک اس خاص تعظیم کی ممانعت اللہ ورسول اللہ کے حکم سے ثابت نہ ہو یہ حکم قرآنی کے مطابق ہے۔ قرآن عظیم سے بڑھ کر اور کیا دلیل درکار ہے، زیادہ تفصیل ہمارے رسالہ اقامۃ القیامہ میں ہے، خود حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم تکریم حضرت بتول زہرا کے لیے قیام فرماتے اور حضرت بتول زہرا رضی اللہ تعالٰی عنہا تعظیم حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے لیے قیام کرتیں سعد بن معاذ رضی اللہ تعالٰی عنہ جس وقت حاضر ہوئے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے انصار کرام کو ان کے لیے قیام کا حکم فرمایا۔ انس رضی اللہ تعالٰی عنہ فرماتے ہیں۔ جب حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مجلسِ انور سے اُٹھتے **قمنا قیاما حتی نراہ قد دخل بعض بیوت ازواجہ**[1]۔ ہم سب کھڑے ہو جاتے اور کھڑے رہتے جب تک کہ حضور حجرات شریفہ میں سے کسی میں تشریف نہ لے جاتے، ممانعت قیامِ اعاجم سے ہے کہ ان کا بادشاہ تخت پر بیٹھا ہوتا اور درباری تصویر بنے ہوئے سامنے کھڑے رہتے۔ بعض وقت اس کی ناپسندی بطورِ تواضع و رفع تکلف ہے جیسے اب بھی کوئی معظم دینی آئے اور حاضرین اس کے لیے قیام کریں تو وہ کہتا ہے کہ تکلیف نہ فرمایئے تشریف رکھئے، اس کے یہ معنی نہیں کہ قیام سے شرعًا کرتا ہے بلکہ تواضعًا، مانعین کے یہاں بھی قیام تعظیمی برابر رائج ہے اپنے مُلّوں کے لیے قیام کریں گے اور لوگ ان کے لیے قیام کریں بعض بیٹھے رہیں تو ناراض ہوں گے بے ادب

---

[1] سنن ابی داؤد کتاب الادب باب فی الحلم واخلاق النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم آفتاب عالم پریس لاہور ۲/ ۲۰۲

جائیں گے مگر یہ تو اپنے مُلّوں کی تعظیم ہے جن کی باطل عظمت سے دل بھرے ہوئے ہیں، حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ و سلم کی عظمت اُن کے یہاں کہاں، اس میں یہ شاخسانے سوجھتے ہیں، شفاء شریف وغیرہا میں ائمہ دین تصریح فرماتے ہیں کہ حضور کے ذکر اقدس کی تعظیم ذات انور کی طرح ہے وقت تشریف آوری تعظیم ذات انور کی طرح ہے، وقت تشریف آوری تعظیم ذات کریم قیام سے ہے تو ذکر شریف کی یہ ہی تعظیم مسلمانوں نے صدہا سال سے مقرر کی **کما فی عقدالجوھر وغیرہ** (جیسا کہ عقد الجوہر وغیرہ میں ہے۔ت) **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۱۰:** از رمضان پور ڈاک خانہ خاص ضلع بدایوں مرسلہ عبدالصمد عرف صوفی قادری برکاتی نوری ابوالحسینی ۱۴ رجب ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ میت کو جس وقت دفن کرکے واپس آتے ہیں کتبہائے سابقہ سے یہ بات ثابت ہے کہ ملائکہ قبر میں آتے ہیں پھر میت کو زندہ کرکے حساب لیتے ہیں اس بات کا ثبوت کس نص صریح میں ہے یعنی اشارۃ النص یا دلالۃ النص، ایک فرقہ جدید پیدا ہوا ہے جو اپنے آپ کو اہل قرآن ظاہر کرتے ہیں وہ اس بات کے منکر ہیں اور کہتے ہیں کہ زندہ کرنے کا ایک وقت معینہ مقرر ہے جس کو قیامت کہتے ہیں باقی سب لغویات ہیں سائل بڑے فکر و تردد میں ہے کہ کس طرح سے جواب اس فرقہ بد کو دیا جائے۔

**الجواب:**

سوال رُوح سے ہوتا ہے اور رُوح کبھی نہیں مرتی، رہا یہ کہ روح بدن میں اعادہ کی جاتی ہے یا نصف بدن میں آتی ہے یا بدن و کفن کے درمیان رکھی جاتی ہے اس کی تفصیل قطعیات سے نہیں نہ تفتیش کی حاجت اور یہ جدید فرقہ جو بنام قرآنی نکلا ہے، اسلام سے خارج ہے اس کی بات سننی نہ چاہیے، **واللہ تعالٰی اعلم**

**مسئلہ ۱۱۱:** از شہر بریلی بی بی جی کی مسجد مسؤلہ حشمت علی صاحب طالبِ علم مدرسہ منظر الاسلام ۷ شعبان ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے حقانیین اہل سنت و جماعت کثر ہم اللہ نصر ہم و امداد ہم مسئلہ ذیل میں کہ زید بحمد اللہ تعالٰی کسی ضروری دینی کا انکار بلکہ اس میں شک بھی نہیں کرتا بلکہ ایسے شخص کو بھی کافر و مرتد جانتا ہے۔ باوجود اس کے اُس کا یہ عقیدہ ہے کہ سیدّنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالٰی عنہ اگرچہ افضل الناس بعد الانبیاء ہیں لیکن بحکم **مامن عام الاوقد خص منه البعض** [1]۔ (کوئی عام نہیں مگر اس میں سے بعض افراد کو

---

[1] التوضیح علی التلویح فصل فی حکم العام میر محمد کتب خانہ کراچی ص ۲۰۹

خاص کیا گیا ہے۔ت) اس ناس سے حسنین رضی اللہ تعالٰی عنہما مستثنٰی ہیں، کیونکہ حسنین کریمین رضی اللہ تعالٰی عنہما شاہزادگان دورمانِ نبوت ہیں اور حضرات خلفائے اربعہ وزرائے شہ سریر رسالت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہیں اور وزراء سے شاہزادوں کا مرتبہ بڑا ہوتا ہے تو معلوم ہوا کہ حسنین رضی اللہ تعالٰی عنہما خلفائے اربعہ رضوان اللہ تعالٰی علیہم سے افضل ہیں۔اس پر عمر کہتا ہے کہ سیدنا مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ الکریم تو سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالٰی عنہ بلکہ سیدنا عثمان غنی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے مرتبہ کے بعد ہیں، تو کیا حسنین رضی اللہ تعالٰی عنہما اپنے والد ماجد رضی اللہ تعالٰی عنہ سے بھی افضل ہو جائیں گے، زید جوابًا کہتا ہے کہ یہ محال نہیں بلکہ ممکن بلکہ واقع ہے، دریافت طلب یہ امر ہے کہ زید کا استدلال کیسا ہے اور اس عقیدہ سے اس کی سنیت میں تو کوئی نقص نہ آیا۔

**الجواب:**

اگر وہ یہ کہتا کہ حضرات حسنین کریمین رضی اللہ تعالٰی عنہما بوجہ جزئیت کریمہ ایک فضل جزئی حضرات عالیہ خلفائے اربعہ رضی اللہ تعالٰی عنہم پر رکھتے ہیں اور مرتبہ حضرات خلفاء کا اعظم واعلٰی ہے تو حق تھا مگر اس نے اپنی جہالت سے فضل کلی سبطین کو دیا اور افضل البشر بعد الانبیاء ابوبکر الصدیق کو عام مخصوص منہ البعض ٹھہرایا اور انہیں امیر المومنین مولٰی علی سے افضل کہا یہ سب باطل اور خلاف اہلسنت ہے اس عقیدہ باطلہ سے توبہ فرض ہے ورنہ وہ سنی نہیں اور اس کی دلیل محض مردود و ذلیل، اگر جزئیت موجب افضلیت مرتبہ عند اللہ ہو تو لازم کہ آج کل کے بھی سارے میر صاحب اگرچہ کیسے ہی فسق وفجور میں مبتلا ہوں اللہ عزوجل کے نزدیک امیر المومنین مولٰی علی سے افضل واعلٰی ہوں اور یہ نہ کہے گا مگر جاہل اجہل مجنون یا ضال مضل مفتون

قال اللہ عزوجل:

| | |
|---|---|
| "قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الَّذِينَ يَعْلَمُونَ وَالَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ"[1]۔ | تم فرمادو کیا برابر ہو جائیں گے عالم اور بے علم۔ |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "يَرْفَعِ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا مِنْكُمْ وَالَّذِينَ أُوتُوا الْعِلْمَ دَرَجَاتٍ"[2]۔ | اللہ بُلند فرمائے گا تم میں سے مومنوں اور بالخصوص عالموں کے درجے۔ |

[1] القرآن الکریم ۳۹/ ۸

[2] القرآن الکریم ۵۸/ ۱۱

# رسالہ
# التحبیر بباب التدبیر ۱۳۰۵ھ
## (آرائش کلام مسئلہ تدبیر کے بارے میں)

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

نحمدہ ونصلی علٰی رسولہ الکریم ط

**مسئلہ ۱۲۲:** مسئولہ مولوی الٰہ یار خان صاحب ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۰۵ھ

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ خالد یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ جو کچھ کام بھلا یا بُرا ہوتا ہے سب خدا کی تقدیر سے ہوتا ہے۔ اور تدبیرات کو کارِ دنیوی واُخروی میں امر مستحسن اور بہتر جانتا ہے۔

ولید خالد کو بوجہ مستحسن جاننے تدبیرات کے کافر کہتا ہے، بلکہ اسے کافر سمجھ کر سلام وجواب سلام بھی ترک کردیا اور کہتا ہے کہ تدبیر کوئی چیز نہیں، بالکل واہیات ہے، اور جو اشخاص اپنے اطفال کو پڑھاتے لکھاتے ہیں۔ (خواہ عربی خواہ انگریزی) وہ جھک مارتے ہیں، گوہ کھاتے ہیں، کیونکہ پڑھنا لکھنا تدبیر میں داخل ہے۔

پس ولید نے خالد کو جو کافر کہا تو وہ کافر ہے یا نہیں؟ اور نہیں ہے تو کہنے والے کے لیے کیا گناہ و تعزیر ہے۔ بَیِّنُوْا تُوجرُوا (بیان فرماؤ اجر دیئے جاؤ گے ت)

**الجواب:**

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

| | |
|---|---|
| الحمدلله الذی قدّر الکائنات وربط بالاسباب المسببّات والصلوة و السلام علٰی سید المتوکلین سرًّا و جهرًا، وامام العالمین والمدبرات امرًا وعلٰی اٰله و صحبه الذین باطنهم توکل، وظاهرهم فی الکدّ والعمل۔ | تمام تعریف اللہ کے لیے جس نے تمام ہونے والی چیزیں مقدر فرمائیں اور مسبّبات کا اسباب سے ربط رکھا اور درود و سلام خفیہ اور علانیہ توکل کرنے والوں کے سردار اور تمام عالموں کے امام پر اور ان پر جو کام کی تدبیر کرنے والے ہیں اور ان کی آل و اصحاب پر جن کا باطن متوکل ہے اور ان کا ظاہر محنت و عمل میں لگا ہوا ہے۔ (ت) |

بے شک خالد سچا، اور اس کا یہ عقیدہ خاص اہلِ حق کا عقیدہ ہے۔ فی الواقع عالم میں جو کچھ ہوتا ہے سب اللہ جل جلالہ کی تقدیر سے ہے۔ قال تعالٰی (اللہ تعالٰی نے فرمایا):

| | |
|---|---|
| "کُلُّ صَغِیۡرٍ وَّ کَبِیۡرٍ مُّسۡتَطَرٌ ﴿۵۳﴾ "[1]۔ | ہر چھوٹی بڑی چیز لکھی ہوئی ہے۔ ت) |

وقال تعالٰی (اللہ تعالٰی نے فرمایا):

| | |
|---|---|
| "وَكُلَّ شَیۡءٍ اَحۡصَیۡنٰهُ فِیۡۤ اِمَامٍ مُّبِیۡنٍ ﴿۱۲﴾ "[2]۔ | اور ہر چیز ہم نے گن رکھی ہے ایک بتانے والی کتاب میں، (ت) |

وقال تعالٰی (اور اللہ تعالٰی نے فرمایا):

| | |
|---|---|
| "وَلَا رَطۡبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیۡ کِتٰبٍ مُّبِیۡنٍ ﴿۵۹﴾ "[3]۔ | اور نہ کوئی تر اور نہ کوئی خشک جو ایک روشن کتاب میں لکھا نہ ہو۔ (ت) |

الٰی غیر ذٰلك من الاٰیات والاحادیث (اس کے علاوہ اور بھی آیات واحادیث ہیں۔ ت)

---

[1] القرآن الکریم ۵۴/ ۵۳

[2] القرآن الکریم ۳۶/ ۱۲

[3] القرآن الکریم ۶/ ۵۹

مگر تدبیر زنہار معطل نہیں۔ دنیا عالمِ اسباب ہے۔ رب جل مجدہ نے اپنی حکمت بالغہ کے مطابق اس میں مسببات کو اسباب سے ربط دیا۔ اور سنتِ الٰہیہ جاری ہوئی کہ سبب کے بعد مسبّب پیدا ہو۔

جس طرح تقدیر کو بھول کر تدبیر پر پھولنا کفار کی خصلت ہے یونہی تدبیر کو محض عبث و مطرود و فضول و مردود بتانا کسی کھلے گمراہ یا سچے مجنون کا کام ہے جس کی رو سے صدہا آیات واحادیث سے اعراض اور انبیاء و صحابہ وائمہ واولیاء سب پر طعن واعتراض لازم آتا ہے۔ حضرات مرسلین صلوات اللہ تعالٰی وسلامہ علیہم اجمعین (اللہ کے درود وسلام ہوں ان سب پر) سے زیادہ کس کا توکل اور ان سے بڑھ کر تقدیر الٰہی پر کس کا ایمان۔ پھر وہ بھی ہمیشہ تدبیر فرماتے اور اس کی راہیں بتاتے اور خود کسب حلال میں سعی کرکے رزقِ طیب کھاتے۔

**(۱)** داوٗد علیہ السلام زرہیں بناتے۔ **قال اللہ تعالٰی** (اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ ت)

| | |
|---|---|
| "وَعَلَّمْنٰهُ صَنْعَةَ لَبُوْسٍ لَّكُمْ لِتُحْصِنَكُمْ مِّنْۢ بَاْسِكُمْ ۚ فَهَلْ اَنْتُمْ شٰكِرُوْنَ ۝۸۰" [1]۔ | اور ہم نے اُسے تمہارا ایک پہناوا بنانا سکھایا کہ تمہیں تمہاری آنچ سے بچائے، تو کیا تم شکر کروگے۔ ت) |

**(۲) وقال تعالٰی** (اور اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ ت)

| | |
|---|---|
| "وَاَلَنَّا لَهُ الْحَدِيْدَ ۝۱۰ اَنِ اعْمَلْ سٰبِغٰتٍ وَّقَدِّرْ فِي السَّرْدِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ؕ اِنِّيْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝۱۱" [2]۔ | اور ہم نے اس کے لیے لوہا نرم کیا کہ وسیع زرہیں بنا اور بنانے میں اندازے کا لحاظ رکھ اور تم سب نیکی کرو بے شک میں تمہارے کام دیکھ رہا ہوں (ت) |

**(۳)** موسٰی علیہ السلام نے دس برس شعیب علیہ الصلوۃ والسلام کی بکریاں اجرت پر چرائیں۔ **قال تعالٰی** (اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ ت)

| | |
|---|---|
| "قَالَ اِنِّيْٓ اُرِيْدُ اَنْ اُنْكِحَكَ اِحْدَى ابْنَتَيَّ هٰتَيْنِ عَلٰٓى اَنْ تَاْجُرَنِيْ ثَمٰنِيَ حِجَجٍ ۚ فَاِنْ اَتْمَمْتَ عَشْرًا فَمِنْ عِنْدِكَ ۚ وَمَآ اُرِيْدُ اَنْ اَشُقَّ عَلَيْكَ ؕ سَتَجِدُنِيْٓ | کہا میں چاہتا ہوں کہ اپنی دونوں بیٹیوں میں سے ایک تمہیں بیاہ دوں اس مہر پر کہ تم آٹھ برس میری ملازمت کرو، پھر اگر پورے دس برس کرلو تو تمہاری طرف سے ہے اور تمہیں مشقت میں ڈالنا |

[1] القرآن الکریم ۲۱/ ۸۰

[2] القرآن الکریم ۳۴/ ۱۰و۱۱

| | |
|---|---|
| اِنۡ شَآءَ اللّٰہُ مِنَ الصّٰلِحِیۡنَ ﴿۲۷﴾ قَالَ ذٰلِکَ بَیۡنِیۡ وَ بَیۡنَکَ ؕ اَیَّمَا الۡاَجَلَیۡنِ قَضَیۡتُ فَلَا عُدۡوَانَ عَلَیَّ ؕ وَ اللّٰہُ عَلٰی مَا نَقُوۡلُ وَکِیۡلٌ ﴿۲۸﴾ فَلَمَّا قَضٰی مُوۡسَی الۡاَجَلَ وَ سَارَ بِاَہۡلِہٖۤ "الایۃ[1]۔ | نہیں چاہتا قریب ہے اِن شاء اللہ تم مجھے نیکوں میں پاؤ گے۔ موسٰی نے کہا یہ میرے اور آپ کے درمیان اقرار ہو چکا میں ان دونوں میں جو میعاد پوری کردوں تو مجھ پر کوئی مطالبہ نہیں اور ہمارے اس کہے پر اللہ کا ذمہ ہے پھر جب موسی نے اپنی میعاد پوری کر دی اور اپنی بیوی کو لے کر چلا۔(ت) |

خود حضور پُر نور سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم حضرت امّ المومنین خدیجہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کا مال بطور مضاربت لے کر شام کو تشریف فرماہوئے۔ حضرت امیر المومنین عثمان غنی وحضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالٰی عنہما بڑے نامی گرامی تاجر تھے۔ حضرت امام اعظم قدس سرہ الاکرم بزاری کرتے، بلکہ ولید منکر تدبیر خود کیا تدبیر سے خالی ہوگا ہم نے فرض کیا کہ وہ زراعتِ تجارت، نوکری حرفت کچھ نہ کرتا ہو آخر اپنے لیے کھانا پکاتا یا پکواتا ہوگا۔ آٹا پیسنا، گوندھنا، پکانا یہ کیا تدبیر نہیں؟ یہ بھی جانے دیجئے اگر بغیر اس کے سوال یا اشارہ وایماکے خود بخود پکی پکائی اسے مل جاتی ہو، تاہم نوالہ بنانا، منہ تک لانا، چبانا نگلنا یہ بھی تدبیر، تدبیر کو معطل کرے تو اس سے بھی باز آئے کہ تقدیر الٰہی میں زندگی لکھی ہے بے کھائے جئے گا یا قدرتِ الٰہی سے پیٹ بھر جائے گا یا خود بخود کھانا معدے میں چلا جائے گا۔ ورنہ ان باتوں سے بھی کچھ حاصل نہ ہوگا۔ کہ مذہب اہلسنت میں نہ پانی پیاس بجھاتا ہے۔ نہ کھانا بھوک کھوتا ہے۔ بلکہ یہ سب اسباب عادیہ میں ہیں جن سے اللہ تعالٰی نے مسببات کو مربوط فرمایا اور اپنی عادت جاریہ ک مطابق ان کے بعد سیری وسیرابی فرماتا ہے۔ وہ نہ چاہے تو گھڑے چڑھائے، دھڑیوں کھا جائے۔ عـــہ۱ کچھ مفید نہ ہوگا۔ آخر مرضِ استسقاء وجوع البقر عـــہ۲ میں کیا ہوتا ہے۔ وہی کھانا، پانی جو پہلے سیر وسیراب کرتا تھا اب کیوں محض بے کار ہو جاتا ہے۔ اور اگر وہ چاہے تو بے کھائے پئے بھوک پیاس پاس نہ آئے، جیسے زمانہ دجال میں اہل ایمان کی پرورش فرمائے گا۔ اور ملائکہ کا بے آب وغذا زندگی کرنا کسے نہیں معلوم۔ مگر یہ انسان میں خَرقِ عادت ہے جس پر

---

عـــہ۱: دھڑی: دس سیر یا پانچ سیر کا وزن ۱۲ مصباحی۔

عـــہ۲: جوع البقر: اس بیماری میں کتنا بھی کھائے بھوک نہیں جاتی جس طرح استسقاء میں جس قدر بھی پئے پیاس نہیں جاتی۔ م

---

[1] القرآن الکریم ۲۸/ ۲۷تا۲۹

ہاتھ پاؤں توڑ کر بیٹھنا جہل وحماقت، یہاں تک کہ اگر تقدیر پر بھروسہ کا جھوٹا نام کرکے خوردونوش کا عہد کرے اور بھوک پیاس سے مرجائے، بے شک حرام موت مرے اور اللہ تعالٰی کا گنہگار ٹھہرے۔ مرگ بھی تو تقدیر سے ہے، پھر اللہ تعالٰی نے کیوں فرمایا۔

| | |
|---|---|
| "وَلَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْكُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ"۔[1] | اپنے ہاتھوں اپنی جان ہلاکت میں نہ ڈالو۔ |

گرچہ مردن مقدر است ولے　　　تو مرو در دہان اژدہا[2]

(اگرچہ موت مقدر ہے لیکن از خود اژدہوں اور سانپوں کے منہ میں نہ جا۔ت)

ہم نے مانا کہ ولید اپنے دعوے پر ایسا مضبوط ہو کہ یک لخت ترک اسباب کرکے پیمانِ واثق (پکا عہد) کرلے کہ اصلاً دست و پانہ ہلائے نہ اشارۃً نہ کنایۃً کسی تدبیر کے پاس جائے گا خدا کے حکم سے پیٹ بھرے تو بہتر ورنہ مرنا قبول، تاہم اللہ تعالٰی سے سوال کرے گا یہ کیا تدبیر نہیں کہ دعا خود موثر حقیقی کب ہے؟ صرف حصول مراد کا ایک سبب ہے، اور تدبیر کا ہے کا نام ہے۔ رب جل جلالہ فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| (۵) "وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِیْۤ اَسْتَجِبْ لَكُمْ"۔[3] | تمہارے رب نے فرمایا مجھ سے دعا کرو میں قبول کروں گا۔ |

وہ قادر تھے کہ بے دعا مراد بخشے، پھر اس تدبیر کی طرف کیوں ہدایت فرمائی؟ اور وہ بھی اس تاکید کے ساتھ کہ حدیث میں حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا۔

**حدیث ۱:**

| | |
|---|---|
| مَنْ لَّمْ یَدْعُ اللهَ غَضِبَ علیه[4]۔ | جو اللہ سے دعا نہ کرے گا اللہ تعالٰی اس پر غضب |

[1] القرآن الکریم ۲/ ۱۹۵

[2]

[3] القرآن الکریم ۴۰/ ۶۰

[4] المصنف لابن ابی شیبہ کتاب الدعاء باب فی فضل الدعا حدیث ۹۲۱۸ ادارۃ القرآن کراچی ۱۰/ ۲۰۰، مسند احمد بن حنبل عن ابی ہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ المکتب الاسلامی بیروت ۲/ ۴۴۳، جامع الترمذی ابواب الدعوات باب منہ امین کمپنی دہلی ۲/ ۱۷۳، سنن ابن ماجہ ابواب الدعاء باب فضل الدعاء ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۸۰، المستدرک للحاکم کتاب الدعاء باب من لم یدع اللہ الخ دار الفکر بیروت ۱/ ۴۹۱

| | |
|---|---|
| رواہ الائمۃ احمد فی المسند وابو بکر بن ابی شیبۃ و اللفظ لہ فی المصنف و البخاری فی الادب المفرد و الترمذی فی الجامع و ابن ماجۃ فی السنن والحاکم فی المستدرك عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ | فرمائے گا، (اس کو ائمہ نے روایت کیا احمد نے مسند میں، ابو بکر بن ابی شیبہ نے مصنف میں اور لفظ اسی کے ہیں، بخاری نے ادب المفرد میں ترمذی نے جامع میں، ابن ماجہ نے سنن میں اور حاکم نے مستدرک میں ابوہریرہ سے۔اللہ تعالٰی ان پر راضی ہو۔ت) |

بلکہ خلافت و سلطنت و قضاو جہاد و حدود قصاص وغیرہا یہ تمام امور شرعیہ عین تدبیر ہیں کہ انتظام عالم وترویج دین ودفع مفسدین کے لیے اس عالم اسباب میں مقرر ہوئے۔

(۶) وقال تعالٰی (اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| "اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ ۚ" [1]۔ | حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور انکا جو تم میں حکومت والے ہیں۔ت) |

(۷) وقال تعالٰی (اور اللہ تعالٰی نے فرمایا۔(ت)

| | |
|---|---|
| "وَ قٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّ یَكُوْنَ الدِّیْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ ۚ" [2]۔ | اور اُن سے لڑو یہاں تک کہ کوئی فساد باقی نہ رہی اور سارا دین اللہ کا ہو جائے۔(ت) |

(۸) وقال تعالٰی (اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| "وَ لَوْ لَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ ۙ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِیْنَ ﴿۲۵۱﴾" [3]۔ | اور اگر اللہ لوگوں میں بعض سے بعض کو دفع نہ کرے تو ضرور زمین تباہ ہو جائے مگر اللہ سارے جہان پر فضل کرنے والا ہے۔(ت) |

(۹) وقال تعالٰی (اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| "وَ لَوْ لَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَ بِیَعٌ وَّ صَلَوٰتٌ وَّ مَسٰجِدُ یُذْكَرُ فِیْهَا | اور اللہ اگر آدمیوں میں ایک کو دوسرے سے دفع نہ فرماتا تو ضرور ڈھادی جاتیں خانقاہیں اور گرجے اور کلیسے اور مسجدیں جن میں اللہ کا بکثرت نام |

[1] القرآن الکریم ۴/ ۵۹

[2] القرآن الکریم ۸/ ۳۹

[3] القرآن الکریم ۲/ ۲۵۱

| | |
|---|---|
| اسْمُ اللّٰہِ کَثِیۡرًا ؕ "[1]۔ | لیا جاتا ہے۔(ت) |

دیکھو صاف ارشاد فرمایا جاتا ہے کہ جہاد اسی لیے مقرر ہوا کہ فتنے فرو ہوں اور دین حق پھیلے۔اگر یہ نہ ہوتا تو زمین تباہ ہو جاتی اور مسجدیں اور عبادت خانے ڈھائے جاتے۔**(۱۰)وقال تعالٰی** (اور اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| " اِلَّا تَفۡعَلُوۡہُ تَکُنۡ فِتۡنَۃٌ فِی الۡاَرۡضِ وَ فَسَادٌ کَبِیۡرٌ ؕ "[2]۔ | ایسا نہ کروگے تو زمین میں فتنہ اور بڑا فساد ہوگا۔(ت) |

فتنہ کفر کی قوت،اور فساد کبیر ضعف اسلام۔

**(۱۱)وقال تعالٰی** (اور اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| " وَلَکُمۡ فِی الۡقِصَاصِ حَیٰوۃٌ یّٰۤاُولِی الۡاَلۡبَابِ لَعَلَّکُمۡ تَتَّقُوۡنَ ﴿۱۷۹﴾ "[3]۔ | اور خون کا بدلہ لینے میں تمہاری زندگی ہے اے عقلمندو کہ تم کہیں بچو۔ت) |

یعنی خون کے بدلے خون لوگے تو مفسدوں کے ہاتھ رکیں گے اور بے گناہوں کی جانیں بچیں گی،اور اسی لیے حد جاری کرتے وقت حکم ہوا کہ مسلمان جمع ہو کر دیکھیں تاکہ موجبِ عبرت ہو۔**(۱۲)قال تعالٰی** (اللہ تعالٰی نے فرمایات)

| | |
|---|---|
| " وَ لۡیَشۡہَدۡ عَذَابَہُمَا طَآئِفَۃٌ مِّنَ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ ﴿۲﴾ "[4]۔ | اور چاہیے کہ ان کی سزا کے وقت مسلمانوں کا ایک گروہ حاضر ہو۔(ت) |

بلکہ اور ترقی کیجئے تو نماز،روزہ،حج،زکوۃ وغیرہا تمام اعمالِ دینیہ خود ایک تدبیر،اور رضائے الٰہی و ثواب نامتناہی ملنے اور عذاب و غضب سے نجات پانے کے اسباب ہیں۔**(۱۳)قال تعالٰی** (اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| " وَمَنۡ اَرَادَ الۡاٰخِرَۃَ وَسَعٰی لَہَا سَعۡیَہَا وَ ہُوَ مُؤۡمِنٌ فَاُولٰٓئِکَ کَانَ سَعۡیُہُمۡ مَّشۡکُوۡرًا ﴿۱۹﴾ "[5]۔ | اور جو آخرت چاہے اور اس کی سی کوشش کرے اور ہو ایمان والا،تو انہیں کی کوشش ٹھکانے لگی۔(ت) |

اگرچہ ازل میں ٹھہر چکا کہ:

---

[1] القرآن الکریم ۲۲/ ۴۰

[2] القرآن الکریم ۸/ ۷۳

[3] القرآن الکریم ۲/ ۱۷۹

[4] القرآن الکریم ۲۴/ ۲

[5] القرآن الکریم ۱۷/ ۱۹

| | |
|---|---|
| "فَرِیۡقٌ فِی الۡجَنَّۃِ وَ فَرِیۡقٌ فِی السَّعِیۡرِ ۝" [1]۔ | ایک گروہ جنت میں ہے اور ایک گروہ دوزخ میں۔(ت) |

پھر بھی اعمال فرض کیے کہ جس کے مقدر میں جو لکھا ہے اسے وہی راہ آسان، اور اسی کے اسباب مہیا ہو جائیں۔

قال تعالٰی (اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| "فَسَنُیَسِّرُہٗ لِلۡیُسۡرٰی ۝ؕ" [2]۔ | تو بہت جلد ہم اُسے آسانی مہیا کردیں گے۔(ت) |

وقال تعالٰی (اللہ تعالٰی نے ارشاد فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| "فَسَنُیَسِّرُہٗ لِلۡعُسۡرٰی ۝ؕ" [3]۔ | تو بہت جلد ہم اُسے دشواری مہیا کردیں گے۔(ت) |

**حدیث ۲:** اسی لیے جب حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: دوزخی، جنتی سب لکھے ہوئے ہیں، اور صحابہ نے عرض کی: یارسول اللہ! پھر ہم عمل کا ہے کو کریں، ہاتھ پاؤں چھوڑ بیٹھیں۔ کہ جو سعید ہیں آپ ہی سعید ہوں گے اور جو شقی ہیں ناچار شقاوت پائیں گے۔ فرمایا: نہیں بلکہ عمل کیے جاؤ کہ ہر ایک جس گھر کے لیے بنا ہے اُسی کا راستہ اُسے سہل کردیتے ہیں، سعید کو اعمالِ سعادت کا اور شقی کو افعالِ شقاوت کا۔ پھر حضور نے یہی دو آیتیں تلاوت فرمائیں۔

| | |
|---|---|
| اخرجه الائمة احمد والبخاری ومسلم وغیرهم عن امیر المومنین علی کرم الله تعالٰی وجهه قال: کان النبی صلی الله تعالٰی علیه وسلم فی جنازة فاخذ شیئا فجعل ینکت به الارض فقال ما منکم من احد الا وقد کتب مقعده من النار ومقعده من الجنة قالوا یارسول الله! افلا نتکل علی کتابنا وندع | امام احمد، بخاری اور مسلم وغیرہ نے امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت کی کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ایک جنازہ میں شریک تھے، آپ نے کوئی چیز پکڑی اور زمین کو کریدنے لگے اور فرمایا تم میں ایسا کوئی نہیں جس کا ایک ٹھکانہ دوزخ میں اور ایک ٹھکانہ جنت میں نہ لکھا جاچکا ہو۔ صحابہ نے عرض کی: یارسول اللہ! کیا ہم تحریر پر بھروسہ کرکے عمل کو چھوڑ نہ دیں۔ |

[1] القرآن الکریم ۴۲/ ۷

[2] القرآن الکریم ۹۲/ ۷

[3] القرآن الکریم ۹۲/ ۱۰

| | |
|---|---|
| العمل(زاد فی روایۃ فمن کان من اھل السعادۃ فسیصیر الی عمل اھل السعادۃ ومن کان من اھل الشقاء فسیصیر الی عمل اھل الشقاوۃ)قال اعملوا فکل میسر لما خلق لہ امّا من کان من اھل السعادۃ فییسر لعمل اھل السعادۃ واما من کان من اھل الشقاء فییسر لعمل الشقاوۃ ثمّ قراء فاما من اعطٰی واتقٰی وصدّق بالحسنٰی الایۃ[1]۔ | (ایک روایت میں یہ زائد ہے کہ جو اہلِ سعادت میں سے ہے وہ عنقریب اہل سعادت کے عمل کی طرف اور جو اہل شقاوت میں سے ہے وہ عنقریب اہلِ شقاوت کے عمل کی طرف راغب ہوگا)آپ نے فرمایا: عمل کرتے رہو ہر کسی کو وہی میسر ہوگا جس کے لیے وہ پیدا کیا گیا، جو اہلِ سعادت میں سے ہوگا اس کو اہلِ سعادت کا عمل اور جو اہل شقاوت میں سے ہوگا اس کو اہلِ شقاوت کا عمل میسر ہوگا۔ پھر آپ نے یہ آیت کریمہ تلاوت فرمائی تو وہ جس نے دیا اور پرہیزگاری کی اور سب سے اچھی چیز کو سچ مانا(ت) |

یہاں سے ظاہر ہوا کہ اگر تدبیر مطلقًا مہمل (بے کار) ہو تو دین و شرائع (قوانین شرع) وانزالِ کتب (کتابیں اتارنا) وارسال رُسُل (رسولوں کو بھیجنا) و اِتیانِ فرائض (فرائض کا کرنا) واجتناب محرمات (حرام کاموں سے بچنا) معاذاللہ ! سب لغو وفضول و عبث ٹھہریں۔ آدمی کی رسی کاٹ کر بجار (آزاد چھوٹا ہوا سانڈ) کردیں۔ دین و دنیا سب یکبارگی برہم ہوجائیں۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم (نہ گناہ سے بچنے کی طاقت ہے اور نہ ہی نیکی کرنے کی قوت مگر بُلندی وعظمت والے خدا کی طرف سے، ت) نہیں نہیں بلکہ تدبیر بے شک مستحسن ہے، اور اُس کی بہت صورتیں مندوب و مسنون ہیں، جیسے دُعا و دَوا۔

**حدیث ۳:** دُعا کی حدیثیں تو خود متواتر ہیں اور سب سے بڑھ کر یہ ہے کہ حضور نے یہ ارشاد فرمایا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔

[1] صحیح البخاری کتاب القدر باب قولہ تعالٰی وکان امر اللہ قدراً مقدوراً قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۹۷۷، صحیح مسلم کتاب القدر باب کیفیۃ خلق الادمی فی بطن امہ الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۳۳۳، مسند احمد بن حنبل عن علی رضی اللہ تعالٰی عنہ المکتب الاسلامی بیروت ۱/ ۱۴۰، سنن ابن ماجہ باب فی القدر ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۹، مشکوۃ المصابیح باب الایمان بالقدر الفصل الاول اصح المطابع کراچی ص ۲۰

| | |
|---|---|
| لَایَرُدُّ الْقَضَاءَ اِلَّا الدُّعَاءُ، رواہ الترمذی و ابن ماجہ[1] ۔ والحاکم بسند حسن عن سلمان الفارسی رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ | (تقدیر کسی چیز سے نہیں ٹلتی مگر دعا سے (یعنی قضا معلق) (اس کو ترمذی ابن ماجہ اور حاکم نے سند حسن کے ساتھ سلمان فارسی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا۔ت) |

**(حدیث ۴)**: دوسری حدیث میں ہے سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| لایغنی حذر من قدر، والدعاء ینفع مما نزل ومما لم ینزل ان البلاء ینزل فیتلقاہ الدّعاء فیعتلجان الٰی یوم القیمۃ رواہ الحاکم[2] والبزار والطبرانی فی الاوسط عن ام المومنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا قال الحاکم صحیح الاسناد وکذا قال[3]۔ | تقدیر کے آگے احتیاط کی کچھ نہیں چلتی، اور دعا اس بلا سے جو اتر آئی اور جو ابھی نہیں اتری دونوں سے نفع دیتی ہے، اور بے شک بلا اترتی ہے دعا اس سے جا ملتی ہے دونوں قیامت تک کشتی لڑتی رہتی ہیں، یعنی بلا کتنا ہی اترنا چاہے دعا اسے اترنے نہیں دیتی۔(اس کو حاکم، بزار اور طبرانی نے اوسط میں ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے روایت کیا۔ حاکم نے کہا اس کا اسناد صحیح ہے اور یونہی ہے کہا۔(ت) |

جسے دعا کے بارے میں احادیث مجملہ ومفصلہ وکلیہ وجزئیہ دیکھنا ہوں وہ کتاب الترغیب وحصن وعدہ وصلاح وغیرہا تصانیف علماء کی طرف رجوع کرے۔

**(حدیث ۵)** اور ارشاد فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| تداووا عباد اللہ فان اللہ | خدا کے بندو! دوا کرو کہ اللہ تعالٰی نے کوئی بیماری |

[1] جامع الترمذی ابواب القدر باب ماجاء لایرد القدر الاّ الدعاء امین کمپنی دہلی ۲/ ۳۶، سنن ابن ماجہ باب فی القدر ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص۱۰، المستدرک للحاکم کتاب الدعا لایرد القدر الا الدعا دار الفکر بیروت ۱/ ۴۹۳

[2] المستدرک للحاکم کتاب الدعاء ینفع الخ دار الفکر بیروت ۱/ ۴۹۲، المعجم الاوسط حدیث ۲۵۱۹ مکتبۃ المعارف ریاض ۳/ ۲۴۲

[3] المستدرک للحاکم کتاب الدعا الدعاء ینفع الخ دار الفکر بیروت ۱/ ۴۹۲

| | |
|---|---|
| لم یضع داء اِلاّ وضع له دواء غیر داءٍ واحد الهرم، اخرجه احمد وابو داؤد[1] والترمذی والنسائی وابن ماجة وابن حبان والحاکم عن اسامة بن شریك رضی الله تعالٰی عنه بسند صحیح۔ | ایسی نہ رکھی جس کی دوا نہ بنائی ہو مگر ایک مرض یعنی بڑھاپا، (اس کو احمد، ابوداؤد، ترمذی نسائی، ابن ماجہ، ابن حبان اور حاکم نے اسامہ بن شریک رضی اللہ تعالٰی عنہ سے سند صحیح کے ساتھ روایت کیا۔ت) |

اور خود حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا استعمالِ دوا فرمانا اور امتِ مرحومہ کو صدہا امراض کے علاج بتانا بکثرت احادیث میں مذکور، اور طبِّ نبوی و سِیرَ وغیرہما فنونِ حدیثیہ میں مسطور (لکھا ہوا) اور تدبیر کی بہت صورتیں فرض قطعی ہیں، جیسے فرائض کا بجالانا، محرمات سے بچنا، بقدر سدرمق (جان بچانے کی مقدار) کھانا کھانا، پانی پینا، یہاں تک کہ اس کے لیے بحالتِ مخمصہ (جان لیوا بھوک) شراب و مردار کی اجازت دی گئی۔

**(حدیث ۶)**: اسی طرح جان بچانے کی کل تدبیریں اور حلال معاش کی سعی وتلاش جس میں اپنے اور اپنے متعلقین کے تن پیٹ کی پرورش ہو۔ حدیث میں ہے حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| طَلَبُ کَسْبِ الْحَلَالِ فَرِیْضَةٌ بَعْدَ الفریضةِ اخرجه الطبرانی فی الکبیر[2] والبیهقی فی شعب الایمان والدیلمی فی مسند الفردوس عن ابن مسعود | آدمی پر فرض کے بعد دوسرا فرض یہ ہے کہ کسبِ حلال کی تلاش کرے (طبرانی نے کبیر میں، بیہقی نے شعب الایمان میں اور دیلمی نے مسندِ فردوس میں سیدنا ابن مسعود رضی اللہ |

[1] جامع الترمذی ابواب الطب باب ماجاء فی الدواء والحث علیه امین کمپنی دہلی ۲/ ۲۵، سنن ابی داؤد کتاب الطب باب الرجل یتداوی آفتاب عالم پریس لاہور ۲/ ۱۸۳، سنن ابن ماجه ابواب الطب باب ما انزل الله داء الا انزل له شفاء ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۵۳، مسند احمد بن حنبل حدیث اُسامة بن شریک المکتب الاسلامی بیروت ۴/ ۲۷۸، موارد الظمآن کتاب الطب حدیث ۱۳۹۵ المطبعة السلفیة ص ۳۳۹

[2] شعب الایمان حدیث ۸۷۴۱ دار المعرفة بیروت ۶/ ۴۲۰، الفردوس بماثور الخطاب حدیث ۳۹۱۸ دار الکتب العلمیة بیروت ۲/ ۴۴۱، کنز العمال برمز طب، ق حدیث ۹۲۳۱ مؤسسة الرسالة بیروت ۴/ ۹

| | |
|---|---|
| رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ | تعالٰی عنہ سے اس کی تخریج فرمائی (ت)۔ |

**(حدیث ۷)**: اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| طَلَبُ الْحَلَالِ وَاجِبٌ عَلٰی کُلِّ مُسْلِمٍ[1] اخرجه الدیلمی بسندٍ حسنٍ عن انس بن مالك رضی اللہ تعالٰی عنه۔ | طلبِ حلال ہر مسلمان پر واجب ہے (دیلمی نے سندِ حسن کے ساتھ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ سے اس کی تخریج کی۔ت) |

**حدیث ۸**: اسی لیے احادیث میں حلال معاش کی طلب وتلاش کی بہت فضیلتیں وارد۔

مسند احمد و صحیح بخاری میں ہے حضور پُرنور سید الکونین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ما اکل احد طعاما قط خیرًا من ان یاکل من عمل یدہ و ان نبی اللہ داؤد کان یاکل من عمل یدہ، واخرجاہ عن مقدام[2] بن معدیکرب رضی اللہ تعالٰی عنه۔ | کبھی کسی شخص نے کوئی کھانا اپنے ہاتھ کی کمائی سے بہتر نہ کھایا اور بے شک نبی اللہ داؤد علیہ الصلوۃ والسلام اپنی دستکاری کی اُجرت سے کھاتے (ان دونوں نے مقدام بن معدیکرب رضی اللہ تعالٰی عنہ سے اس کی تخریج کی۔ت) |

**حدیث ۹**: اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| ان اطیب ما اکلتم من کسبکم اخرجه البخاری فی التاریخ[3] والدارمی وابوداؤد والترمذی والنسائی عن ام المؤمنین الصدیقة بسندٍ صحیح۔ | سب سے زیادہ پاکیزہ کھانا وہ ہے جو اپنی کمائی سے کھاؤ۔ (امام بخاری نے تاریخ، دارمی، ترمذی اور نسائی نے سندِ صحیح کے ساتھ ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے اس کی تخریج کی۔ت) |

---

[1] کنز العمال برمز فر عن انس حدیث ۹۲۰۴ مؤسسة الرساله بیروت ۴/ ۵

[2] صحیح البخاری کتاب البیوع باب کسب الرجل وعمله بیدہ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۲۷۸، مسند احمد بن حنبل حدیث المقدام بن معدیکرب المکتب الاسلامی بیروت ۴/ ۱۳۱ و ۱۳۲

[3] جامع الترمذی ابواب الاحکام باب ماجاء ان الوالد یاخذ من مال ولدہ امین کمپنی دہلی ۱/ ۱۶۲، سُنن ابی داؤد کتاب البیوع باب الرجل یاکل من مال ولدہ آفتاب عالم پریس لاہور ۲/ ۱۴۱، التاریخ الکبیر ترجمہ ۱۳۰۱ دار الباز مکة المکرمة ۱/ ۴۰۷، سُنن الدارمی کتاب البیوع حدیث ۲۵۴۰ نشر السنة ملتان ۲/ ۱۶۲

**حدیث ۱۰ تا ۱۳:** کسی نے عرض کیا: یارسول اللہ **!اَیُّ الکسبِ افضل ؟** سب سے بہتر کسب کون سا ہے ؟ فرمایا: **عمل الرجل بیدہ وکل بیع مبرور**۔ اپنے ہاتھ کی مزدوری اور ہر مقبول تجارت کہ مفاسد شرعیہ سے خالی ہو۔

| | |
|---|---|
| اخرجه الطبرانی [1]۔ فی الاوسط والکبیر بسند الثقات عن عبد اللّٰه بن عمر ،وھو فی الکبیر واحمد والبزار عن ابی بردة بن خیار ،وایضًا ھٰذان عن رافع بن خدیج ،والبیھقی عن سعید بن عمیر مرسلًا والحاکم عن امیر المومنین عمر الفاروق رضی اللّٰه تعالٰی عنھم اجمعین۔ | اس کی تخریج کی سند ثقات کے ساتھ طبرانی نے اوسط وکبیر میں سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے ،اور طبرانی نے ہی کبیر میں اور احمد وبزار نے ابوبردہ بن خیار سے ، نیزان دونوں نے رافع بن خدیج سے اور بیہقی نے سعید بن عمیر سے مرسلًا اور حاکم نے اُسی سے بحوالہ امیر المومنین عمر فاروق روایت کیا رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین (ت) |

حدیث ۱۴: اور وارد کہ فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| ان اللّٰه یحب المومن المحترف۔ اخرجه الطبرانی فی الکبیر [2]۔ والبیھقی فی الشعب وسیدی محمد الترمذی فی النوادر عن ابن عمر رضی اللّٰه تعالٰی عنھما۔ | بے شک اللہ تعالٰی مسلمان پیشہ ور کو دوست رکھتا ہے۔ (طبرانی نے کبیر، بیہقی نے شعب اور سید محمد ترمذی نے نوادر میں ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے اس کی تخریج کی۔ ت) |

حدیث ۱۵ ،۱۷: اور مروی کہ فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| من امسٰی کالّا من عمل یدہ امسٰی مغفورا له اخرجه الطبرانی۔ [3]فی الاوسط عن ام المومنین الصدیقة | جسے مزدوری سے تھک کر شام آئے اس کی وہ شام شامِ مغفرت ہو۔ اس کی تخریج کی طبرانی نے اوسط میں ام المومنین سیدہ صدیقہ |

[1] الترغیب والترہیب کتاب البیوع الترغیب فی الاکتساب بالبیع مصطفٰی البابی مصر ۲/ ۵۲۳ الدر المنثور تحت آیۃ ۲/ ۲۶۸ منشورات مکتبہ آیۃ العظمی قم ایران ۱/ ۳۶۵، شعب الایمان حدیث ۱۲۲۵ دار الکتب العلمیہ بیروت ۲/ ۸۴

[2] شعب الایمان حدیث ۱۲۳۷ دار الکتب العلمیہ بیروت ۲/ ۸۸

[3] المعجم الاوسط حدیث ۷۵۱۶ مکتبۃ المعارف ریاض ۸/ ۲۵۷

| | |
|---|---|
| ومثل ابی القاسم الاصبهانی عن ابن عباس و ابن عساکر عنه وعن انس رضی اللہ تعالٰی عنهم۔ | سے اور مثل ابوالقاسم اصبہانی نے ابن عباس سے، اور ابن عساکر نے ابن عباس اور انس سے، اللہ تعالٰی ان سب پر راضی ہو۔ت) |

**حدیث ۱۸:** اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| طوبٰی لمن طاب کسبه، الحدیث، اخرجه البخاری فی التاریخ والطبرانی فی الکبیر[1] والبیهقی فی السنن و البغوی و الباوردی وابناء قانع و شاہین ومندة کلهم عن رکب المصری رضی اللہ تعالٰی عنه فی حدیث طویل قال ابن عبدالبر حدیث حسن قلت ای لغیرہ۔ | پاک کمائی والے کے لیے جنت ہے (اس کی تخریج کی بخاری نے تاریخ میں، طبرانی نے کبیر میں، بیہقی نے سنن میں اور بغوی و باوردی اور قانع، شاہین و مندہ کے بیٹوں نے رُکب مصری رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ایک طویل حدیث میں اس کو روایت کیا، ابن عبدالبر نے کہا یہ حدیث حسن ہے، میں کہتا ہوں یعنی حسن لغیرہ ہے۔ت) |

**حدیث ۱۹و۲۰:** ایک حدیث میں آیا حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| الدنیا حُلوة خضرة، من اکتسب منها مالًا فی حِلّه و انفقه فی حقّه اثابه اللہ علیه واوردہ جنّته الحدیث، اخرجه البیهقی فی الشعب[2] عن ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنهما قلت والمتن عندالترمذی عن خولة بنت قیس امراء ة سیّدنا حمزة بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالٰی عنهم بلفظ ان هٰذاالمال خضرة | دنیا دیکھنے میں ہری، چکھنے میں میٹھی ہے یعنی بظاہر بہت خوشنما وخوش ذائقہ معلوم ہوتی ہے جو اسے حلال وجہ سے کمائے اور حق جگہ پر اٹھائے اللہ تعالٰی اسے ثواب دے اور اپنی جنت میں لے جائے (اس کی تخریج کی بیہقی نے شعب میں ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے، میں کہتا ہوں اور متن ترمذی کے نزدیک خولہ بنت قیس زوجہ سید نا حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالٰی عنہم سے ان لفظوں کے ساتھ ہے کہ یہ مال سبز و میٹھا |

[1] الترغیب والترہیب کتاب البیوع الترغیب فی طلب الحلال مصطفٰی البابی مصر ۲/ ۵۴۷

[2] شعب الایمان حدیث ۵۵۲۷ دار الکتب العلمیہ بیروت ۴/ ۳۹۶

| | |
|---|---|
| حُلوة فمن اصابه بحقّه بُورك له فيه. الحديث قال الترمذی حسن صحيح۔[1] **قلت** واصله عن خولة عند البخاری مختصرًا۔ | دکھائی دیتا ہے، چنانچہ جو اُسے حق جگہ پر پہنچائے اس کے لیے اس میں برکت دی جاتی ہے، الحدیث۔ ترمذی نے کہا یہ حسن صحیح ہے، **میں کہتا ہوں** اس کی اصل بخاری کے نزدیک خولہ سے ہے۔ اختصار۔ ت) |

حدیث ۲۱: اور مذکور کہ فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| ان من الذنوب ذنوبا لايكفرها الصّلوة ولا الصيام ولا الحج ولا العمرة، يكفرها الهموم فی طلب المعيشة، رواه ابن عساكر وابو نعيم۔[2] فی الحليه عن ابی هريرة رضی الله تعالٰی عنه۔ | کچھ گناہ ایسے ہیں جن کا کفارہ نہ نماز ہو نہ روزے نہ حج نہ عمرہ، ان کا کفارہ وہ پریشانیاں ہوتی ہیں جو آدمی کو تلاشِ معاشِ حلال میں پہنچتی ہیں۔ (اس کو روایت کیا ابن عساکر نے اور ابو نعیم نے حلیہ میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے۔ ت) |

**حدیث ۲۲:** صحابہ رضوان اللہ تعالٰی علیہم نے ایک شخص کو دیکھا کہ تیز وچُست کسی کام کو جارہا ہے عرض کی: یارسول اللہ! کیا خوب ہوتا اگر اس کی یہ تیزی وچستی خدا کی راہ میں ہوتی، حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| ان كان خرج يسعٰى علٰى نفسه يعفها فهو فی سبيل الله، وان كان خرج يسعٰى علٰى ولده صغارا فهو فی سبيل الله۔ وان كان خرج يسعٰى علی ابوين شيخين كبيرين فهو فی سبيل الله، وان كان خرج يسعٰى رياءً ومفاخرة فهو فی سبيل الشيطان، رواه الطبرانی[3] عن كعب بن عجرة رضی الله تعالٰی عنه و | اگر یہ شخص اپنے لئے کمائی کو نکلا ہے کہ سوال وغیرہ کی ذلت سے بچے تو اس کی یہ کوشش اللہ ہی کی راہ میں ہے، اور اگر اپنے چھوٹے چھوٹے بچوں کے خیال سے نکلا ہے جب بھی خدا کی راہ میں ہے اور اگر اپنے بوڑھے ماں باپ کے لیے نکلا ہے جب بھی خدا کی راہ میں ہے، ہاں اگر ریاء وتفاخر کے لیے نکلا ہے تو شیطان کی راہ میں ہے۔ (اس کو طبرانی نے کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا اور اس کے |

[1] جامع الترمذی ابواب الزہد باب ماجاء فی اخذ المال امین کمپنی دہلی ۲/ ۶۰

[2] حلیۃ الاولیاء ترجمہ ۳۸۶ مالک بن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ دار الکتاب العربی بیروت ۶/ ۳۳۵

[3] المعجم الکبیر حدیث ۲۸۲ المکتبہ الفیصلیہ بیروت ۱۹/ ۱۲۹

| | |
|---|---|
| رجالہ رجال الصحیح۔ | رجال صحیح کے رجال ہیں۔ت) |

**حدیث ۲۳**:اسی لیے ترک کسب سے صاف ممانعت آئی ہے حدیث میں ہے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| لیس بخیرکم من ترك دنیاہ لِاٰخرتہ ولا اٰخرتہ لِدنیاہ حتی یصیب منھما جمیعًا فان الدنیا بلاغ الی الاٰخرۃ ولاتکونوا کلاّ علی الناس رواہ ابن عساکر۔[1] عن ابن مالك رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ | تمہارا بہتر وہ نہیں ہے جو اپنی دنیا آخرت کے لیے چھوڑ دے اور نہ وہ جو اپنی آخرت دنیا کے لیے ترک کرے، بہتر وہ ہے جو دونوں سے حصہ لے کہ دنیا آخرت کا وسیلہ ہے، اپنا بوجھ اوروں پر ڈال کر نہ بیٹھ رہو۔(اس کو ابن عساکر نے انس بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا ہے۔ت) |

انہیں احادیث سے ثابت ہوا کہ تلاش حلال و فکرِ معاش و تعاطی اسباب ہر گز منافی توکل نہیں بلکہ عین مرضی الٰہی ہے کہ آدمی تدبیر کرے اور بھروسہ تقدیر پر رکھے۔

**حدیث ۲۴و۲۵**:اسی لیے جب ایک صحابی نے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے عرض کی اپنی اونٹنی یونہی چھوڑ دوں اور خدا پر بھروسہ رکھوں یا اُسے باندھوں اور خدا پر توکل کروں ؟ ارشاد فرمایا قیّد و توکّل باندھ دے اور تکیہ خدا پر رکھ۔

بر توکل زانوے اشتر بنبد

(اللہ پر بھروسہ کرتے ہوئے اونٹنی کے گھٹنے باندھ (ت)

| | |
|---|---|
| اخرجہ البیہقی۔[2] فی الشعب بسند جیّد عن عمر و بن امیّۃ الضمری والترمذی فی الجامع عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہما واللفظ عندہ اعقلھا وتوکل[3]۔ | اس کی تخریج کی بیہقی نے شعب میں سند جید کے ساتھ عمرو بن امیہ ضمری رضی اللہ تعالٰی عنہ سے اور ترمذی نے جامع میں حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے، اس کے نزدیک لفظ یہ ہیں، اعقلھا وتوکل۔ |

[1] کنزالعمال برمز ابن عساکر عن انس حدیث ۶۳۳۴ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۳/ ۲۴۰

[2] کنزالعمال برمز ھب عن عمرو بن امیہ حدیث ۵۶۸۷ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۳/ ۱۰۳

[3] جامع الترمذی ابواب صفۃ یوم القیمۃ باب منہ امین کمپنی دہلی ۲/ ۷۴

دیکھو کیسا صاف ارشاد ہے کہ تدبیر کرو مگر اس پر اعتماد نہ کرلو۔ دل کی نظر تقدیر پر رہے۔
مولانا قدس سرہ مثنوی شریف میں فرماتے ہیں:

توکل کن بجنباں پاودست　　　　رزق تو بر تو ز تو عاشق تراست[1]

(توکل کر اور ہاتھ پاؤں حرکت میں لاکہ تیرا رزق تجھ پر تجھ سے زیادہ عاشق ہے۔ت)

خود حضرت عزت جل مجدہ نے قرآن عظیم میں تلاش وتدبیر اور اللہ کی طرف وسیلہ ڈھونڈنے کی ہدایت فرمائی۔ **(۱۴) قال تعالٰی** (اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| "وَتَزَوَّدُوْا فَاِنَّ خَیْرَ الزَّادِ التَّقْوٰى٘ وَاتَّقُوْنِ یٰۤاُولِی الْاَلْبَابِ ﴿۱۹۷﴾ لَیْسَ عَلَیْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَبْتَغُوْا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ"[2]۔ | اور توشہ ساتھ لو کہ سب سے بہتر توشہ پرہیزگاری ہے، اور مجھ سے ڈرتے رہو اے عقل والو۔ تم پر کچھ گناہ نہیں کہ اپنے رب کا فضل تلاش کرو۔ت) |

یمن کے کچھ لوگ بے زادِ راہ لیے حج کو آتے اور کہتے ہم متوکل ہیں، ناچار بھیک مانگنی پڑتی، حکم آیا توشہ ساتھ لیا کرو۔ کچھ اصحاب کرام نے موسمِ حج میں تجارت سے اندیشہ کیا کہ کہیں اخلاصِ نیت میں فرق نہ آئے۔ فرمان آیا کچھ گناہ نہیں کہ تم اپنے رب کا فضل ڈھونڈو۔ اسی طرح تلاشِ فضلِ الٰہی کی آیتیں بکثرت ہیں۔ **(۱۵) وقال تعالٰی** (اور اللہ تعالٰی نے فرمایا۔ت)

| | |
|---|---|
| "یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْۤا اِلَیْهِ الْوَسِیْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِیْ سَبِیْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۳۵﴾"[3]۔ | اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو اور اس کی طرف وسیلہ ڈھونڈو اور اس کی راہ میں جہاد کرو اس امید پر کہ فلاح پاؤ۔ت) |

صاف حکم دیتے ہیں کہ رب کی طرف وسیلہ ڈھونڈو تاکہ مراد کو پہنچو۔ اگر تدبیر واسباب معطل و مُہمل ہوتے تو اس کی کیا حاجت تھی۔ بلکہ انصاف کیجئے تو تدبیر کب تقدیر سے باہر ہے، وہ خود ایک تقدیر ہے، اور اس کا بجالانے والا

---

[1]

[2] القرآن الکریم ۲/ ۱۹۷و۱۹۸

[3] القرآن الکریم ۵/ ۳۵

ہرگز تقدیر سے رُوگرداں نہیں۔

**حدیث ۲۶:** حدیث میں حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے عرض کی گئی، دوا تقدیر سے کیا نافع ہوگی؟ فرمایا:

| | |
|---|---|
| الدّوامن القدر، ینفع من یشاء بماشاء رواہ ابن السنی[1] فی الطب والدیلمی فی مسند الفردوس عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما وصدرہ عنہ عند ابی نعیم والطبرانی فی المعجم الکبیر۔ | دوا خود بھی تقدیر سے ہے، اللہ تعالٰی جسے چاہے جس دوا سے چاہے نفع پہنچادیتا ہے۔ (اس کو روایت کیا ہے ابن سنی نے طب میں اور دیلمی نے مسند فردوس میں اور اس کی ابتداء ابن عباس سے ابونعیم کے نزدیک ہے اور طبرانی نے معجم کبیر میں اس کو روایت کیا۔ ت) |

**حدیث ۲۷:** امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ جب بقصدِ شام وادی تبوک میں قریہ سَرغ تک پہنچے سردارانِ لشکر ابوعبیدہ بن الجراح وخالد بن الولید وعمرو بن العاص وغیرہم رضوان اللہ تعالٰی علیہم انہیں ملے اور خبر دی کہ شام میں وبا ہے، امیر المومنین نے مہاجرین وانصار وغیرہم صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کو بُلا کر مشورہ لیا، اکثر کی رائے رجوع پر قرار پائی امیر المومنین نے بازگشت کی منادی فرمائی۔ حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے کہا: اِفِرَارا من اللہ کیا اللہ تعالٰی کی تقدیر سے بھاگنا؟ فرمایا:

| | |
|---|---|
| لو غیرك قالھا یااباعبیدۃ، نعم، نفرمن قدر اللہ الٰی قدر اللہ ارایت لوکان لك ابل ھبطت وادیالہ عدوتان احدھما خصبۃ والاخرٰی جدبۃ الیس ان رعیت الخصبۃ رعیتھا بقدر اللہ وان رعیت الجدبۃ رعیتھا بقدر اللہ۔ | کاش اے ابوعبیدہ! یہ بات تمہارے سوا کسی اور نے کہی ہوتی (یعنی تمہارے علم وفضل سے بعید تھی) ہاں ہم اللہ کی تقدیر سے اللہ کی تقدیر ہی کی طرف بھاگتے ہیں، بھلا بتاؤ تو اگر تمہارے کچھ اونٹ ہوں انہیں لے کر کسی وادی میں اترو جس کے دو کنارے ہوں، ایک سرسبز، دوسرا خشک، تو کیا یہ بات نہیں ہے کہ اگر تم شاداب میں چراؤ گے تو خدا کی تقدیر سے اور خشک میں چراؤ گے تو خدا کی تقدیر سے۔ |

[1] کنزالعمال برمز ابن سنی عن ابن عباس حدیث ۲۸۰۸۲ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۰/ ۵

| | |
|---|---|
| اخرجه الائمة مالك [1] واحمد والبخاری ومسلم وابو داؤد والنسائی عن ابن عباس رضی الله تعالٰی عنهما۔ | اس کی تخریج کی ہے ائمہ یعنی مالک، احمد، بخاری، مسلم، ابوداؤد اور نسائی نے ابنِ عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے (ت) |

یعنی باآنکہ سب کچھ تقدیر سے ہے پھر آدمی خشک جنگل چھوڑ کر ہرا بھرا چرائی کے لیے اختیار کرتا ہے، اس سے تقدیر الٰہی سے بچنا لازم نہیں آتا، یونہی ہمارا اُس زمین میں نہ جانا جس میں وبا پھیلی ہے یہ بھی تقدیر سے فرار نہیں۔ پس ثابت ہوا کہ تدبیر ہر گز منافی توکل نہیں، بلکہ اصلاحِ نیت کے ساتھ عین توکل ہے۔ ہاں یہ بے شک ممنوع ومذموم ہے کہ آدم ہمہ تن تدبیر میں منہمک ہو جائے اور اس کی درستی میں جاوبیجا ونیک وبد وحلال وحرام کا خیال نہ رکھے۔ یہ بات بیشک اُسی سے صادر ہوگی جو تقدیر کو بھول کر تدبیر پر اعتماد کر بیٹھا، شیطان اُسے ابھارتا ہے کہ اگر یہ بن پڑی جب تو کار برآری ہے ورنہ مایوسی وناکامی، ناچار سب این وآں سے غافل ہو کر اس کی تحصیل میں لہو پانی ایک کر دیتا ہے، اور ذلت وخواری، خوشامد وچاپلوسی، مکر ودغا بازی جس طرح بن پڑے اس کی راہ لیتا ہے، حالانکہ اس حرص سے کچھ نہ ہوگا۔ ہونا وہی ہے جو قسمت میں لکھا ہے۔ اگر یہ علو ہمت وصدقِ نیت و پاسِ عزت ولحاظ شریعت ہاتھ سے نہ دیتا رزق کہ اللہ عزوجل نے اپنے ذمے لیا جب بھی پہنچتا، اس کی طمع نے آپ اس کے پاؤں میں تیشہ مارا اور حرص وگناہ کی شامت نے "خَسِرَ الدُّنۡیَا وَالۡاٰخِرَۃَ ؕ" [2]۔ (دنیا وآخرت دونوں کے اندر گھاٹے میں رہا۔ ت) کا مصداق بنایا، اور اگر بالفرض آبرو کھو کر گناہ گار ہو کر دو پیسہ پائے بھی تو ایسے مال پر ہزار تف۔

بئس المطاعم حین الذل تکسبها  القدر منتصب والقدر مخفوض [3]

(بُری خوراک وہ جسے ذلت کی حالت میں حاصل کرو قسمت بُلند بھی ہے اور قسمت پست بھی۔ (ت)

**حدیث ۲۸:** اسی لیے حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں:

[1] صحیح البخاری کتاب الطب باب مایذکر فی الطاعون قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۸۵۳، صحیح مسلم کتاب السلام باب الطاعون والطیرۃ الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۲۲۹، مؤطا الامام مالک کتاب الجامع باب ماجاء فی الطاعون میر محمد کتب خانہ کراچی ص ۶۹۹ و ۷۰۰

[2] القرآن الکریم ۲۲/ ۱۱

3

| | |
|---|---|
| اَجْمِلُوْا فی طَلَبِ الدُّنْیَا فانَّ کُلًّا مُیَسَّر لِّمَا کُتِبَ لَه مِنْھَا رواه ابن ماجة[1]۔ والحاکم والطبرانی فی الکبیر و البیھقی فی السنن وابو الشیخ فی الثواب عن ابی حمید الساعدی رضی اللہ تعالٰی عنه باسنادٍ صحیح واللفظ للحاکم۔ | دنیا کی طلب میں اچھی روش سے عدول نہ کروکہ جس کے مقدر میں جتنی لکھی ہے ضرور اس کے سامان مہیا پائے گا۔ (اس کو روایت کیا ابن ماجہ، حاکم) طبرانی نے کبیر میں، بیہقی نے سُنن میں اور ابوالشیخ نے ثواب میں صحیح اسناد کے ساتھ ابو حمید ساعدی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے اور لفظ حاکم کے ہیں۔ت) |

**حدیث ۲۹و۳۰:** اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| یا ایھاالناس اتقوا واجملوا فی الطلب فانّ نفسًا لن تموت حتی تستوفی رزقھا فان ابطأمنھا فاتقوا اللہ و اجملوا فی الطلب خذوا ماحلّ ودَعُوا ماحرم ،رواه ابن ماجة[2] واللفظ له والحاکم وقال صحیح علٰی شرطھما وبسنداٰخر صحیح علٰی شرط مسلم[3] وابن حبّان فی صحیحه کلھم عن جابر بن عبداللہ | اے لوگو! اللہ سے ڈرواور طلبِ رزق نیک طور پر کروکہ کوئی جان دنیا سے نہ جائے گی، جب تک اپنا رزق پورا نہ لے لے، تو اگر روزی میں دیر دیکھو تو خدا سے ڈرواور رَوش محمود پر تلاش کرو، حلال کرلو اور حرام کو چھوڑو۔ (اس کو ابن ماجہ نے روایت کیا اور لفظ اُسی کے ہیں، اور حاکم نے روایت کرکے کہا کہ یہ شیخین کی شرط پر صحیح ہے اور ایک دوسری سند کے ساتھ کہا کہ مسلم کی شرط پر صحیح ہے، اور ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا۔ سب نے |



[1] المستدرک للحاکم کتاب البیوع لابأس بالغنی لمن اتقی دارالفکر بیروت ۲/ ۳، سنن ابن ماجه ابواب التجارات باب الاقتصاد فی طلب المعیشة الخ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص۱۵۶، السنن الکبرٰی کتاب البیوع باب الاجمال فی طلب الدنیا دارصادر بیروت ۵/ ۲۶۴، کنزالعمال عن ابی حمید ساعدی حدیث ۹۲۹۱ مؤسسة الرساله بیروت ۴/ ۲۰، الترغیب والترہیب الترغیب فی الاقتصاد فی طلب الرزق الخ مصطفٰی البابی مصر ۲/ ۵۳۴

[2] سنن ابن ماجه ابواب التجارات باب الاقتصاد فی طلب المعیشه الخ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص۱۵۶، المستدرک للحاکم کتاب البیوع لابأس بالغنی لمن اتقی الخ دارالفکر بیروت ۲/ ۴

[3] المستدرک للحاکم کتاب البیوع لابأس بالغنی لمن اتقی الخ دارالفکر بیروت ۲/ ۴

| | |
|---|---|
| وبمعناہ عندابی یعلی بسند حسن ان شاء اللہ تعالٰی عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنھم۔ | حضرت جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے اور اس کے ہم معنٰی ابویعلٰی کے نزدیک اِن شاء اللہ تعالٰی سندِ حسن کے ساتھ ابو ہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی ہے۔ت) |

**حدیث ۳۱تا۳۴:** اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| ان روح القدس نفث فی روعی ان نفسًا لن تموت حتی تستکمل اجلھا وتستوعب رزقھا فاتقوااللہ واجملوا فی الطلب ولا یحملن احدکم استبطاء الرزق ان یطلبہ بمعصیۃ اللہ، فان اللہ تعالٰی لایُنال ماعندہ الا بطاعتہ، اخرجہ ابونعیم فی الحلیۃ[1]۔ واللفظ لہ عن ابی امامۃ الباھلی، والبغوی فی شرح السُّنۃ والبیھقی فی الشعب والحاکم فی المستدرك عن ابن مسعود، و البزار عن حذیفۃ الیمان ونحوہ للطبرانی فی الکبیر عن الحسن بن علی امیر المؤمنین رضی اللہ تعالٰی عنھم اجمعین غیر ان الطبرانی لم یذکر جبریل علیہ الصلوۃ السلام۔ | بے شک رُوح القدس جبریل نے میرے دل میں ڈالا کہ کوئی جان نہ مرے گی جب تک اپنی عمر اور اپنا رزق پورا نہ کر لے، توخدا سے ڈرواور نیک طریقے سے تلاش کرو، اور خبردار رزق کی درنگی تم میں کسی کو اس پر نہ لائے کہ نافرمانی خدا سے اُسے طلب کرے کہ اللہ کا فضل تو اس کی طاعت ہی سے ملتا ہے۔(ابونعیم نے حلیہ میں اس کی تخریج کی اور لفظ اسی کے ہیں، بغوی نے شرح السنہ میں، بیہقی نے شعب میں اور حاکم نے مستدرک میں ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ سے نیز بزار نے حذیفہ بن الیمان سے اور اسی کی مثل طبرانی کی کبیر میں حسن بن امیر المومنین علی سے مروی ہے رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین مگر طبرانی نے جبریل علیہ الصلوۃ والسلام کا ذکر نہیں کیا۔ت) |

**حدیث ۳۵:** اور مروی ہوا، فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| اُطلبُواالحوائج بعزّۃ الانفس فانّ الامور تجری بالمقادیر رواہ تمام | حاجتیں عزت نفس کے ساتھ طلب کرو کہ سب کام تقدیر پر چلتے ہیں۔(اس کو تمام نے |

[1] حلیۃ الاولیاء ترجمہ ۴۵۷ احمد بن ابی الحواری دارالکتاب العربی بیروت ۱۰/ ۲۷، شرح السنۃ باب التوکل علی اللہ حدیث ۴۱۱۱ المکتب الاسلامی بیروت ۱۴/ ۳۰۴

| | |
|---|---|
| فی فوائدہ وابن عساکر [1] فی تاریخہ عن عبداللہ بن بُسر رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ | فوائد میں اور ابن عساکر نے اپنی تاریخ میں عبداللہ بن بُسر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا۔ت) |

ان سب حدیثوں میں بھی تلاش وتدبیر کی طرف ہدایت فرمائی مگر حکم دیا کہ شریعت وعزت کا پاس رکھو، تدبیر میں بے ہوش و مدہوش نہ ہو جاؤ، دست درکار و دل بایار، تدبیر میں ہاتھ، دل تقدیر کے ساتھ، ظاہر میں ادھر باطن میں ادھر، اسباب کا نام، مسبّب سے کام، یوں بسر کرنا چاہیے، یہی روش ہُدی ہے، یہی مرضی خدا، یہی سنتِ انبیاء، یہی سیرت اولیاء **علیہم جمیعا الصلوۃ والثناء** (ان سب کے لیے درود اور ثناء ہو۔ت)

بس اس بارے میں یہی قولِ فیصل و صراطِ مستقیم ہے، اس کے سوا تقدیر کو بھولنا یا حق نہ ماننا، یا تدبیر کو اصلاً مہمل جاننا دونوں معاذ اللہ گمراہی ضلالت یا جنون و سفاہت، **والعیاذ باللہ رب العٰلمین**۔

باب تدبیر میں آیات واحادیث اتنی نہیں جنہیں کوئی حصر کرسکے۔ فقیر غفراللہ تعالٰی لہ دعوی کرتا ہے کہ ان شاء اللہ **تعالٰی** اگر محنت کی جائے تو دس ہزار سے زائد آیات واحادیث اس پر ہو سکتی ہیں مگر کیا حاجت کہ۔ ع

آفتاب آمد دلیل آفتاب

(سورج کی دلیل خود سورج ہے۔ت)

جس مسئلہ کے تسلیم پر تمام جہان کے کاروبار کا دار ومدار، اس میں زیادہ تطویل عبث وبیکار، اسی تحریر میں کہ فقیر نے پندرہ آیتیں اور پینتس حدیثیں جملہ پچاس ۵۰ نصوص ذکر کیے اور صدہا بلکہ ہزار ہا کے پتے دیئے، یہ کیا تھوڑے ہیں، انہیں سے ثابت کہ انکارِ تدبیر کس قدر اعلٰی درجہ کی حماقت، اخبث الامراض، اور قرآن و حدیث سے صریح اعراض اور خدا و رسول پر کھلا اعتراض **ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم**۔

ولید پر فرض ہے کہ تائب ہو، اور کتاب و سنت سے اپنا عقیدہ درست کرے، ورنہ بدمذہبی کی شامت سخت جانکاہ ہے **والعیاذ باللہ رب العلمین**، باقی رہا اس کا عربی پڑھانے، علم سکھانے کی نسبت وہ شنیع لفظ کہنا، اگر اِس تاویل کا درمیان نہ ہوتا کہ شاید وہ ان لوگوں پر معترض ہے جو

---

[1] کنزالعمال برمز تمام وابن عساکر عن عبداللہ بن بسر حدیث ۱۶۸۰۵ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۵۱۸/۶

دنیا کے لیے علم پڑھاتے ہیں، اور ایسے لوگ بے شک لائقِ اعتراض ہیں، تو صریح کلمہ کفر تھا کہ اس نے علمِ دین کی تحقیر و توہین کی، اور اس سے سخت تر ہے اُس کا خالد کو اس بنا پر کافر کہنا کہ وہ باوجود ایمان تقدیر، تدبیر کو بہتر و مستحسن جانتا ہے، حالانکہ جو اُس کا عقیدہ ہے وہی حق و صحیح ہے، اور ولید کا قول خود باطل و قبیح، مسلمان کو کافر کہنا سہل بات نہیں۔

**(حدیث ۳۶ تا ۳۹):** صحیح حدیثوں میں فرمایا کہ جو دوسرے کو کافر کہے اگر وہ کافر نہ تھا یہ کافر ہوجائے۔

| | |
|---|---|
| کما اخرجه الائمة مالك واحمد والبخاری ومسلم وابوداؤد والترمذی عن عبدالله بن عمر، والبخاری عن ابی هريرة واحمد والشيخان عن ابی ذر وابن حبان بسند صحيح عن ابی سعيد الخدری رضی الله تعالٰی عنهم باسانيد عديدة والفاظ متبائنة ومعانی متقاربة۔[1] | جیسا کہ اس کی تخریج کی ہے ائمہ کرام یعنی امام مالک، احمد، بخاری، مسلم، ابوداؤد، اور ترمذی نے عبداللہ بن عمر سے اور بخاری نے ابوہریرہ سے اور احمد اور شیخین نے ابوذر سے اور ابن حبان نے سند صحیح کے ساتھ ابوسعید خدری سے رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین متعدد سندوں کے ساتھ جن کے الفاظ مختلف مگر معانی قریب قریب ہیں۔ (ت) |

اور اگرچہ اہلِ سنت کا مذہب محقق و منقح یہی ہے کہ ہمیں تاہم احتیاط لازم اور اتنی بات پر حکم تکفیر ممنوع و ناملائم، اور احادیث مذکورہ میں تاویلاتِ عدیدہ کا احتمال قائم۔ مگر پھر بھی صدہا ائمہ مثل امام ابوبکر اعمش و جمہور فقہاء بلخ وغیرہم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہم ظاہر احادیث ہی پر عمل کرتے، اور مسلمان کے مکفر کو مطلقاً کافر کہتے ہیں، کما فصّلناہ کل ذلك فی رسالتنا، النھی الاکید عن الصلوۃ وراء عدی التقلید (جیسا کہ ہم نے اس تمام کی تفصیل اپنے رسالہ النہی الاکید عن الصلوۃ وراء عدی التقلید میں کردی ہے۔ ت)

تو ولید پر لازم کہ از سرِ نو کلمہ اسلام پڑھے اور اگر صاحبِ نکاح ہو تو اپنی زوجہ سے تجدید نکاح کرے۔

[1] صحیح البخاری کتاب الادب باب من اکفرا خاہ بغیر تاویل قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۹۰۱، صحیح مسلم کتاب الایمان باب بیان حال ایمان من قال لاخیه المسلم یا کافر قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۵۷، مسند احمد بن حنبل عن ابن عمر المکتب الاسلامی بیروت ۲/ ۱۱۳

| | |
|---|---|
| فی الدُّرِّ المختار عن شرح الوھبانیة للعلامة حَسَنِ الشُّرُنبُلالی مایکون کفرًا اتفاقًا یبطل العمل والنکاح واولادہ اولادُ زنا و ما فیه خِلاف یؤمر بالاستغفار والتوبة وتجدید النکاح[1]۔ | دُر مختار میں علامہ حسن شُرنبلالی کی شرح وہبانیہ سے منقول ہے جو بالاتفاق کفر ہو اس سے عمل اور نکاح باطل ہوجائیں گے بلاتجدیدِ ایمان و نکاح اس کی اولاد اولادِ زنا ہوگی، اور جس میں اختلاف ہے قائل کو استغفار، توبہ، تجدید نکاح کا حکم دیا جائے گا۔ (ت) |

**حدیث ۴۰:** اور جس طرح یہ کلماتِ شنیعہ علانیہ کہے یونہی توبہ و تجدید ایمان کا بھی اعلان چاہیے۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| اذاعملت سیئة فاحدث عندھا توبة السرّ بالسّرو العلانیة بالعلانیة رواہ الامام احمد فی کتاب الزھد والطبرانی فی المعجم الکبیر عن معاذ بن جبل رضی اللہ تعالٰی عنه بسند حسن[2]۔ | جب تو کوئی گناہ کرے تو فورًا ازسرنو توبہ کر، پوشیدہ کی پوشیدہ، اور آشکارا کی آشکارا (اس کو امام احمد نے کتاب الزہد میں اور طبرانی نے معجم کبیر میں سند حسن کے ساتھ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا ت۔)۔ |

واللہ تعالٰی اعلم

رسالہ التحبیر بباب التدبیر ختم ہوا۔

**مسئلہ ۱۲۳:** از قصبہ مؤناتھ بھنجن ضلع اعظم گڑھ مدرسہ دارالعلوم مرسلہ عبدالرحیم خان ۱۱ صفر ۱۳۳۸ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ روح پاک ہے یا ناپاک؟ اگرپاک ہے تو بعد مُردن عذاب کیوں ہوتا ہے؟ اور اگر ناپاک ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قلب اطہر میں کیوں داخل ہوا؟

---

[1] الدرالمختار کتاب الجہاد باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۳۵۹

[2] الزھد لاحمد بن حنبل حدیث ۱۴۱ دارالکتاب العربی بیروت ص ۴۹، المعجم الکبیر حدیث ۳۳۱ المکتبة الفیصیلة بیروت ۲۰/ ۱۵۹

**الجواب:**

روح اصل خلقت میں پاک ہے، پھر اگر بداعتقاد بداعمال اختیار کیے توان سے ناپاک ہوجاتی ہے، جس کے سبب مستحق عذاب ہوتی ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۲۴:** از سہاور ۲۴ صفر ۱۳۳۸ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اندریں باب کہ ایک صاحب نے دو مضامین ذیل بحوالہ حدیث بیان فرمائے اور اول کو حدیث قدسی کہا مضمون اول یہ ہے کہ اگر تمام مخلوقات کے قلب مثل قلب حضور سرورکائنات علیہ افضل الصلوات والطیبات کے ہوجائیں یا مثل شیطان لعین کے ہوجائیں تواللہ تعالٰی فرماتا ہے، کہ مجھ کو مطلق پروانہیں۔

دوسرا مضمون یہ ہے کہ بروزِ قیامت جنت ودوزخ میں حجت ہوگی۔ دوزخ کہے گی کہ میں محلِ جبابرہ وافاخرہ ہوں اور تو محلِ مساکین وغرباء ہے اس لیے میں افضل ہوں یا مستحق اس کی ہوں کہ تمام بنی آدم میرے حوالے ہوں۔ جنت کچھ جواب نہ دے گی، مکالمہ میں کمزور پڑے گی، پس اللہ تعالٰی فیصلہ فرمائے گا کہ تم دونوں کو استحقاقِ حجت کسی طرح نہیں ہے میں جس کو جہاں چاہوں گا بھیجوں گا۔ پس سوال یہ ہے کہ آیا یہ دونوں مضمون اُن صاحب کے صحیح موافق حدیث کے ہیں یا نہیں؟ اور برتقدیر اول یہ کیونکر ہوسکتا ہے کہ کوئی دوسرا قلب مثل قلب مبارک حضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے ہوجائے، علماء نے تو ایسی احادیث کو جو صاحبِ درمنثور وغیرہ نے حبرالامۃ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت کی ہے درجہ اعتبار سے گرایا ہے، اور نیز دوسرے مضمون میں جبابرہ وافاخرہ کا ہونا دوزخ کے لیے کب موجبِ فضیلت وفوقیت ہوسکتا ہے کہ وہ مشرکین وکفار ہوں گے، امید کہ جواب باصواب عنایت ہو کہ ایک جماعت مسلمین کا شک رفع ہو، بینوا توجروا، (بیان فرمائیے اجر دیئے جاؤگے۔ت)

**الجواب:**

حدیث اول میں ہرگز نامِ اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نہیں بلکہ یوں ہے کہ:

| | |
|---|---|
| علی اتقی قلب رجل واحد منکم[1]۔ | تم میں کا جو بڑا پرہیزگار شخص ہو اس کے دل پر ہوجائیں۔ |

[1] صحیح مسلم کتاب البر والصلۃ باب تحریم الظلم قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۳۱۹

اور فرض کے لیے امکان شرط نہیں۔قال اللہ تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "قُلۡ اِنۡ كَانَ لِلرَّحۡمٰنِ وَلَدٌ ۖ فَاَنَا اَوَّلُ الۡعٰبِدِيۡنَ ﴿۸۱﴾ "[1]۔ | تم فرماؤ اگر بفرضِ محال رحمٰن کے کوئی بچہ ہوتا تو سب سے پہلے میں پوجتا (ت) |

حدیث تو لفظ لَوۡ سے ہے کہ:

| | |
|---|---|
| لو ان اولکم واٰخرکم وانسکم وجنکم کانوا علی اتقی[2]۔ | اگر تمہارے پہلے، پچھلے انسان، اور جن سب سے بڑے پرہیزگار کے دل پر ہو جائیں۔الخ (ت) |

اور آیہ کریمہ میں تو لفظ ان ہے، بیان حدیث دوم میں غلط ہے کہ حجت روزِ قیامت ہوگی اور یہ بھی غلط کہ تمام بنی آدم میرے حوالہ ہوں اور یہ بھی غلط کہ جنت کچھ جواب نہ دے گی یا کمزور پڑے گی، اسی طرح بیان حدیث اول میں متعدد اغلاط تھے۔یہ حدیث یوں ہے:

| | |
|---|---|
| تحاجت الجنة والنار فقالت النار اوثرت بالمتکبرین والمتجبرین وقالت الجنة فمالی لایدخلنی الا ضعفاء الناس[3]۔الحدیث۔ | جنت اور دوزخ میں جھگڑا ہوا تو دوزخ نے کہا مجھے متکبروں اور جابروں کے سبب ترجیح دی گئی اور جنت نے کہا مجھے کیا ہے کہ میرے اندر صرف کمزور لوگ داخل ہوتے ہیں، الحدیث (ت) |

یہ گزشتہ کی حکایت ہے اُس وقت نار کا علم اُسے محیط ہونا کیا ضرور کہ اس کے لیے کفار و مشرکین ہیں جس طرح جنت کا یہ کہنا بتا رہا ہے کہ اُسے ان کمزوروں کا فضل و تقرب معلوم نہ تھا جب سے معلوم ہوا خود ان کی مشتاق ہے **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۲۵:** از بلوچستان مرسلہ قادر بخش ۵ ربیع الآخر ۱۳۳۸ھ

| | |
|---|---|
| اندریں حکایت علمائے کرام چہ می فرمایند کہ قولے معتبر است آیا واعظ ذکر بکند یا حقیقت است درکدام کتاب | اس حکایت کے بارے میں علمائے کرام کیا فرماتے ہیں کہ کیا یہ کسی معتبر قول سے منقول ہے وعظ کرنے والا اس کو اپنے وعظ میں بیان کرسکتا ہے؟ |

---

[1] القرآن الکریم ۴۳/ ۸۱

[2] صحیح مسلم کتاب البر والصلۃ باب تحریم الظلم قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۳۱۹

[3] صحیح بخاری کتاب التفسیر سورہ ق قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۷۱۹، صحیح مسلم کتاب الجنۃ باب جہنم اعاذنا اللہ منھا قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۳۸۱

| | |
|---|---|
| ایں نقل است، آن حکایت این است۔ | اس کی کوئی حقیقت ہے؟ کون سی کتاب میں منقول ہے؟ حکایت یہ ہے۔ |

(۱) یک حکایت یاد دارم از رسول — باد مقبول ھمہ اہل قبول
(۲) تا کہ معلوم تو گردد ہمتش — تا چہ حد است امتاں را شفقتش
(۳) بعد ازاں آیم بمدح چار یار — اے برادر یک زمان گوش دار
(۴) جملہ شبہا مصطفٰی بیدار بود — اتفاقاً یک شبے خوابش ربود
(۵) بود اندر خواب تا وقتے نماز — ناگہاں آمد خطابش بے نیاز
(۶) آفریدم من ترا از بہر آں — تا شدی پشت پناہے اُمتاں
(۷) اے محمد خواب تو زیبندہ نیست — ہر کہ در خدمت نباشد بندہ نیست
(۸) چوں بہ پروازی بخوابِ نیم شب — کردم اکنوں امتانت را غضب
(۹) دوزخ اندازم ہمہ از عام و خاص — یک تنے زیشاں نگر دانم خلاص
(۱۰) چوں شنید ایں آیۃ خیر البشر — انت زانجا امتی گویا بدر
(۱۱) رفت زانجا اوندیدہ ہیچ کس — داند او را عالم الاسرار بس
(۱۲) چوں گزشت از دو سہ روز ایں قصہ را — خون دل خوردند یاراں غصہ را
(۱۳) عاقبت روز سوئم بعد از نماز — جملہ پیش عائشہ رفتند باز
(۱۴) چوں بپرسید ندزام مومنین — داد ایشاں راجواب ایں چنیں
(۱۵) گفت او شین شب رسید از حق خطاب — امتاں را آیہ از بہر عذاب
(۱۶) چونکہ ایں آیۃ بگوش او رسید — شد برون از حجرہ او را کس ندید
(۱۷) آنچناں برخاست از یاراں غریو — لرزہ افتادند اندر جن و دیو
(۱۸) ناگہاں دیدند یک چوبان زدور — یافت زاں چوبان دل ایشاں سرور
(۱۹) پیش او رفتند و پرسیدند ازو — گر خبر داری ز پیغمبر بگو
(۲۰) گفت من کے مصطفٰی را دیدہ ام — بلکہ او را از کسے نشنیدہ ام
(۲۱) لیک سہ روز است پیغام خروش — از میان کوہ میآید بگوش
(۲۲) جانور از نالہ او دل خستہ اند — از چراگاہ دہاں رابستہ اند
(۲۳) ہر زماں از دیدہ می راند آب — بستہ اندازہ راہ دیدہ راہِ خواب

(۲۴) چوں شنیدند ایں خبر راآں گروہ　　جملہ آوردند روئے سوئے کوہ
(۲۵) شد نمایاں درمیان کوہ غار　　دیدورآن غار آں صدر کبار
(۲۶) سربسجدہ بروہ پیش بے نیاز　　باخدائے خویشتن میگفت راز
(۲۷) گریہ میکرد وہمی گفت اے الٰہ　　تانہ بخشی امتانم راگناہ
(۲۸) مانہ بردارم سرخود از زمیں　　تابروِ حشر عالم ایں چنیں
(۲۹) ایں چنیں می گفت ومی نالہ زار　　اشک میبارید چوں ابر بہار
(۳۰) چوں شنیدند ایں خفاش رازور　　جملہ راازنالہ اش خون شد جگر
(۳۱) گفت صدیق شفیع المومنین　　از کرم بردارسر راازز مین
(۳۲) آنچہ من درعمر طاعت کردہ ام　　انچہ دردنیاعبادۃ کردہ ام
(۳۳) آں ثواب از برائے امتاں　　دارم اے پیغمبر آخر زماں

الی اخر الحکایت (حکایت کے آخر تک، ت) یہ حکایت رسالہ میلاد غلام شہید میں ہے۔

**(ترجمہ حکایت)**

(۱) رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بارے میں مجھے ایک حکایت یاد ہے جو تمام نیک لوگوں میں مقبول ہے۔
(۲) تاکہ تجھے آپ کی ہمتِ اقدس کا پتا چلے کہ امت پر آپ کی کس قدر شفقت ہے۔
(۳) اس کے بعد میں چاروں یاروں کی مدح کی طرف آؤں گا، اے بھائی! تھوڑا سا وقت غور سے سُن،
(۴) مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم تمام راتیں بیدار رہتے، ایک رات اتفاقاً آپ پر نیند غالب آ گئی۔
(۵) نماز کے وقت تک آپ نیند میں تھے۔ اچانک آپ کو خدائے بے نیاز کا حکم پہنچا۔
(۶) کہ میں نے آپ کو اس لیے پیدا فرمایا ہے کہ آپ امت کے پشت پناہ بنیں۔
(۷) اے میرے محبوب (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) سونا آپ کو زیب نہیں دیتا، جو خدمت میں مشغول نہ ہو وہ بندہ نہیں ہے۔
(۸) جب آدھی رات کو نیند میں مشغول ہیں تو میں آپ کی اُمت پر غضب نازل کروں گا۔
(۹) ہر خاص وعام کو دوزخ میں ڈالوں گا ان میں سے کسی ایک کو چھٹکارا نہیں دوں گا۔
(۱۰) جب خیر البشر (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) نے یہ آیت سنی تو فوراً وہاں سے امتی کہتے ہوئے باہر نکل گئے۔

حساب و کتاب، ثواب و عذاب اور جنت و دوزخ کے وہی معنی ہیں جو مسلمانوں میں مشہور ہیں اور جن پر صدر اسلام سے اب تک چودہ سو ۱۴۰۰ سال کے کافہ مسلمین و مومنین دوسرے ضروریاتِ دین کی طرح ایمان رکھتے چلے آرہے ہیں مسلمانوں میں مشہور ہیں۔ جو شخص ان چیزوں کو تو حق کہے اور ان لفظوں کا تو اقرار کرے مگر ان کے نئے معنٰی گھڑے مثلاً یوں کہے کہ جنت و دوزخ و حشر و نشر و ثواب و عذاب سے ایسے معنی مراد ہیں جو ان کے ظاہر الفاظ سے سمجھ میں نہیں آتے۔ یعنی ثواب کے معنی اپنے حسنات کو دیکھ کر خوش ہونا۔ اور عذاب، اپنے برے اعمال کو دیکھ کر غمگین ہونا ہیں۔ یا یہ کہ وہ روحانی لذتیں اور باطنی معنی ہیں وہ کافر ہے کیونکہ ان امور پر قرآن پاک اور حدیث شریف میں کھلے ہوئے روشن ارشادات موجود ہیں۔

یونہی یہ کہنا بھی یقیناً کفر ہے کہ پیغمبروں نے اپنی اپنی اُمتوں کے سامنے جو کلام، کلامِ الٰہی بتا کر پیش کیا وہ ہرگز کلامِ الٰہی نہ تھا بلکہ وہ سب انہیں پیغمبروں کے دلوں کے خیالات تھے جو فوارے کے پانی کی طرح انہیں کے قلوب سے جوش مار کر نکلے اور پھر انہیں کے دِلوں پر نازل ہوگئے۔

یونہی یہ کہنا کہ نہ دوزخ میں سانپ، بچھو اور زنجیریں ہیں اور نہ وہ عذاب جن کا ذکر مسلمانوں میں رائج ہے، نہ دوزخ کا کوئی وجود خارجی ہے بلکہ دنیا میں اللہ تعالٰی کی نافرمانی سے جو کلفت روح کو ہوئی تھی بس اسی روحانی اذیت کا اعلٰی درجہ پر محسوس ہونا اسی کا نام دوزخ اور جہنم ہے، یہ سب کفر قطعی ہے۔

یونہی یہ سمجھنا کہ جنت میں میوے ہیں نہ باغ، نہ محل ہیں نہ نہریں ہیں، نہ حوریں ہیں، نہ غلمان ہیں، نہ جنت کا کوئی وجود خارجی ہے بلکہ دنیا میں اللہ تعالٰی کی فرمانبرداری کی جو راحت روح کو ہوئی تھی بس اسی روحانیت کا اعلٰی درجہ پر حاصل ہونا اسی کا نام جنت ہے، یہ بھی قطعاً یقینا کفر ہے۔

یونہی یہ کہنا کہ اللہ عزوجل نے قرآن عظیم میں جن فرشتوں کا ذکر فرمایا ہے نہ ان کا کوئی اصل وجود ہے نہ ان کا موجود ہونا ممکن ہے، بلکہ اللہ تعالٰی نے اپنی ہر ہر مخلوق میں جو مختلف قسم کی قوتیں رکھی ہیں جیسے پہاڑوں کی سختی، پانی کی روانی، نباتات کی فنرونی بس انہیں قوتوں کا نام فرشتہ ہے، یہ بھی بالقطع والیقین کفر ہے۔

یونہی جن و شیاطین کے وجود کا انکار اور بدی کی قوت کا نام جن یا شیطان رکھنا کفر ہے اور ایسے اقوال کے قائل یقیناً کافر اور اسلامی برادری سے خارج ہیں۔

**فائدہ جلیلہ**

مانی ہوئی باتیں چار ۴ قسم ہوتی ہیں۔

**(۱) ضروریاتِ دین:** ان کا ثبوت قرآن عظیم یا حدیث متواتر یا اجماع قطعیات الدلالات واضحۃ الافادات سے ہوتا ہی جن میں نہ شبہے کی گنجائش نہ تاویل کو راہ۔ اور ان کا منکر یا ان میں باطل تاویلات کا مرتکب کافر ہوتا ہے۔

**(۲) ضروریاتِ مذہبِ اہلسنت و جماعت:** ان کا ثبوت بھی دلیل قطعی سے ہوتا ہے۔ مگر ان کے قطعی الثبوت ہونے میں ایک نوعِ شبہہ اور تاویل کا احتمال ہوتا ہے اسی لیی ان کا منکر کافر نہیں بلکہ گمراہ، بدمذہب، بددین کہلاتا ہے۔

**(۳) ثابتات محکمہ:** ان کے ثبوت کو دلیل ظنی کافی، جب کہ اس کا مفاد اکبر رائے ہو کہ جانب خلاف کو مطروح و مضمحل اور التفاتِ خاص کے ناقابل بنادے۔ اس کے ثبوت کے لیے حدیث احاد، صحیح یا حسن کافی، اور قول سوادِ اعظم و جمہور علماء کا سندِ وافی، **فانّ ید اللہ علی الجماعۃ** (اللہ تعالٰی کا دستِ قدرت جماعت پر ہوتا ہے۔ ت)

ان کا منکر وضوح امر کے بعد خاطی و آثم خطاکار و گناہگار قرار پاتا ہے، نہ بددین و گمراہ نہ کافر و خارج از اسلام

**(۴) ظنّیات محتملہ:** ان کے ثبوت کے لیے ایسی دلیل ظنّی بھی کافی، جس نے جانبِ خلاف کے لیے بھی گنجائش رکھی ہو، ان کے منکر کو صرف مخطی و قصوروار کہا جائے گا نہ گنہگار، چہ جائیکہ گمراہ، چہ جائیکہ کافر۔

ان میں سے ہر بات اپنے ہی مرتبے کی دلیل چاہتی ہے جو فرقِ مراتب نہ کرے اور ایک مرتبے کی بات کو اس سے اعلٰی درجے کی دلیل مانگے وہ جاہل بے وقوف ہے **یا مکّار فیلسوف** ع

ہر سخن وقتے ہر نکتہ مقامے دارد

(ہر بات کا کوئی وقت اور ہر نکتے کا کوئی خاص مقام ہوتا ہے۔ ت)

اور ع

گر فرق مراتب نہ کنی زندیقی

(اگر تُو مراتب کے فرق کو ملحوظ نہ رکھے تو زندیق ہے۔ ت)

اور بالخصوص قرآنِ عظیم بلکہ حدیث ہی میں تصریح صریح ہونے کی تو اصلاً ضرورت نہیں حتّٰی کہ مرتبہ اعلیٰ اعنی ضروریاتِ دین میں بھی۔

بہت باتیں ضروریاتِ دین سے ہیں جن کا منکر یقیناً کافر مگر بالتصریح ان کا ذکر آیات واحادیث میں نہیں، مثلاً باری عزوجل کا جہل محال ہونا۔

قرآن عظیم میں اللہ عزوجل کے علم واحاطہ کا لاکھ جگہ ذکر ہے مگر امتناع وامکان کی بحث کہیں نہیں پھر کیا جو شخص کہے کہ واقع میں تو بے شک اللہ تعالیٰ سب کچھ جانتا ہے، عالم الغیب والشہادۃ ہے، کوئی ذرّہ اس کے علم سے چھپا نہیں۔

مگر ممکن ہے کہ جاہل ہو جائے تو کیا وہ کافر نہ ہوگا کہ اس کے امکان کا سلبِ صریح قرآن میں مذکور نہیں۔ حاش للہ! ضرور کافر ہے اور جو اسے کافر نہ کہے خود کافر، تو جب ضروریاتِ دین ہی کے ہر جزئیہ کی تصریح صریح، قرآن و حدیث میں ضرور نہیں تو ان سے اُتر کر اور کسی درجے کی بات پر یہ مڑچڑا پن کہ ہمیں تو قرآن ہی میں دکھاؤ ورنہ ہم نہ مانیں گے، نری جہالت ہے یا صریح ضلالت، مگر جنون و تعصب کا علاج کسی کے پاس نہیں۔

تو خوب کان کھول کر سُن لو اور لوحِ دل پر نقش رکھو کہ جسے کہتا سنو ہم اماموں کا قول نہیں جانتے ہمیں تو قرآن و حدیث چاہیے۔ جان لو کہ یہ گمراہ ہے، اور جسے کہتا سنو کہ ہم حدیث نہیں جانتے ہمیں صرف قرآن درکار ہے سمجھ لو کہ یہ بددین، دینِ خدا کا بدخواہ ہے۔

مسلمانو! تم ان گمراہوں کی ایک نہ سُنو۔ اور جب تمہیں قرآن میں شبہہ ڈالیں تم حدیث کی پناہ لو۔ اگر حدیث میں ایں وآں نکالیں تم ائمہ دین کا دامن پکڑو۔ اس درجے پر آکر حق و باطل صاف کھل جائے گا اور ان گمراہوں کا اڑایا ہوا، سارا غبار حق کے برستے ہوئے بادلوں سے دھل جائے گا اور اس وقت یہ ضال، مضل طائفے بھاگتے نظر آئیں گے۔

"كَاَنَّهُمْ حُمُرٌ مُّسْتَنْفِرَةٌ ﴿۵۰﴾ فَرَّتْ مِنْ قَسْوَرَةٍ ﴿۵۱﴾"[1]۔ (گویا وہ بھڑکے ہوئے گدھے ہوں کہ شیر سے بھاگے ہوں) (الصارم الربانی ملخصًا)

## عقیدہ عاشرہ ۱۰ __________ شریعت وطریقت

شریعت و طریقت، دو راہیں متبائن نہیں (کہ ایک دوسرے سے جدا اور ایک دوسرے کے خلاف ہوں) بلکہ بے اتباع شریعت، خدا تک وصول محال، شریعت تمام احکامِ جسم و جان وروح قلب

---

[1] القرآن الکریم ۷۴/ ۵۰و۵۱

وجملہ علومِ الٰہیہ ومعارفِ نامتناہیہ کو جامع ہے جن میں سے ایک ایک ٹکڑے کا نام طریقت ومعرفت ہے ولہٰذا باجماعِ قطعی جملہ اولیائے کرام کے تمام حقائق کو شریعتِ مطہرہ پر عرض کرنا فرض ہے، اگر شریعت کے مطابق ہوں حق وقبول ہیں ورنہ مردود ومخذول (مطرود ونامقبول)

(تو یقیناً قطعاً شریعت ہی اصل کار ہے، شریعت ہی مناط ومدار ہے شریعت ہی محک ومعیار ہے اور حق وباطل کے پرکھنے کی کسوٹی)

شریعت راہ کو کہتے ہیں اور شریعت محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوۃ والتحیۃ کا ترجمہ ہے محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی راہ۔ اور یہ قطعاً عام ومطلق ہے نہ کہ صرف چند احکامِ جسمانی سے خاص۔

یہی وہ راہ ہے کہ پانچوں وقت، ہر نماز ہر رکعت میں اس کا مانگنا اور اس پر صبر واستقامت کی دُعا کرنا ہر مسلمان پر واجب فرمایا ہے کہ "اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ" [1]۔ (ہم کو سیدھا راستہ چلا) ہم کو محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی راہ پر چلا، ان کی شریعت پر ثابت قدم رکھ۔

یونہی طریق، طریقہ، طریقت راہ کو کہتے ہیں نہ کہ پہنچ جانے کو، تو یقیناً طریقت بھی راہ ہی کا نام ہے، اب اگر وہ شریعت سے جدا ہو تو بشہادت قرآن عظیم خدا تک نہ پہنچائے گی بلکہ شیطان تک جنت تک نہ لے جائے گی بلکہ جہنم میں کہ شریعت کے سوا سب راہوں کو قرآن عظیم باطل ومردود فرما چکا۔

لاجرم ضرور ہوا کہ طریقت یہی شریعت ہے اسی راہ روشن کا ٹکڑا ہے۔ اس کا اس سے جدا ہونا محال وناسزا ہے، جو اسے شریعت سے جدا مانتا ہے اسے راہِ خدا سے توڑ کر راہِ ابلیس مانتا ہے مگر حاشا، طریقیت حقّہ راہِ ابلیس نہیں قطعاً راہِ خدا ہے) نہ بندہ کسی وقت کیسی ہی ریاضات ومجاہدات بجالائے۔ (کیسی ہی ریاضتوں، مجاہدوں اور چِلّہ کشیوں میں وقت گزارا جائے۔ اس رُتبہ تک پہنچے کہ تکالیف شرع (شریعت ومطہرہ کے فرامین واحکامِ امر ونہی) اس سے ساقط ہو جائیں اور اسے اسپ بے لگام وشُتر بے زمام کرکے چھوڑ دیا جائے۔

قرآن عظیم میں فرمایا: "اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۝۵۶" [2]۔ بے شک اسی سیدھی راہ پر میرا رب ملتا ہے۔

---

[1] القرآن الکریم ۱/ ۵

[2] القرآن الکریم ۱۱/ ۵۶

اور فرمایا: "وَ اَنَّ هٰذَا صِرَاطِیْ مُسْتَقِیْمًا فَاتَّبِعُوْهُ ۚ وَ لَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ "الآیۃ[1]۔

شروع رکوع سے احکامِ شریعت بیان کرکے فرماتا ہے۔ اور اے محبوب! تم فرمادو کہ یہ شریعت میری سیدھی راہ ہے تو اس کی پیروی کرو اور اس کے سوا اور راستوں کے پیچھے نہ لگ جاؤ کہ وہ تمہیں خدا کی راہ سے جدا کر دیں گے۔ دیکھو قرآن عظیم نے صاف فرمادیا کہ شریعت ہی صرف وہ راہ ہے جس کا منتہا اللہ ہے اور جس سے وصول الی اللہ ہے، اس کے سوا آدمی جو راہ چلے گا اللہ کی راہ سے دُور پڑے گا،

طریقت میں جو کچھ منکشف ہوتا ہے شریعت ہی کے اتباع کا صدقہ ہے ورنہ بے اتباعِ شرع بڑے بڑے کشف راہبوں، جوگیوں، سنیاسیوں کو دیئے جاتے ہیں، پھر وہ کہاں تک لے جاتے ہیں، اسی نارِ جحیم وعذاب الیم تک پہنچاتے ہیں۔ (مقال العرفاء)

صوفی وہ ہے کہ اپنے ہوا (اپنی خواہشوں، اپنی مرادوں) کو تابع شرع کرے (بے اتباع شرع کسی خواہش پر نہ لگے) نہ وہ کہ ہوا (وہوس اور نفسانی خواہشوں) کی خاطر شرع سے دستبردار ہو (اور اتباع شریعت سے آزاد) شریعت غذا ہے اور طریقت قوت، جب غذا ترک کی جائے گی قوت آپ زوال پائے گی، شریعت آنکھ ہے اور طریقت نظر (اور) آنکھ پھوٹ کر نظر (کا باقی رہنا) غیر متصور (عقل سلیم قبول نہیں کرتی تو شریعتِ مطہرہ میں کب مقبول ومعتبر) بعد از وصولِ (منزل) اگر اتباعِ شریعت سے بے پروائی ہوتی (اور احکامِ شرع کا اتباع لازم وضرور نہ رہتا یا بندہ اس میں مختار ہوتا) تو سیّد العالمین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اور امام الواصلین علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ اس کے ساتھ احق ہوتے (اور ترک بندگی واتباع شرع کے باب میں سب سے مقدم و پیش رفت) نہیں (یہ بات نہیں اور ہرگز نہیں) بلکہ جس قدر قربِ (حق) زیادہ ہوتا ہے شرع کی باگیں اور زیادہ سخت ہوتی جاتی ہیں (کہ) حسنات الابرار سیئات المقربین[2]۔ (ابرار کی نیکیاں بھی مقربین کے لیے عیب ہوتی ہیں)

ع نزدیکاں رابیش بود حیرانی

(قریب والوں کو حیرت زیادہ ہوتی ہے)

---

[1] القرآن الکریم ۶/ ۱۵۳

[2] کشف الخفاء حدیث ۱۱۳۵ دار الکتب العلمیۃ بیروت ۱/ ۳۱۸

اور ع

جن کے رُتبے ہیں سوا، ان کو سوا مشکل ہے

آخر نہ دیکھا کہ سیّد المعصومین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم رات، رات بھر عبادات ونوافل میں مشغول اور کارِ امّت کے لیے گریاں و ملول رہتے، نمازِ پنجگانہ تو حضور پر فرض تھی ہی نمازِ تہجد کا ادا کرنا بھی حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر لازم بلکہ فرض قرار دیا گیا جب کہ اُمّت کے لیے وہی سنت کی سنت ہے۔

حضرت سید الطائفہ جنید بغدادی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے عرض کیا گیا کہ کچھ لوگ زعم کرتے ہیں کہ احکامِ شریعت تو وصول کا ذریعہ تھے اور ہم واصل ہوگئے یعنی اب ہمیں شریعت کی کیا حاجت۔ فرمایا وہ سچ کہتے ہیں، واصل ضرور ہوئے مگر کہاں تک؟ جہنم تک۔

چور اور زانی ایسے عقیدے والوں سے بہتر ہیں اگر ہزار برس جیوں تو فرائض وواجبات تو بڑی چیز ہیں، جو نوافل ومستحبات مقرر کردیئے ہیں بے عذرِ شرعی ان میں کچھ کم نہ کروں۔

تو خلق پر تمام راستے بند ہیں مگر وہ جو رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی نشانِ قدم کی پیروی کرے۔

خلافِ پیغمبر کسے راہ گزید کہ ہرگز بہ منزل نہ خواہد رسید[1]

(جس کسی نے پیغمبر صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے خلاف راستہ اختیار کیا ہرگز منزل مقصود پر نہ پہنچے گا)

توہینِ شریعت کفر (اور علمائے دین کو سب وشتم، آخرت میں فضیحت ورسوائی کا موجب)

اور اس کے دائرہ سے خروج فسق (ونافرمانی) صوفی (تقوی شعار) صادق (العمل) عالم سنی صحیح العقیدہ پر خدا اور رسول کے فرمان (واجب الاذعان کے مطابق) ہمیشہ یہ عقیدت رکھتا ہے کہ (یہاں اصل میں بیاض ہے) (علمائے شرع مبین و ارثانِ خاتم النبیین ہیں اور علومِ شریعت کے نگہبان و علمبردار، تو ان کی تعظیم وتکریم صاحبِ شریعت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی تعظیم و تکریم ہے اور اس پر دین کا مدار) اور عالمِ متدین خدا طلب (خدا پرست، خدا ترس، خدا آگاہ) ہمیشہ صوفی سے (یہاں اصل میں بیاض ہے) (بتواضع وانکسار پیش آئے گا کہ وہ حق آگاہ اور حق کی پناہ میں ہے) اور اسے اپنے سے افضل واکمل جانے گا (کہ وہ دنیاوی آلائشوں سے پاک ہے) جو اعمال اس (صوفی صاف حق پرست وحق آگاہ) کے اس کی نظر میں قانونِ تقوی سے باہر نظر آئیں گے (ان سے صرفِ نظر کرکے معاملہ عالم الغیب

---

[1] بوستان سعدی دیباچہ کتاب مکتبہ شرکتِ علمیہ ملتان ص ۸

والشادۃ پر چھوڑے گا بمصداق۔

ایکہ حمّالِ عیب خویشتید　　　طعنہ بر عیبِ دیگراں مکنید

(اے اپنے عیبوں کو اٹھانے والو! دوسروں کے عیب پر طعنہ زنی مت کرو)

اے اللہ! سب کو ہدایت اور اس پر ثبات واستقامت (ثابت قدمی) اور اپنے محبوبوں اور سچے پکے عقیدوں پر جہانِ گزران سے اٹھا، آمین یاارحم الراحمین۔

**اللّٰھم لك الحمد والیك المشتکٰی وانت المستعان ط ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالٰی علی الحبیب المصطفٰی وعلٰی اٰلہ الطیبین وصحبہ الطاہرین اجمعین**

رسالہ **اعتقاد الاحباب فی الجمیل والمصطفٰی والاٰل والاصحاب** ختم ہوا۔

**مسئلہ ۱۳۷:** از بریلی مدرسہ منظر الاسلام مسئولہ مولوی محمد افضل صاحب ۱۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۸ھ

| | |
|---|---|
| موسٰی علیہ الصلوۃ والسلام خواہش امتی بودن سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم چرا کرد حالانکہ از مرتبہ نبوت دیگر مرتبہ نیست فوق آں، و مرتبہ امت اسفل ازاں دیگر اینکہ ایں طور حدیث رابر عقائد چکار زیراکہ انبیاء علیہم السلام در علوئیں تمام عالم احتیاج ایشاں اند ایشاں احتیاج کسے نیستند، بینوا توجروا | حضرت موسٰی علیہ الصلوۃ والسلام نے سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا امتی ہونے کی خواہش کیوں کی حالانکہ مرتبہ نبوت سے کوئی اور مرتبہ بُلند نہیں ہے اور امت کا مرتبہ نبوت کے مرتبہ سے نیچے ہے، پھر اس طرح کی حدیث عقائد میں کیسے کارآمد ہوسکتی ہے اس لیے انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام بُلندی کے اس مقام پر فائز ہیں کہ تمام جہان ان کا محتاج ہے وہ کسی کے محتاج نہیں، بیان فرماؤ اجر دیئے جاؤ گے۔ (ت) |

**الجواب:**

| | |
|---|---|
| افضل غنی از فضل نیست سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم را مرتبہ از محبوبیت کبرٰی و جملہ فضائل عالیہ چناں بخشیدند کہ مرکب کسے بغبارا ونرسد تیرہ دروناں بر فضل دیگراں حسد برند واہل کمال چوں بینند کہ مارا بآں دسترس نیست انتسابِ بآں محبوب خواہند | افضل فضیلت سے مستغنی نہیں ہوتا۔ سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو محبوبیت کبرٰی کا بُلند مرتبہ اور تمام فضائل عالیہ اس طور پر حاصل ہوئے کہ کسی کا مرکب ان کے غبار تک نہیں پہنچ سکتا۔ تاریک دل والے دوسروں کی فضیلت پر حسد کرتے ہیں اور اہلِ کمال جب دیکھتے ہیں کہ ہمیں اس عظیم |

| | |
|---|---|
| کہ در زیر عنایتش بروجہے خاص باشند انبیاء رابدیگراں احتیاج نبودن مسلم فامابہ سیدا نبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہمہ رانیاز ست چنانکہ کریمہ اخذمیثاق ازانبیاء وحدیث صحیح مسلم یرغب الیّ الخلق کلھم حتی خلیل اللہ ابراھیم [1]۔راں شاہد عدل ست ایں چنیں احادیث راباہیچ عقیدہ خلاف نیست، واللہ تعالٰی اعلم۔ | مقام تک رسائی حاصل نہیں تو وہ اس عظیم محبوب کی طرف اپنی نسبت کرنے کی پسند کرتے ہیں تاکہ بطورِ خاص اس کی نظرِ عنایت میں ہوجائیں، یہ بات مسلم ہے کہ انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام دوسروں کے محتاج نہیں لیکن سیدانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی سب کو محتاجی ہے، جیسا کہ انبیاء سے اخذِ میثاق والی آیت کریمہ اور صحیح مسلم کی یہ حدیث اس پر شاہد عادل ہے کہ تمام مخلوق میری طرف راغب ہے حتی کہ جناب ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلوۃ والسلام بھی۔اس قسم کی حدیثیں کسی عقیدہ کے مخالف نہیں۔واللہ تعالٰی اعلم۔(ت) |

**مسئلہ ۱۳۸:** از گونڈل مرسلہ قاضی قاسم میاں صاحب ۲۶ ربیع الاخر شریف ۱۳۳۸ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عوام مومنین سے عوام ملائکہ کا مرتبہ زیادہ ہے یا نہیں عوام مومنین کی تشریح فرمائیں۔

**الجواب:**

حدیث میں ہے رب العزۃ جل وعلافرماتاہے: **عبدی المؤمن احب الیّ من بعض ملئکتی** [2]۔ میرا مسلمان بندہ مجھے میرے بعض فرشتوں سے زیادہ پیاراہے۔

ہمارے رسول ملائکہ کے رسولوں سے افضل ہیں، اور ملائکہ کے رسول ہمارے اولیاء سے افضل ہیں، اور ہمارے اولیاء عوام ملائکہ یعنی غیر رسل سے افضل ہیں اور یہاں عوام مومنین سے یہی مراد ہے۔نہ فسّاق و فجار کہ ملائکہ سے کسی طرح افضل نہیں ہوسکتے۔انسان صفت ملکوتی و بہیمی وسبعی وشیطانی سب کا جامع ہے جو صفت اس پر غلبہ کرے گی اس کے منسوب الیہ سے زائد ہوجائے گا کہ اگر ملکوتی صفت غالب ہوئی کروڑوں ملائکہ سے افضل ہوگا۔اور بہیمی غالب ہوئی تو بہائم سے بدتر **اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ**

[1] صحیح مسلم کتاب فضائل القرآن باب بیان القرآن انزل علی سبعۃ احرف قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۲۷۳

[2] اتحاف السادۃ المتقین کتاب اسرار الصوم دارالفکر بیروت ۴/ ۱۹۳

اَضَلُّ ؕ"[1] (جو چوپایوں کی طرح ہیں بلکہ ان سے بڑھ کر گمراہ ہیں۔ت) یونہی سبعی و شیطانی وہابیہ کو دیکھو، شیطان کہ ان سے سبق لیتا ہے، ابلیس کو ہزاروں برس کی عمر میں نہ سوجھی تھیں جو انہیں سوجھتی ہیں۔واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۳۹:** از دارالطلبہ مدرسہ سبحانیہ الہ آباد مرسلہ مولوی ابراہیم صاحب ۱۷رمضان ۱۳۳۸ھ

**(۱)** زید کہتا ہے کہ تقلید شخصی واجب نہیں کہ قرآن وحدیث سے ثابت نہیں اگر واجب ہوتی تو احادیث میں کہیں نہ کہیں ذکر ہوتا۔ عمرو کہتا ہے واجب ہے بالخصوص امام اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی، زید کا قول صحیح ہے یا عمرو کا؟

**(۲)** زید کہتا ہے قراءت خلف الامام کرنی چاہیے نہ کی جائے گی تو نماز صحیح نہ ہوگی، اور اس کے ثبوت میں احادیث پیش کرتا ہے، عمرو کہتا ہے نہ کرنا چاہیے، زید احادیث و تفاسیر کے علاوہ اور کسی دلیل کو نہیں مانتا، کہتا ہے کہ فقہ قیاسی ہے احادیث و تفاسیر کے مقابل قابل عمل نہیں۔

**(۳)** زید کہتا ہے آمین بالجہر کرنا چاہیے کہ احادیث سے ثابت ہے۔ عمرو مانع ہے، کس کا قول ٹھیک ہے؟

**الجواب:**

**(۱)** تقلید فرض قطعی ہے، قال اللہ تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "فَسْـَٔلُوْۤا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۙ"[2]۔ | تو اے لوگو! علم والوں سے پوچھو اگر تمہیں علم نہیں ہے۔(ت) |

وقال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم:

| | |
|---|---|
| الاسئلوا ان لم یعلموا فانما شفاء العی السؤال[3]۔ | اگر وہ نہیں جانتے تو پوچھتے کیوں نہیں کیونکہ جہالت کی شفاء سوال کرنا ہے۔(ت) |

اگر ایک مذہب کی پابندی نہ کی جائے تو یا وقت واحد میں شیئ واحد کو حرام بھی جانے گا اور حلال بھی جیسے قراءت مقتدی شافعیہ کے یہاں واجب اور حنفیّہ کے یہاں حرام اور وقت واحد میں شے کا

---

[1] القرآن الکریم ۷/ ۱۷۹

[2] القرآن الکریم ۱۶/ ۴۳

[3] سنن ابی داؤد کتاب الطہارۃ باب المجدور یتیمم آفتاب عالم پریس لاہور ۱/ ۴۹

حرام وحلال دونوں ہونا محال، یا یہ کرے گا کہ ایک وقت حلال سمجھے گا دوسرے وقت حرام، تو یہ اس آیت میں داخل ہونا ہوگا کہ "یُحِلُّوْنَهٗ عَامًا وَّیُحَرِّمُوْنَهٗ عَامًا"[1]۔ (ایک سال اسے حلال ٹھہراتے ہیں اور ایک سال اسے حرام ٹھہراتے ہیں۔ت) لاجرم پابندیِ مذہب لازم، اور اس کی تفصیل ہمارے فتاوٰی میں ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**(۲)** فقہ کا نہ ماننے والا شیطان ہے، ائمہ کا دامن جو نہ تھامے وہ قیامت تک کوئی اختلافی مسئلہ حدیث سے ثابت نہیں کرسکتا، جسے دعوٰی ہو سامنے آئے اور زیادہ نہیں اسی کا ثبوت دے کہ کھتا کھانا حلال ہے یا حرام؟ آیت نے تو کھانے کی حرام چیزوں کو صرف چار میں حصر فرمایا ہے۔ مردار اور رگوں کا خون، اور خنزیر کا گوشت اور وہ جو غیر خدا کے نام پر ذبح کیا جائے تو کتا در کنار سوئر کی چربی اور گردے اور اوجڑی کہاں سے حرام ہوگی کسی حدیث میں ان کی تحریم نہیں اور آیت میں لحم فرمایا ہے جو ان کو شامل نہیں، غرض یہ لوگ شیاطین ہیں، ان کی بات سننا جائز نہیں، واللہ تعالٰی اعلم۔

**(۳)** عمرو کا قول ٹھیک ہے، آمین دعا ہے اور دعا کے اخفاء کا قرآن عظیم میں حکم ہے اور حدیث مرفوع بھی اسی کا افادہ فرماتی ہے کہ:

| | |
|---|---|
| **واذاقال ولا الضالین قولوا امین فان الامام یقولھا**[2]۔ | جب امام ولاالضالین کہے تم آمین کہو کہ امام بھی کہے گا۔ |

معلوم ہوا کہ آہستہ کہے گا، اصل یہ ہے کہ امام کے فعل کے ساتھ اس کا فعل ہو اگر وہ آمین بالجہر کہتا مقتدیوں کو معلوم ہوتا تو یہ فرمایا جاتا کہ جب وہ آمین کہے تم بھی کہو۔ یہاں یہ نہ فرمایا بلکہ اس کا فعل بتایا کہ جب وہ **ولا الضالین** کہے تم امین کہو اور اس کی موافقت کہ خفی تھی ظاہر فرمادی کہ وہ بھی کہے گا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۴۲:** از شہر محلّہ سوداگراں مسئولہ احسان علی طالب علم مدرسہ منظر الاسلام ۱۸ صفر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے کہ قیام میلاد شریف اگر مطلقاً ذکر خیر کی

---

[1] القرآن الکریم ۹/ ۳۷

[2] سنن النسائی کتاب الافتتاح باب جھر الامام آمین نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی ۱/ ۱۴۷، مسند احمد بن حنبل عن ابی ھریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ المکتب الاسلامی بیروت ۲/ ۲۷۰

وجہ سے کیا جاتا ہے تو اول وقت سے کیوں نہیں کیا جاتا اس لیے کہ اول سے ذکرِ خیر ہی ہوتا ہے، اور اگر اس خیال سے کیا جاتا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم رونق افروز ہوتے ہیں تو کیا حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اول وقت سے رونق افروز نہیں ہوتے اگر ہوتے تو ابتداءً مجلس مبارک قیام ہی سے کیوں نہیں ہوتا اور اگر نہیں تو کیا **فظھر فولد** (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) ہی کے وقت جلوہ افروز ہوتے اور تا قیام تشریف فرما رہتے اور فوراً لوگوں کے بیٹھتے ہی تشریف لے جاتے ہیں تو اس سے معلوم ہوتا ہے، کہ حضور کا آنا لوگوں کے قیام ونیز میلاد خواں کے **فظھر فولد** کہنے پر موقوف ہے، کیا یہ زید کا کہنا لغو ہے یا نہیں اور اس کا کافی جواب کیا ہے؟ **بینوا توجروا** (بیان فرماؤ اجر دیئے جاؤ گے۔ت)

**الجواب:**

زید کی یہ سب حماقتیں جہالتیں سفاہتیں ہیں مہمل ولایعنی شقوق اپنی طرف سے ایجاد کیے اور جو وجہ حقیقی ہے اس کی طرف اسے ہدایت نہ ہوئی، تعظیم ذکر اقدس مثل تعظیم ذاتِ انور ہے صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، تعظیم ذات باختلافِ حالات مختلف ہوتی ہے، معظم کے قدوم کے وقت قیام کیا جاتا ہے اور اس کے حضور کے وقت بادب اس کے سامنے بیٹھنا تعظیم ہے۔ ذکر شریف میں بھی ذکر قدوم کی تعظیم قیام سے ہے اور باقی وقت کی تعظیم بادب قعود سے۔ **ولکن الوھابیۃ قوم لایعقلون** (لیکن وہابی بے عقل قوم ہے۔ت) **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۴۳:** مسئولہ مولٰنا مولوی سید غلام قطب الدین صاحب پر دیسی جی. برہمچاری از شہر محلّہ باسمنڈی ۳ ربیع الاول شریف ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ اب کی دس جنوری کی اشاعت میں راما سنگھم نے قرآن عظیم کی تین آیات کا حوالہ دے کر محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو (معاذ اللہ) گنہگار قرار دیا ہے ان میں سے پہلی دو میں رسول مقبول (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) کو یوں مخاطب کیا ہے۔ تو اپنے گناہوں کی معافی مانگ۔ تیسری آیت کا مطلب یہ ہے فی الواقعی ہم نے تیرے واسطے بلا شبہہ کامیابی حاصل کی ہے کہ خدا تیرے اگلے پچھلے گناہ معاف کرتا ہے مسٹر حسن ہم کو اس بات کا یقین دلاتے ہیں کہ ان آیات میں تو سے مراد تو ہر گز نہیں ہے بلکہ اس کا اشارہ اسلام کے نبی کے پیروؤں کے گناہوں اور غلطیوں کی طرف ہے یہ بات مشکل ہے کہ اس مباحثہ کو قابل یقین سمجھا جائے کیونکہ اگر عربی زبان ایسی ہی پیچیدہ ہے کہ ہر ایک پڑھنے والا اپنی خواہش کے مطابق مطلب لے سکتا ہے تب قرآن عظیم سے جو چاہیں مطلب لے سکتے ہیں، تاہم مسٹر حسن کا یہ بیان ہے کہ وہ آیاتِ زیر مباحثہ کے ان معنوں پر اعتقاد

رکھتے اور قرآن عظیم کے مفسرین کی صنعت کو مانتے ہیں مجھ کو خوف ہے کہ مسٹر حسن نے تفسیروں کو غور سے نہیں پڑھا ہے۔ کیونکہ میں ذیل میں یہ دکھاؤں گا کہ قرآن عظیم کے مسلم مفسرین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گنہگار ہونے کو (معاذ اللہ) صاف طور سے مانتے ہیں اور بعض موقعوں پر ان خاص گناہوں کو بتاتے ہیں جن کی بابت رسول مقبول (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) سے معافی مانگنے کو کہا گیا ہم وہ تین آیات لیتے ہیں جو راما سنگھم نے نقل کی ہیں، اول سورہ محمد (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) کی انتیسویں آیت ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ تو معافی مانگ اپنے گناہوں اور اپنے معتقدین کی خواہ مرد ہوں خواہ عورت، یہاں پر کسی حالت میں بھی تو کے معنی پیروؤں کے نہیں ہوسکتے چونکہ ان لوگوں کا ذکر خود بھی آچکا ہے۔ اور حرف عطف سب پیچیدگیوں کو صاف کردیتا ہے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے پہلے اپنی اور بعد کو اپنے پیروؤں کی معافی مانگنے کو کہا گیا ہے۔ دوسری سورہ مومن کی پچیسیویں آیت ہے اور اس کا مطلب یہ ہے تو اپنے گناہوں کی معافی مانگ اس بات کو یقین کرنا دشوار ہے کہ آپ کے مسٹر حسن نے درحقیقت مفسرین سے دریافت کیا ہوگا اگر وہ دریافت کرلیتے تو کبھی نہ کہتے کہ وے لوگ اس بات کو راما سنگھم پر صاف عیاں کردیں گے کہ مسلمانوں کے پیغمبر (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) ہر گناہ سے معصوم ہیں اس سے کہیں دور وہ صاف طور سے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی گنہگاری کو مانتے ہیں، ابن عباس بڑے بھاری مفسرین میں سے ہیں اور اپنی تفسیر میں اس طرح سے کہتے ہیں: واستغفر [عہ] لذنبك لتقصیر والشکر علی ما انعم اللہ علیك وعلی اصحابك اس کے معنی یہ ہیں کہ تو معافی مانگ اپنے گناہوں کی وہ یہ کہ تو نے خدا کی اس مہربانی کے شکر گزار ہونے میں غفلت کی جو کہ خدا نے تیرے پیروؤں پر کی۔

زمخشری ایک بڑے بھاری مفسر اپنی تفسیر الکشاف میں یوں لکھتے ہیں: لکن یغفر اللہ لك ما تقدم من ذنبك قبل الوحی وما تأخر وما یکون بعد الوحی الی الموت اس کے معنی یہ ہیں کہ خدا تیرے گناہ جو کہ وحی آنے کے قبل ہوئے ہیں اور اس کے بعد میں یعنی مرتے وقت تک معاف کردے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:**

اس سوال میں آریہ نے افتراء وجہالت ونافہمی وبے ایمانی سے کامل لیا۔

---

عہ: ھکذا بخطہ۔ ۱۲منہ

عبارت کہ کشاف کی طرف نسبت کی محض بہتان ہے، کشاف میں اُس کا پتہ نہیں،

**(۲)** بالفرض اگر کشاف میں ہوتی تو وہ ایک معتزلی بدمذہب بے ادب کی تصنیف ہے اس کا کیا اعتبار۔

**(۳)** یہ تفسیر کہ منسوب بسید نا ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما ہے نہ اُن کی کتاب ہے نہ اُن سے ثابت ہے یہ بسند محمد بن مروان عن الکلبی عن ابی صالح مروی ہے اور ائمہ دین اس سند کو فرماتے ہیں کہ یہ سلسلہ کذب ہے تفسیر اتقان شریف میں ہے:

| | |
|---|---|
| **واوھی طرقه طریق الکلبی عن ابی صالح عن ابن عباس فان انضم الی ذلك روایة محمد بن مروان اسدی الصغیر فھی سلسلة الکذب**[1]۔ | اس کے طُرق میں سے کمزور ترین طریق کلبی کا ابو صالح سے اور اس کا ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت کرنا اگر اس کے ساتھ محمد بن مروان اسدی کی روایت مل جائے تو کذب کا سلسلہ ہے۔(ت) |

**(۴)** اس کے ترجمے میں بھی آریہ نے تحریف کی ہے، عبارت یہ ہے: لتقصیر الشکر علی ما انعم اللہ علیك وعلٰی اصحابک۔

یعنی اللہ عزوجل نے آپ پر اور آپ کے اصحاب پر جو نعمتیں فرمائیں ان کے شکر میں جس قدر کمی واقع ہوئی اس کے اس لیے استغفار فرمایئے۔

کہاں کمی اور کہاں غفلت، نعمائے الٰہیہ ہر فرد پر بے شمار حقیقۃً غیر متناہی بالفعل ہیں **کما حققه المفتی ابو السعود فی ارشاد العقل السلیم** (جیسا کہ مفتی ابوالسعود نے ارشاد العقل السلیم میں اس کی تحقیق کی ہے۔ت) **قال اللہ عزوجل** "وَاِنۡ تَعُدُّوۡا نِعۡمَتَ اللّٰهِ لَا تُحۡصُوۡهَا"[2]۔ اگر اللہ کی نعمتیں گننا چاہو تو نہ گن سکو گے، جب اس کی نعمتوں کو کوئی گن نہیں سکتا تو ہر نعمت کا پورا شکر کون ادا کرسکتا ہے۔

از دست و زباں کہ برآید — کز عہدہ شکرش بدر آید

(کس کے ہاتھ اور زبان سے ممکن ہے کہ اس کے شکر سے عہدہ برآ ہوسکے۔ت)

---

[1] الاتقان فی علوم القرآن النوع التاسع والسبعون فی غرائب التفسیر مصطفی البابی مصر ۲/ ۱۸۹

[2] القرآن الکریم ۱۴/ ۳۴

شکر میں ایسی کمی ہر گز گناہ بمعنی معروف نہیں بلکہ لازمہ بشریت ہے نعمائے الٰہیہ ہر وقت ہر لمحہ ہر آن ہر حال میں متزائد ہیں خصوصًا خاصوں پر خصوصًا اُن پر جو سب خاصوں کے سردار ہیں اور بشر کو کسی وقت کھانے پینے سونے میں مشغولی ضرور، اگرچہ خاصوں کے یہ افعال بھی عبادت ہی ہیں مگر اصل عبادت سے تو ایک درجہ کم ہیں اس کمی کو تقصیر اور اس تقصیر کو ذنب سے تعبیر فرمایا گیا۔

**(۵)** بلکہ خود نفس عبارت گواہ ہے کہ یہ جسے ذنب فرمایا گیا ہر گز حقیقۃً ذنب بمعنی گناہ نہیں۔

**ماتقدم** سے کیا مراد لیا، وحی اترنے سے پیشتر کے، اور گناہ کسے کہتے ہیں، مخالفتِ فرمان کو، اور فرمان کاہے سے معلوم ہوگا، وحی سے۔ تو جب تک وحی نہ اتری تھی فرمان کہاں تھا جب فرمان نہ تھا مخالفتِ فرمان کے کیا معنی، اور جب مخالفتِ فرمان نہیں تو گناہ کیا۔

**(۶)** جس طرح **ماتقدم** میں ثابت ہولیا کہ حقیقۃً ذنب نہیں۔ یوں ہی **ماتاخر** میں نقد وقت ہے قبل ابتدائے نزول فرمان جو افعال جائز ہوئے کہ بعد کو فرمان ان کے منع پر اترا اور انہیں یوں تعبیر فرمایا گیا حالانکہ ان کا حقیقۃً گناہ ہونا کوئی معنی ہی نہ رکھتا تھا۔ یونہی بعد نزول وحی و ظہور رسالت بھی جو افعال جائز فرمائے اور بعد کو ان کی ممانعت اُتری اسی طریقے سے ان کو **ماتاخر** فرمایا کہ وحی بتدریج نازل ہوئی نہ کہ دفعۃً۔

**(۷)** نہ ہر تفسیر معتبر نہ ہر مفسر مصیب، مشرک کا ظلم ہے کہ نام لے آیات کا اور دامن پکڑے نامعتبر تفسیرات کا۔ ایسا ہی ہے تو وہ لغویات وہزلیات وفحشیات کہ ایک مہذب آدمی کو انہیں بکتے بلکہ دوسرے آدمی سے نقل کرتے عار آئے جو آریہ کے ویدوں میں ابلی کھلی پھر رہی ہیں اور خود بندگانِ وید نے اس کے ترجموں میں وہی حد بھر کے گندے گھناؤنے فحش لکھے ان سے آریہ کی جان کیونکر چھوٹے گی مثلاً یجروید میں ایشور کی بیماری کا حال لکھا کہ بستر بیماری پر پڑے پکار رہے ہیں کہ او سیکڑوں کی طرح کی عقل وعلم رکھنے والو! تمہاری سیکڑوں ہزاروں طرح کی بوٹیاں ہیں ان میں سے میرے شریر کو نروگ کرو، اے اماں جان! تو بھی ایسا ہی کر نیز یہ بھی فرمارہے ہیں کہ اے بوٹیوں کے مانند فائدہ دینے والی دیوی ماتا! میں فرزند تجھ کو بہت نصیحت کرتا ہوں ماماجی کہتی اے لائق بیٹے! میں والدہ تیرے گھوڑے گائیں، زمین، کپڑے، جان کی حفاظت وپرورش کرتی تو مجھے نصیحت مت کرو اسی یجروید کے ادھیائے ۳۱ منتر اول میں ایشور کے متعلق ہے اس کے ہزار سر ہیں ہزار آنکھیں ہیں ہزار پاؤں ہیں زمین پر وہ سب جگہ ہے الٹا سیدھا تب بھی دس انگلی کے فاصلے پر ہر آدمی کے آگے بیٹھا ہے۔ نیز ویدوں میں اس کا نام سروبیاپک ہے یعنی وہ ہر جگہ سمایا ہوا، ہر چیز میں رما ہوا، ہر خلا میں گھسا ہوا ہے، ہر جانور کی مقعد ہر مادہ کی فرج ہر پاخانہ کی ڈھیری میں ایشور

ہی ایشور ہے۔ دیانند نے محض زبردستی اُن کی کایا پلٹ کی اور انہیں فحش سے نکالا مگر اور مترجموں کا ترجمہ کہاں مٹ جائے گا مفسر تو اپنی طرف سے مطلب کہتا ہے اور مترجم خود اصل کلام کو دوسری زبان میں بیان کرتا ہے ترجمے کی غلطی اگر ہوتی ہے تو دو ایک لفظ کے معنی میں نہ کہ سارے کا سارا کلام محض فحش سے حکمت کی طرف پلٹ دیا جائے اور اگر سنسکرت ایسی ہی پیچیدہ زبان ہے جس کی سطروں کی سطریں چاہے فحش سے ترجمہ کردو خواہ حکمت سے تو وہ کلام کیا ہوا بھان متی کا گورکھ دھندا ہوا اور اس کے کس حرف پر اعتماد ہوسکتا ہے، نہیں معلوم کہ مالا جپی ہے یا گالی بکی ہے۔

**(۸)** استدلال بڑی ذمہ داری کا کام ہے آریہ بیچارہ کیا کھا کر اس سے عہدہ برآمد ہوسکتا ہے۔

نباشد بہ آئین تحقیق دال　　　　کچوری و پوری و بھجیا و دال

شرط تمامی استدلال قطع ہر احتمال ہے علم کا قاعدہ مسلمہ ہے۔

| | |
|---|---|
| اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال[1]۔ | جب احتمال آجائے تو استدلال باطل ہوجاتا ہے۔ (ت) |

سورہ مومن و سورہ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی آیات کریمہ میں کون سی دلیل قطعی ہے۔ کہ خطاب حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے ہے، مومن میں تو اتنا ہے۔: "وَّاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ"[2]۔ اے شخص اپنی خطا کی معافی چاہ کسی کا خاص نام نہیں کوئی دلیل تخصیص کلام نہیں، قرآن عظیم تمام جہاں کی ہدایت کے لیے اترا نہ صرف اس وقت کے موجودین بلکہ قیامت تک کے آنے والوں سے وہ خطاب فرماتا ہے، "اَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ"[3]۔ نماز برپا رکھو۔ یہ خطاب جیسا صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم سے تھا ویسا ہی ہم سے بھی ہے اور تا قیامِ قیامت ہمارے بعد آنے والی نسلوں سے بھی۔ اسی قرآن عظیم میں ہے:

| | |
|---|---|
| "لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ"[4]۔ | تاکہ میں اس سے تمہیں ڈراؤں اور جن جن کو پہنچے (ت) |

کتب کا عام قاعدہ ہے کہ خطاب ہر سامع سے ہوتا ہے بداں اسعدك الله تعالٰی (تُو جان لے اللہ تعالٰی

---

1

2 القرآن الکریم ۴۰/ ۵۵

3 القرآن الکریم ۲/ ۴۳

4 القرآن الکریم ۶/ ۱۹

تجھے سعادت مند بنائے۔ت) میں کوئی خاص شخص مراد نہیں۔خود قرآن عظیم میں فرمایا:

| | |
|---|---|
| "اَرَءَیْتَ الَّذِیْ یَنْهٰىۙ(۹) عَبْدًا اِذَا صَلّٰىؕ(۱۰) اَرَءَیْتَ اِنْ كَانَ عَلَى الْهُدٰۤىۙ(۱۱) اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰىؕ(۱۲)" [1]۔ | (ابوجہل لعین نے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو نماز سے روکنا چاہا اس پر یہ آیتِ کریمہ اتریں) کہ کیا تُو نے دیکھا اُسے جو روکتا ہے بندے کو جب وہ نماز پڑھے، بھلا دیکھو تو اگر وہ بندہ ہدایت پر ہو یا پرہیزگاری کا حکم فرمائے۔ |

یہاں بندے سے مراد حضور اقدس ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، اور غائب کی ضمیریں حضور کی طرف ہیں اور مخاطب کی ہر سامع کی طرف، بلکہ فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "فَمَا یُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّیْنِؕ(۷)" [2]۔ | (ان روشن دلیلوں کے بعد) کیا چیز تجھے روزِ قیامت کے جھٹلانے پر باعث ہورہی ہے۔ |

یہ خطاب خاص کفار سے ہے بلکہ ان میں بھی خاص منکران قیامت مثل مشرکین آریہ وہنود سے، یونہی دونوں سورہ کریمہ میں کاف خطاب ہر سامع کے لیے ہے کہ اے سننے والے اپنے اور اپنے سب مسلمان بھائیوں کے گناہ کی معافی مانگ۔

**(۹)** بلکہ آیت محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں توصاف قرینہ موجود ہے کہ خطاب حضور سے نہیں، اس کی ابتداء یوں ہے:

| | |
|---|---|
| "فَاعْلَمْ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِؕ" [3]۔ | جان لے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اپنی اور مسلمان مردوں اور عورتوں کی معافی چاہ۔ |

تو یہ خطاب اُس سے ہے جو ابھی لا الٰہ الا اللہ نہیں جانتا ورنہ جاننے والے کو جاننے کا حکم دینا تحصیل حاصل ہے، تو معنی یہ ہوئے کہ اے سُننے والے جسے ابھی توحید پر یقین نہیں کسے باشد توحید پر یقین لا اور اپنے اور اپنے بھائی مسلمانوں کے گناہ کی معافی مانگ، تتمہ آیت میں اس عموم کو واضح فرمادیا کہ:

| | |
|---|---|
| "وَ اللّٰهُ یَعْلَمُ مُتَقَلَّبَكُمْ وَ مَثْوٰىكُمْ۠(۱۹)" [4]۔ | اللہ جانتا ہے جہاں تم سب لوگ کروٹیں لے رہے ہو، اور جہاں تم سب کا ٹھکانا ہے۔ |

اگر فاعلم میں تاویل کرے تو ذنبک میں تاویل سے کون مانع ہے اور اگر ذنبك میں تاویل نہیں

[1] القرآن الکریم ۹۶/ ۹تا۱۲

[2] القرآن الکریم ۹۵/ ۷

[3] القرآن الکریم ۴۷/ ۱۹

[4] القرآن الکریم ۴۷/ ۱۹

کرتا تو فاعلم میں تاویل کیسے کر سکتا ہے، دونوں پر ہمارا مطلب حاصل، اور مدعی معاند کا استدلال زائل۔

**(۱۰)** دونوں آیۃ کریمہ میں صیغہ امر ہے اور امر انشا ہے اور انشا وقوع پر دال نہیں تو حاصل اس قدر کہ بفرض وقوع استغفار واجب نہ یہ کہ معاذ اللہ واقع ہوا، جیسے کسی سے کہنا اکرم ضیفك اپنے مہمان کی عزت کرنا، اس سے یہ مراد نہیں کہ اس وقت کوئی مہمان موجود ہے نہ یہ خبر ہے کہ خواہی نخواہی کوئی مہمان آئے گا ہی بلکہ صرف اتنا مطلب ہے کہ اگر ایسا ہو تو یوں کرنا۔

**(۱۱)** ذنب معصیت کو کہتے ہیں اور قرآن عظیم کے عرف میں اطلاق معصیت عمد ہی سے خاص نہیں، **قال اللہ تعالٰی** "**وَعَصٰۤى اٰدَمُ رَبَّهٗ فَغَوٰى**"[1]۔ آدم نے اپنے رب کی معصیت کی، حالانکہ خود فرماتا ہے: "**فَنَسِیَ وَ لَمْ نَجِدْ لَهٗ عَزْمًا**"[2]۔ آدم بھول گیا ہم نے اس کا قصد نہ پایا، لیکن سہو نہ گناہ ہے نہ اس پر مؤاخذہ، خود قرآن کریم نے بندوں کو یہ دعا تعلیم فرمائی:

| | |
|---|---|
| "رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَاۤ اِنْ نَّسِیْنَاۤ اَوْ اَخْطَاْنَا"[3]۔ | اے ہمارے رب! ہمیں نہ پکڑ اگر ہم بھولیں یا چوکیں۔ |

**(۱۲)** جتنا قُرب زائد اُسی قدر احکام کی شدت زیادہ ع

جن کے رُتبے ہیں سوا اُن کو سوا مشکل ہے۔

بادشاہ جبار جلیل القدر ایک جنگلی گنوار کی جو بات سُن لے گا جو برتاؤ گوارا کرے گا ہر گز شہریوں سے پسند نہ کرے گا، شہریوں میں بازاریوں سے معاملہ آسان ہوگا اور خاص لوگوں سے سخت اور خاصوں میں درباریوں اور درباریوں میں وزراء ہر ایک پر بار دوسرے سے زائد ہے اس لیے وارد ہوا۔

**حسنات الابرار سیّئات المقربین**[4]۔ نیکوں کے جو نیک کام ہیں مقربوں کے حق میں گناہ ہیں۔ وہاں ترک اولٰی کو بھی گناہ سے تعبیر کیا جاتا ہے حالانکہ ترک اولی ہر گز گناہ نہیں۔

**(۱۳)** آریہ بے چارے جن کے باپ دادا نے بھی کبھی عربی کا نام نہ سُنا، اگر نہ جانے تو ہر ادنٰی

---

[1] القرآن الکریم ۲۰/ ۱۲۱

[2] القرآن الکریم ۲۰/ ۱۱۵

[3] القرآن الکریم ۲/ ۲۸۶

[4] لباب التاویل (تفسیر الخازن) تحت آیۃ ۴۷/ ۱۹ مصطفی البابی مصر ۶/ ۱۸۰، ارشاد العقل السلیم تحت آیۃ ۴۷/ ۱۹ دار احیاء التراث العربی بیروت ۸/ ۹۷

طالب علم جانتا ہے کہ اضافت کے لیے ادنٰی ملابست بس ہے بلکہ یہ عام طور پر فارسی، اردو، ہندی سب زبانوں میں رائج ہے مکان کو جس طرح اس کے مالک کی طرف نسبت کریں گے یونہی کرایہ دار کی طرف، یونہی جو عاریت لے کر بس رہا ہے اس کے پاس جو ملنے آئے گا یہی کہے گا کہ ہم فلانے کے گھر گئے تھے بلکہ پیائش کرنے والے جن کھیتوں کو ناپ رہے ہوں ایک دوسرے سے پوچھے گا تمہارا کھیت کے جریب ہوا، یہاں نہ ملک نہ اجارہ نہ عاریت، اور اضافت موجود یونہی بیٹے کے گھر سے جو چیز آئے گی، باپ سے کہہ سکتے ہیں کہ آپ کے یہاں سے یہ عطا ہوا تھا، تو ذنبک سے مراد اہلبیت کرام کی لغزشیں ہیں اور اس کے بعد وللمؤمنین وللمؤمنٰت تعمیم بعد تخصیص ہے یعنی شفاعت فرمایئے اپنے اہلبیت کرام اور سب مردوں عورتوں کے لیے۔اب آریہ کے اس جنون کا بھی علاج ہوگیا کہ پیروؤں کا ذکر تو بعد کو موجود ہے۔ تعمیم بعد تخصیص کی مثال خود قرآن عظیم میں ہے:

| | |
|---|---|
| "رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَ لِوَالِدَیَّ وَ لِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِؕ "[1]۔ | اے میرے رب! مجھے بخش دے اور میرے ماں باپ کو اور جو میرے گھر میں ایمان کے ساتھ آیا اور سب مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کو۔ |

(۱۴) اسی وجہ پر آیۃ کریم سورہ فتح میں لام لک تعلیل کا ہے اور ماتقدم من ذنبک تمہارے اگلوں کے گناہ اعنی سیّدنا عبداللہ و سیدتنا آمنہ رضی اللہ تعالٰی عنہما سے منتہائے نسب کریم تک تمام آبائے کرام و امہات طیبات باستثناء انبیاء کرام مثل آدم و شیث ونوح و خلیل و اسمٰعیل علیہم الصلوۃ والسلام، اور ما تاخر تمہارے پچھلے یعنی قیامت تک تمہارے اہلبیت و امتِ مرحومہ تو حاصل آیۃ کریمہ یہ ہوا کہ ہم نے تمہارے لیے فتح مبین فرمائی تاکہ اللہ تمہارے سبب سے بخش دے تمہارے علاقہ کے سب اگلوں پچھلوں کے گناہ۔والحمدللہ رب العالمین۔

(۱۵) ماتقدم وماتأخر سے قبل وبعد نزول وحی کا ارادہ جس طرح عبارتِ تفسیر میں مصرح تھا آیت میں قطعًا محتمل، اور ہم ثابت کرچکے کہ اب حقیقت ذنب خود مندفع وللہ الحمد وصلی اللہ تعالٰی علٰی شفیع المذنبین وبارك وسلم الٰی یوم الدین وعلٰی اٰلہ وصحبہ اجمعین، واللہ تعالٰی اعلم۔

[1] القرآن الکریم ۷۱/ ۲۸

**مسئلہ ۱۴۴:** از شہر مسئولہ مولوی غلام قطب الدین صاحب ۴ربیع الاول ۱۳۳۹ھ

راما سنگھم اب آریہ نہیں نصرانی ہے، رُوئے جواب جانبِ نصارٰی ہونا چاہیے۔

**الجواب:**

بحمداللہ وہ جواب کافی ووافی ہے صدر کلام اور ۴ و ۸ میں آریہ کی جگہ نصرانی لکھ لیجئے اور ۸ کا شعر کاٹ دیجئے اور ۱۳ میں آریہ کی جگہ کرسچن، ہاں ۷ بالکل تبدیل ہوگا اسے یوں لکھئے۔

**(۷)** نہ ہر تفسیر معتبر نہ ہر مفسر مصیب، نصرانی کا ظلم ہے کہ نام لے آیات کا اور دامن پکڑے نامعتبر تفسیرات کا، عربی زبان تو لسان مبین ہے، نہ ہر محل قابل تاویل، نہ ہر تاویل لائقِ تحویل کہ ہر شخص جہاں چاہے اپنی خواہش کے مطابق مطلب بنالے، اور محل محتمل میں تاویل صحیح کا باب بے شک واسع اور ہر زبان اور ہر قوم میں شائع وذائع اس کا انکار نہ کرے گا مگر مکابر مفتون، اور اس کا اقرار نہ کرے گا مگر دیوانہ مجنون، ہاں بائبل کی زبان ایسی پیچیدہ ہے کہ اور تو اور خود مصنف محرف کی سمجھ میں نہیں آتی۔ تواریخ کی دوسری کتاب باب ۲۱ درس ۲۰ اور باب ۲۲ درس ۱ و ۲ میں لکھا وہ بتیس برس کی عمر میں بادشاہ ہوا ۸ برس بادشاہت کی اور جاتا رہا داؤد کے شہر میں گاڑا گیا یروشلم کے باشندوں نے اس کے چھوٹے بیٹے اخزیاہ کو اس کی جگہ بادشاہ کیا اخزیاہ ۴۲ برس کی عمر میں بادشاہ ہوا۔ یعنی باپ ۴۰ برس کی عمر میں مرا اس وقت بیٹا ۴۲ برس کا تھا۔ باپ سے دو برس پہلے پیدا ہولیا تھا۔ متی کی انجیل میں مسیح وداؤد علیہما الصلوۃ والسلام کے بیچ میں ۲۶ پشتیں ہیں اور اس میں عدد بھی گنا دیا ہے کہ مسیح تا داؤد ۲۸ شخص ہیں۔ لیکن لوقا کی انجیل میں مسیح سے داؤد تک ۴۳ آدمی ہیں، ۱۵ پشتیں زائد اور اسماء بھی بالکل نامطابق، ایضاً انجیل متی باب ۵ درس ۱۷: یہ خیال مت کرو کہ میں توریت یا نبیوں کی کتابیں منسوخ کرنے نہیں بلکہ پوری کرنے آیا ہوں۔ درس ۱۸ کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک آسمان وزمین ٹل نہ جائیں ایک نقطہ یا ایک شوشہ توریت کا ہرگز نہ مٹے گا۔ یہاں تو نسخ کا اس شدت سے انکار ہے اور جا بجا انجیل ہی میں نسخ احکام توریت کا اظہار ہے۔ اسی انجیل کے اسی باب درس ۳۲، ۳۱ میں ہے یہ بھی لکھا گیا کہ جو کوئی اپنی جورو کو چھوڑ دے اسے طلاق نامہ لکھ دے پر میں تمہیں کہتا ہوں کہ جو کوئی اپنی جورو کو زنا کے سوا کسی اور سبب سے چھوڑ دیوے اس سے زنا کرواتا ہے اور جو کوئی اس چھوڑی ہوئی سے بیاہ کرے زنا کرتا ہے ایضاً درس ۳۳ و ۳۴ تم سن چکے ہو کہ اگلوں سے کہا گیا کہ اپنی قسمیں خداوند کے لیے پوری کر، پر میں تمہیں کہتا ہوں کہ ہرگز قسم نہ کھانا ایضاً درس ۳۸ و ۳۹ تم سن چکے ہو کہ کہا گیا آنکھ کے بدلے آنکھ اور دانت کے بدلے دانت، پر میں تمہیں کہتا ہوں کہ ظالم کا مقابلہ نہ کرنا بلکہ جو تیرے

دہنے گال پر طمانچہ مارے دوسرا بھی اس کی طرف پھیر دے ایضًا باب ۱۹ درس ۸ و ۹ موسٰی نے جوروؤں کو چھوڑ دینے کی اجازت دی پر میں تم سے کہتا ہوں جو کوئی اپنی جورو کو سوا زنا کے اور سبب سے چھوڑ دے اور دوسری سے بیاہ کرے زنا کرتا ہے اور جو کوئی اس چھوڑی ہوئی عورت کو بیاہے زنا کرتا ہے۔ یہی مضمون انجیل مرقس باب: ۱۰ درس ۲ تا ۱۲ میں ہے ان کے سوا بہت نظائر تناقض و نافہی کے ہیں تو ثابت ہوا کہ عبری زبان ہی ایسی پیچیدہ ہے کہ اس میں کتاب تصنیف کرنے والا خود اپنی نہیں سمجھتا، اور (۱۵) کے بعد یہ نمبر اور اضافہ کیجئے۔

**(۱۶)** ہر صغیرہ سے صغیرہ کو گناہ کہہ سکتے ہیں اگرچہ قبل ظہور رسالت ہو اور توسعًا خلاف اولٰی کو بھی جو ہر گز منافی نبوت نہیں لیکن نیک ہونا تو نبی کے لیے لازم ہے نہ وہ کہ جو خدا کا بیٹا ٹھہرے مگر یہ انجیلیں کہتی ہیں کہ مسیح ہر گز نیک نہیں، دیکھو متی باب ۱۹ درس ۱۶ و ۱۷ ایک نے اس سے کہا اے نیک استاد، اس نے کہا تو کیوں مجھے نیک کہتا ہے، نیک تو کوئی نہیں مگر ایک یعنی خدا، یہی مضمون انجیل مرقس باب ۱۰ درس ۱۷ و ۱۸ و انجیل لوقا باب ۱۸ درس ۱۸ اور ۱۹ میں ہے۔ وہاں اگر بعض مفسرین نے معاذ اللہ گناہگار ہونا مانا تھا تو یہاں تو خود انجیلیں مسیح کو معاذ اللہ صاف طور سے بدتر بتا رہی ہیں۔

**(۱۷)** گناہ نہیں مگر شریعت کی مخالفت لیکن بائیبل تو شریعت کو راسًا باطل کر رہی ہے گلیتوں کو پولس کا خط باب ۳ درس وے سب جو شریعت ہی کے اعمال پر تکیہ کرتے ہیں سو لعنت کے تحت ہیں درس ۱۱: کوئی خدا کے نزدیک شریعت سے راستباز نہیں ٹھہرتا۔ درس ۱۲: شریعت کو ایمان سے کچھ نسبت نہیں اور مسیح علیہ الصلوۃ والسلام پکے راستباز وکامل الایمان ہیں تو ضرور شریعت سے جدا ہیں تو گناہگار ہیں کتاب یرمیاہ باب ۹ درس ۱۲ و ۱۳ میں ہے۔ سرزمین کس لیے ویران ہوئی اور بیابان کے مانند جل گئی خداوند کہتا ہے اسی لیے کہ انہوں نے میری شریعت کو ترک کر دیا اور اس کے موافق نہ چلے۔

**(۱۸)** بلکہ ترک اولٰے یا کسی صغیرہ کا صدور یا بد ہونا بھی درکنار بائیبل تو مسیح علیہ الصلوۃ والسلام کو معاذ اللہ صاف ملعون بتاتی ہے، خط مذکور باب ۳ درس ۱۳ مسیح نے ہمیں مول لے کر شریعت کی لعنت سے چھڑایا کہ وہ ہمارے بدلے میں لعنت ہوا کیونکہ لکھا ہے جو کوئی کاٹھ پر لٹکایا گیا ہو سو لعنتی ہے۔ **والعیاذ باللہ تعالٰی**، ایسے پوچ ولچر مذہب کے پابند کیوں دین حق اسلام کے خدام سے الجھتے ہیں اپنے گریبان میں منہ ڈالیں اور اپنی پگڑی کہ کبھی نہ سنبھلے گی سنبھالیں۔ **واللہ یھدی من یشاء الٰی صراط مستقیم** (اللہ جسے چاہتا ہے سیدھے راستے کی طرف ہدایت دیتا ہے۔ ت) **واللہ تعالٰی اعلم**۔

**مسئلہ ۱۴۵:** از موضع پارہ پرگنہ مورانواں ضلع اناؤ مسئولہ محمد عبدالرؤف صاحب ۳ ربیع الاول ۱۳۳۹ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید کا عقیدہ ہے کہ چونکہ عالم الغیب صفت مختصہ باری تعالٰی ہے لہٰذا آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی نسبت لفظ عالم الغیب بالواسطہ یا بالعطا یا کہنا بھی جائز نہیں اور نہ حضور پرنور کو کل علم غیب یعنی از روزِ ازل تا ابد شبِ معراج میں عطافرمایا گیا تھا۔ البتہ بعض بعض علوم غیبیہ کا قائل ہے اور اپنے عقیدہ کی دلیل میں چند واقعات بطور اثبات نوشتہ علمائے دیوبند پیش کرتا ہے، مثلاً سورہ کہف کہ آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے بجواب اس سوال کے کہ اصحابِ کہف کس مدت تک سوئے تھے، فرمایا کل بتلاؤں گا، اور لفظ ان شاء اللہ تعالٰی نہ کہنے کی وجہ سے اٹھارہ روز تک وحی کا نزول نہ ہوا، اگر علمِ غیب ہوتا تو توقف نہ فرماتے۔

**دوئم**[۲] حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا کا حادثہ کہ کفار مکہ نے آپ کو متہم کیا اور آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم طلاق دینے پر آمادہ ہوگئے۔ اور اگر آپ کو علم ہوتا تو تذبذب کیوں ہوتا، وحی کے نزول پر آپ مطمئن ہوئے اور کہتا ہے کہ اگر کل علمِ غیب عطافرمایا جاتا تو پھر وحی آنے کی کیا ضرورت تھی؟

**(عقیدہ عمرو)**۔ برعکس اس کے عمرو کا عقیدہ یہ ہے کہ حضور پرنور سید یوم النشور حضرت محمد مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر شب معراج میں اللہ رب العزت نے جملہ اولین وآخرین مانند آفتابِ درخشاں روشن کردیئے تھے اور تمام علم ماکان ومایکون سے صدرِ مبارک حضور پُرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو جلوہ افروز کردیا تھا اور جن باتوں سے آپ نے جواب نہیں دیا بلکہ سکوت اختیار فرمایا ان کو خدا اور حبیبِ خدا کے درمیانی اسرار مخفی کی جانب مبذول کرتا ہے، اور روز اول سے لے کر یوم الحشر کے تمامی علوم کو حضور سرور کائنات ومفخر موجودات صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے علوم کے سمندر کی ایک لہر کی برابر تصور کرتا ہے۔

**الجواب:**

اس مسئلہ میں بفضلہٖ تعالٰی یہاں سے متعدد کتابیں تصنیف ہوئیں۔ الدولۃ المکیۃ بالمادۃ الغیبیۃ پر اکابر علمائے مکہ معظّمہ ومدینہ طیبہ وغیرہا بلادِ اسلامیہ نے مہریں کیں، گرانقدر تقریظیں لکھیں خالص الاعتقاد دس سال سے شائع ہوا انباء المصطفٰی بیس سال سے ہزار کی تعداد میں بمبئی وبریلی ومرادآباد میں چھپ کر تمام ملک میں شائع ہوا اور بحمدہ تعالٰی سب کتابیں آج تک لاجواب ہیں، مگر وہابیہ اپنی بے حیائی سے باز نہیں آتے۔ علم غیب عطا ہونا اور لفظ عالم الغیب کا اطلاق اور بعض اجلہ اکابر کے کلام میں اگرچہ بندہ مومن کی نسبت صریح لفظ یعلم الغیب وارد ہے کمافی مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوۃ المصابیح

لملا علی القاری (جیسا کہ ملا علی قاری کی مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوۃ المصابیح میں ہے۔ت) بلکہ خود حدیث سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما میں سیدنا خضر علیہ الصلوۃ والسلام کی نسبت ارشاد ہے:

| | |
|---|---|
| کان رجلا یعلم علم الغیب [1]۔ | وہ مرد کامل ہیں جو علمِ غیب جانتے ہیں۔ت) |

مگر ہماری تحقیق میں لفظ عالم الغیب کا اطلاق حضرت عزت عزجلالہ کے ساتھ خاص ہے کہ اُس سے عرفاً علم بالذات متبادر ہے۔ کشاف میں ہے:

| | |
|---|---|
| المراد به الخفی الذی لاینفذ فیه ابتداء الا علم اللطیف الخبیر ولهذا لایجوزان یطلق فیقال فلان یعلم الغیب [2]۔ | اس سے مراد پوشیدہ شے ہے جس تک ابتداءً (بالذات) سوائے باریکی جاننے والے یا خبیر (اللہ تعالٰی) کے کسی کے علم کی رسائی نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ علی الاطلاق یوں کہنا کہ فلاں غیب جانتا ہے جائز نہیں (ت) |

اور اس سے انکار معنی لازم نہیں آتا۔ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قطعاً بے شمار غیوب وماکان مایکون کے عالم ہیں مگر عالم الغیب صرف اللہ عزوجل کو کہا جائے گا جس طرح حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قطعاً عزت جلالت والے ہیں تمام عالم میں ان کے برابر کوئی عزیز و جلیل ہے نہ ہوسکتا ہے مگر محمد عزوجل کہنا جائز نہیں بلکہ اللہ عزوجل و محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔ غرض صدق وصورت معنی کو جواز اطلاق لفظ لازم نہیں نہ منع اطلاق لفظ کو نفی صحت معنی۔ امام ابن المنیر اسکندری کتاب الانتصاف میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| کم من معتقد لایطلق القول به خشیة ایهام غیره مما لا یجوز اعتقاده فلا ربط بین الاعتقاد والاطلاق [3]۔ | بہت سے معتقدات ہیں کہ جن کے ساتھ قول کا اطلاق اس ڈر سے نہیں کیا جاتا کہ ان میں ایسے غیر کا ایہام ہوتا ہے جس کا اعتقاد جائز نہیں، لہٰذا اعتقاد اور اطلاق کے درمیان کوئی لزوم نہیں۔ (ت) |

یہ سب اس صورت میں ہے کہ مقید بقید اطلاق اطلاق کیا جائے یا بلا قید علی الاطلاق مثلاً عالم الغیب یا عالم الغیب علی الاطلاق اور اگر ایسا نہ ہو بلکہ بالواسطہ یا بالعطاء کی تصریح کردی جائے تو وہ محذور نہیں کہ ایہام زائل اور مراد حاصل۔ علامہ سید شریف قدس سرہ حواشی کشاف میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وانما لم یجز الاطلاق فی غیره | علم غیب کا اطلاق غیر اللہ پر اس لیے ناجائز ہے |

[1] جامع البیان (تفسیر الطبری) تحت آیة وعلمنٰه من لدنا علما دار احیاء التراث العربی بیروت ۱۵/ ۳۲۳

[2] الکشاف تحت آیة ۲/ ۳ انتشارات آفتاب تہران ۱/ ۱۲۱

[3] الانتصاف

| | |
|---|---|
| تعالٰی لانه یتبادر منه تعلق علمه به ابتداء فیکون تناقضا واما اذا قید وقیل اعلمه الله تعالٰی الغیب او اطلعه علیه فلا محذور فیه[1]۔ | کہ اس سے غیر اللہ کے علم کا غیب کے ساتھ ابتداء (بالذات) متعلق ہونا متبادر ہوتا ہے تو اس طرح تناقض لازم آتا ہے لیکن اگر علم غیب کے ساتھ کوئی قید لگادی جائے اور یوں کہا جائے کہ اللہ تعالٰی نے اس کو غیب کا علم عطافرمادیا ہے یا اس کو غیب پر مطلع فرمادیا ہے تو اس صورت میں کوئی ممانعت نہیں۔ (ت) |

زید کا قول کذب صریح و جہل قبیح ہے، کذب تو ظاہر کہ بے ممانعت شرعی اپنی طرف سے عدم جواز کا حکم لگا کر شریعت و شارع علیہ الصلوۃ والسلام اور رب العزۃ جل وعلا پر افتراء کر رہا ہے۔

| | |
|---|---|
| قال اللہ تعالٰی " وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَا تَصِفُ اَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هٰذَا حَلٰلٌ وَّهٰذَا حَرَامٌ لِّتَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ؕ اِنَّ الَّذِیْنَ یَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا یُفْلِحُوْنَ ؕ مَتَاعٌ قَلِیْلٌ ۪ وَّ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ " [2]۔ | اللہ تعالٰی نے ارشاد فرمایا: اور نہ کہو اسے جو تمہاری زبانیں جھوٹ بیان کرتی ہیں، یہ حلال ہے اور یہ حرام ہے کہ اللہ تعالٰی پر جھوٹ باندھو، بے شک جو اللہ تعالٰی پر جھوٹ باندھتے ہیں ان کا بھلا نہ ہوگا، تھوڑا برتنا ہے اور انکے لیے دردناک عذاب ہے۔ ت) |

اور جہل فاضح یہ کہ عالم الغیب صفت مختصہ باری تعالٰی ہونے پر بالواسطہ و بالعطا کہنے کے عدمِ جواز کو متفرع کر رہا ہے شاید اس کے نزدیک علم غیب بالواسطہ، و بالعطا خاصہ باری تعالٰی ہے یعنی دوسرے کے دیئے سے علم غیب خاص اللہ تعالٰی کو ہوتا ہے اس کے غیر کو علم غیب بالذات بلاواسطہ ہے ایسا ہے تو اس سے بڑھ کر اور کفرِ اشد کیا ہے۔ گنگوہی صاحب نے تو نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو علم غیب بالذات بے عطائے الٰہی ملنے کے اعتقاد کو کفر نہ مانا تھا صرف اندیشہ کفر کہا تھا ان کے فتاوٰی حصہ اول صفحہ ۸۳ میں ہے:

جو یہ عقیدہ رکھے کہ خود بخود آپ کو علم تھا بدون اطلاق حق تعالٰی کے تو اندیشہ کفر کا ہے

[1] حاشیہ سید الشریف علی الکشاف تحت آیۃ ۲/ ۱۳۳ انتشارات آفتاب تہران ۱/ ۲۸

[2] القرآن الکریم ۱۶/ ۱۱۶ و ۱۱۷

لہٰذا امام نہ بنانا چاہیے اگرچہ کافر کہنے سے بھی زبان کو روکے[1]۔

حالانکہ گنگوہی صاحب کا یہ قول خود ہی صریح کفر ہے بلاشبہہ جو غیر خدا کو بے عطائے الٰہی خود بخود علم مانے قطعًا کافر ہے اور جو اس کے کفر میں تردد کرے وہ بھی کافر۔ اسمٰعیل دہلوی صاحب نے دوسری شق لی تھی کہ اللہ عزوجل کے علم غیب کو حادث و اختیاری مانا۔

تقویت الایمان میں ہے: غیب کا دریافت کرنا اپنے اختیار میں ہو کہ جب چاہے کرلیجئے یہ اللہ صاحب کی ہی شان ہے[2]۔

یہ بھی صریح کلمہ کفر ہے مگر دونوں شقیں جمع کرنا کہ اللہ تعالٰی کا علم عطائی اور دوسرے کا ذاتی یہ اسی نتیجہ قول زید کا خاصہ ہے۔ دو واقعے کہ زید نے پیش کیے اگرچہ ان پر ابحاث اور بھی ہیں مگر کیا انباء المصطفٰی میں صاف نہ کہہ دیا گیا تھا کہ بحمد اللہ تعالٰی نص قطعی سے روشن ہوا کہ ہمارے حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو اللہ عزوجل نے تمام موجودات جملہ ماکان ومایکون (جو ہوچکا اور جو ہوگا۔ت) کا علم دیا اور جب یہ علم قرآن عظیم کے تبیانًا لکل شیئ ہونے نے دیا اور پر ظاہر کہ یہ وصف تمام کلام مجید کا ہے نہ ہر آیت یا سورت کا تو نزول جمیع قرآن عظیم سے پہلے اگر بعض کی نسبت ارشاد ہو لم نقصص علیک (ہم نے آپ پر بیان نہیں کیا۔ت) ہرگز احاطہ علم مصطفوی کا کا نافی نہیں، مخالفین جو کچھ پیش کرتے ہیں سب انہیں اقسام کے ہیں۔ ہاں ہاں تمام نجدیہ دہلوی گنگوہی جنگلی کوہی سب کو دعوت عام ہے سب اکٹھے ہو کر ایک آیت یا ایک حدیث متواتر یقینی الافادۃ لائیں جس سے صریح ثابت ہو کہ تمام نزولِ قرآن کے بعد بھی ماکان ومایکون سے فلاں امر حضور پر مخفی رہا اگر ایسا نص نہ لاسکو اور ہم کہے دیتے ہیں کہ ہرگز نہ لاسکو گے تو جان لو کہ اللہ راہ نہیں دیتا دغا بازوں کے مکر کو اھ ملخص[3]۔

اس کے بعد بھی ایسے وقائع پیش کرنا کیسی شدید بے حیائی ہے، بلاشبہہ عمرو کا قول صحیح ہے جمیع ماکان ومایکون جملہ مندرجات لوح محفوظ کا علم محیط حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے علم کریم کے سمندروں سے ایک لہر ہے جیسا کہ علامہ قاری کی زبدہ شرح بردہ میں مصرح ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

---

[1] فتاوٰی رشیدیہ

[2] تقویۃ الایمان الفصل الثانی مطبع علیمی اندرون لوہاری دروازہ لاہور ص ۱۴

[3] انباء المصطفٰی رضا اکیڈمی بمبئی ص ۷ تا ۱۰

**مسئلہ ۱۴۶:** از سیتاپور محلّہ نرائن پور مکان مولوی الٰہی بخش صاحب مسئولہ علی حسین خان ۲۹رمضان ۱۳۳۹ھ
کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی شخص کہے کہ غیب کا حال سوائے خدا تعالٰی کے کوئی نہیں جانتا ہے حتی کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو بھی نہیں معلوم تھا بہ ثبوت اس روایت کے کہ ایک بار ابوجہل نے کنواں راستے میں کھود کر خس پوش کردیا تھا اور خود بیماری کا حیلہ کرکے پڑرہا تھا جس وقت حضور عیادت کو گئے تو چاہ مذکور عین رہگزر میں تھا اس وقت جبرئیل علیہ السلام نے بذریعہ وحی معلوم کیا لہٰذا اولیاء اللہ بھی نہیں جان سکتے بجز کشف والہام کے۔**بینوا توجروا** (بیان فرمایئے اجر دیئے جاؤگے۔ت)

**الجواب:**

یہ حق ہے کہ غیب کا حال سوارب عزوجل کے کوئی نہیں جانتا یعنی اپنی ذات سے بے اس کے بتائے اور یہ باطل ہے کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو بھی نہیں معلوم تھا قرآن کریم واحادیثِ صحیحہ سے یہ ثابت ہے کہ **ماکان ومایکون الٰی اٰخر الایام** (جو ہوچکا اور قیامت تک ہوگا۔ت) کے تمام غیب حضور اقدس علیہ افضل الصلوۃ والسلام پر منکشف فرمادیئے گئے اور حضور کے بتائے سے حضور کے غلام اولیائے کرام جانتے ہیں کشف والہام دونوں ان کے جاننے کے ذریعہ ہیں اور ان پر کوئی حد بندی نہیں۔ان تمام مضامین کی تفصیل ہماری کتاب **انباء المصطفٰی** و**خالص الاعتقاد** وغیرہا میں ہے اور وہ ابوجہل کے کنویں والی حکایت محض ساختہ وبے اصل ہے۔وھو تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۴۷:** از ڈاکخانہ مولوی گنج ضلع گیا، مسئولہ عبدالمجید ۲۹رمضان ۱۳۳۹ھ
کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جناب رسول خدا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو غیب کی باتیں معلوم تھیں یانہیں، مائۃ مسائل کے چوبیسویں سوال کے جواب میں روایت فقہی ملا علی قاری کی شرح فقہ اکبر ہے جاننا چاہیے کہ کوئی بات غیب کی انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام نہیں جانتے تھے مگر جس قدر کہ اللہ تعالٰی اُن کو کسی وقت کوئی چیز معلوم کرادیتا تھا تو جانتے تھے جو کوئی اس بات کا اعتقاد کرے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم غیب کی باتیں معلوم کرلیتے تھے حنفیّہ نے اس شخص پر صریح تکفیر کا حکم دیا ہے۔لمعارضۃ قولہ تعالٰی "قُلْ لَّا یَعْلَمُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَیْبَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ وَمَا یَشْعُرُوْنَ اَیَّانَ یُبْعَثُوْنَ ﴿۶۵﴾ "[1]۔
(اللہ تعالٰی کے اس فرمان کے معارضہ کی وجہ سے، تم فرماؤ

[1] القرآن الکریم ۲۷/ ۶۵

غیب نہیں جانتے جو کوئی آسمانوں اور زمین میں ہیں مگر اللہ اور انہیں خبر نہیں کہ کب اٹھائے جائیں گے۔ت) بینوا توجروا (بیان فرمایئے اجر دیئے جاؤگے۔ت)

**الجواب:**

زید عمرو کچھ کہیں مگر قرآن مجید واحادیث صحیحہ کاارشاد یہ ہے کہ حضور اقدس علیہ افضل الصلوۃ والسلام کو روزِ ازل سے روزِ آخر تک کے تمام غیوب کا علم عطا فرمایا گیا یہ بے شک حق ہے کہ انبیاء غیب اُسی قدر جانتے ہیں جتنا اُن کو ان کے رب نے بتایا بلاشبہہ بے اس کے بتائے کوئی نہیں جان سکتا اور یہ بھی حق ہے کہ احیانًا بتایا گیا کہ وحی حینًا بعد حین ہی اُترتی نہ کہ وقتِ بعثت سے وقتِ وفات تک ہر آن علی الاتصال، مگر اس سے یہ سمجھ لینا کہ گنتی کی چیزیں معلوم ہوئیں اور ان کے علم کو قلیل و ذلیل قرار دینا مسلمان کا کام نہیں، اسی احیانًا تعلیم میں شرق و غرب و عرش و فرش کے ذرّہ ذرّہ کا حال روزِ ازل سے روزِ آخر تک تمام منکشف کر دیا، آیہ کریمہ میں علم ذاتی کی نفی ہے کہ کوئی شخص بے خدا کے بتائے غیب نہیں جانتا، یہ بے شک حق ہے اور اسی کے معارضہ کو حنفیّہ نے کفر کہا ہے ورنہ یہ کہ خدا کے بتائے سے بھی کوئی نہیں جانتا اس کا انکار صریح کفر اور بکثرت آیات کی تکذیب ہے۔ اس مسئلہ کی تفصیل انباء المصطفٰی و خالص الاعتقاد میں دیکھا چاہیے کہ ایمان درست ہو، وھو تعالٰی اعلم۔

# رسالہ
# رماح القھار علی کفر الکفار ۱۳۲۸ھ
## (قہار کا نیزہ مارنا کافروں کے کفر پر)
## (تمہید "خالص الاعتقاد")

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

| | |
|---|---|
| الحمد للہ ھادی القلوب وافضل الصلوۃ والسلام علی النبی المطلع علی الغیوب المنّزہ من جمیع النقائص والعیوب وعلٰی اٰلہ و صحبہ المطھرین من الذنوب القاھرین علٰی کل شقی مفتر کذوب صلوۃ وسلاماً یتجدان بکل طلوع وغروب۔ | تمام تعریفیں اللہ تعالٰی کے لیے جو دلوں کو ہدایت دینے والا ہے، اور افضل درود و سلام اس نبی کریم پر جو تمام غیبوں پر آگاہ اور تمام عیوب و نقائص سے پاک ہے اور آپ کی آل پر اور صحابہ پر جو گناہوں سے محفوظ اور ہر بدبخت افتراء پرداز (جھوٹے) پر غالب ہیں ایسا درود و سلام جو ہر طلوع و غروب کے ساتھ متجدد ہوتا رہتا ہے۔ (ت) |

اللہ عزوجل جن قلوب کو ہدایت فرماتا ہے اُن کا قدم ثبات جادہ حق سے لغزش نہیں کرتا اگر ذریت شیطان اپنے وسوسے شوشے کچھ ڈالتی بھی ہے تو ہرگز اس پر اعتماد نہیں کرتے کہ ان کے

**حدیث ۱۶ تا ۲۱:** بخاری و مسلم و نسائی حضرت جابر بن عبداللہ اور احمد بسندِ حسن اور بخاری تاریخ میں اور بزار اور طبرانی و بیہقی و ابونعیم حضرت عبداللہ بن عباس، اور احمد بسندِ حسن و بزار بسندِ جیدّ و دارمی و ابن ابی شیبہ و ابویعلٰی و ابونعیم و بیہقی حضرت ابوذر، اور طبرانی معجم اوسط میں بسند حضرت ابوسعید خدری، اور کبیر میں حضرت سائب بن زید، اور احمد باسنادِ حسن اور ابن ابی شیبہ و طبرانی حضرت ابوموسٰی اشعری رضی اللہ تعالٰی عنہم سے راوی:

| | |
|---|---|
| واللفظ لجابر قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اُوعطیت مالم یعط احد قبلی الٰی قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم واعطیت الشفاعۃ[1]۔ | اور لفظ حضرت جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ کے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا: "مجھے وہ کچھ عطا ہوا جو مجھ سے پہلے کسی کو نہیں دیا گیا"۔ |

ان چھیوں حدیثوں میں یہ بیان ہوا ہے کہ حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں میں شفیع مقرر کردیا گیا اور شفاعت خاص مجھی کو عطا ہوگی میرے سوا کسی نبی کو یہ منصب نہ ملا۔

**حدیث ۲۲ و ۲۳:** ابن عباس وابوسعید وابوموسٰی سے انہیں حدیثوں میں وہ مضمون بھی ہے جو احمد و بخاری و مسلم نے انس اور شیخین نے ابوہریرہ (رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین) سے روایت کیا کہ حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

[1] صحیح بخاری کتاب التیمم وقولہ تعالٰی فلم تجدواماءً قدیمی کتب خانہ کراچی ۱ /۴۸، صحیح بخاری کتاب الصلوۃ باب قولہ النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جعلت لی الارض مسجدًا کراچی ۱ /۶۲، صحیح مسلم کتاب المساجد ومواضع الصلوۃ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱ /۱۹۹، سنن النسائی کتاب الغسل والتیمم باب التیمم بالصعید نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی ۱ /۷۴، مسند احمد بن حنبل عن ابن عباس رضی اللہ عنہا لمکتب الاسلامی بیروت ۱ /۳۰۱، المعجم الکبیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہا لمکتب الاسلامی بیروت ۱ /۳۰۱، المعجم الکبیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہ حدیث ۱۱۰۸۵ المکتب الاسلامی بیروت ۱۱ /۷۳، مسند احمد بن حنبل عن ابی ذر المکتب الاسلامی بیروت ۵ /۱۶۲، الترغیب و الترھیب بحوالہ البزار فصل فی الشفاعۃ مصطفٰے البابی مصر ۴ /۴۳۳، المعجم الاوسط حدیث ۷۴۳۵ مکتبۃ المعارف ریاض ۸ /۲۱۲، المعجم الکبیر عن سائب بن زید حدیث ۶۶۷۳ المکتبۃ الفیصلیہ بیروت ۷ /۱۵۵، مسند احمد بن حنبل عن ابی موسٰی المکتب الاسلامی بیروت ۴ /۴۰۴

| | |
|---|---|
| ان لکل نبی دعوۃ قددعا بھا فی امتہ واستجیب لہ[1]۔ وھذااللفظ الانس ولفظ ابی سعید لیس من نبی الا وقد اُعطی دعوۃ فتعجّلھا[2]۔(ولفظ ابن عباس)لم یبق نبی الا اُعطی سؤلہ[3]۔رجعنا الٰی لفظ انس والفاظ الباقین کمثلہ معنیً قال وانی اختبات دعوتی شفاعۃ لِاُمتی یوم القٰیمۃ[4]۔(زاد موسٰی)جعلتھا لمن مات من امتی لایشرک باللّٰہ شیئا[5]۔ | ہر نبی کے لیے ایک خاص دعا ہے جو وہ اپنی امت کے بارے میں کرچکا ہے اور وہ قبول ہوئی ہے، یہ حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ کے لفظ ہیں، اور حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالٰی عنہ کے لفظ یوں ہیں کہ نہیں ہے کوئی نبی مگر یہ کہ اُسے ایک خاص دعا عطا ہوئی جسے اس نے دنیامیں مانگ لیا۔ ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما کے لفظ ہیں کہ کوئی نبی نہ بچاجس کو خاص دُعا عطا نہ ہوئی ہو، ہم حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ کے الفاظ کی طرف رجوع کرتے ہیں، باقی راویوں کے الفاظ معنی کے اعتبار سے اُن ہی کی مثل ہیں۔ سرکار دوعالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا۔ میں نے اپنی دعا کو قیامت کے دن اپنی امت کی شفاعت کے لیے بچارکھا ہے۔" ابو موسٰی نے اضافہ کیا کہ میں ہر اُس امتی کے لیے شفاعت کروں گا جو اس حال پر مرا کہ اللہ تعالٰی کے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہراتا تھا۔(ت) |

یعنی انبیاء علیہم الصلٰوۃ والسلام کی اگرچہ ہزاروں دُعائیں قبول ہوتی ہیں مگر ایک دُعا انہیں خاص جناب باری تبارک و تعالٰی سے ملتی ہے کہ جو چاہے مانگ لو بے شک دیا جائے گا تمام انبیاء آدم سے عیسٰی تک (علیہم الصلٰوۃ والسلام) سب اپنی اپنی وہ دُعا دنیا میں کرچکے اور میں نے آخرت کے لیے اٹھا رکھی،

---

[1] صحیح بخاری کتاب الدعوات باب قول اللہ تعالٰی ادعونی استجب لکم قدیمی کتب خانہ کراچی ۲ /۹۳۲، صحیح مسلم کتاب الایمان باب اثبات الشفاعۃ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱ /۱۱۳، مسند احمد بن حنبل عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ المکتب الاسلامی بیروت ۳ /۲۰۸

[2] مسند احمد بن حنبل عن ابی سعید الخذری رضی اللہ عنہ المکتب الاسلامی بیروت ۳ /۲۰

[3] السنن الکبری کتاب الصلوۃ باب اینما ادرکتك الصلوۃ فصل الخ دار صادر بیروت ۲ /۴۳۳

[4] صحیح مسلم کتاب الایمان باب اثبات الشفاعۃ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱ /۱۱۳، مسند احمد بن حنبل عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ المکتب الاسلامی بیروت ۳ /۲۰۸

[5] مسند احمد بن حنبل عن ابی موسٰی الاشعری رضی اللہ عنہ المکتب الاسلامی بیروت ۴ /۴۱۶

وہ میری شفاعت ہے میری امت کے لیے قیامت کے دن، میں نے اسے اپنی ساری امت کے لیے رکھا ہے جو ایمان پر دنیا سے اُٹھی۔

| | |
|---|---|
| اللّٰھم ارزقنا بجاھہ عندك اٰمین ! | اے اللہ ! ہمیں ان کی اس وجاہت کے صدقے میں عطافرما جو اُن کو تیری بارگاہ میں حاصل ہے۔(ت) |

اللہ اکبر ! اے گنہگار ان اُمّت ! کیا تم نے اپنے مالک و مولٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی یہ کمال رافت و رحمت اپنے حال پر نہ دیکھی کہ بارگاہِ الٰہی عزوجلالہ سے تین سوال حضور کو ملے کہ جو چاہو مانگ لو عطا ہوگا۔ حضور نے ان میں کوئی سوال اپنی ذات پاک کے لیے نہ رکھا، سب تمہارے ہی کام میں صرف فرمادیئے دو سوال دنیا میں کیے وہ بھی تمہارے ہی واسطے، تیسرا آخرت کو اٹھار کھا، وہ تمہاری اس عظیم حاجت کے واسطے جب اس مہربان مولٰی رؤف ورحیم آقا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے سوا کوئی کام آنے والا، بگڑی بنانے والا نہ ہوگا۔ (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) حق فرمایا حضرت حق عزوجل نے:

| | |
|---|---|
| "عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۲۸﴾ "[1]۔ | اُن پر تمہارا مشقّت میں پڑنا گراں ہے، تمہاری بھلائی کے نہایت چاہنے والے، مسلمانوں پر کمال مہربان۔(ت) |

واللہ العظیم ! قسم اس کی جس نے انہیں آپ پر مہربان کیا ہرگز ہرگز کوئی ماں اپنے عزیز پیارے اکلوتے بیٹے پر زنہار اتنی مہربان نہیں جس قدر وہ اپنے ایک امتی پر مہربان ہیں۔ (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) الٰہی ! تو ہمارا عجز وضعف اور اُن کے حقوقِ عظیمہ کی عظمت جانتا ہے۔ اے قادر ! اے واجد ! ہماری طرف سے اُن پر اور اُن کی آل پر وہ برکت والی درودیں نازل فرما جو ان کے حقوق کو وافی ہوں اور ان کی رحمتوں کو مکافی۔

| | |
|---|---|
| اللھم صلّ وسلم وبارك علیہ وعلٰی الہ وصحبہ قدر رأفتہ و رحمۃ بامتہ وقدر أفتك ورحمتك بہ اٰمین اٰمین الہ الحق امین۔ | اے اللہ ! درود وسلام اور برکت نازل فرما آپ پر، آپ کی آل پر اور آپ کے اصحاب پر جتنا کہ وہ اپنی اُمت پر مہربان ہیں اور جس قدر تو ان پر مہربان ہے۔ اے معبود برحق ! ہماری دُعا قبول فرما۔(ت) |

سبحٰن اللہ ! امتیوں نے ان کی رحمتوں کا یہ معاوضہ رکھا کہ کوئی افضلیت میں تشکیلیں نکالتا ہے۔ کوئی ان کی تعریف اپنی سی جانتا ہے، کوئی ان کی تعظیم پر بگڑ کر کرّاتا ہے۔ افعالِ محبت کا بدعت نام اجلال وادب

[1] القرآن الکریم ۹/ ۱۲۸

پر شرک کے احکام،

| | |
|---|---|
| انّا للہ وانّا الیہ راجعون، وسیعلم الذین ظلموا ایّ منقلب ینقلبون، ولا حول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ | بے شک ہم اللہ تعالٰی کے لیے ہیں اور ہم کو اسی کی طرف لوٹنا ہے، عنقریب ظالم جان لیں گے کہ کس کروٹ پر پلٹتے ہیں، اور اللہ بُلند و عظیم کی توفیق کے بغیر نہ تو گناہ سے بچنے کی طاقت ہے اور نہ ہی نیکی کرنے کی قوت۔ (ت) |

**حدیث ۲۴:** صحیح مسلم میں حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

اللہ تعالٰی نے مجھے تین سوال عطا فرمائے، میں نے دو بار تو دنیا میں عرض کرلی: **اللّٰھم اغفر لامّتی اللھم اغفر لامتی** الھی! میری اُمت کی مغفرت فرما، الٰہی میری اُمت کی مغفرت فرما۔ الٰہی! میری اُمت کی مغفرت فرما۔" **واخّرت الثالثۃ لیوم یرغب الیّ فیہ الخلق حتی ابراھیم**[1] ۔ اور تیسری عرض اس دن کے لیے اٹھا رکھی جس میں مخلوقِ الٰہی میری طرف نیاز مند ہوگی یہاں تک کہ ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلوۃ والسلام۔

| | |
|---|---|
| وصل وسلم بارك علیہ والحمد للہ رب العلمین۔ | اور درود وسلام وبرکت نازل فرما اُن پر، اور تمام تعریفیں اللہ تعالٰی کے لیے ہیں جو سب جہانوں کا پروردگار ہے۔ (ت) |

**حدیث ۲۵:** بیہقی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے شبِ اسرٰی اپنے رب سے عرض کی۔ تُو نے انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کو یہ یہ فضائل بخشے، رب عزمجدہ، نے فرمایا: **اعطیتك خیرًا من ذلك (الٰی قولہ) خبأت شفاعتك ولم اخبأھا لنبی غیرك**[2]۔

میں نے تجھے جو عطا فرمایا وہ ان سب سے بہتر ہے، میں نے تیرے لیے شفاعت چھپا رکھی اور تیرے سوا دوسرے کو نہ دی۔

**حدیث ۲۶:** ابن ابی شیبہ و ترمذی بافادہ تحسین و تصحیح اور ابن ماجہ و حاکم بحکم تصحیح حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

---

[1] مسند احمد بن حنبل عن ابی بن کعب المکتب الاسلامی بیروت ۵ /۱۲۷، صحیح مسلم کتاب فضائل القرآن باب بیان ان القرآن انزل علٰی سبعۃ حرف قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۲۷۳

[2] الشفاء بتعریف حقوق المصطفٰی الباب الثالث الفصل الاول المطبعۃ الشرکۃ الصحافیۃ ۱/ ۱۳۴

| | |
|---|---|
| اذاکان یوم القیمة کنت امام النبیین وخطیبھم و صاحب شفاعتھم غیر فخر [1]۔ | قیامت کے دن میں انبیاء کا پیشوا اور ان کا خطیب اور ان کا شفاعت والا ہوں اور یہ کچھ فخر کی راہ سے نہیں فرماتا۔ |

**حدیث ۲۷ تا ۴۰**: ابن منیع، حضرت زید بن ارقم وغیرہ چودہ [۱۴] صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے راوی، حضرت شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| شفاعتی یوم القیمة حق فمن لم یؤمن بھا لم یکن من اھلھا [2]۔ | میری شفاعت روزِ قیامت حق ہے جو اس پر ایمان نہ لائے گا اس کے قابل نہ ہوگا۔ |

منکر مسکین اس حدیثِ متواتر کو دیکھے اور اپنی جان پر رحم کرکے شفاعتِ مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ایمان لائے۔

| | |
|---|---|
| "اللّٰھم انك تعلم ھدیت فاٰمنّا بشفاعة حبیبك محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فاجعلنا من اھلھا فی الدنیا والاخرة یا اھل التقوٰی واھل المغفرة واجعل اشرف صلواتك وانمی برکاتك وازکٰی تحیاتك علٰی ھذا الحبیب المجتبٰی والشفیع المرتضٰی وعلٰی اٰلہ و صحبہ دائمًا ابدًا امین یا ارحم الرحمین، والحمد للہ رب العلمین۔ | اے اللہ! تُو جانتا ہے، بے شک تُو نے ہدایت عطا فرمائی ہے، تو ہم تیرے حبیب محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شفاعت پر ایمان لائے ہیں۔ اے اللہ! تو میں دُنیا وآخرت میں لائق شفاعت بنادے۔ اے تقوی ومغفرت والے! اپنا افضل درود، اکثر برکات اور پاکیزہ تحیات بھیج اس منتخب محبوب پر جس کی شفاعت کی امید کی جاتی ہے اور آپ کی آل پر اور آپ کے صحابہ پر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے، اے بہترین رحم فرمانے والے! ہماری دُعا کو قبول فرما۔ اور تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں جو سب جہانوں کا پروردگار ہے۔ (ت) |

[1] جامع الترمذی ابواب المناقب باب منہ امین کمپنی دہلی ۲ /۲۰۱، سنن ابن ماجہ ابواب الزہد باب ذکر الشفاعة ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۳۳۰، المستدرك للحاکم کتاب الایمان باب اذاکان یوم القیمة الخ دار الفکر بیروت ۱/ ۷۱

[2] کنز العمال بحوالہ ابن منیع عن زید بن ارقم الخ حدیث ۳۹۰۵۹ مؤسسة الرسالہ بیروت ۱۴/ ۳۹۹

**مسئلہ ۱۶۶:** مسئولہ مولوی احمد شاہ ساکن موضع سادات

شبِ قدر میں تمام چیزیں مثل درخت و پتھر وغیرہ کے سجدہ کرتی ہیں یا نہیں؟

**الجواب:**

ہاں ہر چیز سجدہ کرتی ہے، اولیاء نے اسے مشاہدہ کیا ہے، **واللہ تعالٰی علم۔**

**مسئلہ ۱۶۷:** ازاودے پور میواڑ راجپوتانہ مدرسہ اسلامیہ، مسئولہ مولانا مولوی سید احمد صاحب مہتمم مدرسہ اسلامیہ ۱۵ ذوالقعدہ ۱۳۲۹ھ

قدوۃ العلماء زبدۃ الفقہاء حضرت مولانا صاحب دام فیوضہم، بعد سلامِ مسنون نیاز مشحون، معروض خدمت بندگان والا ہوں، آپ کا مکرمت نامہ جس روز پہنچا اُسی روز مولوی ظہیر حسن صاحب بھی پہنچے اور بخیریت ہیں، کارِ درس و تدریس انجام دے رہے ہیں، حضور نے یاد آوری بزرگانہ سی مشکور فرمایا۔ کارِ خدمت سے یاد فرمائیں۔

دیگر مکلّف ہوں کہ مولوی عبدالرحیم صاحب احمد آبادی مع مولوی علاؤالدین صاحب سندھی ساداتِ عظام و فقراء ذوی الاحترام کے پیچھے بلاوجہ پڑ رہے ہیں اور طرح طرح کے الزام ان کے ذمہ لگا کر تکفیر کے فتوے منگا لیے ہیں۔

اسی طرح سے فقراء سے غرضیکہ ایسی فضول باتیں کرکے بزرگانِ دین کا دل دکھاتے ہیں وجہ خاص اس کی یہ ہے کہ ان کو احمد آباد کے لوگ پہلے نہیں مانتے تھے۔ سادات اور فقراء کی حقارت کرنے میں اب پہنچ گئے۔ اس بارہ میں حضور کو اشارہ کافی ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ ایسے معاملہ میں جب تک فریقین کی جانب سے تحقیق نہ ہو تکفیر وغیرہ کا حکم نہ بخشا جائے، اور بلاوجہ سادات و فقراء کے پیچھے پڑنا اور جڑ بنیاد حقارت کے واسطے اکھیڑنا شرعًا ناجائز ہے، چنانچہ حضرت فرید میاں صاحب سجادہ نشین حضرت خواجہ محمد حسین چشتی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی اولاد میں ہیں۔ اور اسی طرف سے قاضی احمد میاں قادر میاں صاحب قادری کی نسبتِ سادات نہ ہونے کی وعظ وغیرہ کہہ کر دل دکھاتے ہیں۔ سو اب بطورِ فتوٰی ارقام فرمادیں کہ حضرت شاہ فرید میاں صاحب اور قادر میاں صاحب اور احمد میاں صاحب سادات کا دکھانا اور کسرِ شان سادات و فقراء کی کرنا اور ان سے سند طلب کرنا اور نہ ملنے پر برا کہنا کہاں تک جائز ہے۔ اور ایسا کہنے والے کی نسبت شرع شریف میں کیا حکم ہے؟ سو برائے کرم اس کا فتوٰی صاف تحریر فرمائیں زیادہ حدِ ادب، فقیر کو بھی بوجہ غامانِ سادات ہونے کے سخت رنج ہے۔

## الجواب:

بگرامی ملاحظہ مکرم ذی المجدوالکرم جناب مولانا مولوی سید قاضی احمد علی صاحب مدنی دام مجد ہم۔بعد ادائے ہدیہ سنّت ملتمس، نوازش نامہ تشریف لایا، ممنون یادآوری فرمایا، مولوی عبدالرحیم صاحب نے صرف ایک شخص کی نسبت مجھ سے دو بار فتوٰی لیا،ایک اس بارہ میں کہ اس نے حضرات ائمہ اطہار کو نبی ورسول بتایا،اس کے بارے میں میں نے "جزاء اللہ عدوہ" لکھی جس کو طبع ہوئے بارہ۱۲ برس گزرے۔دوسرا اس بارے میں کہ وہ معوذتین کو قرآن نہیں مانتا اس پر میرا فتوٰی نذیر المنافقین میں چھپا جسے سال ہوئے۔ان کے سوا میں نے ان کو کوئی فتوٰی کسی کے کفر پر لکھ کر نہ بھیجا۔ہاں ایک شخص کے کچھ اشعار کی نسبت سوال تھا جس میں اس نے اپنے پیر کی تعریف میں بہت غلو وافراط کیا۔اس پر میں نے صریح کفر ہونے کا فتوٰی نہ دیا بلکہ اس میں تاویلات کی طرف اشارہ کیا۔اور یہ دو نام جو آپ نے تحریر فرمائے ان کی بابت مجھے اصلاً یاد نہیں کہ کسی امر کا کوئی فتوٰی کیسا ہی لکھا گیا ہو۔ہاں زید وعمر کرکے کوئی سوال انہوں نے بھیجا اور میں نے جواب لکھا ہو تو معلوم نہیں، مگر کفر کا فتوٰی صرف انہیں باتوں پر لکھا نہیں بلکہ چھاپ کر بھیجا ہے جسے ۲ اور ۷ برس ہوئے،اور اشعار والا فتوٰی بھی غالبًا وہیں طبع ہوگیا ہے۔

یہ فقیر ذلیل بحمدہ تعالٰی حضرات ساداتِ کرام کا ادنٰی غلام وخاکپا ہے۔ان کی محبت وعظمت ذریعہ نجات وشفاعت جانتا ہے،اپنی کتابوں میں چھاپ چکا ہے کہ سیّد اگر بدمذہب بھی ہوجائے تو اس کی تعظیم نہیں جاتی جب تک بدمذہب حدِ کفر تک نہ پہنچے، ہاں بعدِ کفر سیادت ہی نہیں رہتی، پھر اس کی تعظیم حرام ہوجاتی ہے۔اور یہ بھی فقیر بارہا فتوٰی دے چکا ہے کہ کسی کو سید سمجھنے اور اس کی تعظیم کرنے کے لیے ہمیں اپنے ذاتی علم سے اسے سید جاننا ضروری نہیں، جو لوگ سید کہلائے جاتے ہیں ہم ان کی تعظیم کریں گے، ہمیں تحقیقات کی حاجت نہیں، نہ سیادت کی سند مانگنے کا ہم کو حکم دیا گیا ہے۔اور خواہی نخواہی سند دکھانے پر مجبور کرنا اور نہ دکھائیں تو بُرا کہنا مطعون کرنا ہرگز جائے نہیں۔" الناس امناۤء علی انسابھم (لوگ اپنے نسب پر امین ہیں)، ہاں جس کی نسبت ہمیں خوب تحقیق معلوم ہو کہ یہ سیّد نہیں اور وہ سید بنے اس کی ہم تعظیم نہ کریں گے نہ اسے سید کہیں گے اور مناسب ہوگا کہ ناواقفوں کو اس کے فریب سے مطلع کردیا جائے۔میرے خیال میں ایک حکایت ہے جس پر میرا عمل ہے کہ ایک شخص کسی سیّد سے الجھا،انہوں نے فرمایا میں سیّد ہوں کہا۔

کیا سند ہے تمہارے سیّد ہونے کی۔ رات کو زیارتِ اقدس سے مشرف ہوا کہ معرکہ حشر ہے یہ شفاعت خواہ ہوا، اعراض فرمایا: اس نے عرض کی: میں بھی حضور کا امتی ہوں۔ فرمایا: کیا سند ہے تیرے امتی ہونے کی، میں مولوی عبدالرحیم صاحب کو اس بارے میں لکھوں گا۔ اور اگر وہ ایسا کرتے ہیں تو منع کروں گا، امید ہے کہ وہ میری گزارش قبول کریں گے۔ آپ فقیر کی اسی تحریر کو فتوٰی تصوّر فرمائیں۔ فقیر احمد رضا غفرلہ از بریلی ۲۵ ذوالحجہ ۱۳۲۹ھ

**مسئلہ ۱۶۸:**

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

نحمدہٗ ونصلی علی رسول الرؤف الرحیم ط

**امابعد!** سوال از فاضلِ اجل عالمِ بے بدل حضرت مولانا مولوی محمد احمد رضا خان صاحب ساکن بریلی عم فیضہ الصوری والمعنوی۔

مخدومی مکرمی معظمی مفخمی حضرت حامی دین متین مولانا مولوی محمد احمد رضا خان صاحب دام مجدکم، بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ واضح رائے عالی ہو کہ ہمارے یہاں شہر احمد آباد میں ایک رسالہ آٹھ صفحہ کا مطبع حمیدی پریس واقع احمد آباد بازار کالوپور میں چھپ کر شائع ہوا ہے۔ اس کے مشتہر مولوی شیر محمد بن شاہ محمد ساکن احمد آباد محلّہ مرزا پور متصل قصابانِ گاؤ ہیں۔ اور اس میں رسالہ کی اشاعت کی تاریخ یہ لکھی ہے "مورخہ ۲ جمادی الاخری ۱۳۳۰ھ روز وشنبہ" اور اس رسالہ کے صفحہ ۵ سے صفحہ ۷ تک ایک فتوٰی ہے اور وہ فتوٰی تاریخ ۱۱ جمادی الاولٰی یوم الاربعا ۱۳۲۴ھ کو لکھا گیا ہے۔

جناب مولانا صاحب! دست بستہ خدمت میں عرض یہ ہے کہ چھپا ہوا فتوٰی آپ کی خدمت میں رجسٹرڈ حاضر کیا جاتا ہے۔ یہ فتوٰی آپ نے تحریر فرمایا ہے یا نہیں؟ یہاں بعض حضرات یہ فرماتے ہیں کہ مولانا احمد رضا خان صاحب نے یہ فتوٰی نہیں لکھا۔ یہ فتوٰی مولانا صاحب کی طرف منسوب کر دیا ہے۔ مولانا اس فتوٰی کے لکھنے سے انکار فرماتے ہیں۔ یہ فرمانا ان حضرات کا صحیح ہے یا غلط ہے؟ اور یہ فتوٰی آپ نے چھ سال پہلے لکھا ہے یا نہیں، اور ہم نے آپ کا قلمی مہر کیا ہوا فتوٰی بھی مولوی شیر محمد صاحب کے پاس دیکھا ہے اس کو ہم سچا سمجھیں یا نہیں؟ آپ ہم کو سمجھا دیجئے رب العالمین آپ کو اجرِ عظیم وثوابِ جزیل عطا فرمائے گا۔

رقیمہ آپ کا خادم مہرباز خاں بن محمد خاں ساکن احمد آباد محلّہ جمال پور کھاڑیہ متصل مسجد

دادی بی مورخہ ۲۵ جمادی الثانی ۱۳۳۰ھ چہار شنبہ۔

**الجواب:**

فقیر غفرلہ المولیٰ القدیر جب جمادی الاولیٰ ۱۳۲۴ھ میں بعدِ سفر مدینہ طیبہ کراچی آیا اور وہاں سے احباب احمد آباد لانے پر مصر ہوئے۔ یہاں میرے معظم دوست حامیِ سنت ماحیِ بدعت مولانا مولوی نذیر احمد صاحب مرحوم و مغفور کے دو معزز شاگردوں مولوی عبدالرحیم صاحب و مولوی علاؤالدین صاحب سلمہا اللہ تعالیٰ میں نزاع تھی، دو فریق ہو رہے تھے۔ اور اس سے پہلے مولوی علاؤالدین صاحب غریب خانہ پر تشریف لائے تھے اور ایک رسالہ پیش کیا جس میں مولوی عبدالرحیم صاحب پر سخت الزام قائم کرنے چاہے حتی کہ نوبت بہ تکفیر پہنچائی تھی، فقیر نے انہیں سمجھایا اور اس رسالہ کی اشاعت سے باز رکھا اور ان الزامات کی غلطی پر دوستانہ متنبہ کیا۔ الحمدللہ مولوی علاؤالدین صاحب نے گزارشِ فقیر کو قبول کیا مگر باہم فریق بندی اس وقت تک تھی کہ فقیر حج سے واپس آیا اس وقت مولوی عبدالرحیم صاحب نے یہ سوال پیش کیا جس کا میں نے وہ جواب لکھا، وہ جواب میرا ہی ہے مگر اس وقت کی حالت سے متعلق تھا۔ میں نے اس جواب ہی میں بتادیا تھا کہ مولوی علاؤالدین صاحب نے مولوی عبدالرحیم صاحب کی تکفیر عنادًا نہ کی تھی بلکہ مسئلہ ان کی سمجھ میں یوں ہی آیا تھا جس سے انہوں نے بعد تفہیم فقیر رجوع کی تو ان پر کوئی حکم سخت نہیں، ہاں اگر وہ بعد اس کے کہ حق سمجھ لیے پھر بلاوجہ شرعی تکفیر کی طرف رجوع کریں تو اُس وقت حکم سخت ہونا لازم ہے۔ اس کے بعد وہیں ایام اقامت فقیر میں فریقین فیصلہ فقیر پر راضی ہوئے اور بحمداللہ تعالیٰ باہم صلح کرادی گئی، میں نے اس وقت تک صلح شکن نہ پایا بلکہ قریب زمانہ میں جب کہ بعض فساد پسندوں نے تکفیر مولوی عبدالرحیم صاحب کا باطل و بے معنی غلغلہ پھر اٹھایا اور پرانا مہمل اشتہار مولوی قندھاری نے دوبارہ کسی شخص وزیر الدین کے نام سے چھاپا، زاور مولوی عبدالرحیم صاحب کو دفع فتنہ کے لیے یہاں کے فتوٰی کی ضرورت ہوئی ہے اور اس پر ان سے واقعات پوچھے گئے جس کا مفصل جواب انہوں نے ہفتم ذی الحجہ ۱۳۲۹ھ کو بھیجا، اُس خط میں بھی یہ لفظ موجود ہیں "احمد آباد میں آپ کے قدم مبارک کراچی سے رونق افروز ہوئے تھے اور آپ نے صلح بندی کی اور مولوی علاؤالدین صاحب کی کرائی تھی، جب سے اب تک بحمداللہ تعالیٰ صلح ہے وہ میرے موافق ہیں انتھی بلفظہ"۔ اس کے بعد میرا یہی فتوٰی جواب شیر محمد صاحب نے چھاپا مولوی عبدالرحیم نے اس کی نقل مجھے بھیجی تھی اور اس میں سے اُن تمام سطروں پر کہ مولوی علاوہ الدین صاحب کے متعلق تھیں سُرخی سے قلم پھیر دیا کہ اب اُن کی ضرورت نہیں۔ مولوی علاؤالدین صاحب

کا جو خط فقیر کے نام آیا اس میں وہ بھی تصریح کرتے ہیں کہ ہم اس وقت تک بدستور صلح پر قائم ہیں۔ یوں ہی اس سے بھی تازہ تر عنایت نامہ جناب شاہ صاحب وجیہی علوی میں ہے، پھر فقیر نہیں کہہ سکتا کہ اس فتوے کے چھاپنے کی کیا ضرورت ہوئی اور اس سے کیا نفع ہو سکتا ہے، اس میں تو مولوی علاؤالدین صاحب پر حکم سخت ہونا اس شرط سے مشروط تھا کہ وہ بعد کشف شبہہ تکفیر مسلم کی طرف معاذ اللہ پھر عود کریں، جب یہ شرط نہیں تو ہرگز اس فتوے سے نہ مولوی علاؤالدین صاحب کو ضرر نہ چھاپنے والے کو نفع، اور خدانخواستہ شرط متحقق ہوئی تو اس کا حال اللہ جانتا ہے۔ بالجملہ یہ امر دین ہے اور دین میں کسی کی رعایت نہیں۔ دونوں صاحب میرے دوست ہیں اور دونوں صاحب ذی علم اور ایک استاد کے شاگرد ہیں، میں امید کرتا ہوں کہ بدستور صلح پر قائم ہوں گے جیسا کہ دونوں صاحبوں کی تحریر سے مجھے معلوم ہوا، ورنہ جس طرف سے نقض عہد واقع ہو وہ ضرور اپنے حکمِ شرعی کا مستحق ہوگا کائنا من کان (جو کوئی بھی، ت) فریقین اس آیہ کریمہ کو پیش نظر رکھیں۔

| | |
|---|---|
| "وَقُلْ لِّعِبَادِیْ یَقُوْلُوا الَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ ؕ اِنَّ الشَّیْطٰنَ یَنْزَغُ بَیْنَهُمْ ؕ اِنَّ الشَّیْطٰنَ كَانَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوًّا مُّبِیْنًا ﴿۵۳﴾ "[1]۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ | اور میرے بندوں سے فرمادو وہ بات کہیں جو سب سے اچھی ہو، بے شک شیطان ان کے درمیان فساد ڈال دیتا ہے، بے شک شیطان آدمی کا کھلا دشمن ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ (ت) |

**مسئلہ ۱۶۹:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید بیان کرتا ہے کہ فخر عالم سلطان الانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے نورِ مبارک کو اللہ تعالٰی نے اپنے نورِ ذاتی سے پیدا کیا، اور وہ نورِ مقدس قدیم ہے۔ اور بکر بیان کرتا ہے اپنے نورِ مبارک سے مراد نورِ قدرت اس کی کا ہے اور وہ نور حادث ہے۔

اور مسئلہ دیگر یہ کہ زید بیان کرتا ہے کہ "ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰی ﴿۸﴾ فَكَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی ﴿۹﴾ "[2]۔ (پھر وہ جلوہ نزدیک ہوا پھر خوب اتر آیا اور اس جلوے اور محبوب میں دو ہاتھ کا فاصلہ رہا بلکہ اس سے بھی کم۔ ت) سے مراد قرب اللہ تعالٰی کا ہے کہ معراج شریف میں سرورِ عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اتنے قریب ہوئے اللہ سے کہ درمیان فرق دو کمان کا رہ گیا۔ اور اکثر یہ بیان مولود شریف میں ذکر ہوتا ہے۔

[1] القرآن الکریم ۱۷/ ۵۳

[2] القرآن الکریم ۵۳/ ۹

اور بکر بیان کرتا ہے کہ یہ قریب ہونا رسول مقبول صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا اُس مقام پر مراد جبرئیل علیہ السلام سے ہے نہ خدائے تعالٰی سے، **بیّنوا توجروا**۔ (بیان فرمائیے اجر دیئے جاؤ گے)

**الجواب:**

عوام مسلمین کو نماز، روزے، وضو، غسل، قراءت کی تصحیح فرض ہے جس سے روزِ قیامت ان پر مطالبہ و مواخذہ ہوگا، اپنے مرتبہ سے اونچی باتوں میں کچہریاں جمانا اور کھچڑیاں پکانا اور رائیں لگانا گمراہی کا پھاٹک ہے۔ **والعیاذ باللہ تعالٰی واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۷۰ تا ۱۷۹:** ازلاہور، انجمن نعمانیہ مرسلہ مولانا شاہ محرم علی صاحب چشتی صدر ثانی انجمن ۱۵ جمادی الاخری ۱۳۳۰ھ

جناب مخدوم معظم من حضرت مولانا صاحب ادام اللہ فیوضکم، بعد ہدیہ سلام سنت الاسلام گزارش، والانامہ رجسٹری شدہ پہنچا، مولانا مولوی حاجی خلیفہ تاج الدین احمد صاحب وہ افتخار نامہ لے کر غریب خانہ پر تشریف لائے باوجودیکہ حضرت مولانا محمد اکرام الدین صاحب بخاری کی طبیعت پندرہ بیس روز سے سخت ناساز ہے اسی وقت ان کو تکلیف دی گئی، اور وہ بھی تشریف لائے، عریضہ ہذا لکھنے کے وقت پر دو صاحبان غریب خانہ پر موجود ہیں، جناب نے جس روشن ضمیری اور امدادِ باطنی سے قلم برداشتہ اس قدر عجلت میں ایسا بے نظیر و مستند فتوی عـــہ بنصوصِ صریحہ رقم فرمایا ہے اس کو دیکھ کر میرے دونوں ہم جلیس حاضرِ وقت تاحال حالتِ وجد میں ہیں اور بار بار **اللّٰھم بارك فی عمرھم و واقبالھم و مجدھم وایمانھم وعلوشانھم فی الدارین** (اے اللہ! ان کی عمر، بخت، بزرگی، بُلند شان اور ایمان میں دونوں جہانوں میں برکت عطا فرما۔ت) کا وظیفہ کر رہے ہیں۔ مجھے تا حال بغور مطالعہ کا موقع نہ ملا کیونکہ دونوں حضرات اس کو حرز جاں بنائے ہوئے ہیں اور دو دن تک اپنے پاس رکھنے کا اصرار کر رہے ہیں۔ اب آنجناب براہ عنایت میرے سوالات کا جواب بھی ارشاد فرمائیں۔

**(۱)** کیا اس مسئلہ میں جو غلطی فتوی دینے والوں کو ہوئی وہ بہت کھلی اور فاش ہے یا بہت باریک قسم کی غلطی ہے جہاں اعلٰی درجہ کے علماء بھی مغالطہ میں پڑھ سکتے ہیں؟

**(۲)** بریلی، بدایوں اور پیلی بھیت وغیرہ کے مستند علماء اور ان کے فیض یافتوں پر کس حد تک آنکھیں بند کرکے اعتماد کرنا چاہیے۔ یہ سوال ان بیچارے حنفی مسلمانوں کی طرف سے ہے۔

---

عـــہ: یعنی فتوی مسمّی بہ "**الجلی الحسن فی حرمة ولد اخی اللبن**" کہ کتاب النکاح میں ہے۔ یہ رسالہ فتاوی رضویہ مطبوعہ رضا فاونڈیشن لاہور کی جلد ۱۱ صفحہ ۴۸۷ پر ہے۔

جو میری طرف علم کی آنکھیں نہیں رکھتے اور جن کی تعداد کثیر ہے۔

**(۳)** ہمارے ہم اعتقاد حنیف حنفیوں کے مدرسہ کے علماء ومدرسین کا مصالحہ ہمیں کہاں سے فراہم کرنا چاہیے۔

**(۴)** یہ کہ انجمن نعمانیہ کو تاحال جناب کی خدمت میں اس قدر خصوصیت حاصل نہیں ہوئی کہ کم از کم آنجناب کی تصانیف مبارکہ طبع شدہ انجمن کے کتب خانے کے لیے باوجود متواتر تحریری تقاضوں اور خود جناب خلیفہ تاج الدین احمد صاحب کی زبانی تقاضوں کے بھی ارسال کی جائیں حالانکہ انجمن ان کا ہدیہ ادا کرنے پر بھی ہمیشہ تیار رہی ہے۔ اگر اس فتوی کے وقت "**سیف المصطفٰی علی ادیان الافتراء**" و "**نقد البیان لحرمۃ ابنۃ اخی اللبان**" اور "**کاسر السفیہ الواھم**" کتب خانہ میں موجود ہوتیں تو یہی خاکسار ان کو نکال کے۔۔۔۔۔۔ کی خدمت میں پیش کردیتا۔

**(۵)** کیا جناب کی رائے میں حنیف حنفیوں کا مجموعی مرکز بنانے اور ان کو تقویت دینے کی ضرورت ہے یا نہیں، اگر ہے تو اس کی کیا تدبیر اور سامان جناب کے خیال میں ہیں؟

**(۶)** لامذہبوں کے پنجاب میں بالخصوص اور بدمذہبوں کے بالعموم حملوں کی مدافعت کی کیا تدابیر جناب کے خیال مبارک میں ہیں؟

**(۷)** عقائدِ حنفیّہ کے متعلق جناب مولانا مولوی محمد حامد رضا خاں صاحب کی خدمت میں بالمشافہ گفتگو ہو کر قرار داد ہونے کے بعد بھی مسودہ عقائد حنفیّہ آنجناب کی طرف سے نہ بھیجا، اور اس کے نہ پہنچنے پر مجبوراً یہاں سے مسودہ تیار کرکے آنجناب کی خدمت میں بھیجا گیا جس کی کوئی ترمیم واصلاح یا تصدیق تو درکنار اس کی رسید بھی مرحمت نہ ہوئی۔ اس کم توجہی کی اصل وجہ کیا ہے؟ اب عقائد حنفیّہ جو حسب مشورہ علماء ہم لوگوں نے شائع کیے ہیں ارسالِ خدمت ہیں وہ بھی اس عریضہ کے ساتھ منسلک ہیں، اگر وہ صحیح ہیں تو اس پر دستخط تصدیق فرماکر واپس فرمائیں، دوسری زائد کاپی اپنے پاس رکھیں، ورنہ اصلاح فرماکر واپس فرمائیں۔

**(۸)** لامذہبوں یا بدمذہبوں کے ساتھ اگر زبانی مباحثہ کی ضرورت پڑے تو آنجناب کون کون سے علماء کو اس قابل سمجھتے ہیں جو علاوہ قابلیت کے تکلیف سفر وغیرہ بھی خالصًا للہ اٹھانے کے لیے امادہ ہوں۔

**(۹)** ایک فہرست ایسے علماء اسلام کی جو بالکل آپ کے ہم خیال اور مستند ہوں، مع ان کے پورے پتہ کے کس لیے تاحال باوجود جناب مولانا مولوی محمد حامد رضا خان صاحب کی خدمت میں گزارش کرنے کے نہیں پہنچی، اور کب تک وہ بہم پہنچ سکتی ہے؟

**(۱۰)** باوجود انجمن نعمانیہ کی آنجناب کے ساتھ تمام ہندوستان میں خصوصیات مشہور ہوجانے اور اراکین انجمن کو آنجناب کے ساتھ ایسا دلی خلوص اور نیاز ہونے کے احباب کی طرف سے کسی خاص التفات کا اس کی نسبت ظاہر نہ ہونا کون سی وجوہات پر مبنی ہے، اگر انجمن میں کوئی امور قابل اصلاح ہیں تو وہ کیا ہیں۔

**الجواب:**

**(۱)** نظر بحال زمانہ تو یہ غلطی نہایت دقیق و عمیق بات میں خطاء فی الفکر کے قبیل سے ہونی چاہیے کہ مولوی اسحٰق صاحب دہلوی کے شاگرد رشید مولوی عالم صاحب مراد آبادی نے کھائی۔ پھر غیر مقلدوں کے شیخ الکل فی الکل مجتہد العصر نذیر حسین صاحب نے کھائی، پھر ایک مدعی، انا ولا غیر مولوی بردوانی صاحب نے کھائی اور ایک طویل تحریر بزعم خود اس کے اثبات میں لکھی، پھر زمانہ حال میں ان حضرات کے آڑے آئی۔ مگر نظر بواقع وہ بہت کھلی فاحش جبیں میں ہمارے سُنی ذی علم حضرات کا وقوع صرف وہی جواب رکھتا ہے جو حضرت سید الطائفہ جنید بغدادی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے فرمایا جب کہ اس جناب سے سوال ہوا: اَیزنی العارف (کیا عارف زناء کرسکتا ہے؟ ت) دیر تک سر بگریباں رہے، پھر سر اٹھا کر فرمایا: "وَ كَانَ اَمْرُ اللّٰهِ قَدَرًا مَّقْدُوْرَا ﴿۳۸﴾"[1]۔ (اللہ تعالٰی کا حکم تو ہو کر رہے گا) چونکہ قضا آید طبیب ابلہ شود اذا جاء القدر عمی البصر واذا جاء القضاء ضاق الفضاء (حکم تقدیر آتا ہے تو آنکھ اندھی ہوجاتی ہے اور حکمِ ربانی کے وقت فضا تنگ ہوجاتی ہے)

نسأل اللہ العفو والعافیۃ. انا للہ وانا الیہ راجعون لا عاصم الیوم الا من رحم ربی۔ ہم اللہ تعالٰی سے درگزر اور سلامتی طلب کرتے ہیں، بے شک ہم اللہ تعالٰی کا مال ہیں اور اس کی طرف لوٹنے والے ہیں آج وہی بچے گا جس پر اللہ تعالٰی رحم فرمائے۔ ت) لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم (نہ گناہ سے بچنے کی طاقت ہے اور نہ نیکی کرنے کی قوت مگر بُلندی اور عظمت والے معبود کی توفیق سے۔ ت) مولانا اس فتوٰی باطلہ کا ابقاء ہر گز ٹھیک نہیں،

[1] القرآن الکریم ۳۳/ ۳۸

باطل کا اعدام و افناء چاہیے نہ کہ تحفظ وابقاء بدمذہبوں گمراہوں سے جو اباطیل خارج از مسائل مذہب واقع ہوں ان کی اشاعت مصلحتِ شرعی ہے کہ مسلمانوں کا ان پر سے اعتبار اٹھے۔ان کی ضلالات میں بھی اتباع نہ کریں۔حدیث شریف میں ہے:

| | |
|---|---|
| اترغبون عن ذکر الفاجر متی یعرفه الناس اذکروا للفاجر بما فیه یحذرہ الناس [1]۔ | کیا فاجر کی برائیاں بیان کرنے سے پرہیز کرتے ہو،لوگ اسے کب پہچانیں گیں،فاجر میں جو برائیوں ہیں بیان کرو کہ لوگ اس سے حذر کریں۔ |

اور اہلسنت سے بتقدیرِ الٰہی جو ایسی لغزشِ فاحش واقع ہو اس کا اخفاء واجب ہے کہ معاذ اللہ لوگ ان سے بداعتقاد ہوں گے تو جو نفع ان کی تقریر اور تحریر سے اسلام و سنت کو پہنچتا تھا اس میں خلل واقع ہوگا۔اس کی اشاعت اشاعتِ فاحشہ ہے۔اور اشاعتِ فاحشہ بنصِ قرآن عظیم حرام،**قال اللہ تعالٰی**:

| | |
|---|---|
| "اِنَّ الَّذِیْنَ یُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِیْعَ الْفَاحِشَةُ فِی الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ۙ فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَةِ ؕ" [2]۔ | جو لوگ یہ پسند کرتے ہیں کہ مومنوں میں فاحشہ کی اشاعت ہو ان کے لیے دنیا اور آخرت میں دردناک عذاب ہے۔ |

خصوصًا جب کہ وہ بندگانِ خدا حق کی طرف بے کسی عذر و تامل کے رجوع فرماچکے۔رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| من عیر اخاہ بذنب لم یمت حتی یعمله [3]۔<br><br>قال ابن المنیع وغیرہ المراد ذنب تاب عنه، **قلت** وقد جاء کذا مقید فی الروایة کما فی الشرعة [4] ثم فی الحدیقة الندیة۔ | جس نے اپنے بھائی کو کسی گناہ کی وجہ سے عار دلایا وہ مرنے سے قبل اسی گناہ میں ضرور مبتلا ہوگا۔<br>ابن منیع وغیرہ کہتے ہیں کہ گناہ سے مراد وہ ہے کہ اس سے توبہ کرلی گئی ہو۔**میں کہتا ہوں** شرعہ اور حدیقہ میں روایت میں توبہ کی قید لگی ہوئی ہے۔(ت) |

---

[1] نوادر الاصول الاصل فی ذکر الفاجر بما فیه للتحذیر منه دار صادر بیروت ص ۲۱۳

[2] القرآن الکریم ۲۴ /۱۹

[3] جامع الترمذی ابواب صفة القیلة باب منه امین کمپنی دہلی ۲ /۷۳

[4] شرح شرعة الاسلام فصل فی سنن الکلام وآدابه مکتبہ الاسلامیہ کوئٹہ ص ۳۳۳

ولہٰذا ابتاکید اکید گزا عمائد و مشاہیر علمائے اہلسنت و جماعت جس امر میں متفق ہیں یعنی عقائد مشہورہ متداولہ ان میں ہمارے عام بھائی بلاد غدغہ ان کے ارشادات پر عامل ہوں۔ یوں ہی وہ فرعیات جو اہل سنت اور ان کے مخالفین میں مابہ الامتیاز ہو رہے ہیں جیسے مجلس مبارک و فاتحہ و عرس واستمداد و نداء وامثالہا باقی رہیں فرعیات فقہیہ جن میں وہ مختلف ہو سکتے ہیں خواہ بسبب اختلاف روایات، خواہ بوجہ خطاء فی الفکر یا بسبب عجلت و قلّتِ تدبر یا بوجہ کمی ممارست ومزاولتِ فقہ، ان میں فقیر کیا عرض کرے۔

مرا سوزیست اندر دل اگر گویم زباں سوزد　　　وگردم در کشم ترسم کہ مغز استخواں سوزد

(میرے دل میں جلن ہے اگر کہتا ہوں تو زبان جلتی ہے اور اگر چپ رہوں تو ڈر ہے کہ ہڈیوں کا مغز جل جائے گا، ت)

آہ آہ آہ آہ! ہندوستان میں میرے زمانہ ہوش میں دو بندہ خدا تھے جن پر اصول وفروع و عقائد و فقہ سب میں اعتمادِ کلی کی اجازت تھی۔ اول اقدس حضرت خاتم المحققین سیدنا الوالد قدس سرہ الماجد حاش للہ نہ اس لیے کہ وہ میرے والد و والی ولی نعمت تھے بلکہ اس لیے کہ الحق و الحق اقول، الصدق واللہ یحب الصدق (یہ حق ہے اور میں حق کہتا ہوں، یہ صدق ہے اور اللہ تعالٰی صدق کو محبوب رکھتا ہے۔ت) میں نے اس طبیبِ صادق کا برسوں مطب پایا اور وہ دیکھا کہ عرب و عجم میں جس کا نظیر نظر نہ آیا اس جناب رفیع قدس سرہ البدیع کو اصولِ حنفی سے استنباطِ فروع کا ملکہ حاصل تھا۔ اگرچہ کبھی اس پر حکم نہ فرماتے، مگر یوں ظاہر ہوتا تھا کہ نادر و دقیق و معضل مسئلہ پیش نہ ہوا کہ کتب متداولہ میں جس کا پتہ نہیں، خادم کمینہ کو مراجعتِ کتب و استخراج جزئیہ کا حکم ہوتا اور ارشاد فرماتے "ظاہرًا حکم یوں ہونا چاہیے" جو وہ فرماتے وہی نکلتا، یا بعض کتب میں اس کا خلاف نکلتا تو زیادتِ مطالعہ نے واضح کر دیا کہ دیگر کتب میں ترجیح اسی کو دی جو حضرت نے ارشاد فرمایا تھا۔ عجم کی حالت تو آپ ملاحظہ ہی فرماتے ہیں۔ عرب کا حال یہ ہے کہ اس جنابِ قدس سرہ کا یہ ادنٰی خوشہ چیں وزلہ ربا، جو مکہ معظّمہ میں اس بار حاضر ہوا، وہاں کے اعلم العلماء وافقہ الفقہاء سے چھ چھ گھنٹے مذاکرہ علمیہ کی مجلس گرم رہتی، جب انہوں نے ملاحظہ فرمایا کہ یہ فقہ حنفی کے دو حرف جانتا ہے اپنے زمانہ کے عہدِ افتاء کے مسائل کثیرہ جن میں وہاں کے علماء سے اختلاف پڑا یا اشتباہ رہا، اس ہیچ میرز پر پیش فرمانا شروع کیے جس مسئلہ و حکم میں اس احقر نے انکی موافقت عرض کی آثار بشاشت ان کے چہرہ نورانی پر ظاہر ہوئے اور جس میں عرض کر دیا کہ فقیہ کی رائے میں حکم اس کے خلاف ہے، سماعِ دلیل سے پہلے آثارِ حزن نمایاں ہوئے اور

خیال فرمالیتے کہ ہم سے اس حکم میں لغزش واقع ہوئی یہ اسی طبیبِ حاذق کی کفش برادری کا صدقہ ہے۔

**(۲)** دوم والاحضرت تاج الفحول محبِ رسول مولانا مولوی عبدالقادر صاحب قادری بدایونی قدس سرہ الشریف، پچیس برس فقیر کو اس جناب سے بھی صحبت رہی ان کی سی وسعتِ نظر و قوتِ حفظ و تحقیق انیق ان کے بعد کسی میں نظر نہ آئی۔ان دونوں آفتاب و ماہتاب کے غروب کے بعد ہندوستان میں کوئی ایسا نظر نہیں آتا جس کی نسبت عرض کروں کہ آنکھیں بند کرکے اس کے فتوے پر عمل ہو۔

فقیر نے جواب میں عمائد و مشاہیر علمائے اہلسنت کی تخصیص کی اور جناب نے فیض یافتوں سے بھی سوال فرمایا ہے فیض کے لیے عرض عریض ہے۔میں یہاں مطلقاً اتنا بھی عرض نہیں کرسکتا جو حضرات عمائد کی نسبت گزارش کیا۔

مولانا! اس تقریر فقیر کو اصول کے ایک اختلافی مسئلہ میں اس قول پر محمول نہ فرمائیں کہ متکلم اپنے عمومی کلام میں داخل نہیں ہوتا۔حاشا فقیر تو ایک ناقص، قاصر، ادنٰی طالب علم ہے، کبھی خواب میں بھی اپنے لیے کوئی مرتبہ علم قائم نہ کیا۔اور بحمدہ تعالٰی بظاہر اسباب یہی ایک وجہ ہے کہ رحمتِ الٰہی میری دستگیری فرماتی ہے، میں اپنی بے بضاعتی جانتا ہوں، اس لیے پھونک پھونک کر قدم رکھتا ہوں، مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اپنے کرم سے میری مدد فرماتے ہیں اور مجھ پر علم حق کا افاضہ فرماتے ہیں، اور انہیں کے رب کریم کے لیے حمد ہے، اور ان پر ابدی صلوۃ والسلام۔

**(۳)** مدرس کے لیے ذی علم، ذی فہم، سنّی صحیح العقیدہ ہونا کافی ہے صحت عقیدہ کی جانچ کی نسبت جواب نمبر ہفتم میں گزارش ہوگی۔اور یہ لوگ خود معروف نہ ہوں تو اہالی نمبر نہم کی معرفت لیے جائیں اور ان سے عرض کی جائے کہ حضرات کسی سفارش، خوشامد، رعایت پر کاربندی نہ فرمائیں المستشار موتمن پر۔

**(۴)** نیاز مند کی چار سو تصانیف سے صرف کچھ اوپر سو اب تک مطبوع ہوئیں اور ہزاروں کی تعداد میں بلامعاوضہ تقسیم ہوا کیں جس کے سبب جو رسالہ چھپا جلد ختم ہوگیا۔بعض تین تین چار بار چھپے۔انجمن نعمانیہ میں غالباً رمضان المبارک ۱۳۲۰ھ میں اس وقت تک کے تمام موجودہ رسائل میں نے خود حاضر کیے ہیں اور انجمن سے رسید بھی آگئی۔ان کی فہرست اب فقیر کو یاد نہیں، غالباً دفتر انجمن میں ہو۔اگر وہ معلوم ہوجائے تو بقیہ رسائل جو ادھر چھپے اور مطبع میں ان کے نسخے رہے، بالراس والعین نذر انجمن بلامعاوضہ ہوں گے۔دو برس سے عنانِ مطبع ایک انجمن نے اپنے ہاتھ میں لی ہے جس نے طریقہ فقیر تقسیم کثیر بلا عوض کو منسوخ کردیا پھر بھی انجمنِ نعمانیہ کے لیے

ہدیہ حاضر کرنے سے اس انجمن کو بھی انکار نہیں ہو سکتا۔

**(۵)** خالص اہل سنت کی ایک قوت اجتماعی کی ضرور ضرورت ہے، مگر اس کے لیے تین چیزوں کی سخت حاجت ہے۔

**(۱)** علماء کا اتفاق **(۲)** تحمل ساق قدر بالطاق۔ **(۳)** امراء کا اتفاق لوجہ الخلاق۔

یہاں یہ سب باتیں مفقود ہیں، **فانّا للہ وانّا الیہ راجعون**، ہمارے اغنیاء نام چاہتے ہیں، معصیت بلکہ صریح ضلالت میں ہزاروں اڑادیں، خزانوں کے منہ کھول دیں، یونیورسٹی کے لیے کتنی جلد تیس لاکھ جمع ہو گیا۔ مدرسہ دیوبند کو ایک عورت نے پچاس ہزار دے دیا، مگر کسی سُنی مدرسہ کو بھی یہ دن نصیب ہوا؟ اوّل تو تائید دین ومذہب جن کا نام لیے گھبرائیں گے، میاں ! یہ ان مولویوں کے جھگڑے ہیں اور شرما شرمی خفیف وذلیل چندہ بھی مقرر کیا تو۔

| | |
|---|---|
| "لَّا یُؤَدِّہٖۤ اِلَیۡکَ اِلَّا مَادُمۡتَ عَلَیۡہِ قَآئِمًا" [1]۔ | وہ تجھے پھیر کر نہ دے گا مگر جب تک سر پر سوار ہو۔ (ت) |

بلکہ تقاضا کیجئے تو بگڑیں اور ڈھیل دیجئے تو سور ہیں، ادھر ہمارے کارکنوں کو وہ چال وہ جال معلوم نہیں جس سے وہابیہ **خذلھم اللہ تعالٰی**۔ (اللہ تعالٰی ان کو رسوا کرے، ت) بندگانِ خدا کو چھل کر نہ صرف اپنے ہم مذہبوں بلکہ اپنے ہم مشربوں سے روپیہ اینٹھتے ہیں، اس کے لیے ریا ونفاق ومکر وخداع وبے حیائی وبے عزتی لازم ہے، وہ نہ آپ میں ہے نہ آپ کی شریعت اس کی اجازت دے، پھر کیسے کام کیوں کر چلے۔ ابھی ایک نمبری وہابی ایک بااثر صوفی کے یہاں چند لینے گیا انہوں نے فرمایا سنا ہے تم احمد رضا کے مخالف ہو، کہا حاشا میں تو اسی در کا کتا ہوں، کتا بن کر پانچ سو لے آیا۔

علماء کی یہ حالت ہے کہ رئیسوں سے بڑھ کر آرام طلب ہیں، حمایتِ مذہب کے نام سے گھبراتے ہیں، جو بندہ خدا اپنی جان اس پر وقف کرے اسے احمق بلکہ مفسد سمجھتے ہیں۔ مداہنت ان کے دلوں میں پیری ہوئی ہے۔ ایامِ ندوہ میں ہندوستان بھر کا تجربہ ہوا۔ عباراتِ ندوہ سُن کر ضلالت ضلالت کی رَٹ لگادیں۔ اور جب کہئے حضرت لکھ دیجئے، بھائی لکھواؤ نہیں، ہمارے فلاں دوست برامانیں گے۔

[1] القرآن الکریم ۳/ ۷۵

ہمارے فلاں استاد کو بُرا لگے گا، بہت کو یہ خیال کہ مفت میں اوکھلی میں سر دے کر موسل کون کھائے، بدمذہب دشمن ہوجائیں گے، دانتوں پر رکھ لیں گے۔ گالیاں، پھبتیاں اخباروں اشتہاروں میں چھاپیں گے، طرح طرح کے بہتان، افتراء اچھالیں گے۔ اچھی بچھی جان کو کون جنجال میں ڈالے۔ بعض کو یہ کد کہ حمایتِ مذہب کی تو صلح کھلی نہ رہے گی۔ ہر دل عزیزی جاکر پلاؤ، قورمے، نذرانہ میں فرق آئے گا۔ یا کم از کم آؤ بھگت تو عام نہ رہے گی۔

اتفاقِ علماء کا یہ حال کہ حسد کا بازار گرم، ایک کا نام جھوٹوں بھی مشہور ہوا تو بہتیرے سچے اس کے مخالف ہوگئے اس کی توہین تشنیع میں گمراہوں کے ہم زبان بنے کہ "ہیں" لوگ اسے پوچھتے ہیں اور ہمیں نہیں پوچھتے۔ اب فرمائیں کہ وہ قوم کو اپنے میں کسی ذی فضل کو نہ دیکھ سکے، اپنے ناقصوں کو کامل قاصروں کو ذی فضل بنانے کی کیا کوشش کرے گی۔ حاشا یہ کلیہ نہیں مگر للاکثر حکم الکل (اکثر کا حکم وہی ہوتا ہے جو کل کا ہوتا ہے۔ت)

**الحمدللہ** یہاں متکلم عموم کلام سے ضرور خارج ہے۔ **ولوجہ ربی الحمد ابدا** (میرے پروردگار کی ذات کے لیے ہمیشہ حمد ہے۔ت) فقیر میں لاکھوں عیب ہیں مگر میرے رب نے مجھے حسد سے بالکل پاک رکھا ہے، اپنے سے جسے زیادہ پایا اگر دنیا کے مال و منال میں زیادہ ہے قلب نے اندر سے اسے حقیر جانا، پھر حسد کیا حقارت پر؟

اور اگر دینی شرف و افضال میں زیادہ ہے اس کی دست بوسی و قدم بوسی کو اپنا فخر جانا، پھر حسد کیا اپنے معظم بابرکت پر؟ اپنے میں جسے حمایتِ دین پر دیکھا اس کے نشر فضائل اور خلق کو اس کی طرف مائل کرنے میں تحریرًا و تقریرًا ساعی رہا۔ اس کے لیے عمدہ القاب وضع کرکے شائع کیے جس پر میری کتاب "المعتمد المستند" وغیرہ شاہد ہیں، حسد شہرت طلبی سے پیدا ہوتا ہے اور میرے رب کریم کے وجہِ کریمہ کے لیے حمد ہے کہ میں نے کبھی اس کے لیے خواہش نہ کی بلکہ ہمیشہ اس سے نفور اور گوشہ نشینی کا دلدادہ رہا۔ جلسوں انجمنوں کے دوروں سے دور رہنا انہیں دو وجہ پر تھا۔ اول حُبِّ خمول دوم ؎

زمانہ می نخرد عیب و غیر از نیم نیست جا برم خر خود را باایں کساد متاع [1]

(زمانہ عیب دار کو خریدتا نہیں اور میرے پاس اس کے علاوہ نہیں ہے۔ اس کھوٹے سامان کے ساتھ اپنے گدھے کو کہاں لے کر جاؤں۔ت)

اور اب تو سالہاسال سے شدت ہجوم کار و انعدامِ کلی فرصت و غلبہ ضعف نقاہت نے بالکل ہی

1

بٹھادیا ہے، جسے میرے احباب نے نازک مزاجی بلکہ بعض حضرات نے غرور و تکبر پر حمل کیا۔ اور اللہ اپنے بندہ کی نیت جانتا ہے، بالجملہ اہل سنت سے امور ثلٰثہ مفقود ہیں پھر فرمائیں صورت کیا ہو۔

دفع گمراہانِ میں جو کچھ اس حقیر ہیچ میرز سے بن پڑتا ہے بحمداللہ تعالٰی ۱۴ برس کی عمر سے اس میں مشغول ہے۔ اور میرے رب کریم کے وجہِ کریم کو حمد کہ اس نے میری بساط، میرے حوصلے، میرے کاموں سے ہزاروں درجہ زائد اس سے نفع بخشا۔ باقی جو آپ چاہتے ہیں اسی قوت متفقہ پر موقوف ہے جس کا حال اوپر گزارش ہوا۔ بڑی کمی امراء کی بے توجہی اور روپے کی ناداری ہے، حدیث کا ارشاد صادق آیا کہ: "وہ زمانہ آنے والا ہے کہ دین کا کام بھی بے روپیہ کے نہ چلے گا[1]۔

کوئی باقاعدہ عالی شان مدرسہ تو آپ کے ہاتھ میں نہیں، کوئی اخبار پرچہ آپ کے یہاں

نہیں، مدرسین، واعظین، مناظرین، مصنفین کی کثرت بقدرِ حاجت آپ کے پاس نہیں۔ جو کچھ کر سکتے ہیں فارغ البال نہیں۔ جو فارغ البال ہیں وہ اہل نہیں۔ بعض نے خونِ جگر کھا کر تصانیف کیں تو چھپیں کہاں سے۔ کسی طرح سے کچھ چھپالو کی اشاعت کیونکر ہو۔ دیوان نہیں، ناول نہیں کہ ہمارے بھائی دو آنے کی چیز کا ایک روپیہ دے کر شوق سے خریدیں، یہاں تو سر چپیٹنا ہے روپیہ وافر ہو تو ممکن کہ یہ سب شکایت رفع ہوں۔

**اول** عظیم الشان مدارس کھولے جائیں باقاعدہ تعلیمیں ہوں۔

**ثانیًا** طلبہ کو وظائف ملیں کہ خواہی نخواہی گرویدہ ہوں۔

**ثالثًا** مدرسوں کی بیش قرار تنخواہیں ان کی کارروائیوں پر دی جائیں کہ لالچ سے جان توڑ کر کوشش کریں۔

**رابعًا** طبائع طلبہ کی جانچ ہو جو جس کام کے زیادہ مناسب دیکھا جائے معقول وظیفہ دے کر اس میں لگایا جائے۔ یوں ان میں کچھ مدرسین بنائے جائیں، کچھ واعظین کچھ مصنفین، کچھ مناظرین، پھر تصنیف و مناظرہ میں بھی توزیع ہو، کوئی کسی فن پر کوئی کسی پر۔

**خامسًا** ان میں جو تیار ہوتے جائیں تنخواہیں دے کر ملک میں پھیلائے جائیں کہ تحریرًا و تقریرًا وعظًا و مناظرۃً اشاعت دین و مذہب کریں۔

مولانا! اس گئی گزری حالت میں تو کوئی بفضلہٖ تعالٰی آپ کے سامنے آنہیں سکتا۔ دور سے غُل مچاتے اور وقت پر دم دباتے ہیں۔ جب آپ کے اہل علم یوں مل میں پھیلیں اس وقت کون

---

[1] کشف الخفاء حدیث ۳۲۶۹ دار لکتب العلمیہ بیروت ۲/ ۳۶۶

ان کی قوت کا سامنا کر سکتا ہے۔

**سادسًا** حمایت (مذہب) وہ رَدِّ بد مذہباں میں مفید کتب و رسائل مصنفوں کو نذرانے دے کر تصنیف کرائے جائیں۔

**سابعًا** تصنیف شدہ اور نو تصنیف رسائل عمدہ اور خوش خط چھاپ کر ملک میں مفت شائع کیے جائیں۔

**ثامنًا** شہروں شہروں آپ کے سفیر نگران رہیں جہاں جس قسم کے واعظ یا مناظر یا تصنیف کی حاجت ہو آپ کو اطلاع دیں۔آپ سر کوبی اعداء کے لیے اپنی فوجیں میگزین رسالے بھیجتے رہیں۔

**تاسعًا** جو ہم میں قابل کار، موجود اور اپنی معاش میں مشغول ہیں وظائف مقرر کرکے فارغ البال بنائے جائیں اور جس کام میں انہیں مہارت ہو لگائے جوئیں۔

**عاشرًا** آپ کے مذہبی اخبار شائع ہوں اور وقتًا فوقتًا ہر قسم کے حمایت مذہب ممیں مضامین تمام ملک میں بقمیت و بلا قیمت روزانہ یا کم از کم ہفتہ وار پہچاتے رہیں۔

میرے خیال میں تو یہ تدابیر ہیں،آپ اور جو کچھ بہتر سمجھیں افادہ فرمائیں،بلکہ مولانا ! رپیہ ہونے کی صورت میں اپنی قوت پھیلانے کے علاوہ گمراہوں کی طاقتیں توڑنا بھی اِن شاء اللہ العزیز آسان ہوگا۔میں دیکھ رہا ہوں کہ گمراہیوں کے بہت سے افراد صرف تنخواہوں کے لالچ سے زہر اگلتے پھرتے ہیں۔ان میں جسے دس کی جگہ بارہ دیجئے اب آپ کی سی کہے گا،یا کم از کم بہ لقمہ درختہ بہ تو ہوگا۔

دیکھئے حدیث کا ارشاد کیسا صادق ہے کہ: "آخر زمانہ میں دین کا کام بھی درہم و دینار سے چلے گا[1]۔

اور کیوں نہ صادق ہو کہ صادق و مصدوق صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا کلام ہے،عالم ماکان و مایکون صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی خبر ہے۔

**(۷)** مسودہ عقائد حنفیہّ کہ یہاں بنظر استصواب آیا تھا بعد بعض ترمیمات ضرور یہ گیا بھی،اور انجمن کو پہنچا بھی۔اور انجمن نے اس میں اکثر ترمیمات کو قبول فرمایا بھی،اس پر گواہ خود یہ مسودہ تازہ ہے کہ جناب نے اب ارسال فرمایا ہے،یہ اکثر انہیں ترمیمات پر مشتمل ہے جو فقیر نے ایک نہایت سرسری نگاہ میں عرض کی تھیں،مگر جناب کا یہ فرمانا بھی کہ ترمیم یا تصدیق درکنار تو نے رسید بھی نہ بھیجی بجائے خود ہے۔واقعی فقیر ترمیم کرکے بھیج چکا اور واقعی ترمیم کرکے فقیر نے نہ بھیجا۔اس معمہ کا حل یہ ہے کہ فقیر بے حد عدیم الفرصت ہے خاطر خواہ ترمیمیں (مگر دفترے دیگر

---

[1] کشف الخفاء حدیث ۳۲۶۹ دار لکتب العلمیہ بیروت ۲/ ۳۶۶

املا کنند) کی مصداق ہوتیں۔اس کے لیے وقت نہ ملتا تھاایک ضرور شدیدہ سے پیلی بھیت جانا ہوا۔حضرت مولانا محدث سورتی دامت برکاتہم نے اس کا ذکر فرمایا۔فقیر نے عرض کی وقتِ فرصت سن لوں گا۔نصف شب کے قریب وہاں کی ضروریات اور احباب کی ملاقات سے فارغ ہوا اس وقت وہ مسودہ فقیر کو سُنایا گیا،جابجا تبدیلات و نقص وزیادات و محو واثبات عرض کرتا گیا اور حصرت ممدوح تحریر فرماتے گئے۔۱۸ صفحہ تک اس وقت ہوا پھر صبح بعدِ فراغ وظائف،جب کہ ریل کا وقت قریب تھا۔بقیہ بعجلتِ تام تمام کیا۔مولوی ابوالعلاء امجد علی صاحب سلمہ بھی ہمراہ تھے ان سے گزارش کی کہ آپ کے پاس بھی ایک مسودہ آیا ہوا ہے یہی ترمیمات آپ بھی لکھ بھیجنا،اور اتفاق رائے فقیر سے بھی انجمن مبارک کو اطلاع دیں۔مگر بریلی آکر مولوی صاحبِ کو کثرت کار میں یاد نہ رہا۔یوں وہ اصلاحاتِ فقیر کی طرف سے پہنچیں بھی اور نہیں بھی۔

اب **اوّلاً** اس مسودہ ثانیہ میں بعض تو اغلاطِ کاتب ہیں انہیں فقیر نے بنادیا ہے۔ان میں بعض بہت ضروری اللحاظ ہیں۔

**ثانیاً** بعض نئی ترمیمات اور خیال میں آئی ہیں،خواہ عبارت سابقہ پر،یا اب جو مسودہ ثانیہ میں خود انجمن نے محو واثبات کیا اس پر۔

**ثالثاً** اصلاحاتِ سابقہ میں سے اکثر تو قبول فرمائی گئیں مگر بعض وہ بھی ہیں کہ اس مسودہ ثانیہ میں بھی متروک ہوئیں یا نظر سے رہ گئیں خصوصًا ان میں بعض کا نہ پانا زیادہ مشوش خیال ہوسکتا ہے کہ بحال عمرا اقل رعایت و مداہنت کا سخت پہلو نکلتا ہے۔ہاں سہوًا ترک ہوا تو "رفع عن امتی الخطاء والنیسان"[1]۔(میری امت سے خطاء ونسیان کو معاف کردیا گیا ہے۔ت) ارشادِ والا ہے۔

**رابعًا** ان سب کے بعد بھی بحکم "المستشار مؤتمن"[2]۔(جس سے مشورہ لیا جائے وہ امین ہوتا ہے۔ت) مجھے کچھ عرض کرنا ہے۔یہ سب مقاصد اجمالًا یہاں گوش گزار کروں۔ (اگلا صفحہ ملاحظہ ہو)

---

[1] کشف الخفاء حدیث ۱۳۹۱ دار الکتب العلمیۃ بیروت ۱/ ۳۸۲

[2] سنن ابی داؤد کتاب الادب باب فی المشورۃ آفتاب عالم پریس لاہور ۲/ ۳۴۳،جامع الترمذی ابواب الادب باب ماجاء ان المستشار مؤتمن امین کمپنی دہلی ۲/ ۱۰۵

## ترمیمات جدیدۃ یاترمیماتِ جدیدہ مع بیان وجہ

| صفحہ | سطر | مبدل | بدل | وجہ |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۹ | کوئی لطف جزئی یا اصلاح جزئی | کوئی لطف یا اصلاح یا کوئی شے | قید جزئی احترازی نہ سمجھی جائے کہ وجوب کلی متوہم ہو حالانکہ لایجب علی اللہ شیئ (اللہ پر کچھ واجب نہیں۔ت) |
| ۴ | ۴ | کئی | بہت | کئی ترجمہ چند کا ہے |
| ۶ | ۷ | ختم نبوت | ختم نبوت و افضیلت مطلقہ و خلافت کبرٰی و اولویت فی الشفاعۃ وفی دخول الجنۃ واصالت فی کل فضل وساطۃ فی کل نعمۃ وغیرھا صفات کثیرۃ ناممکنۃ الاشتراک | اعلاے شان اقدس و تفریح خاطر مومنین و رغم انف عدو |
| ۶ | ۲۲ | علم الٰہی غیر متناہی | علم الٰہی غیر متناہی بالفعل | بیان تمایز |
| ۶ | ۲۲ | آپ کا علم متناہی | حضور کا علم متناہی بالفعل وغیر متناہی بالقوۃ | عوام متناہی کو بمعنی منتہی و منقطع نہ سمجھ لیں |
| ۷ | ۲۰ | زندہ بحیات خاصہ ہیں | زندہ بحیات حقیقیہ دنیاو جسمانیہ ہیں | حیاتِ خاصہ حیاتِ برزخیہ روحانیہ بھی ہے کہ ہر شخص کو حاصل۔ |
| ۸ | ۱۱و۱۲ | تمام روئے زمین کی مخلوقات عاجز ہے | تمام مخلوقات عاجز ہے | تحدی اگرچہ جن وانس سے ہوئی مگر عجز سب کو شامل ہے۔ |
| ج۹ عـــہ | ۲۱ | حضرت مہدی علیہ السلام | حضرت امام مہدی رضی اللہ تعالٰی عنہ | صلوۃ والسلام بالاستقلال مخصوص بانبیاء و ملائکہ ہے |
| ۱۱ | ۹تا۱۱ | مختلفہ اقوال امام میں ترجیح کے لیے | مختلفہ اقوال امام بحضور امام خلاف قول متسقر امام کو ترجیح کے لیے | مجتہدین فی الفتوٰی سے امتیاز |

---

عـــہ: ج علامت جدید ترمیم کی ہے ۱۲۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۴ | ان کاکام صرف بعض کوترجیح دینا | ان کا کام صرف بعض کو بحضور امام مستقر امام پر ترجیح دینا اور اصول امام کے موافق تازہ | حصر کی تصحیح اور مجتہدین فی الفتوٰی و مجتہدین فی المسائل سے امتیاز |
| ۱۱ | ۱۵ | ان کے بعد رحمت کا ظہور ہوا | ان کے بعد رحمت کااور ظہور ہوا | یہ رحمتِ جدید ہے نہ کہ رحمت جدید ہے |
| ج۱۱ | ۲۱ | امام فخر الدین رازی | امام ابوبکر احمد ابن علی رازی | پہلے مسودہ میں صرف رازی تھا،اور وہ صحیح تھااس مسودہ میں فخر الدین بڑھایا گیا،اور یہ بھی باری غلطی ہے امام فخر الدین رازی حنفی نہیں شفاعی ہیں۔ |

## ترمیمات سابقہ متروکہ (یہ دو قسم ہیں) (قسم اوّل)

| صفحہ | سطر | مبدل | بدل | وجہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۱ | باقی صفات فعلیہ میں ان سب سے ازلاً متصف تھا | ان سب سے ازلاً متصف ہے باقی صفات وفعلیہ و نفسیہ و سلبیہ واضافیہ ہیں۔ | باقی سب فعلیہ نہیں نہ باقیات ازلیہ |
| ۳ | ۱۵ | عدل کی چھ صورتیں ہیں | عدل و فضل کی الخ | ان میں یہ بھی محدود ہوا کہ کسی کے اعمالِ حسنہ سے ذرہ بھر نقصان نہیں فرماتا۔ یہ عدل ہو تو اس کا خلاف ظلم ہوا اور ظلم محال ہے، تو اثابت واجب ہو حالانکہ لایجب علی اللہ شیئ (اللہ پر کچھ واجب نہیں۔ت) مسودہ سابقہ میں بغیر غرض صحیح کا لفظ تھا، وہ تو بہت ہی بے جا تھا، اب اسے مصلحت سے بدلا یہ مصلحت راجع الی العبد ہے یا الی اللہ، ثانی محال ہے، بہر تقدیر |
| ۳ | ۱۹ | اپنے بندوں میں سے کسی کو مصلحت یا اجرِ جزیل کوئی مصیبت نہیں دیتا | اس کا فضل ہے کہ اپنے مسلمان بندوں پر جو مصیبت بھیجے اس میں بھی ان کے لیے اجر رکھتا ہے۔ | |

(ا)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۲۲ | ہر دو وحی سے جو اخبار و معارف قطعًا مفہوم ہوتے ہیں حق ہیں کوئی شبہ نہیں۔ | ہر دو وحی سے جو معنی قطعًا ثابت ہیں حق ہیں کوئی شبہ نہیں | اول کافر کہ شاہی جہل یا جزیرہ بعیدہ میں رہتا ہو جس سے مسلمانوں کو کوئی ضرر نہ ہو بلکہ ذمی مطیع خدمت گار اسلام جس سے مسلمانوں کو منافع ملتے ہوں اس پر مصائب ڈالنے میں کس کی مصلحت یا کوئی اجر ہے ایلام بلا عوض کو خلافِ عدل ماننا معتزلہ کامسلک ہے اہلِ سنت کے نزدیک "**یَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَآءُ**"[1] (اللہ تعالٰی جو چاہے کرتا ہے۔ت) ہاں اس کا فضل ہے کہ مومن کو مصیبت پر بھی ماجور فرماتا ہے **ولہ الحمد**، انتفائے شبہ قطعیت دلالت و ثبوت دونوں سے ہے، مجرد قطعًا ہونا کافی نہیں۔ |
| ۹ | ۱۵ | سوال منکر و نکیر ضرور ہونے والا ہے۔ | سوال منکر نکیر جس سے خدا چاہے ضرور ہونے والا ہے۔ | روئے سخن سوئے عوام ہے اور اطلاق میں عموم کا ایہام تو تصریح اوضح و امکن فی الافہام، |
| ۱۲ | ۱۳ | ثقاہت | ثقہ ہونا | **ثقۃ علۃ** ہے نہ **فِعَل** |
| ۱۳ | ۱۰ | حضرت امام حسن و امام حسین قطعی جنتی ہیں | حضرت امام حسن و امام حسین و اصحابِ بدر و بیعۃ الرضوان قطعی جنتی ہیں۔ | ان کا قطعی جنتی ہونا بھی نصوص سے ثابت اور کتب میں مصرح ہے۔ |
| ۱۴ | ۱۵ | خوش آوازی سے سن کر محبت بھڑکانا مستحسن ہے۔ | مستحسن ہے جب کہ مزامیر وغیرہا منکراتِ شرعیہ سے خالی ہو۔ | علماء فرماتے ہیں الاطلاق فی محل التقیید غیر سدید (تقید کے محل میں اطلاق درست نہیں۔ت) خصوصًا جہاں عوام و خواص کالعوام اطلاق سے عموم تک پہنچتے ہوں، صرف اتنا ہی رہتا کہ جب منکراتِ شرعیہ سے پاک ہو جب بھی سد اطلاق کرتا ورنہ خوش آوازی میں غنائے زناں بھی داخل۔ اور بعض متصوفہ زمانہ اس پر عامل۔ |

[1] القرآن الکریم ۱۴/ ۲۷

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۲ | بصورت انکار صریح مطلقاً کافر ہے | فقہاء کے نزدیک مطلقاً کفر ہے۔ | متکلمین صرف انکار ضروریاتِ دین کو کفر جانتے ہیں **وھو الاحوط** (اور اسی میں زیادہ احتیاط ہے۔ ت) اور انکار اجماع میں نزاع طویل ہے۔ |

**"قسم دوم"**

| صفحہ | سطر | مبدل | بدل | وجہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۸ | تدبیر کائنات جزئی و کل اسی کی ذات سے مختص | باختیارِ خود تدبیر کائنات الخ | اس کے دو محمل تھے تبخیص تعیم و تعیم و تخصیص۔ **اول** یہ کہ تدبیر کا ہر فرد کائنات کو عام و شامل ہوتا، مختص بحضرت الوہیت ہے، **دوم** یہ کہ کسی فرد میں کیسی ہے تدبیر مطلقاً مختص بذاتِ احدیت ہے۔ **اوّل** پر غیر خدا سے سلب عموم ہوگا اور ثانی پر عموم سلب، **ثانی** میں جب تک بالا ستقلال یا باختیار خود کی قید نہ لگائیں عین مسلک وہابیت و مخالف کریمہ "**فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا**ۙ"[1] (پھر کام کی تدبیر کریں۔ت) وغیرہا نصوص قاطعہ ہے، بلکہ اہلِ حقیقت کے نزدیک اول بھی کہ حقیقت مجریہ علٰی صاحبہا افضل الصلوۃ والتحیۃ مدبرۃ الکل ہے **بالخلافۃ المطلقۃ عن حضرۃ الاحدیۃ** (بارگاہِ احدیت سے خلافت مطلقہ کے سبب سے۔ت) تو اس قید کا ترک وہابیہ کو گنجائش دے گا۔ |

[1] القرآن الکریم ۷۹/ ۵

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۰ | ذاتِ حق ان سے منزہ ہے | ذاتِ حق پر سب محال بالذات ہیں۔ | لفظ تنزیہہ استحالہ ذاتیہ کی تعیین نہیں کرتا۔اور بعدِ گزارش پھر وہی نگارش معلوم نہیں کس بنا پر ہے۔کیا جہل وکذب وغیرہ وغیرہ میں کوئی عیب باری عزوجل کے لیے ممکن ہے یا اس زمانہ فتن میں کہ امکانِ کذب پر مکذبین جان دیتے ہیں۔تصریح استحالہ سے پہلو تہی چاہیے۔ |
| ۵ | ۲۱ | ان میں باتباعِ سلف جو وجوہ مباح تعظیم مروجہ ہر ملک ہوں | مسلمانوں میں جو الخ | کلام قابل تاویل ضرور تھا کہ غیر محل منع میں اطلاق تجویز ہی اتباعِ سلف ہے مگر وہابیہ کے لیے گنجائش تھی کہ فلاں فلاں امور سلف میں کب تھے تو ان میں اتباعِ سلف کہاں۔ |
| ۱۰ | ۳ | عامۃ الناس احکام غیر منصوصیہ میں تقلید پر مامور ہیں۔ | عامۃ الناس احکام غیر منصوصہ قطعیہ میں الخ | غیر مقلد کہہ سکتے ہیں کہ رفع یدین وقراءت خلف الامام وجہر بہ آمین وامثالہا سب منصوصہ ہیں تو ائمہ مجتہدین کی تقلید نہیں،یہ وہی بات تو ہے کہ حدیث کے ہوتے ہوئے قولِ امام کی کیا حاجت ! |
| ۱۶ | ۱۴ | قوائے انسانیہ کو ملائکہ قوت نظریہ کو جبرئیل ماننا خلاف نص و اجماع ہے | خلاف نص و اجماع اور کفر قطعی ہے کہ ضروریات دین کا انکار ہے۔ | اس اضافہ کے اسقاط میں مصلحت سمجھ میں نہ آئی کیا یہ کفر قطعی نہیں کیا یہ انکار ضروریات دین نہیں یا کافر کو کافر کہنا خلافِ تہذیب ہے۔ |
| ۱۶ | ۷ | بعدِ بعثت اقدس بعثت نبی کا قائل ہونا کفر ہے | بعد بعثتِ اقدس بعثت نبی کو جائز ماننا یا اس کو ختمِ نبوت میں مخل نہ جاننا کفر ہے | اس سے عدول کی مصلحت بھی مفہوم نہ ہوئی کیا صرف قائل ہونا کفر ہے جائز ماننا کفر نہیں یا اسے ختم نبوت میں مخل نہ جاننا کفر نہیں؟ یا کفار کی رعایت کرنی چاہیے۔ "وَاغْلُظْ عَلَیْهِمْ"[1] اور |

[1] القرآن الکریم ۹/۷۳ و ۶۶/۹

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| "وَلْيَجِدُوْا فِيْكُمْ غِلْظَةً" [1] اور "لَتُبَيِّنُنَّهٗ لِلنَّاسِ وَلَا تَكْتُمُوْنَهٗ" [2] اور "لَا يَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَآئِمٍ" [3]۔ اور "كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ بِالْقِسْطِ شُهَدَآءَ لِلّٰهِ وَلَوْ عَلٰۤى اَنْفُسِكُمْ" [4]۔ اور "لَا تَاْخُذْكُمْ بِهِمَا رَاْفَةٌ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ" [5] وغیر ہا آیات کا حکم؟ اور اس پر عمل فرض قطعی ہے یا نہیں؟ | | | | |

## عرضِ اخیر

خوں شدم زاندیشہ انجام ایں معیارِ حق — کایں ہمہ اصلاحہا گر ہست وحاصل شد چہ شد

ہر کہ چوں من آزماید روشناسہ ہمچو من — ورنہ گر ابلیس آدم روئے شامل شد چہ شد

(اس معیارِ حق کے انجام کے اندیشہ سے میں خون ہو گیا ہوں۔ یہ تمام اصلاحات اگر حاصل ہو گئیں تو کیا ہوا، جو میری طرح آزمائے وہ میری طرح آشنا ہوگا۔ ورنہ اگر ابلیس انسانی شکل اختیار کرکے شامل ہو گیا تو کیا ہوا۔ ت)

| | |
|---|---|
| "من جرّب بتجربتی عرف معرفتی"۔ | جس نے میری طرح آزمایا وہ میری طرح جان لے گا۔ |

مولانا! اس مسودہ سے بعض عقائدِ اہلسنت پر عوام کو صرف اطلاع دینا مقصود نہیں بلکہ ایک معیارِ سنیت قائم فرمانا ہے کہ اس پر تصدیق کردے ہمارا ہے۔ ع

چشم و دل راز دست نور سرور

(اس سے آنکھ اور دل کو خوشی کا نور حاصل ہوگا۔ ت)

اور جو نہ مانے بیگانہ ہے۔ ع

---

[1] القرآن الکریم ۹ /۱۲۳

[2] القرآن الکریم ۳ /۱۸۷

[3] القرآن الکریم ۵ /۵۴

[4] القرآن الکریم ۴ /۱۳۵

[5] القرآن الکریم ۲۴ /۲

سایہ اش دُور باد ازمادور

(اس کا سایہ ہم سے دُور ہے۔ت)

مگر بہ ہزار افسوس یہ گزارش کہ یہ غرض اس مسودہ سے ہر گز حاصل نہیں ہوسکتی جب تک وہ ضلالتیں کہ آج کل مدعیانِ اسلام بلکہ مدعیانِ سنیت میں پھیلی ہوئی ہیں۔ تصریحًا ان کا ذکر اور ان سے تبریہ نہ ہو۔

مولانا! مجھے تجربہ ہوا ہے، ایک دو نہیں صدہا ایسے ابلیس آدم رو ملیں گے کہ ان مسائل پر دستخط کردیں گے اور وہ نہ صرف سنیت بلکہ اسلام کے کٹر دشمن اور آپ کے جرگہ حق میں شامل ہو کر آپ کے مذہب کے بیخ کن ہوں گے۔ اسی لیے تو ائمہ کرام نے ایسوں کے اسلام کو کلمہ شہادت ہر گز کافی نہ جانا، جب تک اپنے مسلک خبیثہ سے صراحۃً براءت نہ کریں۔ جامع الفصولین و وجیز کردری و بحرالرائق و درمختار وغیرہا میں ہے:

| | |
|---|---|
| ولواتی بھما(ای بالشھادتین)علٰی وجہ العادۃ لم ینفعہ مالم یتبرأ[1]۔ | عادۃً کلمہ شہادت کا پڑھنا گمراہ کو مفید نہیں جب تک وہ اپنی ضلالتوں سے براءت نہ کرے۔ |

چند سال ہوئے ایک مولی صاحب، شاہ صاحب، واعظ صاحب نے فقیر سے اپنی سنیت کی سند تحریر مانگی، فقیر نے انہیں لکھا۔ حضرت! تصریح نفی فتن دائرہ چاہیے۔

| | |
|---|---|
| "الٓمّٓ ۚ﴿۱﴾ اَحَسِبَ النَّاسُ اَنۡ یُّتۡرَکُوۡۤا اَنۡ یَّقُوۡلُوۡۤا اٰمَنَّا وَ ہُمۡ لَا یُفۡتَنُوۡنَ ﴿۲﴾"[2]۔ | کیا لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ اٰمنا کہنے سے چھٹی مل جائے گی اور وہ آزمائے نہ جائیں گے۔ |

پھر امور عشرین لکھ کر بھیجے، انھوں نے بے تکلف دستخط فرمادیئے، فقیر نے سندِ سنیت انہیں بھیج دی۔ وہ امور بعض اضافات جدیدہ (کہ ان برسوں میں ان کی حاجت ہوئی کہ فتن روزانہ متجدد ہیں۔) عرض کروں انہیں غور فرمائیں۔ انجمن اگر ان کی اشاعت پسند فرمائے اور ان پر بلادغدغہ تصدیق کو معیارِ سنیت ٹھہرائے تو ان شاء اللہ العزیز یہی کافی و وافی ہے، زیادہ کی ضرورت نہیں، اور یہ نہ ہوں تو شرح عقائد و مقاصد و مواقف کے ترجمے چھاپ کر اس پر دستخط لیجئے ہر گز کفایت نہیں۔ مولانا! بحمداللہ میں نے

[1] درمختار کتاب الجہاد باب المرتد مجتبائی دہلی ۱/ ۳۵۶

[2] القرآن الکریم ۲۹/ ۲

آپ کے رنگ تحریر سے سمجھا کہ آپ صاف گو ہیں اور امرِ حق میں اسی کو پسند فرماتے ہیں اور الحق کو یہی پسند حق ہے:

| | |
|---|---|
| "فَاصۡدَعۡ بِمَا تُؤۡمَرُ وَ اَعۡرِضۡ عَنِ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ﴿۹۴﴾ "[1]۔ | جس کا حکم دیا گیا وہ علی الاعلان فرمادیں اور مشرکین سے اعراض فرمائیں۔ |

بحمدہ سبحٰنہ یہی طریقہ فقیر کا ہے۔

فاش میگویم واز گفتہ خود دلشادم　　　بندہ عشقم واز ہر دو جہاں آزادم

(میں کھلی بات کرتا ہوں اور اپنے کیے ہوئے پر میرا دل خوش ہے، میں عشق کا غلام ہوں اور دونوں جہاں سے آزاد ہوں۔ت)

اب یہاں پانچ صورتیں ہیں۔

**(ا)** اقوالِ ضلال کے قائلین اور حاشیہ پر نامِ قائل وکتاب۔

**(ب)** صرف نام کتب

**(ج)** متن میں صرف اقوال اور حاشیہ پر نام قائل وکتاب۔ **(د)** حاشیہ پر صرف نام کتاب

**(ہ)** مجرد اقوال بے اشعار نام قائل وکتاب۔

حاش للہ! طریقہ خامسہ میں کفایت نہیں۔ میں نے اپنی آنکھوں سے متعدد بار متعدد شہروں میں وہ دیکھے ہیں کہ ان عبارات کی نسبت ان سے سوال ہوا، صاف صاف حکم کفر وضلال لکھ دیا۔ جب کہا گیا کہ یہ قول فلاں شخص یا فلاں کتاب کا ہے۔ فوراً اپلٹ گئے کہ ان کو تو ہرگز نہ کہوں گا۔

مولانا! آج کل تو یہ حالتِ ایمان رہ گئی ہے، اللہ ورسول کو گالی دینا ضرور کفر ہے مگر زید گالی دے تو معاف ہے۔

"**انّاللّٰہ وانّا الیہ راجعون**" بہرحال میں یہاں طریقِ اوسط اختیار کرتا ہوں اور دیکھتا ہوں کہ مبارک انجمن کون سا پسند فرماتی ہے۔ **وحسبنا اللّٰہ ونعم الوکیل** اور اللہ تعالٰی ہمیں کافی ہے اور کیا ہی اچھا کارساز ہے۔ت)

میں نے قصد کیا تھا کہ امورِ عشرین سے وہ باتیں کہ مسودہ میں آگئی ہیں ساقط اور بعض جدید اضافہ کروں۔ اب یہ مناسب سمجھتا ہوں کہ وہ تمام پہلے سے نفیس تر پیرایہ میں مع زیاداتِ کثیرہ جلیلہ

---

[1] القرآن الکریم ۱۵/ ۹۴

جزیلہ ذکر کروں کہ انجمن پسند فرمائے تو یہی بس ہے، ورنہ یادگار رہے گی۔ اور حق سبحانہ وتعالیٰ جس کے لیے چاہے گا کام دے گی **وباللہ التوفیق۔**

یہاں اسے لکھنا چاہا تھا مگر یہ بفضلہٖ تعالیٰ ایک کافی وافی نفیس مستقل رسالہ ہوگیا جس کا نام "**نورالفرقان بین جندالالٰہ واحباب الشیطٰن**" رکھا گیا۔ بعد تبییض ان شاء اللہ العزیز اگر انجمن مبارک کی خواہش ہوئی جداگانہ مرسل ہوگا۔ وللہ الحمد

**(۸ و۹)** کے جوابات اس فہرست سے واضح ہوں گے جسے لکھنے کے لیے فقیر نے ابوالعلاء امجد علی صاحب سے گزارش کردی ہے اور ان شاء اللہ تعالیٰ اسی نیاز نامہ کے ساتھ مرسل ہوگی، وہ امور کہ بعض جوابات سابقہ میں گزرے ضرور ملحوظِ خاطر رہیں۔

**(۱۰)** "**تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ**"[1]۔ (یہ پورے دس ہوئے۔ت) اللہ عزوجل انجمن کو مبارک تر کرے اور اہل سنت کو اس سے نفع عظیم پہنچائے۔ کئی سال سے بحمدہ تعالیٰ فقیر اسے خالص انجمن اہل سنت وجماعت سمجھتا ہے۔ اور بفضلہٖ تعالیٰ کوئی امر قابلِ شکایت معلوم نہ ہوا، مگر مولانا اس فقیر حقیر کے ذمہ کاموں کی بے انتہا کثرت ہے، اور اس پر نقاہت وضعفِ قوت اور اس پر محض تنہائی ووحدت، ایسے امور ہیں کہ فقیر کو دوسرے کام کی طرف متوجہ ہونے سے مجبورانہ باز رکھتے ہیں۔ خود اپنے مدرسہ میں قدم رکھنے تک کی فرصت نہیں ملتی۔ یہ خدمت کہ فقیر سراپا تقصیر سے میرے مولائے اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم محض اپنے کرم سے لے رہے ہیں۔ اہل سنت ومذہب اہل سنت ہی کی خدمت ہے جو صاحب چاہیں جتنے دن چاہیں فقیر کے یہاں اقامت فرمائیں۔ مہینہ دو مہینہ سال دو سال اور فقیر کا جو منٹ خالی دیکھیں یا جس وقت فقیر کو کوئی ذاتی کام کرتے دیکھیں اسی وقت مواخذہ فرمائیں کہ تو اتنی دیر میں دوسرا کام کرسکتا تھا۔ اور جب بحمدہ تعالیٰ سارا وقت آپ ہی کے مذہب کی خدمت گاری میں گزرتا ہے تو اب یہ کام اگر فضول یا دوسرا اس سے اہم ہو تو مجھے ہدایت فرمائی جائے، ورنہ فقیر کا عذر قابل قبول ہے۔

مولوی سید دیدار علی صاحب ومولوی ابوالفرح عبدالمحید صاحب نے فقیر سے ایک انجمن قائم کرکے اس کی خدمات انجام دینے کو فرمایا۔ فقیر نے گزارش کی کہ جو کام اللہ عزوجل یہاں سے لے رہا ہے۔ ضروری ہے یا نہیں؟ فرمایا: سخت ضروری، فقیر نے عرض کی۔ دوسرے کوئی صاحب

---

[1] القرآن الکریم ۲/ ۱۹۶

اس پر مقرر فرمادیجئے اور مجھ سے کوئی اور خدمت اہل سنت لیجئے، فرمایانہ دوسرا کوئی اسے کرسکتا ہے۔ نہ دس آدمی مل کر انجام دے سکتے ہیں۔ فقیر نے گزارش کی پھر عذر واضح ہے۔

غرض انجمن اہلِ سنت جو اہم مقاصد چاہے ان میں سے ایک میرے مقدور بھر بالفعل موجود ہے تو اسی کو خدمتِ انجمن تصور فرمائیں، میں جہاں ہوں اور جس حال میں ہوں مذہب اہل سنت کا ادنٰی خدمت گار اور اپنے سنی بھائیوں کا خیر خواہ ہوں۔ البتہ وجوہِ مذکورہ بالا سے نہ کہیں آنے جانے کی فرصت نہ طاقت، نہ اپنا کام چھوڑ کر دوسرا کام لینے کی لیاقت۔

| | |
|---|---|
| "وحسبنا اللّٰہ و نعم الوکیل، واللّٰہ یقول الحق و یھدی السبیل"۔ | اللّٰہ تعالٰی ہمیں کافی ہے اور کیا ہی اچھا کارساز ہے۔ اللّٰہ تعالٰی حق فرماتا ہے اور سیدھی راہ کی ہدایت عطا فرماتا ہے۔ (ت) |

اس نیاز نامہ میں جو امور معروض ہوئے ہیں، جہاں کہیں مشورہ خیر ہو ضرور مطلع فرمائیں۔ فقیر کی کیا حاجت ہے۔ امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللّٰہ تعالٰی عنہ اپنے زمانہ خلافتِ راشدہ میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| لاخیر فیکم مالم تقولوا ولا خیر فی مالم اسمع[1]۔ | تم مشورہ خیر نہ دو تو تم میں بھلائی نہیں اور میں اس کو نہ سنوں تو مجھ میں بھلائی نہیں۔ |
| وفقنا اللّٰہ تعالٰی وایاکم وسائر اخوانہ لکل خیر وحفظنا وایاکم من کل شر، وصلی اللّٰہ تعالٰی علی سیدنا و مولانا محمد والہ وصحبہ و ابنہ وحزبہ اجمعین و بارك وسلم امین۔<br>۲۷ جمادی الاُخرٰی ۱۳۳۰ھ | اللّٰہ تعالٰی ہمیں تمہیں اور ہمارے تمام بھائیوں کو ہر خیر کی توفیق عطا فرمائے اور ہر شر سے محفوظ رکھے۔ اللّٰہ تعالٰی ہمارے آقا و مولٰی محمد مصطفٰی، آپ کی آل، اصحاب، اولاد اور تمام امت پر درود وسلام اور برکت نازل فرمائے۔ آمین (ت) |

1

# امورِ عشرین در امتیازِ عقائد سُنّیین

## (سُنیوں کے عقائد کی پہچان میں بیس ۲۰ امور)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | |
|---|---|
| الحمدللہ رب الانس والجنۃ، والصلٰوۃ والسلام علٰی نبینا العظیم والمنّۃ، المنقذ من النار والمعطی الجنّۃ الذی ذکرہ حرز وحبہ جُنّۃ وعلٰی اٰلہ وصحبہ واَھل السّنۃ۔ | تمام تعریفیں اللہ تعالٰی کے لیے ہیں جو انسانوں اور جِنّوں کا رب ہے، اور درود وسلام ہو ہمارے عظمت واحسان والے نبی پر جو جہنم سے بچانے اور جنت عطا فرمانے والا ہے، جس کا ذکر حفاظت اور اس کی محبت ڈھال ہے، اور آپ کی آل پر اور صحابہ پر اور اہلسنت پر۔ (ت) |

ماہِ رمضان المبارک ۱۳۱۸ ہجریہ قدسیہ علٰی صاحبہا الصلٰوۃ والتحیۃ میں فقیر کے پاس سانبھر علاقہ ریاست جے پور (راجستھان) سے ایک خط بایں تلخیص آیا۔

### نقل نامہ حافظ محمد عثمان صاحب بنام فقیر (مصنّف علیہ الرحمہ)

بخدمتِ فیض درجت مولانا مولوی احمد رضا خان صاحب بریلوی محدّث وامام اہلِ سنت وجماعت بعد سلام سنت الاسلام کے عرض خدمت ہے کہ دریں ولا ہماری ملک مارواڑ (راجستھان) کی بڑی خوش قسمتی ہے کہ آج کل یہاں سانبھر میں جناب مولانا مولوی احمد علی شاہ صاحب حنفی نقشبندی اویسی

تشریف لائے ہیں، ہم لوگ آپ کی تصنیفات گونا گو سے مستفیض ہوچکے تھے۔اب خوش بیانی،اثر پنہانی وتوجہ قلبی سے فیض یاب ہورہے ہیں، غیر مقلدین ودیگر عقائد باطلہ والے توبہ کرکے وعظ سے اُٹھتے ہیں کوئی وعظ ایسا نہیں ہوتا جس میں آپ ندوہ (یعنی صلہ کلی الحاد) کی برائی بیان نہ کرتے ہوں، یہاں کے لوگ ندوے کے بڑے ثنا خواں تھے اب ایسے متنفر ہوگئے جیسے کسی خبیث (جن) سے کوئی متنفر ہوتا ہے۔ایک مولوی ندوی بھی یہاں آگیا ہے وہ کہتا ہے اگر مولوی احمد علی شاہ صاحب مخالف ہیں تو خود جاہل وبددین ہیں۔چند لوگ اس کے کہنے سے بہک گئے، وہ کہتے ہیں اگر مولوی احمد رضا خان صاحب بریلوی دربارہ مولوی احمد علی شاہ صاحب لکھ دیں تو ہم ان کی باتیں سنیں گے اور اپنے خیالات سے توبہ کریں گے، لہٰذا عرض خدمت ہے کہ مولوی احمد علی شاہ صاحب آپ کے علم میں جیسے ہوں تحریر فرمایئے،آپ کی یہ تحریر سرکشوں کے لیے بہت مفید ہوگی۔العبد محمد عثمان۔

(سیدامام اہل سنت اعلحضرت رحمۃاللہ تعالٰی علیہ تحریر فرماتے ہیں) فقیر کو اس سے پہلے مولانا موصوف سے تعرف تفصیلی نہ تھااور امر شہادت خصوصًادربارہ عقائد اہم واعظم، لہٰذا جواب میں یہ خط ارسال فرمایا۔(مکتوبِ اعلحضرت)

## نامہ فقیر (مصنّف علیہ الرحمہ) بنام حافظ (محمد عثمان) صاحب

بملاحظہ کرم فرما حافظ محمد عثمان صاحب زید لطفہم، السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ،

لطف نامہ آیا، ممنون یاد آوری فرمایا، مولوی احمد علی شاہ صاحب نے غریب خانہ پر کرم فرمایا تھا، پہلی ملاقات تھی، بعدہ، جلسہ عظیم آباد (پٹنہ بہار) میں نیاز حاصل ہوا۔وہ اس سے بھی مجمل تھا کہ سوائے سلام ومصافحہ کے کسی مکالمہ کی نوبت نہ آئی۔امرِ شہادت عظیم ہے، میں معاذ اللہ کوئی سوء ظن نہیں کرتا بلکہ مولانا موصوف کے جن فضائل کو اب اجمالًا وسماعًا (بذریعہ حافظ مذکور) جانتا ہوں تفصیلًا وعیانًا جان لوں۔مولانا کی حق پسندی سے امید ہے کہ فقیر کی اس عرض پر کمال خوش ومسرور، آج کل غیر مقلدین یا ندوے ہی کا فتنہ ہندوستان میں ساری نہیں بلکہ معاذ اللہ صدہا آفتیں ہیں، فقیر بیس امور حاضر کرتا ہے مولانا موصوف ان پر اپنی تصدیق کافی ووافی جس سے بکشادہ پیشانی تسلیم کامل روشن طور پر ثابت ہو تحریر فرما کر اپنی مہر سے مزین فرما کر فقیر کے پاس روانہ کردیں۔

فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ

از بریلی ۷ ۲ رمضان المبارک ۱۳۱۸ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

## اُمور عشرین تصدیق طلب از جناب مولانا مولوی احمد علی شاہ صاحب مرزاپوری

**(۱)** سید احمد خاں علی گڑھ اور اس کے متبعین سب کفار ہیں۔

**(۲)** رافضی کہ قرآن عظیم کو ناقص کہے یا مولٰی علی کرم اللہ وجہہ یا کسی غیر نبی کو انبیاء سابقین علیہم السلام میں سے کسی سے افضل بتائے کافر و مرتد ہے۔

**(۳)** رافضی تبرائی فقہاء کے نزدیک کافر ہے اور اس کے گمراہ، بدعتی، جہنمی ہونے پر اجماع ہے۔

**(۴)** جو مولٰی علی رضی اللہ تعالٰی عنہ کو حضرات شیخین رضی اللہ تعالٰی عنہما پر قربِ الٰہی میں تفضیل دے وہ گمراہ مخالفِ سنت ہے۔

**(۵)** جنگِ جمل و صفین میں حق بدست حق پرست امیر المومنین علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ تھا۔ مگر حضرات صحابہ کرام مخالفین کی خطاخطائے اجتہادی تھی جس کی وجہ سے ان پر طعن سخت حرام، ان کی نسبت کوئی کلمہ اس سے زائد گستاخی کا نکالنا بے شک رفض ہے اور خروج از دائرہ اہلسنت جو کسی صحابی کی شان میں کلمہ طعن و توہین کہے، انہیں بُرا جانے، فاسق مانے، ان میں سے کسی سے بغض رکھے مطلقًا رافضی ہے۔

**(۶)** صدہا سال سے درجہ اجتہاد مطلق تک کوئی واصل نہیں ہے بے وصول درجہ اجتہاد تقلید فرض، غیر مقلدین گمراہ بددین ہیں۔

**(۷)** اہلسنت صدہا سال سے چار گروہ میں منحصر ہیں جو ان سے خارج ہے بدعتی ناری ہے۔

**(۸)** وہابیہ کا معلّمِ اوّل ابن عبدالوہاب نجدی اور معلمِ ثانی اسمٰعیل دہلوی مصنف تقویۃ الایمان دونوں سخت گمراہ بددین تھے۔

**(۹)** تقویۃ الایمان و صراطِ مستقیم و رسالہ یکروزی و تنویر العینین تصانیف اسمٰعیل دہلوی صریح ضلالتوں، گمراہیوں اور کلماتِ کفریہ پر مشتمل ہیں۔

**(۱۰)** مائۃ مسائل مولوی اسحٰق دہلوی غلط و مردود مسائل و مخالفاتِ اہل سنّت و مخالفات جمہور سے پُر ہیں۔

**(۱۱)** انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام اور اولیاء قدست اسرارہم سے استمداد و استعانت اور انہیں وقتِ حاجت توسل و استمداد کے لیے ندا کرنا یارسول اللہ، یا علی،

یا شیخ عبدالقادر الجیلانی کہنا اور انہیں واسطہ فیضِ الٰہی جاننا ضرور حق و جائز ہے۔

**(۱۲)** عالم میں انبیاء علیہم السلام اور اولیاء قُدِّسَتْ اَسْرارُھُم کا تصرف حیاتِ دنیوی میں اور بعد وصال بھی بعطاءِ الٰہی جاری اور قیامت تک اُن کا دریائے فیض موجزن رہے گا۔

**(۱۳)** عام اموات احیاء کو دیکھتے، ان کا کلام سُنتے سمجھتے ہیں، سماعِ موتی حق ہے، پھر اولیاء کی شان تو ارفع و اعلیٰ ہے۔

**(۱۴)** اللہ عزوجل نے روزِ اوّل سے قیامت تک کے تمام ماکان ومایکون ایک ایک ذرّے کا حال اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو بتادیا حضور کا علم ان تمام غیبوں کو محیط ہے۔

**(۱۵)** امکانِ کذب الٰہی جیسا کہ اسمٰعیل دہلوی نے رسالہ یکروزی اور اب گنگوہی نے براہین قاطعہ میں مانا صریح ضلالت ہے۔ اللہ تعالٰی کا کذب قطعًا اجماعًا محال بالذات ہے۔ مسئلہ خلفِ وعید کو ان کے اس ناپاک خیال سے اصلًا علاقہ نہیں۔

**(۱۶)** شیطان کے علم کو معاذاللہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے علم سے زائد و سیع تر ماننا جیسا کہ براہین قاطعہ گنگوہی میں ہے صریح ضلالت و توہین حضرت رسالت علیہ افضل الصلوۃ والتحیۃ ہے۔

**(۱۷)** مجلس میں میلاد مبارک اور اس میں قیام تعظیمی جس طرح صدہا سال سے حرمین محترمین میں شائع وذائع ہے جائز ہے۔

**(۱۸)** گیارھویں شریف کی نیاز اور اموات کی فاتحہ اور عرسِ اولیاء کہ مزامیر وغیرہا منکرات سے خالی ہو سب جائز و مندوب ہے۔

**(۱۹)** شریعت وطریقت دو متبائن نہیں ہیں، بے اتباعِ شرع وصول الی اللہ ناممکن، کوئی کیسے ہی مرتبہ عالیہ تک پہنچے، جب تک عقل باقی ہے احکامِ الٰہیہ اس پر سے ساقط نہیں ہوسکتے، جھوٹے متصوف کہ مخالف شرع میں اپنا کمال سمجھتے ہیں سب گمراہ مسخرگان شیطان ہیں، وحدتِ وجود حق ہے اور حلول واتحاد کہ آج کل کے بعض متصوفہ (بناوٹی صوفی) بکتے ہیں صریح کفر ہے۔

**(۲۰)** ندوہ سرمایہ ضلالت و مجموعہ بدعات ہے، گمراہوں سے میل جول اتحاد حرام ہے، ان کی تعظیم موجبِ غضبِ الٰہی اور ان کے رَد کا انسداد لعنتِ الٰہی کی طرف بلانا، انہیں دینی مجلس کا رکن بنانا دین کو ڈھانا ہے۔ ندوہ کے لیکچروں اور روائیداد میں وہ باتیں بھری ہیں جن سے اللہ ورسول بیزار وبَری ہیں جل جلالہ، وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، اللہ تعالٰی سب بدمذہبوں و گمراہوں

سے پناہ دے اور سنّتِ حقّہ خالص پر ثابت قدم رکھے۔

o۔ حضرت فاضل بریلوی مدظلہ العالی کے ان امور مقررۂ مذکورہ کی تصدیق جناب مولانا شاہ احمد علی صاحب مرزا پوری نے فرمائی اور یہ عبارت لکھی۔ "امورِ عشرین مندرجہ بالا بہت درست و ٹھیک ہیں۔ وحدت وجود حق ہے مگر اس میں بحث و مباحثہ فقیر کے نزدیک خوب نہیں، یہ امور کشفیہ سے ہیں اور متعلق بکفیت ایسے امور کو اولیاء اللہ ہی خوب سمجھے ہوئے ہیں چونکہ فقیر کے پاس مُہر نہیں لہٰذا دستخط ہی پر اکتفاء کیا۔"

۲ شوال ۱۳۱۸ھ روز چہار شنبہ۔

o پھر امام اہلسنت فاضل بریلوی مدظلہم نے یہ تحریر فرما کر اپنے دستخط اور مہر ثبت فرمائی۔ "آج کل بہت لوگ اعادئ سنیت کرتے اور عوام بیچارے دھوکے میں پڑتے ہیں۔ بعض مصلحت وقت کے لیے زبان سے کچھ کہہ جاتے اور موقعہ پا کر پھر پلٹا کھاتے ہیں، اکثر جگہ امتحان کے لیے ان شاء اللہ العزیز یہ امور عشرین بطورِ نمونہ کافی ہیں جو بعونہ تعالیٰ فراز سنیت پر سچا فائز ہے۔ بے تکلف دستخط کردے گا، ورنہ پانی مرنا آپ ہی نشیب ضلالت کی خبر دے گا۔

| | |
|---|---|
| "فَمَنْ نَّكَثَ فَاِنَّمَا يَنْكُثُ عَلٰى نَفْسِهٖ ۚ"[1] "وَمَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْـًٔا ؕ"[2] "وَمَنْ يَّتَوَلَّ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿۲۴﴾"[3]۔ والحمدللہ رب العٰلمین۔ | اور جس نے عہد توڑا اس عہد توڑنے کا وبال اسی پر پڑے گا۔ اور جو الٹے پاؤں پھرے گا اللہ کا کچھ نقصان نہ کرے گا، اور جو منہ پھیرے تو بے شک اللہ ہی بے نیاز ہے سب خوبیوں سراہا، اور سب تعریفیں رب العالمین کے لیے ہیں۔ (ت) |

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ

بمحمدؐ المصطفٰی النبی الامّی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم

[1] القرآن الکریم ۴۸/ ۱۰

[2] القرآن الکریم ۳/ ۱۴۴

[3] القرآن الکریم ۵۷/ ۲۴

**مسئلہ ۱۸۰:** از ضلع میرٹھ مسئولہ محمد فضل الرحمٰن صاحب ۲۴ ربیع الاول ۱۳۳۲ھ

ایک قطعہ اشتہار "پروانہ خداوندی" مجھے اس قصبہ میں دستیاب ہوا ہے، لہٰذا ارسال بحضور ہے، امید کہ مفصل مطلع فرمایا جائے کہ یہ اشتہار کہاں تک صحیح ہے۔

"پروانہ خداوندی"

**بسم اللہ الرحمن الرحیم، صلی اللہ علی سیدنا محمد وعلٰی اٰلہ واصحابہ وسلم**۔ یہ وصیت حضرت جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی طرف سے شیخ احمد خادمِ روضۃ النبی علیہ الصلوۃ والسلام کی طرف ہے کہ جمعہ کی رات کو خواب میں قرآن شریف کی تلاوت فرماتے ہوئے دیکھا اور فرمایا: اے شیخ احمد! یہ دوسری وصیت تیری طرف ہے علاوہ اس پہلی وصیت کے، وہ یہ ہے کہ تم جملہ مسلمین کو رب العالمین کی طرف سے خبر کردو کہ میں ان کے بابت ان کے کثرتِ گناہ و معاصی کے سخت بیزار ہوں، جس کا سبب یہ ہے کہ ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک (کلمہ گو) نوّے ہزار اموات ہوئی ہیں جن میں ستّر ہزار اسلام باقی تمام غیر اسلام یعنی کفر پر مرے ہیں۔ جس وقت ملائکہ نے یہ بات سُنی تو انہوں نے کہا: یا محمد! آپ کی امت گناہوں کی طرف بہت مائل ہو گئی ہے کہ انہوں نے اللہ تعالٰی کی عبادت چھوڑ دی ہے پس اللہ تعالٰی نے ان کی صورتوں کی تبدیلی کا حکم فرمادیا۔ پھر حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا: اے رب! ان پر تھوڑا صبر کر اور ان کو مہلت دے جب تک یہ خبر میں ان کو پہنچادوں، پس اگر وہ تائب نہ ہوئے تو حکم تیرے ہاتھ میں ہے، اور حقیقت یہ ہے کہ یہ لوگ دائمی گناہوں، کبیرہ گناہوں، زناکاری، کم تولنے، کم میزان رکھنے، سود کھانے، شراب کے پینے کی طرف بہت مائل ہو گئے ہیں، اور فقراء و مساکین کو خیرات نہیں دیتے، اور دنیا کی محبت آخرت کی نسبت زیادہ کرتی ہیں اور نماز کو ترک کر بیٹھے ہیں، اور زکوۃ نہیں دیتے پس اے شیخ احمد! تُو ان کو اس بات کی خبر دے، ان کو کہو کہ قیامت قریب ہے، اور وہ وقت قریب ہے کہ آفتاب مغرب سے طلوع کرے ان شاء اللہ تعالٰی اور ہم نے اس سے پہلے بھی وصیت پہنچائی تھی لیکن یہ لوگ نافرمانی اور غرور میں زیادہ دلیر ہوگئے۔ اور یہ آخری وصیت ہے۔ شیخ احمد خادمِ حجرہ شریف نے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے کہ جو کوئی اس کو پڑھے اور اس کی نقل کرکے ایک شہر سے دوسرے شہر تک پہنچائے وہ جنت میں میرا رفیق ہوگا اور اس کی میں شفاعت کروں گا دن قیامت کے، اور جو اس کو پڑھے اور اس کی نقل نہ کرے وہ قیامت کو میرا دشمن ہوگا۔ اور کہا شیخ احمد نے میں اللہ سبحانہ، و تعالٰی کی تین مرتبہ قسم کھاتا ہوں کہ یہ بالکل سچی بات ہے، اور

میں اس میں جھوٹا ہوں تو خدا مجھ کو دنیا سے کافر کرکے نکالے، اور جو اس کی تصدیق کرے گا وہ دوزخ کی آگ سے نجات پائے گا۔ صلی اللہ علٰی سیدنا محمد وعلٰی آلہ واصحابہ وسلم۔

**الجواب:**

جن باتوں کی اس میں ہدایت ہے وہ باتیں اچھی ہیں، انکے احکام قرآن وحدیث میں موجود ہیں، ان پر عمل ضرور ہے۔ باقی یہ تمہید جو اشتہار میں لکھی گئی ہے بے اصل ہے۔ بارہا اس قسم کے اشتہار شائع ہوئے ہیں، کسی میں خادمِ روضہ انور کا نام صالح ہے کسی میں شیخ احمد ہے۔ اور ایسے ہی بے باکی کے کلمات لکھے ہیں کہ اتنے مسلمان مرے ان مین سے صرف اتنے ایمان کے ساتھ گئے اور باقی معاذ اللہ بے ایمان مرے۔ اس اشتہار میں تو اتنی رعایت ہے کہ نوے ہزار اموات میں صرف بیس ہزار معاذ اللہ کافر رکھے ہیں۔ اور اشتہاروں میں تو گنتی کے مسلمان رکھے۔ رب عزوجل سے جو حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی عرض نسبت کی ہے، کس قدر بے معنی ہے۔ نسأل اللہ العفو والعافیۃ ہم اللہ تعالٰی سے معافی اور سلامتی کے طلبگار ہیں، ت)

**واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ:** ۷ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک جاہل نے کوئی گناہ کیا جس کو قطعی نہ جانتا تھا کہ حلال ہے یا حرام۔ اور اسی یا دوسرے گناہ کو عالم نے کیا، توان دونوں کے لیے از جانبِ شریعت حکم مختلف ہے، یا نہیں؟ اور اگر مختلف ہے تو کیوں؟ اور اگر مختلف نہیں ہے تو کیوں؟ **بیّنوا توجروا** (بیان فرمائیے اجر دیئے جاؤگے۔ت)

**الجواب:**

حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ذنب العالم ذنب واحد وذنب الجاھل ذنبان[1]۔ قیل ولم یارسول اللہ. قال العالم یعذب علٰی رکوبہ الذنب و الجاھل یعذب علٰی رکوبہ الذنب وترك التعلم[2]۔ | عالم کا گناہ ایک گناہ ہے اور جاہل کا گناہ دوہرا گناہ، عرض کی: یارسول اللہ! یہ کس لیے؟ فرمایا: عالم پر گناہ کرنے کا عذاب ہے اور جاہل پر ایک عذاب گناہ کرنے کا ہے اور ایک علم نہ سیکھنے کا۔ |

[1] الجامع الصغیر حدیث ۴۳۳۵ دار الکتب العلمیۃ بیروت ۲ /۲۶۴

[2] فیض القدیر تحت حدیث ۴۳۳۵ دار المعرفۃ بیروت ۳/ ۵۶۵

**مسئلہ ۱۸۲:** از مارہرہ مطہرہ ضلع ایٹہ سرکار کلاں مرسلہ سید محمد میاں صاحب دامت برکاتہم ۲۴ ذیقعدہ ۱۳۳۲ھ دوشنبہ

مولانا المعظم ذوالمجد والکرم معظم ومکرم دام مجدھم، پس از سلامِ مسنون عارضِ خدمت ہوں۔بفضلہٖ تعالٰی جناب کی صحت و عافیت کا مستدعی بخیر ہوں۔میں نے جناب سے سیّد ظہور حیدر صاحب مرحوم کے لیے جو اُن کے نام سے ایک عدد کم کرکے تاریخ وفات ان کی کردینے کو کہہ آیا تھا اور جناب نے وعدہ فرمایا تھا۔اب اگر ہوگئی ہو تو روانہ فرمائیں۔تقریظات الحدوث والقدوم اور التناسخ بھی روانہ ہوں جو بدایونی رسائل ہیں،اور اگر کوئی جدید رسالہ مبحث اذان میں شائع ہوا ہو تو روانہ ہو،کنزالآخرۃ جو چودھری صاحب سہاروی کی ہے وہ جدید الطبع سُنا ہے کہ جناب کی نظر و اصلاح سے بتمامہا گزری ہے،آیا یہ درست ہے؟اور اس میں جو صفحہ ۲۷ پر امامت کے مسائل ہیں،قبروں پر چادریں چڑھانے کو بدعت سیئہ کے قسم اعتقاد یہ اور باب زیادۃ القبور میں قبروں پر کچھ چڑھانے یا چُومنے کو جو حرام اور بدعت لکھ دیا ہے۔آیا یہ بھی جناب کے نزدیک صحیح ہے؟ اس سے مطلع فرمایئے۔والسلام

**الجواب:**

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

**نحمدہٗ ونصلی علٰی رسولہ الکریم**

بشرف ملاحظہ عالیہ حضرت صاحبزادہ والا قدر بالا فخر حضرت جناب مولانا مولوی سید محمد میاں صاحب دامت برکاتہم بعد تسلیم مع التکریم ملتمس والا حضرت سیدنا شاہ مہدی میاں صاحب قبلہ کے حکم سے ان عظیم بے فرصتیوں میں یہ کتاب فقیر نے بنائی۔اغلاطِ شدیدہ کثیرہ عظیمہ شرعیہ کا نکالنا تو لازم وواجب ہی تھا۔حکم یہ ہوا کہ اشعار کی بھی اصلاح کر۔جس سے بلا مبالغہ اتنی بڑی کتاب نظم اور اتنے کثیر حواشی از سرِ نو تصنیف کرنی ہوئی،بلکہ تصنیفِ جدیدہ میں اس کی نصف محنت بھی نہ ہوتی جو اس کے بنانے میں ہوئی،طبع اول صفحہ ۱۲۳ تک کہ طبع جدید کے صفحہ ۱۳۳ ہے،تمام اصلاحات کی نقل میں نے اپنے پاس رکھی،اور جناب چودھری صاحب کی خدمت میں گزارش کی کہ بعد تبیضیں یہاں پھر دیکھنے کو بھیج دیا کریں۔جناب موصوف نے کچھ اجزاء کافی شدہ دیکھنے کو بھیجے۔اس کے مطالعہ سے واضح ہوا کہ اصلاح میں شدید تبدیلیں فرمادیں ہیں۔اس کے بعد مجھے چاہیے تھا کہ باقی کتاب واپس کرتا۔مگر حکمِ حاکم

سے چارہ نہ تھا۔ باقی کی بھی اسی محنت سے اصلاح کی اور چودھری صاحب سے عرض کر بھیجی کہ اب مبیضہ یہاں بھیجنے کی حاجت نہیں۔ یہ مسئلہ چادر وغیرہ کا جو حضرت نے دریافت فرمایا ہے **الحمدللہ** کہ اسی صفحہ ۱۲۳ پر تھا جسے میں یہ دکھا سکتا ہوں کہ میری اصلاح یہ تھی، اور یہ حضرت خود ملاحظہ فرمالیں گے کہ طبع جدید میں اس کی کیا گت ہو گئی ہے۔

طبع اول کے صفحہ ۸۵و۸۶ پر کہ اب صفحہ ۹۲تا۹۴ ہے، اس میں یہ شعر "کچھ چڑھانا قبر پر یا چومنا الخ

سجدہ قبر اور طوافِ باخضوع
اُن کے آگے جھکنا تا حدِ رکوع[1]

طبع دوم میں وہی اپنا شعر رہا، یہیں میں نے یہ اشعار اضافہ کیے تھے۔

اولیاء سے استعانت ہے روا — وہ وسائل ہیں ترے پیشِ خدا
معطی و مالک فقط اللہ ہے — واسطہ اپنا ولی اللہ ہے
ہے توسّل کی طلب القرآن میں — وابتغوا آیا ہے اس کی شان میں
دیکھ تفسیر عزیزی پارہ عم — لکھتے ہیں یوں شاہ صاحب محترم
اولیاء کرتے ہیں امدادِ بشر — جارحہ ہیں بہرِ امداد بشر
اہلِ حاجت ان سے حاجت مانگ کر — اپنی مشکل کرتے ہیں حل سربسر
یہ بھی فرمایا کہ نذرِ اولیاء — ہے تمام امت میں رائج بے خطا
ہے یہ مقصودِ شہ عبدالعزیز — نذر عرفی ہے، نہ شرعی اے عزیز
تحفہ جو لے جائیں شاہوں کے حضور — نذر کہتے ہیں اسے اہل شعور
فرقِ عُرف و شرع سے غافل نہ ہو — کہہ نہ مشرک اہلِ الااللہ کو
اُمت احمد کو جو مشرک کہے — خود ہے وہ نزدیک شرک و کفر سے
اور سماع و علمِ موتی مطلقًا — اہلِ سنت کا ہے اجماع اے فتٰی
مُردے مومن ہوں کہ کافر لاکلام — دیکھتے سُنتے سمجھتے ہیں مُدام
اس پہ ناطق ہے تواتر سے حدیث — ہے فنائے رُوح تو قولِ خبیث

---

[1] کنزالاخرۃ

وہ نہیں سُنتے تو کیوں اُن پر سلام | کیا شریعت چاہے پتھر سے کلام
عام کے یہ دھڑ نہیں سُنتے ضرور | ہیں یہی موتی یہی **من فی القبور**

یہ بھی جب حق چاہے سُنتے ہیں ندا کیونکہ انّ اللہ **یسمع من یشاء**[1]

ملاحظہ ہو طبعِ دوم میں ان کی کیا تبدیلی ہوئی ہے، سب سے زیادہ سخت افسوس مجھے ان اشعار کا ہوا کہ نعت شریف میں میں نے اضافہ کیے تھے وہ یہ ہیں۔

حضرتِ علّامِ کُل بے شک وریب | بخشا ہے انبیاء کو علم غیب
ان کو کرتا ہے مسلط غیب پر | اوروں کو ان کے توسط سے خبر
ان پہ کردیتا ہے روشن لاکلام | ختم تک دنیا و مافیہا تمام
مصطفٰی کو جس سے بخشا ہے سِوا | مایکون ماکان جس کا جز ہوا
علم مانے شہ سے شیطاں کا وسیع | کس سے جز شیطاں ہو یہ کفر شنیع
علمِ غیب اُن کا سا جو ثابت کرے | بچے پاگل جانور کے واسطے
وہ شقی مرتد عدو اللہ ہے | کافروں سے بھی سوا گمراہ ہے
جو کریں تنقیصِ شانِ شاہ دیں | لعنۃ اللہ علیہم اجمعین
مصطفٰی ہی ہیں، قیامت میں شفیع | ہے انہیں کا حصہ یہ شان رفیع
فاتحِ بابِ شفاعت ہیں وہی | کہفِ اربابِ شفاعت ہیں وہی
جو کبائر والے بے توبہ مریں | وہ کریم ان کی شفاعت بھی کریں
جو کہے اس دن کے وہ شافع نہیں | وہ ہے گمراہ و خبیث اے اہلِ دیں
فضلہ خورانِ سگانِ اعتزال | بکتے ہیں ایسے بد اقوال ضلال
اُن کی گمراہی سے تم مُنہ موڑنا | اپنے مولا کا نہ دامن چھوڑنا
وہ نہ ہوں شافع ہمارے گرو ہاں | کہیے ہم سوں کا ٹھکانہ پھر کہاں[2]

ملاحظہ ہو کہ اس میں کتنا اور کیا باقی رہا، ان تمام اضافات پر حواشی تھے جن میں ہر لفظ کا آفتاب سے

[1] کنز الاخرۃ

[2] کنز الاخرۃ

زیادہ ثبوت تھا وہ بھی اکثر حذف ہوگئے، اب حضرت اپنی مسئول عبارت ملاحظہ فرمائیں، اشاعتِ اولیٰ میں اس حاشیہ کی عبارت یہ تھی۔
ص ۵ ہوتی ہے مگروہ الخ یعنی فاسق فاجر اور نابینا اور اہلِ بدعت اور جاہل کے پیچھے نماز مکروہ ہوتی ہے ولیکن بعض کے پیچھے مکروہ تحریمہ اور بعض کے پیچھے مکروہ تحریمہ اور بعض کے پیچھے مکروہ تنزیہی یعنی اہل بدعت اور وہ جاہل جو قراءت توڑے اور ادھ کٹ حرفوں سے پڑھے، ان کے پیچھے نماز مکروہِ تحریمہ ہوتی ہے اور نابینا و فاسق کے پیچھے اگر وہ اہل بدعت اور جاہل نہ ہو تو نماز مکروہ تنزیہی ہوتی ہے، اہل بدعت کے پیچھے اس لیے کہ حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| من احدث فی امرنا ھٰذا الیس منہ فھورد[1]۔ | یعنی جس شخص نے نئی بات نکالی اپنی طرف سے بیچ دین میں ہمارے کے جو کہ کتاب و سنت سے ثابت نہیں ہے۔ (مراد اس سے بدعت سیئہ ہے) پس وہ شخص یعنی بدعتی مردود ہے۔ |

اور ایک جگہ فرمایا:

| | |
|---|---|
| کل بدعۃ ضلالۃ[2]۔ | یعنی ہر بدعت گمراہی کا راستہ ہے۔ |

پس جو شخص مرتکب ایسی بدعت کا ہو اس کے پیچھے نماز ہرگز نہ پڑھنا چاہیے، اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمہ ہوگی۔
واضح ہو کہ قبروں کو سجدہ کرنے والے اور اہل قبور سے منت ماننے والے اور فرقہائے باطلہ مثل خوارج و جبریہ و قدریہ کے، اور وہ اَن پڑھ جاہل جو کہ کتاب و سنت سے بالکل ناواقف و بے بہرہ ہیں اور پھر ترک تقلید کرتے ہیں، یہ لوگ اہلِ بدعت ہیں انکی صحبت سے بچنا چاہیے، غرضیکہ جن باتوں پر صحابہ و تابعین و آئمہ مجتہدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کا اجماع ہوچکا ہے انکے خلاف عقیدہ رکھنا یہی بدعت ہے۔

---

[1] صحیح مسلم کتاب الاقضیۃ باب نقض الاحکام الباطلۃ الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۲ /۷۷

[2] صحیح مسلم کتاب الجمعۃ باب تخفیف الصلوۃ والخطبۃ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱ /۷۷، سُنن ابن ماجۃ باب اجتناب البدع والجدل ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۶

اس فقیر نے یوں بنایا تھا۔

نمبر ۵: پچھلے دور میں الخ یعنی جاہل اور نابینا اور ولد الزنا اور غلام، فاسق اور اہلِ بدعت کے پیچھے نماز مکروہ ہوتی ہے لیکن اگلے چار کے پیچھے مکروہِ تنزیہی اور پچھلے دو کے پیچھے مکروہ تحریمی ہوتی ہے، جب کہ وہ فاسق معلن ہو یعنی اس کا فسق ظاہر اور مشہور ہو، ورنہ اس کے پیچھے بھی مکروہ تنزیہی ہوگی۔ اور جب کہ اس مبتدع کی بدعت و بدمذہبی حدِ کفر تک نہ پہنچی ہو، ورنہ اس کے پیچھے باطل محض ہوگی، جیسے آج کل کے روافض و وہابی و نیچری و قادیانی و چکڑالوی کہ اپنے آپ کو اہلِ قرآن کہتے ہیں، اور غیر مقلد، حدیث میں فرمایا:

| | |
|---|---|
| کل بدعة ضلالة | یعنی ہر بدعت گمراہی ہے۔ |

اور اس سے مراد بدعت سیئہ ہے، پس جو شخص مرتکب ایسی بدعت کا ہو اس کے پیچھے نماز ہرگز نہ پڑھنا چاہیے اس کے پیچھے نماز مکروہِ تحریمی ادا ہوگی۔

واضح ہو کہ بدعتِ سیئہ دو قسم ہے: عملی اور اعتقادی، عملی جیسے عَلَم، تعزیے اور قبروں کو سجدہ، اور اعتقادی جیسے تفضیلیہ و خوارج وجبریہ وقدریہ وغیرہ، یہ لوگ اہلِ بدعت ہیں ان کی صحبت سے بچنا چاہیے، غرضیکہ جن باتوں پر صحابہ و تابعین و آئمہ مجتہدین رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین کا اجماع ہوچکا ہے ان کے خلاف عقیدہ رکھنا یہی بدعت ہے۔ پھر ان میں جن کی بدعتِ حد کفر کو نہ پہنچی ہو جیسے تفضیلیہ، اس کے پیچھے نماز مکروہِ تحریمی ہے ورنہ باطل محض ۱۲ منہ۔

اب اشاعتِ ثانیہ میں جس طرح کرلیا گیا ہے وہ پیش نظر ہے۔ اسی طرح بیشمار تبدیلات ہیں، اشعار میں بھی پھر اسی قسم کی اغلاط نے عود کیا ہے۔ صفحہ ۱۲۳ کے بعد کی اصلاحات یہاں نہ رہیں اگر وہ بھی ہوں اور یہ کتاب مطابق اصلاح فقیر کوئی صاحب چھاپیں تو کتابِ ثالث ہوگی اور بفضلہ تعالٰی اغلاطِ شرعیہ و شعریہ سے پاک۔

حضرت سید ظہور حیدر میاں صاحب رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی تاریخِ وصال جبھی خیال میں آگئی تھی معروض ہے: ع

نحو لقاء جدہ　　اُم ظہور حیدر

حسن الی الجنان اذ　　ثمّ ظہور حیدر

| | |
|---|---|
| قیل متٰی ھذا السفر | ھمَّ ظھور حیدر |
| قلت لان بقی السنۃ عـــہ | ثمَّ ظھور حیدر |
| ۱۳۳۲ | ۱۳۳۳ |

بدایوں کے رسالہ تناسخ اور رسالہ حدوث و قدوم پر جو الفاظ نیاز مند نے لکھے تھے ان کی نقل حاضر ہے، مولانا کے خط کی نقل گر بدایوں سے مل گئی ہو تو میں بھی دیکھتا۔

والا خدمت حضرت جناب سیدنا شاہ ابوالقاسم حاج سید اسمٰعیل حسن میاں صاحب قبلہ تسلیم معروض رسالہ ہزار ضرب اقوی جس میں مولوی عبدالغفار خاں صاحب کے چوتھے رسالہ آثار المتدعین پر کامل ایک ہزار رد ہیں، تین چار روز میں ان شاء اللہ تعالٰی طبع ہو جائے گا بعونہ تعالٰی حاضر کیا جائے گا۔ کلکتہ والوں کا رَد حاضر ہے حسب تحریر اسماء تقسیم فرمادیا جائے فقط۔

**مسئلہ ۱۸۳:** مسئولہ احمد علی معمار محلّہ برہی، روز پنجشنبہ تاریخ ۹ محرم ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرعِ متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص امام مسجد شیرینی اور کھانے کی چیزوں پر فاتحہ پڑھنے سے انکار کرتا ہے۔ اور عذر یہ پیش کرتا ہے کہ فاتحہ دی ہوئی چیز کا اگر کچھ حصہ زمین پر گر گیا یا اور کسی قسم کی بے ادبی ہوئی تو فاتحہ دینے والا گنہگار ہوگا۔ ایسے شخص پر شرعًا کوئی عذاب یا ثواب ہو سکتا ہے یا نہیں؟

**الجواب:**

اس کا یہ خیال باطل اور یہ عذر لاطائل ہے، زمین پر بلاقصدِ گر جانے میں کچھ گناہ کسی کے ذمہ نہیں، اور اگر کوئی وہابی یا رافضی معاذ اللہ قصدًا بے ادبی کرے تو اس کا گناہ اس کے سر کیوں باندھا جائے۔ قال اللہ تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "لَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰی"[1]۔ | اور کوئی بوجھ اٹھانے والی جان دوسرے کا بوجھ نہ اٹھائے گی۔ (ت) |

ہاں اگر دینے الا جان کر وہابی یا رافضی اور کسی کافر کو دے تو وہ بے ادبی کہ یہ لوگ کریں اس دینے والے

عـــہ: بقی یبقٰی، سمع اور ضرب دونوں سے آتا ہے، علاوہ ازیں ضرب سے بمعنی انتظار لغتِ معروف ہے۔

[1] القرآن الکریم ۶/ ۱۶۴

کی طرف عائد ہوگی۔ شخصِ مذکور اگر واقعی یہ عقیدہ رکھتا ہے جو زبان سے کہا تو قرآن مجید کا مخالف ہے کما تلونا۔ ورنہ ظاہر یہ ہے کہ وہ باطن میں فاتحہ اولیاء کرام کا منکر ہے۔ اور براہِ تقیہ یہ عذر بے ہودہ گھڑتا ہے۔ دونوں صورتوں میں یہ شخص مستحق عذاب ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۸۴:** مسئولہ جناب حکیم مقیم الدین صاحب بہیڑی ضلع بریلی ۱۱رجب المرجب ۱۳۳۴ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دینِ ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ جب نیکی بدی میزان میں تولینگی تو نیکی کا پلہ بھاری ہوگا یا بدیوں کا، کیونکہ قاعدے سے جب نیکیاں زیادہ ہوں نیکیوں کا پلہ بھاری اور نیچا ہوگا اور بدیاں زیادہ ہوں تو بدی کا پلہ بھاری اور نیچا ہونا چاہیے، اور کتابوں میں لکھا بھی ایسا ہی ہے کہ جب نیکیاں زیادہ ہوں گی تو نیکوں کا پلہ بھاری ہوگا اور جھکے گا تو کیا واقعی نیکیاں زیادہ ہوں گی تو نیکیوں کا پلہ بھاری ہوگا۔ مفصل بیان ہو کیونکہ نیکیاں بمقابلہ گناہوں کے ہلکی ہونا چاہیں۔

**الجواب:**

وہ میزان یہاں کے ترازو کے خلاف ہے وہاں نیکیوں کا پلہ اگر بھاری ہوگا تو اُوپر اُٹھے گا اور بدی کا پلہ نیچے بیٹھے گا۔ قال اللہ تعالٰی عزوجل:

| | |
|---|---|
| " اِلَیۡہِ یَصۡعَدُ الۡکَلِمُ الطَّیِّبُ وَ الۡعَمَلُ الصَّالِحُ یَرۡفَعُہٗ ؕ "[1]۔ | اسی کی طرف چڑھتا ہے پاکیزہ کلام اور جو نیک کام ہے وہ اس کو بُلند کرتا ہے۔ (ت) |

**مسئلہ ۱۸۵:** از گونڈل علاقہ کاٹھیاوار مسئولہ عبدالستار بن اسمٰعیل بروز سہ شنبہ تاریخ ۱۳رجب المرجب ۱۳۳۴ھ

بعض متصوفہ زندیقہ جو زید، عمر، بکر یہ وہ سب کا خدا ہی خدا کہتے ہیں وہ یہ دلیل لاتے ہیں کہ اس وجہ سے منصور نے دعوی انا الحق کا کیا، بایزید بسطامی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے اسی لیے سبحانی ما اعظم شانی (میں پاک ہوں اور کتنی عظیم میری شان ہے۔ ت) فرمایا۔ اور شمس تبریزی نے اسی وجہ سے قم باذنی (اٹھ میرے حکم سے۔ ت) کہہ کر مردہ زندہ کیا۔ اب عرض یہ ہے کہ کیا واقعی یہ کلمات اوپر کے بزرگوں سے صادر ہوئے ہیں؟ اور کیا اس صوفی زندیق کا یہ کہنا صحیح ہے؟ اور اگر ہے تو کیا یہ کلمات عندالشرع مردود ہیں یا نہیں؟ اور

[1] القرآن الکریم ۳۵/ ۱۰

اگر مردود ہیں تو اُوپر کے تینوں بزرگوں کے ساتھ اہلِ سنت و جماعت کس طرح کا عقیدہ رکھیں؟

الجواب الملفوظ

اُن زنادقہ کا یہ قول کفر صریح ہے اور ان کے قول کی صحت کا شک واقع ہونا سائل کے ایمان کا مضر ہے تجدید اسلام چاہیے، وہ تینوں حضرات کرام اکابر اولیائے عظام سے ہیں۔ قدسنا اللہ باسرارھم، حضرت شمس تبریزی قدس سرہ، سے یہ کلمہ ثابت نہیں، اور ثابت ہو تو معاذ اللہ اُسے ادعائے الوہیت سے کیا علاقہ! ایسی اضافات مجازیہ شائع ہیں۔

حضرت حسین منصور انا الحق نہیں کہتے تھے بلکہ انا الاحق (میں ہی احق ہوں۔ ت) ابتلائے الٰہی کے لیے سامعین کی فہم کی غلطی تھی ان کی بہن اکابر اولیائے کرام سے تھیں۔ ہر روز اخیر شب میں جنگل کو تشریف لے جاتیں اور عبادتِ الٰہی میں مشغول ہو جاتیں، ایک روز حضرت حسین منصور کی آنکھ کھلی اور بہن کو نہ پایا، شیطان نے شبہہ ڈالا۔ دوسری رات قصداً جاگتے رہے، جب وہ اپنے وقتِ معمول پر اٹھ کر باہر چلیں یہ آہستہ اٹھ کر پیچھے ہولیے، وہ جنگل میں پہنچیں اور عبادت میں مشغول ہوئیں۔ یہ پیڑوں کی آڑ میں چھپے دیکھتے تھے، قریبِ صبح انہوں نے دیکھا کہ آسمان سے سونے کی زنجیر میں یاقوت کا جام اُترا اور وہ ان کی بہن کے دہن مبارک کے پاس آگیا۔

انہوں نے پینا شروع کیا، یہ بے چین ہوئے اور چلا کر کہا۔ بہن! تمہیں خدا کی قسم تھوڑا میرے لیے بھی چھوڑ دو۔ انہوں نے صرف ایک جرعہ ان کے لیے چھوڑا جس کے پیتے ہی ان کو ہر شجر و حجر و درو دیوار سے آواز آنے لگی کہ کون اس کا زیادہ احق ہے کہ ہماری راہ میں قتل کیا جائے؟ یہ اس کا جواب دیتے انا الاحق بے شک میں احق ہوں۔ لوگوں نے کچھ سنا اور جو منظور تھا واقع ہوا۔

حضرت سیّدی بایزید بسطامی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اُس سوال کا خود جواب ارشاد فرمادیا، فرمایا: میں نہیں کہتا وہ فرماتا ہے جسے فرمانا زیبا ہے، سائلوں نے اس پر دلیل چاہی۔ فرمایا: تم سب ایک ایک خنجر ہاتھ میں لے کر بیٹھ جاؤ اور جس وقت مجھے ایسا کہتے سنو بے تامل خنجر مارو کہ ایسے قائل کی سزا قتل ہے انہوں نے ایسا ہی کیا۔ جب حضرت پر حالت وارد ہوئی اور وہی کلمہ نکلا اُن سب نے بے محابا خنجر مارے۔ جس نے جس جگہ کے قصد پر خنجر مارا تھا خود اس کے اسی جگہ لگا۔ جب حضرت کو افاقہ ہوا ملاحظہ فرمایا کہ وہ سب گھائل پڑے ہیں۔ فرمایا: میں نہ کہتا تھا کہ میں نہیں کہتا وہ کہتا ہے جس کا کہنا بجا ہے، سیدنا موسٰی کلیم علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والتسلیم نے کوہِ طور پر اُس درخت میں سے ندا سنی کہ "یٰمُوْسٰۤى اِنِّیْۤ اَنَا اللّٰهُ

رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۳۰﴾ "[1]۔ (اے موسٰی میں ہوں، اللہ رب سارے جہانوں کا، ت) کیا یہ درخت نے کہا تھا، حاشا بلکہ رب العالمین نے درخت پر تجلی فرمائی اور حضرت کلیم کو اُس میں سے ندا مسموع ہوئی، کیا وہ ایک درخت پر تجلی فرماسکتا ہے۔ اور بایزید پر نہیں؟ کیا محال ہے کہ بایزید پر تجلی کرے اور سبحانی ما اعظم شانی[2]۔ (میں پاک ہوں اور کتنی عظیم میری شان ہے۔ ت) اور لوگوں کو ان میں سے ندا آئے۔

حضرت مولوی معنوی قدس اللہ سرہ الشریف فرماتے ہیں۔ ایک جن جس پر تسلط کرتا ہے اس کی زبان سے کلام کرتا ہے اس کے جوارح سے کام کرتا ہے[3]۔

کیا تمہارے نزدیک رب عزوجل ایسا نہیں کرسکتا۔ کلام اس کا ہے اور زبان بایزید کی، بایزید شجرہ موسٰی ہیں اور متکلم وہ جس نے فرمایا انی انا اللہ رب العلمین۔ فللّٰہ الحجۃ البالغۃ۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ ۱۸۶:** علمائے عظام و مشائخ کرام نے منصور کو کیوں سُولی دی؟ اگر بوجہ کفر سُولی دی گئی ہے تو کیا منصور کو اب مسلمان اور کاملین میں سے شمار کریں یا اُن کی نسبت کیا عقیدہ رکھیں؟

**الجواب الملفوظ**

ظاہر مسموع اُن کا کلام سے وہ تھا جس پر شرعاً تعزیر قتل ہے لہٰذا حکم شرع پورا کیا گیا۔

نہ بر حکم شرع آب خوردن خطاست　　　دگر خون بہ فتوے بریزی رواست[4]

(کیا ایسا نہیں شرع کے حکم کے بغیر پانی پینا گناہ ہے، اور اگر شرعی فتوٰی کے ساتھ تو خون بہائے تو جائز ہے۔ ت)

**مسئلہ ۱۸۷:** از ریاست رامپور کونچہ قاضی مرزا صابر حسین　　　بروز شنبہ ۱۷ رجب ۱۳۳۴ھ

کیا ارشاد فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین و مشائخ کرام اور اولیائے عظام اس مسئلہ میں کہ حضرت بڑے پیر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی چند مشہور کرامتیں جو کہ مولود شریف و وعظ وغیرہ میں بیان کی جاتی ہیں منجملہ ان کے ایک یہ ہے کہ ایک بڑھالبِ دریا بیٹھی روتی تھی، اتفاقاً حضرت کا

---

[1] القرآن الکریم ۲۸/ ۳۰

[2] تذکرۃ الاولیاء (اردو) شیخ فریدالدین عطار ملک اینڈ کمپنی اردو بازار لاہور ص ۸۳

[3] مثنوی معنوی دفتر چہارم قصہ سبحانی ما اعظم شانی مؤسسۃ انتشارات اسلامی لاہور ۴/ ۲۰۵

[4] بوستانِ سعدی باب اول پہلی گفتار مکتبہ شرکت علمیہ ملتان ص ۲۹

اس طرف سے گزر ہوا۔ حضرت نے فرمایا کہ اس قدر کیوں روتی ہو؟ بڑھیا نے عرض کیا: حضرت! میرے لڑکے کی بارہ برس ہوئے یہاں دریا میں مع سامان کے برات ڈوبی ہے میں یہاں آکر روزانہ روتی ہوں، آپ نے دعا فرمائی آپ کی دعا کی برکت سے بارہ برس کی ڈوبی ہوئی برات مع کل سامان کے صحیح وسالم نکل آئی اور بڑھیا خوش وخرم اپنے مکان کو چلی گئی۔

دوسرے یہ کہ حضرت کے ایک مرید کا انتقال ہوگیا، موتی کا لڑکا حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا اور حضرت سے عرض کیا کہ میرے والد کا انتقال ہوگیا۔ اس پر لڑکا زیادہ رویا پیٹا اور اُڑ گیا۔ توآپ کو رحم آیا آپ نے وعدہ فرمایا اور لڑکے کی تسکین کی۔ بعدہ حضرت عزرائیل علیہ السلام کو مراقب ہو کر روکا، جب حضرت عزرائیل علیہ السلام رکے آپ نے دریافت کیا کہ ہمارے مرید کی روح تم نے قبض کی ہے؟ جواب دیا کہ ہاں آپ نے فرمایا۔ روح ہمارے مرید کی چھوڑ دو عزرائیل علیہ السلام نے کہا کہ میں نے بحکم رب العالمین رُوح قبض کی ہے۔ بغیر حکم نہیں چھوڑ سکتا۔ اس پر جھگڑا ہوا۔ آپ نے تھپڑ مارا، حضرت کے تھپڑ سے عزرائیل علیہ السلام کی ایک آنکھ نکل پڑی اور آپ نے ان سے زنبیل چھین کر اس روز کی تمام رُوحیں جو کہ قبض کی تھیں چھوڑ دیں۔ اس پر حضرت عزرائیل علیہ السلام نے رب العالمین سے عرض کیا وہاں سے حکم ہوا کہ ہمارے محبوب نے ایک رُوح چھوڑنے کو کہا تھا تم نے کیوں نہیں چھوڑی ہم کو ان کی خاطر منظور ہے اگر انہوں نے تمام روحیں چھوڑ دیں تو کچھ مضائقہ نہیں۔

شرعًا ان روایتوں کا بیان کرنا مجلس مولود شریف یا وعظ وغیرہ میں درست ہے، یا نہیں؟ بحوالہ کتب معتبر تحریر فرمائیے۔ بینوا توجروا۔ (بیان فرمائیے اجر دیئے جاؤ گے۔ ت)

## الجواب الملفوظ:

پہلی روایت اگرچہ نظر سے کسی کتاب میں نہ گزری مگر زبان پر مشہور ہے، اور اُس میں کوئی امر خلافِ شرع نہیں، اس کا انکار نہ کیا جائے۔

اور دوسری روایت ابلیس کی گھڑی ہوئی ہے اور اُس کا پڑھنا اور سُننا دونوں حرام۔ احمق، جاہل بے ادب نے یہ جانا کہ وہ اس میں حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کی تعظیم کرتا ہے حالانکہ وہ حضور کی سخت توہین کر رہا ہے، کسی عالم مسلمان کی اس سے زیادہ توہین کیا ہوگی کہ معاذ اللہ اُسے کفر کی طرف نسبت کیا جائے نہ کہ محبوبانِ الٰہی سیدنا عزرائیل علیہ السلام مرسلین ملائکہ میں سے ہیں اور مرسلین ملائکہ بالاجماع تمام غیر انبیاء سے افضل ہیں کسی رسول کے ساتھ ایسی حرکت کرنا توہین رسول کے سبب معاذ اللہ اس کے لیے باعثِ کفر ہے، اللہ تعالٰی جہالت وضلالت

سے پناہ دے۔واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۸۸:** مرسلہ عبدالستار بن اسمٰعیل شہر گونڈل علاقہ کاٹھیاوار یکشنبہ ۹ شعبان ۱۳۳۴ھ

ان دنوں اکثر احباب کو گمنام خطوط بدیں مضمون ملے ہیں۔بسم اللہ الرحمن الرحیم۔قل ھواللہ احد اللہ الصمد،ایاك نعبدوایاك نستعین،انعمت علیھم عرصہ تین روز میں نوخط نوجگہ بھیجئے اس سے آپ کو بہت فائدہ ہوگاورنہ نقصان۔

اب عرض یہ ہے کہ اس مضمون کاعندالشرع کیااصل ہے؟اس پر عمل ضروری ہے یانہیں؟اگرواجب العمل ہے تو بلانام ونشان کے گمنام خط لکھنے کی کیاوجہ ہے؟

**الجواب الملفوظ:**

یہ بدعتِ شنیعہ ہے کہ کسی جاہل نے ایجاد کی جو مسلمانوں کابدخواہ ہے اور قرآن عظیم کے ساتھ بے ادب کھلے ہوئے کارڈوں پر کلام الٰہی لکھ کر بھیجا جاتا ہے کہ چھٹی رساں جو اکثر ہنود اور عموماً بے وضو ہوتے ہیں اُسے مس کرتے ہیں،ڈاکخانوں میں مہریں لگانے والے بے وضو یا نجس ہاتھوں سے چھوتے ہیں زمین پر رکھ کر مہر لگاتے ہیں اور خصوصاً زمین پر وہی رُخ ہوتا ہے جس پر آیات ہیں،یہ سب ناپاکیاں اس بدعتِ خبیثہ کے سبب ہیں،اور پھر یہ اللہ پر افترا ہے کہ ایسا کروگے تو نودن میں خوشی ہوگی ورنہ آفت میں مبتلا ہوگے۔

| | |
|---|---|
| "اَمْ تَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَالَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۸۰﴾ "[1]۔ | یااللہ تعالٰی پر وہ بات کہتے ہو جس کا تمہیں علم نہیں۔(ت) |

**مسئلہ ۱۸۹:** الف خان مہتمم مدرسہ انجمن اسلامیہ قصبہ سانگور ریاست کوٹہ راجپوتانہ یکشنبہ ۱۳۳۴ھ

ارواح مومنین یاکافر کاکسی وقت اپنے اپنے مکان میں آنااحادیث صحیحہ سے ثابت ہے یانہیں؟فقط۔

**الجواب الملفوظ:**

ارواح کفار کاآنا کیونکر ہوسکتا ہے وہ محبوس ومقید ہیں،اور روح مومنین کی نسبت حدیث میں ارشاد ہوا:

---

[1] القرآن الکریم ۲/ ۸۰

| | |
|---|---|
| اذا مات المؤمن یخلی سربه حیث شاء [1]۔ | اس کی راہ کھول دی جاتی ہے، جاتی ہے جہاں چاہے۔ |

جہاں چاہے میں اپنا گھر بھی داخل ہے، اور بارہا ارواح صالحین کا اپنے اور اپنے متعلقین کے گھر آنا اور مدد کرنا ثابت ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحب نے اپنے ایک مریض کا واقعہ لکھا ہے کہ وہ صاحبِ فراش تھے، رات کو جب سو رہے تھے انہیں پیاس لگی اور کپڑا اوڑھنے کی ضرورت ہوئی، کوئی پاس نہ تھا، ان کے ایک بزرگ کی روح ظاہر ہوئی اس نے پانی پلایا اور کپڑا اُڑھایا [2]۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۹۰:** مرسلہ محمد عبدالواحد خاں مسلم کمیٹی اسلام پورہ معرفت عبداللطیف ہیڈ ماسٹر میونسپل اردو اسکول ۱۳ ربیع الاول شریف ۱۳۳۵ھ

واجب الاحترام والتعظیم اعلیحضرت مدظلہم، قادیانی نے جس قدر تحریرات رسائل کتب اپنے دعوے کی تائید میں لکھے ہیں اگر آپ کے پاس ہوں اور ممکن ہو تو روانہ فرمادیجئے تاکہ اس کی تمام باتوں پر میں غور کرکے ایک رائے قائم کرلوں اور مباحثہ کے وقت سہولیت پیدا ہوجائے کیونکہ مخالف کتابیں دینے سے انکار کرتا ہے اگر یہ نہیں ہوسکتا ہے تو کم از کم ان کی کتابوں کے نام اور جگہ جہاں سے وہ دستیاب ہوسکتی ہیں تحریر فرمادیں، یہ تکلیف آپ کو دینا جائز نہیں مگر کوئی اور شخص ایسا نظر نہیں آتا جو اس کام کو انجام دے سکے۔ اب دوسری بات تردید یعنی جس قدر رسائل اشتہارات وغیرہ اس کے رد میں لکھے گئے ہوں روانہ فرمائے جائیں، ورنہ آخر درجہ ان کی فہرست ہی سہی۔ اور مندرجہ ذیل شکوک رفع کردیجئے۔ (قرآن، صحاح ستہ ہی کے دلائل ہوں تو خوب ہے۔)

**(۱)** میں صحاح ستہ کو دیکھنا چاہتا ہوں مگر عربی نہیں جانتا، کیا کوئی اردو ترجمہ تحت اللفظ اس کا فراہم ہوسکتا ہے اور کون سی کتاب زیادہ معتبر اور فائدہ رساں ہے؟

**(۲)** مشکوٰۃ شریف میں کیا بیان ہے اس سے کیا مدد مل سکتی ہے؟

**(۳)** ہمارے یہاں سب سے زیادہ کون کون سی کتابیں معتبر ہیں۔

**(۴)** حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے مذہب پر آپ کی کیا رائے ہے؟

---

[1] اتحاف السادۃ المتقین کتاب ذکر الموت فضیلۃ ذکر الموت دار الفکر بیروت ۱۰ /۲۲۷

[2] انفاس العارفین مترجم اردو امداد اولیاء ص ۳۶۹

**(۵)** حضرت مسیح (علیہ السلام) کے زندہ ہونے کی کن کن حدیثوں سے دلیل مل سکتی ہے؟

**(۶)** سُبحان الذی الخ میں سبحان کے لفظ میں کیا خوصیت ہے؟

**(۷)** اور آپ کو رات کو کیوں معراج ہوا، دن کو کیوں نہ ہوا؟

**(۸)** ادریس، خضر، عزیز، الیاس (علیہم السلام) ان کے قصص قدرے صراحت کے ساتھ بیان کیجئے۔

**(۹)** حضرت مہدی اور عیسٰی (علیہما السلام) دونوں جدا جدا اشخاص قدرے صراحت کے ساتھ بیان کیجئے۔

**الجواب:**

**(۱)** صحاح ستّہ کے اردو میں ترجمے ہوئے ہیں مگر عموماً وہابیہ نے کیے ہیں، اور ترجمہ دیکھ کر کوئی شخص قرآن وحدیث نہیں سمجھ سکتا۔

**(۲)** مشکوٰۃ شریف ایک جامع کتاب ہے، بہت باتوں میں مدد دیتی ہے، مگر تنہا کوئی کتاب سوا قرآن عظیم کے کافی نہیں۔

**(۳)** ہمارے یہاں قرآن عظیم کے بعد حدیث میں صحیحین اور سننِ اربعہ، مسانید امام اعظم، موطا و کتاب الآثار امام محرر، کتاب الخراج امام ابویوسف، کتاب الحج امام عیسٰی بن ابان، شرع معانی الاثار امام طحطاوی، مشکلات الاثار امام طحطاوی ـــــ عقائد میں فقہ اکبر، وصایائے امام اعظم، عقائد امام مفتی الانس والجن نجم الدین عمر نسفی ـــــ فقہ میں ہدایہ، بدائع مبسوط۔ جامع صغیر، جامع کبیر، خانیہ، خلاصہ، بزازیہ، غرر، درر، تنویر الابصار، درمختار، غنیہ، حلیہ اور ہزار ہا کتب بے شمار۔

**(۴)** ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا شبِ معراج تک خدمت اقدس میں حاضر بھی نہ ہوئی تھیں بہت صغیر السن بچی تھیں۔ وہ جو فرماتی ہیں، ان روحانی معراجوں کی نسبت فرماتی ہیں جو اُن کے زمانے میں ہوئیں۔ معراج جسمانی انکی حاضری سے کئی سال پیشتر ہوچکا تھا۔

**(۵)** اس کے لیے دُر منثور و ابن جریر و تفاسیر دیکھنی چاہییں، ابھی میں اوپر کہہ چکا ہوں کہ ان مسائل میں بحث یہ قادیانیوں کا دھوکا ہے بحث اس کے ان کفریات میں چاہیے جس کا نمونہ اوپر مذکور ہوا۔

**(۶)** حضرت عزّت جل وعلا اپنے محبوبوں کی مدح سے اپنی حمد فرمایا کرتا ہے۔ اس کی ابتداء

کہیں ھو الذی سے ہوئی ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| "هُوَ الَّذِیْ بَعَثَ فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا"[1]۔ | جس نے ان پڑھوں میں انہی میں سے ایک رسول بھیجا۔ (ت) |
| "هُوَ الَّذِیْۤ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَ دِیْنِ الْحَقِّ"[2]۔ | وہی ہے جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور سچے دین کے ساتھ بھیجا۔ (ت) |

کہیں تبارك الذین سے:

| | |
|---|---|
| "تَبٰرَكَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ لِیَكُوْنَ لِلْعٰلَمِیْنَ نَذِیْرًا"[3]۔ | بڑی برکت والا ہے وہ کہ جس نے اتارا قرآن اپنے بندے پر جو سارے جہان کو ڈر سنانے والا ہو۔ (ت) |

کہیں حمد سے، جیسے:

| | |
|---|---|
| "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْۤ اَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهِ الْكِتٰبَ وَ لَمْ یَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا"[4]۔ | سب خوبیاں اللہ کو جس نے اپنے بندے پر کتاب اتاری اور اس میں اصلاً کجی نہ رکھی۔ (ت) |

یہاں **تسبیح** سے ابتداء فرمائی ہے کہ:

| | |
|---|---|
| "سُبْحٰنَ الَّذِیْۤ اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ"[5]۔ | پاکی ہے اُسے جو اپنے بندے کو راتوں رات لے گیا مسجد حرام سے۔ (ت) |

اس میں ایک صریح نکتہ یہ ہے کہ جو بات نہایت عجیب ہوتی ہے اس پر تسبیح کی جاتی ہے، سبحن اللہ الذی کیسی عمدہ چیز ہے۔ سبحن کیسی عجیب بات ہے جسم کے ساتھ آسمانوں پر تشریف لے جانا کوئی زمہریر طے فرمانا، کُرہ نار طے فرمانا، کروڑوں برس کی راہ کو چند ساعت میں طے فرمانا۔ تمام ملک وملکوت کی سیر فرمانا۔ یہ تو انتہائی عجیب آیات بینّات ہی ہیں۔ اتنی بات کہ کفارِ مکہ پر حجت قائم فرمانے کے لیے ارشاد ہوئی کہ شب کو مکہ معظمہ میں آرام فرمائیں صبح بھی مکہ معظمہ میں تشریف فرما ہوں، اور رات ہی رات بیت المقدس تشریف لے جائیں اور واپس تشریف لائیں۔

---

[1] القرآن الکریم ۶۲/ ۲

[2] القرآن الکریم ۴۸/ ۲۸ و ۶۱/ ۹

[3] القرآن الکریم ۲۵/ ۱

[4] القرآن الکریم ۱۸/ ۱

[5] القرآن الکریم ۱۷/ ۱

کیا کم عجیب ہے، اس لیے **سبحن الذی** ارشاد ہوا، کفار نے آسمان کہاں دیکھے، ان پر تشریف لے جانے کا اُن کے سامنے ذکر ایک ایسا دعوی ہوتا جس کی وہ جانچ نہ کرسکتے، بخلاف بیت المقدس جس میں ہر سال اُن کے دو[۲] پھیرے ہوتے۔ "رِحۡلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيۡفِ ۚ۝۲ "[1]۔ (سردی اور گرمی میں کوچ کرنا۔ت) اور وہ خوب جانتے تھے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کبھی وہاں تشریف نہ لے گئے تو اس معجزے کی خوب جانچ کرسکتے تھے اور ان پر حجت الٰہی پوری قائم ہوسکتی تھی۔ چنانچہ بحمد اللہ تعالٰی یہ ہی ہوا کہ جب حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا بیت المقدس تشریف لے جانا اور شب ہی شب میں واپس آنا بیان فرمایا، ابوجہل لعین اپنے دل میں بہت خوش ہوا کہ اب ایک صریح حجت معاذ اللہ ان کے غلط فرمانے کی مل گئی، ولہذا ملعون نے تکذیب ظاہر نہ کی بلکہ یہ عرض کی کہ آج ہی رات تشریف لے گئے؟ فرمایا: ہاں۔ کہاں اور آج شب میں واپس آئے؟ فرمایا: ہاں کہاں: اروں کے سامنے بھی ایسا ہی فرمادیجئے گا؟ فرمایا: ہاں اب اس نے قریش کو آواز دی اور وہ جمع ہوئے اور حضور سے پھر اس ارشاد کا اعادہ چاہا، حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اعادہ فرمادیا۔ کافر بغلیں بجاتی صدیق اکبر کے پاس حاضر ہوئے۔ یہ گمان تھا کہ ایسی ناممکن بات سن کر وہ بھی معاذ اللہ تصدیق سے پھر جائیں گے۔ صدیق سے عرض کی۔ آپ نے کچھ اور بھی سنا آپ کے یار فرماتے ہیں کہ میں آج کی رات بیت المقدس گیا اور شب ہی میں واپس ہوا۔ صدیق اکبر نے فرمایا: کیا وہ ایسا فرماتے ہیں؟ کہاں: ہاں وہ یہ حرم میں تشریف فرما ہیں۔ صدیق نے فرمایا۔ تو واللہ حق فرمایا یہ تو مکہ سے بیت المقدس تک کا فاصلہ ہے میں تو اس پر ان کی تصدیق کرتا ہوں کہ صبح شام آسمان کی خبر ان کے پاس آتی ہے، پھر کافروں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے بیت المقدس کے نشان پوچھے، جانتے تھے کہ یہ تو کبھی تشریف لے گئے نہیں کیونکر بتائیں گے وہ جو کچھ پوچھتے گئے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ارشاد فرماتے گئے۔ کافروں نے کہا: واللہ ! نشان تو پورے صحیح ہیں۔ پھر اپنے ایک قافلہ کا حال پوچھا جو بیت المقدس کو گیا ہوا تھا کہ وہ بھی راستہ میں حضور کو ملا تھا اور کہاں ملا تھا اور کیا حالت تھی کب تک آئے گا؟ حضور نے ارشاد فرمایا: فلاں منزل میں ہم کو ملا تھا اور یہ کہ اُتر کر ہم نے اس میں ایک پیالہ سے پانی پیا تھا اور اس میں ایک اونٹ بھاگا اور ایک شخص کا پاؤں

---

[1] القرآن الکریم ۱۰۶/ ۲

ٹوٹ گیا اور قافلہ فلاں دن طلوع شمس کے وقت آئے گا۔ یہ مدت جو ارشاد ہوئی منزلوں کے حساب سے قافلہ کے لیے بھی کسی طرح کافی نہ تھی۔ جب وہ دن آیا کفار پہاڑ پر چڑھ گئے کہ کسی طرح آفتاب چمک آئے اور قافلہ نہ آئے اور قافلہ نہ آئے تو ہم کہہ دیں کہ دیکھو معاذ اللہ وہ خبر غلط ہوئی۔ کچھ جانبِ شرق طلوعِ آفتاب کو دیکھ رہے تھے کچھ جانبِ شام راہ قافلہ پر نظر رکھتے تھے اُن میں سے ایک نے کہا: وہ آفتاب چمکا، کہ اُن میں سے دوسرا بولا کہ وہ قافلہ آیا۔ یہ ہوتی ہے سچی نبوت جس کی خبر میں سرِ مُو فرق آنا محال ہے۔

قادیانی سے زیادہ تو اُن کفارِ مکہ ہی کی عقل تھی وہ جانتے تھے کہ ایک بات میں بھی کہیں فرق پڑ جائے تو دعوی نبوت معاذ اللہ غلط ہو جائے گا۔ مگر یہ جھوٹا نبی ہے کہ جھوٹ کے چھینکے اڑاتا ہے اور نہ وہ شرماتا ہے۔ اور نہ اس کے ماننے والوں کو اس کا حس ہوتا ہے بلکہ دریکمال شوخ چشمی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہتا ہے کہ ہاں ہاں اگلے چار سو انبیاء کی بھی پیشگوئیاں غلط ہوئیں اور وہ جھوٹے یعنی پنجاب کا جھوٹا کذاب نبی اگر دروغ گو نکلا کیا پرواہ ہے اس سے پہلے بھی چار سو نبی جھوٹے گزر چکے ہیں۔ یہ کوئی نہیں پوچھتا کہ جب نبوت اور جھوٹ جمع ہو سکتے ہیں تو انبیاء کی تصدیق شرطِ ایمان کیوں ہوئی انکی تکذیب کفر کیوں ہوئی۔

| | |
|---|---|
| ولٰکن لعنۃ اللہ علی الظّٰلمین الذین یکذبون المرسلین۔ | لیکن اللہ تعالٰی کی لعنت ہو ان ظالموں پر جو رسولوں کو جھٹلاتے ہیں۔ (ت) |

ان عظیم وقائع نے معراج مبارک کا جسمانی ہونا بھی آفتاب سے زیادہ واضح کر دیا اگر وہ کوئی روحانی سیر یا خواب تھا تو اس پر تعجب کیا۔ زید و عمرو خواب میں حرمین شریفین تک ہو آتے ہیں اور پھر صبح اپنے بستر پر ہیں۔ رؤیا کے لفظ سے استدلال کرنا اور الاّفتنۃ للناس نہ دیکھنا صریح خطا ہے۔ رؤیا بمعنی رویت آتا ہے۔ اور فتنہ وآزمائش بیداری ہی میں ہے نہ کہ خواب میں ولہٰذا ارشاد ہوا۔

| | |
|---|---|
| "سُبۡحٰنَ الَّذِیۡۤ اَسۡرٰی بِعَبۡدِہٖ" [1]۔ | پاکی ہے اُسے جو اپنے بندے کو لے گیا۔ (ت) واللہ تعالٰی اعلم۔ |

(۷) رات تجلی لطفی ہے اور دن تجلی قہری، اور معراج کمالِ لطف ہے جس سے مافوق متصور نہیں، لہٰذا تجلی لطفی ہی کا وقت مناسب تھا۔ معراج وصلِ محب و محبوب ہے اور وصال کے لیے

[1] القرآن الکریم ۱۷/۱

عادۃً شب ہی انسب مانی جاتی ہے معراج ایک معجزہ عظیم قاہرہ ظاہرہ تھا۔ اور سنتِ الٰہیہ ہے کہ ایسے واضح معجزہ کو دیکھ کر جو قوم نہ مانے ہلاک کردی جاتی ہے اُن پر عذاب عام بھیجا جاتا ہے، جیسے اگلی امتوں میں بکثرت واقع ہوا۔ معراج کو شریف لے جانا اگر دن میں ہوتا تو یا سب ایمان لے آتے یا سب ہلاک کیے جاتے، ایمان تو کفار کے مقدر میں تھا نہیں تو یہ ہی شِق رہی کہ اُن پر عذاب عام اُترتا اور حضور بھیجے گئے سارے جہان کے لیے رحمت، جنہیں اُن کا رب فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيْهِمْ ؕ"[1]۔ | اے رحمت عالم ! جب تک تم ان میں تشریف فرما ہو اللہ انہیں عذاب کرنے والا نہیں۔ |

لہٰذا شب ہی مناسب ہوئی۔

**(۸)** تصانیف علماء میں قصص الانبیاء دیکھئے اگر کوئی خاص بات دریافت کرنی ہو تو پوچھیے۔

حضرت عزیز علیہ السلام کا قصہ قرآن عظیم ہی میں مذکور ہے کہ اُن کی روح قبض فرمائی پھر سو برس بعد زندہ فرمایا، کھانا پانی جو ساتھ تھا وہ اس سو برس میں نہ بگڑا۔ اور سواری کے لیے جانور کی ہڈیاں بھی گل چکی تھیں، ان کی نظر کے سامنے اس کی ہڈیاں اُبھاریں اُن پر گوشت چڑھایا اسے زندہ فرمایا[2]۔

حضرت خضر علیہ السلام کا قصہ سیدنا موسٰی علیہ الصلوۃ والسلام کے ساتھ بھی قرآن عظیم میں ہے[3]۔

حضرت ادریس علیہ الصلوۃ والسلام کو دنیا سے مع جسم بہشت بریں میں اٹھالیا،

| | |
|---|---|
| "وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِدْرِيْسَ ۫ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ۝ وَّ رَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا ۝"[4]۔ | اور کتاب میں ادریس کو یاد کرو بے شک وہ صدیق تھا، غیب کی خبریں دیتا اور ہم نے اسے بُلند مقام کی طرف اٹھالیا۔ (ت) |

[1] القرآن لکریم ۸ /۳۳

[2] القرآن لکریم ۲ /۲۵۹

[3] القرآن لکریم ۱۸/ ۶۵تا۸۲

[4] القرآن لکریم ۱۹/ ۵۶و۵۷

الیاس علیہ الصلوۃ والسلام مرسلین کرام میں ہیں، انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام سب بحیات حقیقی روحانی جسمانی زندہ ہیں، ان کی موت صرف ایک آن کو تصدیقِ وعدہ الٰہیہ کے لیے ہوتی ہے، جمہور علماء کے نزدیک چار نبی بے عروضِ موت اب تک زندہ ہیں، دو آسمان پر، سیدنا ادریس و سیدنا عیسی اور دو زمین میں، سیدنا الیاس و سیدنا خضر علیہم الصلوۃ والسلام[1] اور یہ دونوں حضرات ہر سال حج کرتے ہیں اور ختم حج پر زمزم شریف کے پاس باہم ملتے ہیں، اور آبِ زمزم شریف پیتے ہیں کہ آئندہ سال تک ان کے لیے کافی ہوتا ہے پھر کھانے پینے کی حاجت نہیں ہوتی۔ ان کلمات پر باہم ملاقات ختم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| سبحان اللہ ماشاء اللہ لایسوق الخیر الاّ اللہ ماشاء اللہ لایصلح السوء الا اللہ ماشاء اللہ ماکان من نعمۃ فمن اللہ ماشاء اللہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ[2]۔ | اللہ تعالٰی پاک ہے جو اللہ چاہے، بھلائی نہیں لاتا، مگر اللہ جس قدر چاہے جو بھی نعمت ہے وہ اللہ ہی کی طرف ہے جس قدر اللہ چاہے، نہ گناہ سے بچنے کی طاقت ہے اور نہ ہی نیکی کرنے کی قوت ہے مگر اللہ تعالٰی کی توفیق سے۔ (ت) |

الیاس علیہ الصلوۃ والسلام لشکرِ اقدس حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو ایک غار میں یہ دعا کرتے ملتے۔

| | |
|---|---|
| اللھم اجعلنی من امۃ احمد المرحومۃ المبارکۃ المستجاب لھا[3]۔ | اے اللہ! مجھے احمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی امت سے بنا دے جس پر تیری رحمت و برکت نازل ہوتی ہے اور جس کی دعائیں قبول کی جاتی ہیں۔ (ت) |

خضر علیہ الصلوۃ والسلام بعد وصال اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی تعزیت کے لیے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے پاس تشریف لائے، مسجد نبوی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے راستہ میں امیر المومنین عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالٰی عنہ سے باتیں کرتے اور ان پر تکیہ لگاتے ہوئے راہ چلتے نظر آئے، اکابر اولیاء کے پاس اکثر تشریف لاتے، حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کی مجالس وعظ میں بکثرت کرم فرمایا، اور اب تک اولیاء سے ملتے ہیں، جنگل میں بے بسی کے وقت

[1] تاریخ دمشق الکبیر ترجمہ ۱۰۰۴ الیاس بن عیسٰی علیہ السلام دار احیاء التراث العربی بیروت ۹/ ۱۵۵

[2] تاریخ دمشق الکبیر ترجمہ ۱۰۰۴ الیاس بن عیسٰی علیہ السلام دار احیاء التراث العربی بیروت ۹/ ۱۵۸

[3] تاریخ دمشق الکبیر ترجمہ ۱۰۰۴ الیاس بن عیسٰی علیہ السلام دار احیاء التراث العربی بیروت ۹/ ۱۵۹

مسلمانوں کی مدد فرماتے ہیں۔

**(۹)** ان احادیث کی تفصیل خصائص کبرٰی امام جلال الدین سیوطی وکتاب الاشاعۃ فی اشراط الساعۃ سید ناعلامہ محمد ابن عبدالرسول برزنجی وغیرہما میں ہے۔**واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۹۹و۲۰۰:** مرسلہ حکیم عبدالجبار خان دہام پور ضلع بجنور ۲۹ ربیع الاول شریف ۱۳۳۵ھ

**(۱)** کیا سید پر دوزخ کی آنچ قطع حرام ہے، اور وہ کسی بداعمالی کی پاداش میں دوزخ میں جا ہی نہ سکے گا؟

**(۲)** آل فاطمہ کا مخصوص اعزاز وامتیاز کیا حضرت فاطمہ خاتونِ جنت کے ذریعہ سے ہے کیونکہ جناب سیدہ موصوفہ سید کونین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی صاحبزادی ہیں یا حضرت علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کی ذات خاص کی بدولت یہ رُتبہ سادات ہے فقط۔

**الجواب:**

**(۱)** ساداتِ کرام جو واقعی علمِ الٰہی میں سادات ہوں ان کے بارے میں رب عزوجل سے امید واثق یہی ہے کہ آخرت میں اُن کو کسی گناہ پر عذاب نہ دیا جائے گا۔ حدیث میں ہے:

| | |
|---|---|
| انما سیت فاطمۃ لان اللہ تعالٰی حرمھا وذریتھا علی النار[1]۔ | ان کا فاطمہ نام اس لیے ہوا کہ اللہ نے ان کو اور ان کی تمام ذریت کو نار پر حرام فرمادیا۔ |

دوسری حدیث میں ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے حضرت بتول زہرا رضی اللہ تعالٰی عنہا سے فرمایا:

| | |
|---|---|
| ان اللہ غیر معذبك ولا ولدك اوکما قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم[2]۔ | اے فاطمہ! اللہ نہ تجھے عذاب کرے گا نہ تیری اولاد میں کسی کو، مگر حکم قطعی بے نص قطعی ناممکن ہے۔ |

**(۲)** امیر المومنین مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کی اولاد امجاد اور بھی ہیں قریشی ہاشمی علوی ہونے سے ان کا دامان فضائل مالامال ہے مگر یہ شرفِ اعظم حضرت سادات کرام کو ہے، اُن

[1] الجامع الصغیر حدیث ۲۳۰۹ دار الکتب العلمیۃ بیروت ۱/ ۱۳۹، المواھب الدنیۃ المقصد الثانی الفصل الثانی المکتب الاسلامی بیروت ۲/ ۶۴

[2] المعجم الکبیر حدیث ۱۱۶۸۵ المکتبۃ الفیصلیۃ بیروت ۱۱/ ۲۶۳

کے لیے نہیں یہ شرفِ حضرت بتول زہرا کی طرف سے ہے کہ۔

| | |
|---|---|
| فاطمة بضعة منّی [1]۔ | فاطمہ میرا ٹکڑا ہے۔ |
| کل بنی اٰدم ینتمون الی عصبة ابیھم الابنی فاطمة فانا ابوھم [2]۔ | سب کی اولادیں اپنے باپ کی طرف نسبت کی جاتی ہیں سوائے اولادِ فاطمہ کے کہ میں ان کا باپ ہوں۔ واللہ تعالٰی اعلم |

**مسئلہ ۲۰۱:** از امروہہ مرسلہ رفیق احمد صاحب عباسی محلّہ ۱۹ ربیع الاول شریف ۱۳۳۶ھ

مرشدی و مولائی مدفیوضکم العالی!

بعد آداب و نیاز غلامانہ گزارش ہے کہ یہاں بعض اشخاص اس امر کے مدعی ہیں کہ سادات بنی فاطمہ علیہا الصلوۃ والسلام میں سے کوئی متنفس خواہ وہ کوئی مشرب رکھتا ہو اور کیسے ہی اعمال کا ہو نارِ دوزخ سے بری ہے اور ثبوت میں آیت تطہیر و حدیث اکرمواا ولادی [3]۔الخ (میری اولاد کا احترام کرو۔ت) وغیرہ کے علاوہ شیخ اکبر محی الدین ابن عربی کی فتوحات مکیہ کا باب سلمان فارسی پیش کرتے ہیں اس کے متعلق آں قبلہ کی جو کچھ رائے اقدس ہو اس سے مطلع فرمائیے، زیادہ آرزوئے قدمبوسی فقط۔

**الجواب:**

سیّد کوئی مشرب رکھتا ہو یہ لفظ بہت وسیع ہے، آج کل بہت مشرب صریح کفر و ارتداد کے ہیں جیسے قادیانی، نیچری، رافضی، وہابی، چکڑالوی، دیوبندی وغیرہم، جو مشرب رکھتا ہو ہر گز سید نہیں۔

| | |
|---|---|
| "اِنَّهٗ لَیْسَ مِنْ اَهْلِكَ ۚ اِنَّهٗ عَمَلٌ غَیْرُ صَالِحٍ ﳓ" [4]۔ | وہ تیرے گھر والوں میں سے نہیں، بے شک اس کے کام بہت نالائق ہیں۔(ت) |

[1] صحیح البخاری کتاب المناقب مناقبِ فاطمة قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۵۳۲، صحیح البخاری کتاب المناقب باب مناقب قرابت رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۵۲۶، صحیح مسلم کتاب الفضائل باب فضائل من فاطمہ رضی اللہ عنہما قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۲۹۰

[2] الاسرار المرفوعة فی اخبار الموضوعة حرف الکاف حدیث ۶۷۸ دار الکتب العلمیة بیروت ص ۱۷۶

[3]

[4] القرآن الکریم ۱۱/ ۴۶

ہاں سلامت ایمان کے اعمال کیسے ہی ہوں اللہ عزوجل کے کرم سے امید واثق یہ ہی ہے کہ جو اس کے علم میں سیّد ہیں اُن سے اصلاً کسی گناہ پر کچھ مواخذہ نہ فرمائے، حدیث ہے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ان فاطمة احصنت فرجها فحرمها الله وذريتها على النار [1] رواه البزار و ابويعلى والطبرانى فى الكبير و الحاكم وصح وتمام فى فوائده كلهم عن عبدالله بن مسعود رضى الله تعالٰى عنه۔ | بے شک فاطمہ نے اپنی پارسائی کی حفاظت کی تو اللہ تعالٰی نے اس پر اور اس کی اولاد پر دوزخ کی آگ حرام فرمادی۔ اس کو بزار، ابویعلی، طبرانی نے معجم کبیر میں، اور حاکم نے روایت کیا اور اس کی تصحیح کی۔ یہ تمام اس کے فوائد میں ہے، سب نے اس کو عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا۔ (ت) |

اسی باب میں اور احادیث بھی وارد ہیں کہ ذریت بتول زہرا عذاب سے محفوظ ہے۔

| | |
|---|---|
| و زعم المناوى اماهى وابناها فالمراد فى حقهم التحريم المطلق، واما من عداهم فالمحرم عليهم نار الخلود [2] اه ورأيتنى كتبت عليه **اقول**: قد علم المحفوظون من اهل السنة والجماعة ان نار الخلو: محرمة على كل من قال لا اله الا الله فما خصوصية ذرية زهراء بل المعنى بحول العزيز المقتدر هو التعميم والله ذوالفضل العظيم۔ والله تعالٰى اعلم | مناوی نے کہا کہ خود خاتونِ جنت اور ان کے دونوں بیٹوں کے حق میں تو مطلقاً دوزخ کا حرام ہونا مراد ہے۔ لیکن ان کے غیر میں دائمی طور پر دوزخ میں رہنا حرام ہے اھ۔ مجھے یاد ہے کہ میں نے اس پر یوں لکھا۔ **اقول**: (میں کہتا ہوں) اہلِ سنت و جماعت جو کہ محفوظ ہیں جانتے ہیں کہ دوزخ میں دائمی طور پر رہنا تو ہر اس شخص پر حرام ہے جس نے لا الٰہ الا اللہ کہا۔ اس میں سیدہ زہرا رضی اللہ تعالٰی عنہا کی اولاد کی کیا تخصیص ہوئی بلکہ عزت واقتدار والے معبود کی توفیق سے معنی میں تعمیم ہے یعنی مطلقاً حرمت اللہ تعالٰی فضل وعظمت والا ہے۔ (ت) |

[1] الجامع الصغیر بحوالہ البزار وع. طب. ک، حدیث ۲۳۰۹ دار الکتب العلمیہ بیروت ۱/ ۱۳۹

[2] فیض القدیر شرح الجامع الصغیر طب. ک. دار المعرفۃ بیروت ۲/ ۴۶۲

**مسئلہ ۲۰۲:** مرسلہ از محمد ابراہیم موضع گردھر پور ڈاکخانہ رچھا ضلع بریلی

ایک شخص نجابت خاں جاہل اور بد عقیدہ ہے اور سود خوار بھی ہے، نماز روز خیرات وغیرہ کرنا بے کار محض سمجھتا ہے، اس شخص کی نسبت عام طور پر جملہ مسلمانانِ واہل ہنود میں یہ بات مشہور ہے کہ اگر صبح کو اس کی منحوس صورت دیکھ لی جائے یا کہیں کام کو جاتے ہوئے یہ سامنے آجائے تو ضرور کچھ نہ کچھ وقت اور پریشانی اٹھانی پڑے گی اور چاہے کیسا ہی یقینی طور پر کام ہو جانے کا وثوق ہو لیکن ان کا خیال ہے کہ کچھ نہ کچھ ضرور رکاوٹ اور پریشانی ہوگی چنانچہ اُن لوگوں کو ان کے خیال کے مناسب بار بار تجربہ ہوتا رہتا ہے اور وہ لوگ برابر اس امر کا خیال رکھتے ہیں کہ اگر کہیں جاتے ہوئے سامنی پڑ گیا تو اپنے مکان کو واپس جاتے ہیں اور چندے توقف کرکے یہ معلوم کرکے وہ منحوس سامنے تو نہیں ہے جاتے ہیں، اب سوال یہ ہے کہ ان لوگوں کا یہ عقیدہ اور طرز عمل کیسا ہے؟ کوئی قباحتِ شرعیہ تو نہیں؟

**الجواب:**

شرع مطہر میں اس کی کچھ اصل نہیں، لوگوں کا وہم سامنے آتا ہے۔ شریعت میں حکم ہے: **اذا تطیرتم فامضوا**[1]۔ جب کوئی شگون بدگمان میں آئے تو اس پر عمل نہ کرو، وہ طریقہ محض ہندوانہ ہے مسلمانوں کو ایسی جگہ چاہیے کہ:

| | |
|---|---|
| اللّٰھم لا طیر الا طیرك ولا خیرالا خیرك ولا الٰه غیرک[2]۔ | اے اللہ! نہیں ہے کوئی برائی مگر تیری طرف سے اور نہیں ہے کوئی بھلائی مگر تیری طرف سے اور تیرے بغیر کوئی معبود نہیں۔ (ت) پڑھ لے، اور اپنے رب پر بھروسا کرکے اپنے کام کو چلا جائے، ہرگز نہ رُکے نہ واپس آئے۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔** |

**مسئلہ ۲۰۳ تا ۲۰۶:** از اکبر آباد محلّہ گھٹا اعظم کان مکان منشی مظفر حسین خاں مختار مرسلہ محمد رضی الدین چشتی نظامی ۲ جمادی الاولی ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اِن مسائل میں کہ:

**(۱)** مشرک داخل سلسلہ کسی مشائخ سلسلہ سے کس حیثیت سے اور کس طرح پر داخل سلسلہ ہو سکتا ہے؟

---

[1] فتح الباری کتاب الطب باب الطیرۃ مصطفی البابی مصر ۱۲/ ۳۲۳

[2] فتح الباری کتاب الطب باب الطیرۃ مصطفی البابی مصر ۱۲/ ۳۲۳، کنز العمال حدیث ۲۸۵۸۸ مؤسسۃ الرسالہ بیروت ۱۰/ ۱۱۵

مشرک کی آلودگی ظاہر اُس میں نمایاں ہو جیسے اہلِ ہنود میں سی۔

**(۲)** ایسے شخص کی بیعت کسی مشائخ سلسلہ سے کب معتبر اور کیسی ہوگی؟

**(۳)** ایسا مشرک کسی مشائخ سلسلہ کا خلیفہ اور صاحبِ اجازت یا صاحبِ مجاز ہو سکتا ہے جس کی نسبت یقیناً بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ شریعت کا پابند نہیں، نہ اس نے احکامِ شریعت کی بظاہر پابندی کی۔ دائرہ اسلام میں بظاہر شامل نہیں ہوا۔ نہ اس نے شرک و کفر و فسق و فجور سے کسی جلسہ عام مسلمانوں میں توبہ کی، نہ توبہ کا شاہد بنایا۔

**(۴)** عوام الناس اپنی اغراض نفسانی سے ایسے شخص کو جس کی نسبت عرض کیا جارہا ہے اس کو رشد و ہدایت کا اپنی ہادی بناسکتے ہیں یا نہیں۔

**الجواب:**

**لا الٰہ الا اللہ** کوئی کافر خواہ مشرک ہو یا موحد ہرگز نہ داخل سلسلہ ہو سکتا ہے۔ نہ بے اسلام اس کی بیعت معتبر ہو سکتی ہے، نہ قبل اسلام اس کی بیعت معتبر ہوا گرچہ بعد کو مسلمان ہو جائے کہ بیعت ہو یا کوئی عمل، سب کے لیے پہلی شرط اسلام ہے قال تعالٰی:

| | |
|---|---|
| "وَقَدِمۡنَاۤ اِلٰی مَا عَمِلُوۡا مِنۡ عَمَلٍ فَجَعَلۡنٰہُ ہَبَآءً مَّنۡثُوۡرًا ﴿۲۳﴾ "[1]۔ | اور جو کچھ انہوں نے کام کیے تھے ہم نے قصد فرما کر انہیں باریک باریک غبار کے بکھرے ہوئے ذرے کردیا کہ روزن کی دھوپ میں نظر آتے ہیں، (ت) |

جو اس کے کفر پر رہتے ہوئے اسے مجاز و ماذونِ بیعت و خلیفہ طریقت کرے اور جو اسے پیرِ رُشد و ہدایت سمجھے یہ سب کافر ہو جائیں گے۔ بزازیہ، مجمع الانہر و دُرمختار وغیرہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| **من شك فی کفرہ فقد کفر** [2]۔ | جس نے اس کے کفر میں شک کیا وہ کافر ہو گیا۔ (ت) |

ہاں اگر وقتِ بیعت اس نے کلمہ طیبہ پڑھا اور دینِ اسلام کا مقر ہوا تو بیعت صحیح ہوئی اور اس کے بعد قبل اظہار کفر ماذون کیا تو پیر پر الزام نہیں مگر جب بعد کو اس نے کفر کیا مرتد ہو گیا بیعت فسخ ہو گئی اب جو اُسے ہادی بنائے یہ کافر ہوگا، **والعیاذ باللہ تعالٰی واللہ تعالٰی اعلم۔**

---

[1] القرآن الکریم ۲۵ /۲۳

[2] الدرالمختار کتاب الجہاد باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۳۵۶

**مسئلہ ۲۰۷تا۲۱۱:** از کلکتہ نمبر ۲۴ پوسٹ شملہ مانک تلہ مرسلہ منصور علی میاں بگاں قدمِ رسول ۱۷ شعبان ۱۳۳۷ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ،

**(۱)** مومن اور ولی میں کون سی نسبت ہے؟

**(۲)** درود شریف کے اندر بجائے علیٰ ابراہیم وعلیٰ آل ابراہیم کے علیٰ اٰل داؤد یا علی اٰل زکریا وغیرھمانہ آنے کی کیاوجہ ؟

**(۳)** جو مضمون قران شریف کے ہے اس کو مدلولِ قرآنی کہہ سکتے ہیں یا نہیں؟ اور اگر کہہ سکتے ہیں تو **طھرا بیتی و طھر اقلبی** میں کیافرق ہے؟ اور اگر مدلول نص نہیں تو کیوں؟

**(۴)** صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں اصحاب پر آل کو مقدم کیوں کیا؟

**(۵)** درجہ ولایت باقی رہنے اور نبوت کے ختم ہوجانے کی کیاوجہ ہے؟

**الجواب:**

**(۱)** اگر ولایتِ عامہ مراد ہے تو تساوی، "**اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا**"[1]۔ (اللہ تعالٰی ایمان والوں کا ولی ہے۔ت)

اور خاصہ تو عموم خصوص مطلق "**اِنْ اَوْلِیَآؤُهٗۤ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ**"[2]۔ (اس کے ولی تو پرہیزگار ہیں۔ت)

**(۲)** آل ابراہیم علیہ السلام میں آل داؤد وآل زکریا علیہما السلام سب داخل ولاعکس۔

**(۳)** جس مضمون پر قرآن عظیم دلالت فرمائے مدلولِ قرآنی ہے بیتی اور قلبی میں زمین وآسمان کا فرق ہے اور متشابہات میں قیاس جاری کرنا ضلالت "**اٰمَنَّا بِهٖ ۙ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا ۚ**"[3]۔ (ہم اس پر ایمان لائے سب ہمارے رب کے پاس ہے۔ت) نہ کہ **من عند نفسك** (تیرے نفس کے پاس سے۔ت)

**(۴)** آل اصحاب کو بھی شامل ہے ولاعکس یہ تخصیص بعد تعمیم ہے۔

---

[1] القرآن الکریم ۲ /۲۵۷

[2] القرآن الکریم ۸ /۳۴

[3] القرآن الکریم ۳ /۷

(۵) اللہ عزوجل نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| "وَلٰکِنۡ رَّسُوۡلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ ؕ "[1]۔ | ہاں وہ اللہ تعالٰی کے رسول ہیں اور سب نبیوں میں پچھلے۔ (ت) |

اور نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| لاتزال طائفۃ من امتی ظاھرین علی الحق لایضرھم من خذلھم ولا خالفھم حتی یاتی امر اللہ وھم علٰی ذٰلک[2]۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ | میری اُمت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر رہے گا، ان کی رُسوائی کا ارادہ کرنے والا اور ان کا مخالف ان کو نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالٰی کا امر (قیامت) آجائے درآنحالیکہ وہ حق پر قائم ہوں گے۔ اور اللہ تعالٰی خوب جانتا ہے۔ (ت) |

**مسئلہ ۲۱۲:** از تھانہ فتح پور چوراسی ضلع اناؤ۔ مرسلہ علی احمد خان صاحب ہیڈ محرر ۲۳ جمادی الاولٰی ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کے تیسری لڑکی ہوئی، اس دن سے زید نہایت پریشان ہے۔ اکثر لوگ کہتے ہیں کہ تیسری لڑکی اچھی نہیں ہوتی تیسرا لڑکا نصیب ور اور اچھا ہوتا ہے۔ زید نے ایک صاحب سے دریافت کیا انہوں نے فرمایا یہ سب باتیں اہل ہنود اور عورتوں کی بنائی ہوئی ہیں اگر تم کو وہم ہو صدقات کردو ایک گائے یا سات بکریاں قربانی کردو اور توشہ شاہنشاہِ بغداد رضی اللہ تعالٰی عنہ کردو، حق تعالٰی بتصدق سرکار غوثیت رضی اللہ تعالٰی عنہ ہر طرح کی بلاو نحوست سے محفوظ رکھے گا۔ توشہ دو ہیں۔

**ایک خشکہ گیلانی:** برنج (۵ ما)، روغن زرد (۵ ما)، شکر (۵ ما)، میوہ (۵ ما) شیر گاؤ (۵ ما) زعفران (۵ تولہ)، گلاب (ایک بوتل)، کیوڑا (ایک بوتل) الائچی خورد (۵ ما)، لونگ (۳ تولہ)۔

---

[1] القرآن الکریم ۳۳ /۴۰

[2] الدرالمنثور بحوالہ مسلم والترمذی و ابن ماجہ تحت آیۃ ولولا دفع اللہ الناس الخ مکتبہ آیۃ اللہ العظمی قم ایران ۱ /۳۲۱، صحیح مسلم کتاب الامارۃ باب قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لاتزال طائفۃ من امتی قدیمی کتب خانہ کراچی ۲ /۱۴۳

اس کو پکا کر نیاز شہنشاہِ بغداد رضی اللہ تعالٰی عنہ کی کرکے مسلمانوں کو تقسیم کر دیا جائے دوسرا حلوہ اس طرح کہ:

میدہ گندم (۵ما)، روغن زرد (۵ما) شکر (۵ما) میوہ (۵ما)

حلوہ پکا کر کیوڑا، گلاب، ورق نقرہ لگا کر فاتحہ دے کر تقسیم کر دیا جائے۔ پانچ سیر سے کم ہونا اچھا نہیں زیادہ کا اختیار ہے۔ چونکہ زید اور اس کی اہلیہ متبع حضور کے ہیں اس وجہ سے حضور کو تکلیف دی جاتی ہے کہ یہ باتیں صحیح ہیں یا غلط آپ کچھ صدقات تحریر فرمادیجئے تاکہ ان کی تعمیل زید کرسکے کیونکہ ان صدقات میں مبلغ ایک سو روپے صرف ہوں گے اور زید کی تنخواہ صرف عہ روپے ہے یا ان صدقات میں کمی فرمادیں۔

**الجواب:**

یہ محض باطل اور زنانے ادہام اور ہندوانہ خیالات شیطانیہ ہیں ان کی پیروی حرام ہے۔ تصدیق اور توشہ سرکار ابد قرار رضی اللہ تعالٰی عنہ بہت اچھی چیز ہے مگر اس نیت سے کہ اس کی نحوست دفع ہو جائز نہیں کہ اس میں اس کی نحوست مان لینا ہوا اور یہ شیطان کا ڈالا ہوا وہم تسلیم کرلینا ہوا والعیاذ باللہ تعالٰی، اس قسم کے خطرے وسوسے جب کبھی پیدا ہوں اُن کے واسطے قرآن کریم و حدیث شریف سے چند مختصر و بیشمار نافع دعائیں لکھتا ہوں انہیں ایک ایک بار خواہ زائد آپ اور آپ کے گھر میں پڑھ لیں۔ اگر دل پختہ ہو جائے اور وہ وہم جاتا رہے بہتر ورنہ جب وہ وسوسہ پیدا ہو ایک ایک دفعہ پڑھ لیجئے اور یقین کیجئے کہ اللہ و رسول کے وعدے سچے ہیں اور شیطان ملعون کا ڈرانا جھوٹا۔ چند بار میں بعونہ تعالٰی وہ وہم بالکل زائل ہو جائے گا اور اصلاً کبھی کسی طرح اس سے کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔ وہ دعائیں یہ ہیں:

| | |
|---|---|
| "لَّنْ یُّصِیْبَنَاۤ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَاۚ هُوَ مَوْلٰىنَاۚ وَ عَلَى اللّٰهِ فَلْیَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ۝۵۱ "[1]۔ | ہمیں نہ پہنچے گی مگر جو ہمارے لیے اللہ نے لکھ دی وہ ہمارا مولٰی، اور اللہ ہی پر بھروسا کرنا لازم۔ |
| "حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِیْلُ۝۱۷۳ "[2]۔ | اللہ ہمیں کافی ہے اور کیا اچھا بنانے والا۔ |

[1] القرآن الکریم ۹/ ۵۱

[2] القرآن الکریم ۳/ ۱۷۳

| | |
|---|---|
| اللھم لایاتی بالحسنات الا انت ولا یذھب السیئات الا انت ولاحول ولاقوۃ الاّ بك[1]۔ | الٰہی ! اچھی باتیں کوئی نہیں لاتا تیرے سوااور بُری باتیں کوئی دور نہیں کرتا تیرے سوا اور کوئی زور طاقت نہیں مگر تیری طرف سے۔ |
| اللھم لا طیرا الاطیرك ولا خیر الا خیرك ولا الٰہ غیرك[2]۔ | الٰہی تیری فال فال ہے اور تیری ہی خیر، خیر اور تیری سوا کوئی معبود نہیں۔ |

یہ توشہ کہ انہوں نے بتایا نہایت مفید چیز ہے اور حاجتیں بر لانے کے لیے مجرب، ہمارے خاندان کے مشائخ میں اس کی ترکیب یوں ہے۔

میدہ گندم (۵ ما)، شکر (۵ ما)، گھی (۵ ما) مغز بادام (اما)، پستہ (اما)، کشمکش (ا۔ما) ناریل (اما)۔لوگ، دار چینی، چھوٹی الائچی ہر ایک سوا چھٹانک۔

حضور کی نیاز دے کر صالحین کو کھلائے اور اپنے مطلب کی دُعا کرائے۔اصل وزن یہ ہیں، بقدرِ قدرت ان میں کمی بیشی کا اختیار ہے۔نصف، چوتھائی، آٹھواں حصہ یا جتنا مقدور ہو کرے وہی اثر دے گا۔**واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۲۱۳:** از مدرسہ نعمانیہ اسلامیہ محلّہ فراشخانہ دہلی، مسئولہ محمد ابراہیم احمد آبادی ۸ شعبان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین متین اس مسئلہ میں کہ عبادت جس کے غیر خدا عزوجل کو کرنے سے آدمی مشرک ہو جاتا ہے اس کی کیا تعریف ہے جو جامع اور مانع ہو اور اپنی جنس و فصل یا عرض عام اور خاصہ پر مشتمل ہو۔

**الجواب:**

امام لامشی پھر ابوالسعود ازہری پھر سید احمد طحطاوی پھر سید محمد شامی فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| العبادۃ عبارۃ عن الخضوع و التذلل وحدھا فعل لایراد | عبادت انتہائی عاجزی اور انکساری کا نام ہے،اس کی تعریف یہ ہے وہ ایک ایسا فعل ہے |

[1] کنز العمال حدیث ۲۸۵۸۴ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱۰/ ۱۱۶

[2] کنز العمال حدیث ۲۸۵۸۰ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱۰/ ۱۱۵

| | |
|---|---|
| به الا تعظیم الله تعالٰی بامرہ [1]۔ | جس سے اللہ تعالٰی کے حکم سے اس کی تعظیم کے بغیر کچھ بھی مراد نہیں ہوتا۔(ت) |

امام شیخ الاسلام زکریا انصاری پھر علامہ سید احمد حموی غمز العیون نیز علامہ شامی ردالمحتار میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| العبادۃ مایثاب علٰی فعله و یتوقف علٰی نیته [2]۔ | عبادت وہ ہے کہ جس کے کرنے پر ثواب دیا جاتا ہے اور وہ ثواب کی نیت پر موقوف ہوتی ہے۔(ت) |

نیز شرح الاشباہ والنظائر میں ہے:

| | |
|---|---|
| العبادۃ مایُعبَّد به بشرط النیة و معرفة المعبود [3]۔ | عبادت وہ فعل ہے جس کے ذریعے بندگی کا اظہار کیا جاتا ہے بشرطیکہ ثواب کی نیت ہو اور معبود کی معرفت حاصل ہو۔(ت) |

تعریفات علامہ سیّد شریف میں ہے:

| | |
|---|---|
| العبادۃ ھو فعل المکلف علٰی خلاف ھوی نفسه تعظیما لربه [4]۔ | عبادت مکلّف کا وہ فعل ہے جو وہ اپنے رب کی تعظیم کے لیے اپنے نفس کی خواہش کے خلاف کرے۔(ت) |

مفردات امام راغب میں ہے:

| | |
|---|---|
| العبودیة اظهار التذلل والعبادۃ ابلغ منها لانها غایة التذلل ولا یستحقها الا من له غایة الافضال وھو الله تعالٰی ولهذا قال لا تعبدوا الا ایاہ [5]۔ | عبودیت، عجز و رسوائی کو ظاہر کرنا ہے، اور عبادت اس سے زیادہ بلیغ ہے، کیونکہ وہ انتہائی عاجزی اور رسوائی کا نام ہے، چنانچہ عبادت کا مستحق اس کے سوا کوئی نہیں ہوسکتا جو انتہائی فضل والا ہو اور وہ اللہ تعالٰی ہے۔ اسی لیے اس نے فرمایا ہے کہ مت عبادت کرو مگر صرف اسی کی۔(ت) |

---

[1] حاشیه الطحطاوی علی الدر المختار مقدمة الکتاب المکتبة العربیة کوئٹہ ۱/ ۴۴

[2] غمز عیون البصائر مع الاشباہ والنظائر الفن الاول القاعدۃ الاولٰی ادارۃ القرآن کراچی ۱/ ۳۴

[3] غمز عیون البصائر مع الاشباہ والنظائر الفن الاول القاعدۃ الاولٰی ادارۃ القرآن کراچی ۱/ ۳۴

[4] کتاب التعریفات باب العین مطبعة الخیریة المنشأۃ بجمالیة مصر ص ۶۳

[5] المفردات فی غرائب القرآن العین کارخانہ تجارت کتب کراچی ص ۳۲۱

تاج العروس میں نقل کیا:

| | |
|---|---|
| العبادۃ فعل مایرضی بہ الرب[1]۔ | عبادت وہ فعل ہے جس کے کرنے پر رب راضی ہوتا ہے۔(ت) |

یہ تعریفیں بجائے خود قابلِ تعریف ہیں **واناا قول: وباللّٰہ التوفیق** (اور میں کہتا ہوں اللہ تعالٰی کی توفیق سے۔ت) عبادت کسی کو اقصی غایات تعظیم کا مستحق جان کر اس کی تعظیم بجالانا ہے اور اسی سے باعتقاد مذکور اس کے لیے تذلّل نیز اس کے امر کا امتثال اس حیثیت سے کہ اس کا امر ہے، اس تعریف کی تسجیل اور اور اُن تحریفات کے مالہا وماعلیہا کی تفصیل موجبِ تطویل یہاں بعض نکت کے طرف ایما کریں۔

**فاقول: وبہ استعین** (تومیں کہتا ہوں اور اسی سے مدد چاہتا ہوں۔ت)

**(۱)** عبادت حقّہ کو مستحقِ عبادت عزّجلالہ، کے لیے ہواس میں اُس فعل کا واقعی تعظیم ہونا ضرور، مجرد، زعم فاعل کافی نہیں، اور عبادتِ باطلہ میں اس کا زعم بس، مکاء وتصدیہ مشرکین عبادتِ الٰہی نہ تھا اور بُتوں کے سامنے اُن کا سنکھ اور گھنٹی بجانا عبادت، اگرچہ یہ بیہودہ افعال حقیقۃً تعظیم نہ ہوں، یونہی امتثال امر میں عبادت حقہ جب ہی ہے کہ واقعی وہ اس کا امر ہو، کفار کا "وَاللّٰهُ اَمَرَنَا بِهَا ؕ"[2]۔ (اللہ نے ہمیں اس کا حکم دینا۔ت) کہنا اگر واقعی اُن کے زعم میں بھی ہو مراد وہی اور عبادتِ باطلہ میں صرف زعم کافی۔

**(۲)** عبادت کے لیے نیت شرط ہے اور معرفتِ معبود لازم، جیسا کہ اس کی تعریف سے ظاہر ہے، اور کوئی کافر اصلًا رب عزوجل کو نہیں جانتا جس کی تحقیق ہمارے رسالہ **باب العقائد والکلام** میں ہے۔ اور امام رستغفنی نے تصریح فرمائی کہ:

| | |
|---|---|
| الکفر ھو الجھل باللّٰہ تعالٰی[3]۔ | کفر یہ ہے کہ اللہ تعالٰی کو نہ جانے (ت) |

ولہٰذا کافر نہ اہلِ نیت ہے نہ اہل عباداتِ حقہ "**کما نصوا علیہ قاطبۃ** جیسا کہ اس پر سب نے نص فرمائی۔(ت) اور مشرک عبادت باطلہ کرتا ہے کہ اپنے معبود باطل کا تصور کرکے اس کی

[1] تاج العروس شرح القاموس فصل العین دار احیاء التراث العربی بیروت ۲ /۴۱۰

[2] القرآن الکریم ۷ /۲۸

3

تعظیم کا قصد رکھتا ہے۔

**(۳)** عبادتِ باطلہ میں التزامِ عبادت و قول بہ الوہیت غیر ہی اُسے اقصٰی غایات تعظیم کا مستحق جاننے پر دلیل واضح ہے اگرچہ مرتکب عناداً منکر ہو کر "مَانَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِیُقَرِّبُوْنَاۤ اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰی" [1] (ہم تو انہیں صرف اتنی بات کے لیے پوجتے ہیں کہ یہ ہمیں اللہ کے پاس نزدیک کر دیں۔ت) کہے۔ رب عزوجل اُن کی تکذیب فرماتا ہے کہ "ثُمَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ یَعْدِلُوْنَ۝" [2]۔ (پھر کافر لوگ اپنے رب کے برابر ٹھہراتے تھے۔ ت) خود مشرکین روزِ قیامت اعتراف کریں گے۔

| | |
|---|---|
| "اِذْ نُسَوِّیْكُمْ بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۝" [3]۔ | جب کہ ہم تمہیں رب العالمین کے برابر ٹھہراتے تھے۔ت) |

**(۴)** بعض افعال کی وضع ہی عبادت کے لیے ہے تو ان سے تعظیمِ غیر کا قصد اور اس قصد باطل سے انہیں کرنا ہی مطلقاً حکم شرک لائے گا جیسے صلوۃ و صوم ورنہ قصد عبادت پر موقوف رہے گا، جیسے سجدہ کہ فی نفسہ عبادت نہیں ولہذا سجدات اربعہ صلوۃ و سہو وتلاوت وشکر کے سوا سجدہ بے سبب حنفیہّ کے نزدیک صرف مباح ہے کما فی الدر المختار (جیسا کہ در مختار میں ہے۔ت) اور شافعیہ کے نزدیک حرام کما فی الجوهر المنظم للامام ابن حجر المکی جیسا کہ جوہر المنظم للامام ابن حجر مکی میں ہے۔ت) ولہذا غیر خدا کے لیے سجدہ عبادت کفر ہوا اور سجدۂ تحیت حرام و کبیرہ ہے کفر نہیں کما فی الهندیة والدر وغیرهما من الاسفار الغر وقد حققناه فی رسالتنا مستقلة فی الرد علی بعض المضلة۔ جیسا کہ ہندیہ اور درو غیرہ روشن کتابوں میں ہے اس کی تحقیق ہم نے بعض گمراہوں کے رَد میں اپنے ایک مستقل رسالہ میں کردی ہے۔ت)

**(۵)** عبادت کہ لغۃً خضوع ہے عبادت شرعیہ کو لازم ہے وہ تذلل سے خالی نہیں اگرچہ بظاہر صورۃً تذلل نہ ہو جیسے زکوۃ و جہاد کہ اسے حاکم وآمر و قاہر اور اپنے آپ کو محکوم و مامور و مقہور جان کے امتثال امر عین تذلل ہے مگر اقصٰی غایات تذلل ہونا ضرور نہیں کہ نماز زکوۃ سے زائد تذلل ہے بلکہ نماز کا سجدہ اس کے رکوع، رکوع قیام، قیام قعود سے اگرچہ اجزائے نماز سب عبادت ہیں۔ ہاں اسے اقصٰی غایات تعظیم کا مستحق جاننا ضرور ہے۔

---

[1] القرآن الکریم ۳۹/ ۳

[2] القرآن الکریم ۶/ ۱

[3] القرآن الکریم ۲۶/ ۹۸

**(۲)** فقہاء کبھی نفسِ فعل پر نظر کرتے ہیں اگر وہ وضعًا عبادت نہیں اسے عبادت نہیں کہتے جیسے عتق ووقف اور کبھی نیت مخصوصہ کے ساتھ دیکھتے اور عبادت کہتے ہیں، جیسے قضاء عنایہ میں اسے منجملہ اشرف عبادات بتایا ہی حتی کہ درمختار وغیرہ میں نکاح کو بھی عبادت فرمایا۔علامہ حموی نے اس سے مراد جماع حلیلہ ٹھہرایا۔اشباہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| اماالعتق فعندنالیس بعبادۃ وضعا بدلیل صحتہ من الکافر و لاعبادۃ لہ فان نوی وجہ اللہ تعالٰی کان عبادۃ مثابا علیہ وان اعتق بلانیۃ صح ولاثواب لہ ان کان صریحا،واما الکنایات فلابدلہامن النیۃ فان اعتق للصنم اوللشیطان صح واثم وان اعتق لاجل مخلوق صح و کان مباحا لاثواب ولا اثم وینبغی ان یخصص الاعتاق للصنم بما اذا کان المعتق کافرا،اما المسلم اذا اعتق لہ قاصدا تعظیمہ کفر کما ینبغی ان یکون الاعتاق لمخلوق مکروھا والتدبیر والکتابۃ کا لعتق،واما الجھاد فمن اعظم العبادات فلابہ لہ من خلوص النیۃ،واما الوصیۃ فکان لعتق | لیکن عتق تو وہ ہمارے نزدیک وضع کے اعتبار سے عبادت نہیں اس دلیل کے ساتھ کہ عتق کافر سے بھی صحیح ہو جاتا ہے جب کہ کافر کا کوئی فعل عبادت نہیں ہوتا۔اگر آزاد کرنے والا اللہ کی رضا کی نیت کرے تو یہ عتق عبادت بن جائے گا جس پر ثواب دیا جائے گا اور اگر اس نے نیت کے بغیر آزاد کیا تو صحیح ہے اور اس کے لیے کوئی ثواب نہیں ہوگا اگر یہ صریح ہے، رہے کنایات تو ان میں نیت ضروری ہے اگر کسی نے بت یا شیطان کے لیے غلام کو آزاد کیا تو صحیح ہے اور وہ گنہگار ہوگا۔اور اگر مخلوق کے لیے آزاد کیا تو صحیح اور مباح ہے اس پر نہ تو اُسے ثواب ہوگا۔نہ ہی گناہ،اور بُت کے لیے آزاد کرنے میں یہ تخصیص ہونی چاہیے کہ جب آزاد کرنے والا کافر ہو۔رہا مسلمان اگر وہ بُت کے لیے آزاد کرے درانحالیکہ وہ بُت کی تعظیم کا ارادہ کرنے والا ہو تو وہ کافر ہو جائے گا۔جیسا کہ مخلوق کے لیے آزاد کرنا مکروہ ہونا چاہیے۔مدبر بنانا اور مکاتب بنانا عتق کی طرح ہے لیکن جہاد تو وہ سب سے بڑی عبادتوں میں سے ہے۔چنانچہ اس کے لیے خلوص نیت ضروری ہے، لیکن وصیت تو وہ عتق کی مثل ہے۔ |

| | |
|---|---|
| ان قصد التقرب فله الثواب والافهی صحیحة فقط واما الوقف فلیس بعبادة وضعا بدلیل صحته من الکافر فان نوی القربة فله الثواب والا فلا،واما النکاح فقالوا انه اقرب الی العبادات حتی الاشتغال به افضل من التخلی لمحض العبادة وهو عندالاعتدال سنة مؤکدة علی الصحیح فیحتاج الی النیة لتحصیل الثواب وهو ان یقصداعفاف نفسه وتحصینها و حصول ولد قدفسرنا الاعتدال فی الشرع الکبیر شرح الکنز ولما لم تکن النیة فیه شرط صحته قالوا یصح النکاح مع الهزل وعلٰی هذا سائر القرب لا بدفیها من النیة بمعنی توقف حصول الثواب علٰی قصد التقرب بها الی الله تعالٰی من نشر العلم تعلیما و افتاء وتصنیفا واما القضاء فقالوا انه من العبادات فالثواب علیه متوقف علیها وکذلك اقامة الحدود و التعازیر وکل | اگر تقرب کا ارادہ کرے گا تو اسے ثواب ملے گا ورنہ فقط وہ صحیح ہوجائے گی۔ رہا وقف، تو وضع کے اعتبار سے عادت نہیں ہے، اس پر دلیل یہ ہے کہ وہ کافر کی طرف سے بھی صحیح ہوجاتا ہے، چنانچہ اگر تقرب کی نیت کرے گا تو اسے ثواب ملے گا ورنہ نہیں۔ لیکن نکاح اس کے بارے میں تو مشائخ نے کہا کہ وہ عبادات کے قریب ترین ہے یہاں تک کہ اس میں مشغول ہونا محض عبادت کے لیے خلوت سے افضل ہے۔ اور صحیح قول کے مطابق اعتدال کے وقت نکاح سنتِ مؤکدہ ہے۔ چنانچہ ثواب حاصل کرنے کے لیے اس میں نیت کی حاجت ہے اور وہ یہ کہ نفس کی پاکدامنی اور اولاد حاصل کرنے کا قصد کرے۔ اور اعتدال کی تفسیر ہم نے کنز کی شرح "شرح الکبیر میں کردی ہے۔ اور جب نکاح کے صحیح ہونے کے لیے نیت شرط نہیں ہے تو فقہاء نے کہا ہے کہ نکاح ہزل کے ساتھ بھی صحیح ہوجائے گا۔ اسی پر باقی عبادات کو قیاس کیا جائے گا کہ ان میں نیت ضروری ہے بایں معنی کہ ثواب کا حصول اس بات پر موقوف ہے کہ ان میں اللہ تعالٰی کے تقرب کا ارادہ کرے جیسے علم کو پھیلانا چاہیے کسی کو علم سکھا کر یا فتوٰی دے کر یا کوئی کتاب لکھ کر۔ رہا قاضی بننا تو مشائخ نے فرمایا کہ وہ عبادات میں سے ہے چنانچہ اس میں ثواب عبادت کی نیت پر موقوف ہوگا۔ اسی طرح حدود و تعزیرات کا قائم کرنا اور |

| | |
|---|---|
| مایتعاطاہ الحکام والولاۃ وکذا تحمل الشھادۃ و اداؤھا[1]۔ | ہر وہ کام جس کو حاکم اور ولی سرانجام دیتے ہیں اور یونہی گواہی کو اپنے ذمے لینا اور اُسے ادا کرنا۔(ت) |

شرح التنویر للعلائی بلکہ خود اشباہ والنظائر فن ثانی میں:

| | |
|---|---|
| لیس لنا عبادۃ شرعت من عھد اٰدم الی الاٰن ثم تستمر فی الجنۃ الا الایمان والنکاح[2]۔ | ہمارے لیے کوئی عبادت ایسی نہیں جو آدم علیہ السلام کے زمانے سے اب تک مشروع رہی ہو پھر وہ جنت میں بھی جاری رہے گی سوائے ایمان اور نکاح کے۔(ت) |

حموی میں ہے:

| | |
|---|---|
| الظاھر ان المراد بالنکاح ھنا الوطئ لا العقدوان کان حقیقۃ فی العقدعندنا[3]۔ | ظاہر یہ ہے کہ نکاح سے مراد یہاں پر وطی ہے نہ کہ عقد، اگرچہ ہمارے نزدیک نکاح عقد میں حقیقت ہے۔ت) |

بلکہ اس کے فنِ اوّل میں ہے:

| | |
|---|---|
| المراد بالنکاح ھنا الوطی المترتب علی العقدالصحیح بقرینۃ قولہ حتی ان الاشتغال بہ افضل من التخلی لمحض للعبادۃ[4]اھ **اقول:** لادلالۃ فربما یکون الاشتغال بتدبیر العقد اطول مکثامن الوطی بل القرینۃ قولہ | یہاں نکاح سے مراد وہ وطی ہے جو عقدِ صحیح پر مرتب ہوتی ہے اس پر قرینہ مصنف کا یہ قول ہے جہاں تک کہ نکاح میں مشغول ہونا محض عبادت کے خلوت سے افضل ہے، الخ میں کہتا ہوں یہ کوئی دلالت وقرینہ نہیں بسا اوقات عقد کی تدبیر میں مشغول ہونا وطی میں مشغول ہونے سے زیادہ طویل ہوتا ہے، بلکہ قرینہ اس پر مصنف |

[1] الاشباہ والنظائر الفن الاول القاعدۃ الاولی ادارۃ القرآن کراچی ۱/ ۳۳۔۳۴

[2] الاشباہ والنظائر الفن الثانی کتاب النکاح ادارۃ القرآن کراچی ۱/ ۲۴۶

[3] غمز عیون البصائر مع الاشباہ والنظائر الفن الثانی کتاب النکاح ادارۃ القرآن کراچی ۱/ ۲۴۶

[4] غمز عیون البصائر مع الاشباہ والنظائر الفن الاول القاعدۃ الاولی ادارۃ القرآن کراچی ۱/ ۳۳۔۳۴

| | |
|---|---|
| یستمر فی الجنة فلم یثبت وقوع العقد فیھا کما نقلہ الحموی فی النکاح عن العلامۃ محمد بن ابی شریف **اقول:** وای حاجۃ الیہ بعد قولہ تعالٰی "وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِیْنٍ ﴿۲۰﴾"[1] کما لم تحتج الیہ ام المؤمنین زینب رضی اللہ تعالٰی عنھا بعد قولہ عزوجل "زَوَّجْنٰكَهَا"[2]۔ | کا یہ قول ہے کہ پھر وہ جنت میں جاری رہے گی چنانچہ جنت میں وقوعِ عقد ثابت نہیں جیسا کہ اس کو علامہ حموی نے باب النکاح میں بحوالہ علامہ محمد بن ابو شریف نقل فرمایا ہے۔ **میں کہتا ہوں** اور اس کی کیا ضرورت ہے اللہ تعالٰی کے اس ارشاد کے بعد اور ہم نے انہیں بیاہ دیا بڑی آنکھوں والی حوروں کے ساتھ جیسا کہ نہیں محتاج ہوئیں اس کی طرف ام المومنین سیّدہ زینب رضی اللہ تعالٰی عنہا اللہ تعالٰی کے اس ارشاد کے بعد ہم نے وہ تمہیں نکاح میں دے دی۔ت) |

**اقول:** تحقیق یہ ہے کہ یہ اختلافِ حیثیت ہے ورنہ وضعًا ان میں سے کچھ عبادات نہیں ولہذا قضا بھی کافر سے صحیح ہے جب کہ امام نے اُسے ذمیوں کا قاضی بنایا ہو اور عتق بھی عبادت ہے جب کہ نیت مذکورہ کے ساتھ ہو اور ثواب نیت پر مطلقًا موقوف اگرچہ فعل عبادت نہ ہو اور یہیں سے ظاہر کہ اخیر میں جو افعال ذکر کیے یعنی اقامت حدود و تعزیرات وافعال حکام و ولاۃ وادا و تحمل و شہادت سب کی تشبیہ قضا کے ساتھ بشرط عبادت ہو جانے میں بھی ممکن نہ صرف توقف ثواب علی النیۃ میں کہ مطلقًا ہر فعل کو حاصل۔۔۔۔۔۔(جواب نامکمل دستیاب ہوا)

**مسئلہ ۲۱۴:** از بمبئی کلا باکافی شاپ سید وزیر علی صاحب مسئولہ محمد ابراہیم صاحب ۵ جمادی الاخر ۱۳۳۹ھ

بحضور فیض گنجور پیر روشن ضمیر جناب مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب بریلوی، بعد آدابِ خادمانہ کے عرض پرداز ہوں کہ یہاں پر عیسائیوں کا (عیسائی) بہت زور شور ہے اور ہر وقت یہ لوگ پریشان کرتے ہیں، فی الحال ان کے دو۲ سوال جن کے حل کرنے کے واسطے عرض کی جاتی ہی ہم لوگ حضور کے خادم اور نام لینے والے حضور کو ہی ہماری لاج ہے **(۱)** کلمہ شریف (لا الٰہ الّا اللہ محمد رسول اللہ) یہ قرآن میں کس جگہ لکھا ہے اگر نہیں تو وہ اس کی تشریح مانگتے ہیں۔

**(۲)** حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو کہتے ہیں کہ وہ شافع محشر کس طرح سے؟ اس کا ثبوت

---

[1] القرآن الکریم ۵۲ /۲۰

[2] القرآن الکریم ۳۳ /۳۷

دو کہ قرآن شریف میں کہاں لکھا ہے؟ حضور اس کو نہایت ضروری تصور فرما کر جلدی جواب سے سرفراز فرمائیں۔

**الجواب:**

**(۱)** قرآن مجید سورہ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں "لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ"[1]۔ ہے اور اس کے متصل سورہ فتح میں "مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ"[2]۔

**(۲)** سورہ بنی اسرائیل میں ہے:

| | |
|---|---|
| "عَسٰۤى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا"[3]۔ | قریب ہے کہ تمہیں تمہارا رب ایسی جگہ کھڑا کردے جہاں سب تمہاری حمد کریں۔(ت) |

مقامِ محمود مقامِ شفاعت کا نام ہے۔ سورہ نساء پارہ ۵ رکوع ۶ میں ہے:

| | |
|---|---|
| "وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْۤا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا"[4]۔ | اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کرلیں تو اے محبوب! تمہارے حضور حاضر ہوں اور پھر اللہ سے معافی چاہیں اور رسول ان کی شفاعت فرمائے تو ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں۔(ت) |

رسول کا گنا ہگاروں کے لیے استغفار کرنا شفاعت ہی ہے۔ بے علم آدمی کو کافروں سے بدمذہبوں سے الجھنا بحث کرنا سخت حرام ہے انہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا یہ حکم ہے **ایاکم وایاھم لایضلونکم ولایفتنونکم**[5]۔

اُن سے دُور رہو انہیں اپنے سے دور کرو وہ تمہیں گمراہ نہ کردیں کہیں وہ تمہیں فتنے میں نہ ڈال دیں۔ **والعیاذ باللہ تعالٰی واللہ تعالٰی اعلم** (اور (اور اللہ تعالٰی کی پناہ، اور اللہ تعالٰی خوب جانتا ہے۔ت)

---

[1] القرآن الکریم ۴۷/ ۱۹

[2] القرآن الکریم ۴۸/ ۲۹

[3] القرآن الکریم ۱۷/ ۷۹

[4] القرآن الکریم ۴/ ۶۴

[5] صحیح مسلم باب النہی عن الروایۃ عن الضعفاء الخ، قدیمی کتب خانہ آرام باغ کراچی ۱/ ۱۰

# رسالہ

# شرح المطالب فی مبحث ابی طالب ۱۳۱۶ھ

## (مطالب کی وضاحت ابُوطالب کی بحث میں)

**مسئلہ ۲۱۵:** از بدایوں ۱۲۹۴ھ بعبارت سوال وثانیا بالاجمال از احمد آباد گجرات، محلّہ جمال پور قریب مسجد کانچ مرسلہ جماعت اہل سنت ساکنان احمد آباد ۶ جمادی الاولٰی ۱۳۱۶ ہجری۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید ابوطالب کو کافر اور ابولہب و ابلیس کا مماثل کہتا ہے اور عمرو بدین دلائل اس سے انکار کرتا ہے کہ انہوں نے جناب سرور عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی کفالت و نصرت و حمایت و محبت بدرجہ غایت کی اور نعت شریف میں قصائد لکھے حضور نے انکے لیے استغفار فرمائی اور جامع الاصول میں ہے کہ: اہل بیت کے نزدیک وہ مسلمان مرے۔

شیخ محقق علیہ الرحمۃ نے شرح سفر السعادۃ میں فرمایا:

| | |
|---|---|
| کم ازان نہ باشد کہ دریں مسئلہ توقف کنند وصرفہ نگہ دارند۔ | کم از کم اس مسئلہ میں توقف کرتے ہیں اور احتیاط کو ملحوظ رکھتے ہیں۔(ت) |

اور مواہب لدنیہ میں ایک وصیّت نامہ اُن کا بنام قریشی منقول جو حرفاً حرفاً اُن کے اسلام پر شاہد، اِن دونوں میں کون حق پر ہے، اور ابوطالب کو مثل ابولہب و ابلیس سمجھنا کیسا اور اُن کے کفر میں کوئی حدیث

صحیح وارد ہوئی یا نہیں، بر تقدیر ثانی انہیں ضامن و کفیل رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا سمجھ کر رضی اللہ تعالٰی عنہ کہیں یا مثلِ کفار سمجھیں؟ بیّنوا بسند الکتاب توجروا من الملك الوھاب بیوم القیٰمۃ والحساب۔ (کتاب کی سند کے ساتھ بیان فرمایئے قیامت اور حساب کے دن ملک الوہاب سے اجر دیئے جاؤگے۔ ت)

**الجواب:**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

| | |
|---|---|
| اللّٰھمّ ربنا ولوجھك الحمد احق ما قال العبد وکلنا لك عبد لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت ولا راد لما قضیت ولا ینفع ذا الجد منك الجد لك الحمد علی ما ھدیت وعفوت وعافیت و منحت واولیت تبارکت و تعالیت سبحٰنك ربّ البیت مستجیرین بجمال وجھك الکریم من عذابك الالیم و شاھدین بان لا حول ولاقوۃ الّا باللہ العلی العظیم انت العزیز الغالب لایعجزك ھارب ولا یدرك مامنعت طالب ما علیك من واجب قدرت الاقدار ودورت الادوار و کتبت فی الاسفار ما انت کاتب، یعمل عامل بعمل الجنان فیظن الظان من الانس والجان ان سید خلھا و کأن قد کان فیغلبه الکتاب فاذا ھو خائب ویفعل فاعل افعال النیران فیحسب الجیران ومن طلع علیه النیران ان | اے اللہ ! ہمارے پروردگار! اور حمد تیری ذات کے زیادہ لائق ہے بنسبت اس کے جو بندے نے کہا۔ اور ہم سب تیرے بندے ہیں، جو تُو نے عطا فرمایا اُسے کوئی روکنے والے نہیں، اور جسے تُو نے روک دیا اُسے کوئی دینے والا نہیں، اور تیرے فی صلے کو کوئی رَد کرنے والا نہیں اور تیرے سامنے کسی تونگر کی تونگری اُس کے لیے نافع نہیں، اور تیرے سامنے کسی تونگر کی تونگری اسکے لیے نافع نہیں، تیرے لیے ہی حمد ہے اس پر جو تو نے ہدایت دی، معاف فرمایا، عافیت دی، عطا فرمایا اور والی بنایا، تو برکت والا ہے اور برتر ہے، اے ربِ کعبہ ! ہم تیری پاکی بیان کرتے ہیں، تیرے دردناک عذاب سے تیری ذات کی پناہ مانگتے ہوئے اور اس پر گواہی دیتے ہوئے کہ اللہ برتر و عظیم کی توفیق کے بغیر نہ گناہ سے بچنے کی طاقت ہے نہ نیکی کرنے کی قوت تُو عزت والا غالب ہے، کوئی بھاگنے والا تیرے قابو سے باہر نہیں جاسکتا اور جو تُو روک دے کوئی طالب اس کو پا نہیں سکتا تجھ پر کچھ بھی واجب نہیں، تُو نے تقدیریں مقدر فرمائیں اور ادوار کو گردش دی۔ اور جو نے لکھنا تھا کتب تقدیر میں لکھ دیا۔ کوئی آدمی جنتیوں جیسے کام کرتا ہے تو انسانوں اور جِنّوں میں سے کچھ گمان کرنے والے |

| | |
|---|---|
| سیوردھا وکأن قد حان فیدرك القدر فاذا ھو تائب ارسلت خیر خلقك وسراج افقك محمدا المبعوث بیسرك ورفقك بشیرا و نذیرا و سراجا منیرا ملأ ضؤوه المشارق والمغارب وعم نوره الاباعد والاقارب وحرم بقرب حضرته من حضرۃ قربه ابوطالب فلك الحجة السامیة صل علٰی محمد صلاۃ نامیة وعلٰی اٰله وصحبه واھله وحزبه صلاۃ ترضیك وترضیه وتحفظ المصلی عما یردیه وبارك وسلم ابدا ابدا والحمدلله دائما سرمدًا امین اٰمین یا ارحم الراحمین! | گمان کرنے لگتے ہیں کہ عنقریب یہ جنت میں داخل ہوجائے گا گویا کہ ایسا ہوگیا۔ پھر اس پر لکھا ہوا غالب آجاتا ہے تو وہ ناکام ہوجاتا ہے اور کوئی عامل جہنمیوں جیسے کام کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ اس کے پڑوسی اور دیگر لوگ سمجھنے لگتے کہ عنقریب یہ اُس میں داخل ہوگا اور گویا کہ اس کا وقت قریب ہوچکا ہے، پھر تقدیر اُس کو پالیتی ہے تو وہ تائب ہوجاتا ہے، تُو نے اپنی مخلوق میں سے بہترین کو بھیجا جو تیرے افق کا سراج ہے یعنی محمد مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جو تیری طرف سے آسانی اور نرمی کے ساتھ مبعوث ہوئے خوشخبری سناتے، ڈر سناتے، چمکادینے والے چراغ جس کی روشن نے مشرقوں اور مغربوں کو بھر دیا، اس کا نور دور و نزدیک والوں کو عام ہے۔ اور ابو طالب اس کی بارگاہ کے قریب کے باوجود اس کی بارگاہ قرب سے محروم رہے۔ چنانچہ تیری ہی حجت بُلند ہے۔ محمد مصطفٰی آپ کی آل، آپ کے اصحاب، آپ کے اہلِ خانہ اور آپ کی جماعت پر ایسا پڑھنے والا درود نازل فرما جو تجھے بھی پسند ہو اور انہیں بھی پسند ہو جو درود پڑھنے والے کو ہلاکت سے بچائے اور برکت و سلام نازل فرما ہمیشہ کے لیے۔ اور ہر حمد ہمیشہ ہمیشہ اللہ ہی کے لیے ہے۔ اے بہترین رحم فرمانے والے! ہماری دُعا کو قبول فرما (ت) |

اس میں شک نہیں کہ ابوطالب تمام عمر حضور سیّد المرسلین سیّد الاولین والاخرین سید الابرار صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلٰی آل وسلم الٰی یوم القرار کی حفظ وحمایت وکفایت ونصرت میں مصروف رہے۔ اپنی اولاد سے زیادہ حضور کو عزیز رکھا، اور اس وقت میں ساتھ دیا کہ ایک عالم حضور کا دشمنِ جاں ہوگیا تھا، اور حضور کی محبت میں اپنے تمام عزیزوں قریبیوں سے مخالفت گوارا کی، سب کو چھوڑ دینا قبول کیا، کوئی دقیقہ غمگساری وجاں نثاری کا نامرعی نہ رکھا، اور یقینًا جانتے تھے کہ حضور افضل المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اللہ کے سچے رسول ہیں، ان پر ایمان لانے میں جنت ابدی اور تکذیب میں جہنم دائمی ہے، بنوہاشم کو مرتے وقت وصیت کی کہ محمد صلی اللہ

تعالٰی علیہ وسلم کی تصدیق کرو فلاح پاؤگے، نعت شریف میں قصائدان سے منقول، اور اُن میں براہ فراست وہ امور ذکر کیے کہ اس وقت تک واقع نہ ہوئے تھے۔ بعد بعثت شریف ان کا ظہور ہوا، یہ سب احوال مطالعہ احادیث و مراجعتِ کُتب سیر سے ظاہر، ایک شعر ان کے قصیدے کا صحیح بخاری شریف میں بھی مروی:

وابیض یستسقی الغمام بوجهه ثمال الیتامٰی عصمة للارامل [1]

(وہ گورے رنگ والے جن کے رُوئے روشن کے توسّل سے مینہ برستا ہے، یتیموں کے جائے پناہ بیواؤں کے نگہبان صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔ت)

محمد بن اسحٰق تابعی صاحبِ سیر و مغازی نے یہ قصیدہ بتمامہا نقل کیا جس میں ایک سو ۱۱۰ دس بیتیں مدح جلیل و نعتِ منیع پر مشتمل ہیں۔ شیخ محقق مولانا عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ، شرح صراطِ مستقیم میں اس قی صدہ کی نسبت فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| دلالت صریح دارو بر کمال محبت ونہایت نبوت او، انتھی [2]۔ | یہ قصیدہ ابوطالب کی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے ساتھ کمال محبت اور آپ کی نبوت کی انتہائی معرفت پر دلالت کرتا ہے۔ (ت) |

مگر مجرد ان امور سے ایمان ثابت نہیں ہوتا۔ کاش یہ افعال واقوال اُن سے حالتِ اسلام میں صادر ہوتے تو سیّدنا عباس بلکہ ظاہرًا سیّدنا حمزہ رضی اللہ تعالٰی عنہما سے بھی افضل قرار پاتے اور افضل الاعمام حضور افضل الانام علیہ وعلٰی آلہ وافضل الصلوۃ والسلام کہلائے جاتے۔ تقدیر الٰہی نے بربنااُس حکمت کے جسے وہ جانے یا اُس کا رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انہیں گروہِ مسلمین و غلامانِ شفیع المذنبین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں شمار کیا جانا منظور نہ فرمایا "فَاعْتَبِرُوْا يٰۤاُولِی الْاَبْصَارِ۝" [3]۔ (تو عبرت لواے نگاہ والو! ت) صرف معرفت گو کیسی ہی کمال کے ساتھ ہو ایمان نہیں، دانستن و شناختن اور چیز ہے اور اذعان و گرویدن اور، کم کافر تھے جنہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے سچے پیغمبر ہونے کا یقین نہ تھا "جَحَدُوْا بِهَا وَاسْتَيْقَنَتْهَاۤ اَنْفُسُهُمْ" [4] (اور ان کے منکر ہوئے اور ان کے دلوں میں ان کا یقین تھا۔ت) اور علمائے اہلِ کتاب تو عمومًا جزمِ کلی رکھتے تھے حتی کہ یہ امر ان کے نزدیک کالعیان سے بھی زائد تھا معائنہ میں بصر غلطی

---

[1] صحیح البخاری ابواب الاستسقاء باب سوال الناس الامام الاستسقاء قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۱۳۷

[2] شرح سفر السعادۃ فصل دربیان عیادت بیماراں مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ص ۲۴۹

[3] القرآن الکریم ۵۹/ ۲

[4] القرآن الکریم ۲۷/ ۱۴

بھی کرتی ہے اور یہاں کسی طرح کا شبہ واحتمال نہ تھا۔قال جل وعلا (اللہ جل وعلانے فرمایا): "یَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا یَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ ؕ" [1]۔وہ اس نبی کو ایسا پہچانتے ہیں جیسے آدمی اپنے بیٹوں کو پہچانتا ہے۔(ت) وقال عزمن قائل:

| | |
|---|---|
| "فَلَمَّا جَآءَهُمْ مَّا عَرَفُوْا كَفَرُوْا بِهٖ ۫ فَلَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْكٰفِرِیْنَ ﴿۸۹﴾" [2]۔ | تو جب تشریف لایا ان کے پاس وہ جانا پہچانا اس کے منکر ہو بیٹھے تو اللہ کی لعنت منکروں پر۔(ت) |

وقال جل ذکرہ:

| | |
|---|---|
| "یَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِی التَّوْرٰىةِ وَ الْاِنْجِیْلِ ۫" [3]۔ | لکھا ہوا پائیں گے اپنے پاس توریت اور انجیل میں۔(ت) |

بعض کور چشم بد باطن وہابیہ عصر کہ اس میں کلام کرتے اور کہتے ہیں اگر اہل کتاب کے یہاں حضور کا ذکر رسالت ہوتا تو ایمان کیوں نہ لاتے۔نصوص قاطعہ سے انکار اور خدا ورسول کی تکذیب اور یہودی و نصارٰی کی حمایت و تصدیق کرنے والے ہیں۔ اعوذ باللہ من وسواس الشیطان (میں شیطان کے وسوسوں سے پناہ مانگتا ہوں۔ت) شرح عقائد نفسی میں ہے:

| | |
|---|---|
| لیست حقیقۃ التصدیق ان تقع فی القلب نسبۃ الصدق الی الخبر والمخبر من غیر اذعان وقبول بل ہو اذعان وقبول لذلك بحیث یقع علیہ اسم التسلیم علی ماصرح بہ الامام الغزالی [4]۔ | حقیقت تصدیق یہ نہیں کہ دل میں خبر یا مخبر کی سچائی کی نسبت واقع ہو جائے بغیر اذعان وقبول کے، بلکہ وہ تو اذعان اور اس طرح قبول کرنا ہے کہ اس پر اسمِ تسلیم واقع ہو۔جیسا کہ امام غزالی علیہ الرحمہ نے اس کی تصریح فرمائی ہے۔(ت) |

اسی میں ہے:

[1] القرآن الکریم ۲/ ۱۴۶

[2] القرآن الکریم ۲/ ۸۹

[3] القرآن الکریم ۷/ ۱۵۷

[4] شرح عقائد النسفی والایمان فی اللغۃ التصدیق دار الاشاعۃ العربیہ قندھار افغانستان ص ۸۹

| | |
|---|---|
| بعض القدریۃ ذھب الی ان الایمان ھو المعرفۃ واطبق علماؤنا علٰی فسادہ لان اھل الکتاب کانوا یعرفون نبوۃ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کما کانوا یعرفون ابناء ھم مع القطع بکفرھم لعدم التصدیق ولان من الکفار من کان یعرف الحق یقینا وانما کان ینکرعنادًا اواستکبارًا قال اللہ تعالٰی وجحدوا بھا واستیقنتھا انفسھم [1]۔ | بعض قدریہ اس طرف گئے ہیں کہ ایمان فقط معرفت کو کہتے ہیں، اور ہمارے علماء کا اس قول کے فساد پر اجماع ہے، کیونکہ اہل کتاب محمد مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی نبوت کوایسے پہچانتے تھے جیسے اپنے بیٹوں کو پہچانتے تھے، اس معرفت کے باوجود ان کا کفر قطعی ہے کیونکہ وہاں تصدیق نہیں پائی گی، اور اس لئے بھی کہ بعض کافر یقینی طور پر حق کو پہچانتے تھے اور محض عناد و تکبر کی وجہ سے انکار کرتے تھے، اللہ تعالٰی نے فرمایا؛ حالانکہ ان کے منکر ہوئے اور ان کے دلوں میں ان کا یقین تھا (ت) |

محقق دوانی شرح عقائد عضدی میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| التلفظ بکلمتی الشھادتین مع القدرۃ علیہ شرط فمن اخل بہ فھو کافر مخلد فی النار ولا تنفعہ المعرفۃ القلبیۃ من غیر اذعان وقبول فان من الکفار من کان یعرف الحق یقینا وکان انکارہ عنادا واستکبارا کما قال اللہ تعالٰی "وَجَحَدُوْا بِهَا وَاسْتَيْقَنَتْهَآ اَنْفُسُهُمْ ظُلْمًا وَّعُلُوًّا ؕ" [2]۔ | شہادت (توحید و رسالت کی شہادت) کے دو کلموں کے ساتھ تلفظ کرنا جب کہ اس پر قادر ہو ایمان کی شرط ہے، تو جس نے اس میں کوتاہی کی تو وہ کافر ہے اور دائمی طور پر جہنم میں رہنے والا ہے، اور اذعان و قبول کے بغیر معرفتِ قلبی اس کو نفع نہیں دے گی۔ کیونکہ بعض کافر ایسے ہیں جو یقینی طور پر حق کو پہچانتے تھے۔ ان کا انکار عناد و تکبر کی وجہ سے تھا۔ جیسا کہ اللہ تعالٰی نے فرمایا اور ان کے منکر ہوئے حالانکہ ان کے دلوں میں ان کا یقین تھا ظلم اور تکبر کی وجہ سے۔ (ت) |

[1] شرح عقائد النسفی والایمان لایزید ولا ینقص دار الاشاعت العربیہ قندھار افغانستان ص ۹۳ و ۹۴

[2] الدوانی العقائد العضدیۃ والکفر عدم الایمان مطبع مجتبائی دہلی ص ۱۰۱

آیاتِ قرآنیہ و احادیثِ صحیحہ متوافرہ متظافرہ سے ابوطالب کا کفر پر مرنا اور دم واپسیں ایمان لانے سے انکار کرنا اور عاقبت کار اصحاب نار سے ہونا ایسے روشن ثبوت سے ثابت جس سے کسی سنی کو مجالِ دم زدن نہیں، ہم یہاں کلام کو سات فصل پر منقسم کریں۔

## فصل اوّل ______ آیاتِ قرآنیہ

**آیتِ اُولیٰ:** قال اللہ تبارک و تعالیٰ (اللہ تبارک و تعالیٰ نے فرمایا۔ ت):

| | |
|---|---|
| " اِنَّکَ لَا تَھْدِیْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَ لٰکِنَّ اللّٰہَ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ ۚ وَھُوَ اَعْلَمُ بِالْمُھْتَدِیْنَ ﴿۵۶﴾ "[1]۔ | اے نبی! تم ہدایت نہیں دیتے جسے دوست رکھو ہاں خدا ہدایت دیتا ہے جسے چاہے وہ خوب جانتا ہے جو راہ پانے والے ہیں۔ |

مفسرین کا اجماع ہے کہ یہ آیہ کریمہ ابوطالب کے حق میں نازل ہوئی۔ معالم التنزیل میں ہے:

| | |
|---|---|
| نزلت فی ابی طالب[2]۔ | ابوطالب کے حق میں نازل ہوئی۔ (ت) |

جلالین میں ہے:

| | |
|---|---|
| نزل فی حرصہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم علی ایمان عمّہ ابی طالب[3]۔ | یہ آیت حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آپ کے چچا ابو طالب کے ایمان لانے کی حرص میں نازل ہوئی۔ (ت) |

مدارک التنزیل میں ہے:

| | |
|---|---|
| قال الزجاج اجمع المفسرون انھا نزلت فی ابی طالب[4]۔ | زجاج نے کہا کہ مفسرین کا اجماع ہے کہ یہ آیت کریمہ ابی طالب کے حق میں نازل ہوئی۔ (ت) |

کشاف زمخشری و تفسیر کبیر میں ہے:

---

[1] القرآن الکریم ۲۸/ ۵۶

[2] معالم التنزیل (تفسیر البغوی) تحت آیۃ ۲۸/ ۵۶ دارالکتب العلمیہ بیروت ۳/ ۳۸۷

[3] تفسیر جلالین (تفسیر البغوی) تحت آیۃ ۲۸/ ۵۶ اصح المطابع دہلی ص ۳۳۲

[4] مدارک التنزیل (تفسیر النسفی) تحت آیۃ ۲۸/ ۵۶ دارالکتاب العربی بیروت ۳/ ۲۴۰

| | |
|---|---|
| قال الزجاج اجمع المسلمون انھانزلت فی ابی طالب [1]۔ | زجاج نے کہا کہ مسلمانوں کا اجماع ہے کہ یہ آیت کریمہ ابی طالب کے حق میں نازل ہوئی۔(ت) |

امام نووی شرح صحیح مسلم شریف کتاب الایمان میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| اجمع المفسرو ن علی انما نزلت فی ابی طالب و کذا نقل اجماعھم علی ھذا الزجاج وغیرہ [2]۔ | مفسرین کا اجماع ہے کہ یہ آیت کریمہ ابو طالب کے حق میں نازل ہوئی اور جیساکہ زجاج وغیرہ نے اس پر ان کا اجماع نقل کیا ہے۔(ت) |

مرقاۃ شرح مشکوۃ شریف میں ہے:

| | |
|---|---|
| لقولہ تعالٰی فی حقہ باتفاق المفسرین انك لا تھدی من احببت [3]۔ | اللہ تعالٰی کے اس ارشاد کی وجہ سے جو باتفاق مفسرین اس (ابو طالب) کے بارے میں ہے: اے نبی! تم ہدایت نہیں دیتے جسے دوست رکھو(ت) |

حدیث اول: صحیح حدیث میں اس آیہ کریمہ کا سبب نزول یوں مذکور کہ جب حضور اقدس سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ابوطالب سے مرتے وقت کلمہ پڑھنے کو ارشاد فرمایا، صاف انکار کیااور کہا مجھے قریش عیب لگائیں گے کہ موت کی سختی سے گھبرا کر مسلمان ہوگیا ورنہ حضور کی خوشی کردیتا۔اس پر رب العزت تبارک و تعالٰی نے یہ آیت کریمہ اتاری یعنی اے حبیب تم اس کا غم نہ کرو تم اپنا منصب تبلیغ ادا کرچکے ہدایت دینااور دل میں نور ایمان پیدا کرنا یہ تمھارا فعل نہیں اللہ عزوجل کے اختیار میں ہےاور اسے خوب معلوم ہے کہ کسے یہ دولت دے گا کسے محروم رکھے گا۔

صحیح مسلم شریف کتاب الایمان وجامع ترمذی کتاب التفسیر میں سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ مروی:

| | |
|---|---|
| قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لعمہ(زاد مسلم فی اخری | ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہاکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اپنے چچا سے فرمایا(مسلم نے |

---

[1] مفاتیح الغیب(التفسیر الکبیر)تحت آیۃ ۲۸ /۵۶ المطبعۃ البھیۃ مصر ۲/۲۵،تفسیر الکشاف تحت آیۃ ۲۸ /۵۶ دار الکتاب العربی بیروت ۳/ ۴۲۲

[2] شرح صحیح مسلم للامام النووی کتاب الایمان باب الدلیل علی صحۃ الاسلام الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۴۱

[3] مرقاۃ المفاتیح کتاب الفتن باب صفۃ النار و اھلھا تحت حدیث ۵۶۶۸ مکتبہ حبیبیہ کوئٹہ ۹/ ۶۴۰

| | |
|---|---|
| عند الموت)قل لا اله الا الله اشهد لك بها يوم القيٰمة قال لولا ان تعيرنی قريش يقولون انما حمله علی ذلك الجزع لاقررت بها عينك فانزل الله عزوجل " اِنَّكَ لَا تَهۡدِیۡ مَنۡ اَحۡبَبۡتَ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ یَهۡدِیۡ مَنۡ یَّشَآءُ ۚ" [1]۔ | دوسری روایت میں یہ اضافہ کیا کہ بوقت موت فرمایا)لاالہ الا اللہ کہہ دومیں تیرے لئے قیامت کے دن اس کی گواہی دوں گا۔اس نے جواب دیا:اگر یہ بات نہ ہوئی کہ قریش مجھے عار دلائیں گے کہ موت کی شدت کے باعث مسلمان ہوگیا تومیں آپ کی آنکھ ٹھنڈی کردیتا۔اس پر اللہ تعالٰی نے یہ آیت نازل فرمائی کہ:اے نبی ! "تم ہدایت نہیں دیتے جسے دوست رکھو،ہاں خدا ہدایت دیتاہے جسے چاہے"۔(ت) |

معالم ومدارک وبیضاوی وارشاد العقل السلیم وخازن وفتوحات الٰہیہ وغیرہا تفاسیر میں اسی حدیث کا حاصل اس آیت کے نیچے ذکر کیا۔

**آیت ثانیہ:قال جل جلالہ**(اللہ جل جلالہ نے فرمایا):

| | |
|---|---|
| " مَا كَانَ لِلنَّبِیِّ وَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَنۡ یَّسۡتَغۡفِرُوۡا لِلۡمُشۡرِكِیۡنَ وَ لَوۡ كَانُوۡۤا اُولِیۡ قُرۡبٰی مِنۡۢ بَعۡدِ مَا تَبَیَّنَ لَهُمۡ اَنَّهُمۡ اَصۡحٰبُ الۡجَحِیۡمِ ﴿۱۱۳﴾ " [2]۔ | روانہیں نبی اور ایمان والوں کو کہ استغفار کریں مشرکوں کے لئے اگرچہ وہ اپنے قرابت والے ہوں بعد اس کے کہ ان پر ظاہر ہوچکا کہ وہ بھڑکتی آگ میں جانیوالے ہیں۔ |

یہ آیت کریمہ بھی ابوطالب کے حق میں نازل ہوئی۔تفسیر امام نسفی میں ہے:

| | |
|---|---|
| هم عليه الصلوٰة والسلام ان يستغفر لابی طالب فنزل ماكان للنبی [3]۔ | رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ارادہ فرمایا کہ ابوطالب کے لئے استغفار کریں تو یہ آیت کریمہ نازل ہوئی کہ " نبی کو یہ روانہیں"۔(ت) |

---

[1] صحیح مسلم کتاب الایمان باب الدلیل علی صحۃ الاسلام الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۴۰،جامع الترمذی ابواب التفسیر سورۃ القصص امین کمپنی دہلی ۲/ ۱۵۰

[2] القرآن الکریم ۹/ ۱۱۳

[3] مدارك التنزيل(تفسير النسفی)تحت آیۃ ۹/ ۱۱۳ دار الکتاب العربی بیروت ۲/ ۱۴۸

جلالین میں ہے:

| | |
|---|---|
| نزل فی استغفارہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لعمہ ابی طالب[1]۔ | یہ آیت حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے اپنے چچا ابوطالب کے لیے استغفار کرنے کے بارے میں نازل ہوئی۔(ت) |

امام عینی عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں فرماتے ہیں: قال الواحدی سمعت ابا عثمان الحیری سمعت ابا الحسن بن مقسم سمعت ابا اسحٰق الزجاج یقول فی ھذہ الآیۃ اجمع المفسرون انھا نزلت فی ابی طالب[2]۔ یعنی واحدی نے اپنی تفسیر میں بسند خود ابواسحاق زجاج سے روایت کی کہ مفسرین کا اجماع ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے حق میں اُتری۔

| | |
|---|---|
| **اقول:** ھکذا اثرہ ھٰھنا والمعروف من الزجاج قولہ ھٰذا فی الآیۃ الاولٰی کما سمعت والمذکور ھٰھنا فی المعالم وغیرھا فلیراجع تفسیر الواحدی فلعلہ اراد اتفاق الاکثرین ولم یلق للخلاف بالا لکونہ خلاف ماثبت فی الصحیح۔ | **میں کہتا ہوں** یہاں تو وہ ایسا ہی منقول ہے حالانکہ زجاج کا یہ قول پہلی آیت کے بارے میں معروف ہے جیسا کہ تو سُن چکا ہے، اور معالم وغیرہ میں اس مقام پر مذکور ہے کہ آیت کے سبب نزول میں اختلاف ہے چنانچہ تفسیر واحدی کی طرف مراجعت کی جائے ہوسکتا ہے کہ اُس کی مراد اکثر مفسرین کا اتفاق ہو اور اس نے مخالفت کی اس بنیاد پر کوئی پروانہ کی ہو کہ اس کے مخالف ہے جو صحیح میں ثابت ہوچکا ہے۔(ت) |

بیضاوی میں پہلا قول اس آیت کا نزول در بارہ ابی طالب لکھا۔

علامہ شہاب خفاجی اُس کی شرح عنایۃ القاضی و کفایۃ الراضی میں فرماتے ہیں: ھو الصحیح فی سبب النزول[3]۔ یعنی یہی صحیح ہے۔

اسی طرح اس کی تصحیح فتوح الغیب وارشاد الساری میں کی ہے اور فرمایا یہی حق ہے۔ کما سیأتی

[1] تفسیر جلالین تحت آیۃ ۹ /۱۱۳ اصح المطابع دہلی ص ۱۶۷

[2] عمدۃ القاری کتاب الجنائز تحت حدیث ۱۳۶۰ دار الکتب العلمیۃ بیروت ۷/ ۲۶۲

[3] عنایۃ القاضی حاشیۃ الشہاب علٰی تفسیر البیضاوی تحت الآیۃ ۹ /۱۱۳ دار الکتب العلمیہ بیروت ۴/ ۶۴۸

وھٰذہ التصحیحات ایضًا اٰیۃ الخلاف کما لیس بخاف۔ (جیسا کہ عنقریب آئے گا اور یہ تصحیحیں بھی مخالفت کی علامت میں جیسا کہ پوشیدہ نہیں۔ت)

**حدیث دوم:** صحیح بخاری و صحیح مسلم و سنن نسائی میں ہے:

| | |
|---|---|
| واللفظ محمد قال حدثنا محمود فذکر بسندہ عن سعید بن المسیب عن ابیہ رضی اللہ تعالٰی عنہما ان اباطالب لما حضرتہ الوفاۃ دخل علیہا النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم و عندہ ابو جھل فقال ای عم قال لا الٰہ الا اللہ کلمۃ احاج لك بھا عند اللہ فقال ابو جھل وعبداللہ بن امیّۃ یا اباطالب اترغب عن ملّۃ عبدالمطلب فلم یزالا یکلمانہ حتی قال اخر شیئ کلمھم بہ علی ملۃ عبدالمطلب (زادالبخاری فی الجنائز و تفسیر سورۃ القص ص کمثل مسلم فی الایمان وابی ان یقول لا الٰہ الا اللہ) فقال النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لا ستغفرن لك مالم انہ عنہ، فنزلت" مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْۤا اُولِيْ قُرْبٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ | اور لفظ محمد کے ہیں، انہوں نے کہا ہم کو حدیث بیان کی محمود نے، پھر اپنی سند کے ساتھ سعید بن مسیب سے اور انہوں نے اپنے باپ سے ذکر کیا۔ رضی اللہ تعالٰی عنہما، کہ ابوطالب جب قریب الموت ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لائے جب کہ ابوجہل اور عبداللہ بن امیّہ وہاں موجود تھے۔ آپ نے فرمایا اے چچا کلمہ طیبہ لا الٰہ الا اللہ پڑھ لو میں اس کے ذریعے تمہارے لیے جھگڑا کروں گا۔ ابو جہل اور عبداللہ بن امیہ نے کہا: اے ابوطالب ! کیا عبد المطلب کے دین سے اعراض کرلو گے؟ وہ دونوں مسلسل ابو طالب سے یہی بات کہتے رہے، یہاں تک کہ ابوطالب نے جو آخری بات انہیں کہی وہ یہ تھی کہ میں عبدالمطلب کے دین پر قائم ہوں۔ (امام بخاری نے جنائز اور سورہ قص ص کی تفسیر میں یہ اضافہ کیا جیسا کہ امام مسلم نے کتاب الایمان میں کیا ہے کہ ابوطالب نے لا الٰہ اللہ کہنے سے انکار کردیا) تو نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تک مجھے منع نہ کردیا گیا میں تیرے لیے ضرور استغفار کروں گا۔، چنانچہ یہ آیت کریمہ نازل ہوئی روا نہیں نبی اور ایمان والوں کو کہ استغفار کریں مشرکوں کے لیے اگرچہ وہ اپنے قرابت والے ہوں بعد اس کے کہ ان پر ظاہر ہوچکا کہ وہ |

